

# اسلامی ہیرے

## یعنی

# سُنّی کوثر


مولانا سراج القادری بہرائچی

خطیب و امام اسمٰعیل حبیب مسجد مسافر خانہ، پاک موڈیا اسٹریٹ، بوری محلہ، ممبئی ۳



غازی کتاب گھر

گنگول بازار، بہرائچ شریف (یو، پی)

ہو اگر شوقِ طلب ڈھونڈنے والوں میں تو پھر
سینکڑوں منزلیں راہوں کی غباروں میں ہیں

# اسلامی ھیرے

یعنی

# سنّی کوئز

جدید ایڈیشن مع اضافہ

از

مولانا سراج القادری بہرائچی
بانی و مہتمم صابری یتیم خانہ جامعہ سرکار اعلیٰ حضرت
گنگول بازار بہرائچ شریف یوپی (انڈیا)

ناشر
صابری یتیم خانہ جامعہ سرکار اعلیٰ حضرت
گنگول بازار، بہرائچ شریف (یوپی) انڈیا

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | اسلامی ہیرے یعنی سنی کوئز |
| مصنف | : | حضرت مولانا سراج القادری بہرائچی |
| سنِ اشاعت | : | ۲۰۰۶ء |
| تعداد | : | اکیس سو |
| ہدیہ | : | ایک سو پچاس روپئے -/Rs. 150 |

## ملنے کے پتے

| | |
|---|---|
| نیوسلور بک ایجنسی محمد علی روڈ ممبئی نمبر ۳ | ناز بک ڈپو محمد علی روڈ نمبر ۳ |
| اقراء بک ڈپو مکتبہ المدینہ محمد علی روڈ نمبر ۳ | مکتبہ طیبہ اسماعیل حبیب مسجد ممبئی نمبر ۳ |
| مکتبہ جام نور دہلی | مکتبہ نعیمیہ دہلی |
| رضا بک ڈپو دہلی | فاروقیہ بک ڈپو دہلی |
| جسیم بک ڈپو دہلی | رضوی کتاب گھر دہلی |
| تاج بک ڈپو ناگپور | تاج بک ہاؤس حیدرآباد |
| حنیف بک ڈپو ناگپور | لطیفیہ بک ڈپو ناگپور |
| جاوید بک ڈپو کلکتہ | رحیمیہ بک ڈپو پونہ |
| نیر بک سیلر الہ آباد | ناز بک ڈپو کلکتہ |



## نشانِ منزل

## سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج طیبات

## خلفائے راشدین





## صحابۂ کرام

## اولیائے کرام







## ائمہ کرام



## آسمانی کتابیں

# شرفِ انتساب

اس عظیم مجاہد کے نام جس نے اپنی جوانی کی ساری رنگینیاں اور جسم کا آخری قطرۂ خون بھی پرچمِ اسلام کی سربلندی کے لئے قربان کردیا جسے اہلِ اسلام **سیّد سالار مسعود غازی** کے نام سے یاد کرتے ہیں اور جن کے آستانۂ فیض سے اندھوں کو آنکھ، بے چینوں کو چین، جزامی اور ابرص مریضوں کو صحت عاجلہ ملتی ہے۔

میرے سالار مسعود پر رحمتیں !!
غازیٔ دین وملت پہ لاکھوں سلام

اور

آبروئے دنیائے سنیت شہزادۂ اعلیٰ حضرت حضور سیدی علامہ الحاج محمد مصطفےٰ رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ جسے صحت مند دل مفتیٔ اعظم ہند کے نام سے یاد کرتے ہیں جس نے ضعیفی میں بھی ملتِ اسلامیہ کی آبیاری خونِ جگر سے کی جن کے چھوڑے ہوئے انمٹ نقوش اہلِ عقیدت وایمان کو تاقیامِ قیامت روشنی دیتے رہیں گے۔

زمانہ ڈھونڈ لے اب کون ان کی مثل لائے گا
یقیناً رہنمائے کاملاں تھے مفتیٔ اعظم

**گر قبول افتد زہے عزّ و شرف**

خاکپائے اولیاء

سراج القادری بہرائچی

# نذرانۂ عقیدت

نبیرۂ اعلیٰ حضرت جانشینِ مفتیٔ اعظمِ ہند تاج الاسلام
حضرت علامہ مفتی اختر رضا خاں صاحب قبلہ ازہری دامت فیوضہم
خدا کرے میرے پیر و مرشد کا سایہ تادیر سلامت رہے۔ آمین

اے خدا اختر رضا کو چرخ پر اسلام کے
رکھ درخشاں ہر گھڑی اپنی رضا کے واسطے

طالبِ عنایت: سراج القادری بہرائچی

## نذرِ خلوص

میرے شفیق والدین کریمین محمد حشمت علی صابری و زیب النساء مرحومہ جن کی اچھی تربیت اور محنت شاقہ کی بنیاد پر علومِ دین مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا حصول ہوا مولائے قدیر انہیں اپنی جوارِ اقدس میں جگہ عطا فرما کر درجات بلند فرمائے۔ آمین

اور

برادرانِ حقیقی یار محمد و تاج محمد صاحبان جن کی دیرینہ خواہش رہی کہ میں عالمِ دین بن کر دین کی خدمت کروں۔ اللہ تبارک وتعالیٰ انہیں آسیبِ روزگار سے محفوظ فرمائے آمین۔

دعاگو: سراج القادری بہرائچی



# کتاب اور صاحبِ کتاب

محقق عصر حضرت علامہ مفتی محمد حبیب اللہ خانصاحب قبلہ نعیمی
شیخ الحدیث دارالعلوم فضل رحمانیہ پچپڑوا بازار، بلرامپور۔ یوپی

کتاب ''اسلامی ہیرے'' اپنی نوعیت کی منفرد و بے مثال ہے اسلامی علوم کا خزانہ بے بہا ہے متعدد کتابوں کے مطالعہ سے یہ کتاب منصۂ شہود پر آئی۔ پڑھتے جائیے، نئی نئی باتوں کا انکشاف ہوتا جائیگا۔ کثیر المطالعہ حضرات بھی اس سے فیض یاب ہوں گے اور انہیں بھی اس حقیقت کا برملا اعتراف کرنا پڑے گا کہ اس میں کچھ باتیں ایسی ہیں جو ہمیں معلوم نہ تھیں کاش کہ عزیزم مولانا سراج القادری صاحب زیدمجدہم کتاب کی ترتیب میں حوالہ کا التزام بھی کیے ہوتے تو کتاب کی اہمیت کچھ اور ہوتی اور ان پر کتاب میں مرقوم باتوں کی جو ذمہ داری عائد ہوتی ہے وہ نہ ہوتی۔ میری گذارش ہے کہ مولانا موصوف آئندہ ایڈیشن میں حوالہ کا ذکر ضرور کریں تا کہ اپنے اور پرائے کسی کو بھی شک وشبہہ کی کوئی گنجائش نہ رہے۔

مولانا سراج القادری زیدمجدہم متحرک وفعال نوعمر عالم ہیں مذہبی کاموں میں جنون کی حد تک دلچسپی رکھتے ہیں جو سوچ لیتے ہیں کرگزرتے ہیں۔ فطری طور پر شریف واچھی طبیعت کے مالک ہیں اپنے طور پر مذہب کی نشر واشاعت و مسلکِ اعلیٰ حضرت کی ترجمانی کرتے رہتے ہیں۔ مولانا موصوف کا یہی وہ وصفِ جمیل ہے جو انہیں غیروں کی نظروں میں خار بنائے رکھتا ہے۔ مولیٰ تعالیٰ کی بارگاہ عالی جاہ میں دعا کناں ہوں کہ اپنے حبیب ﷺ کے صدقہ وطفیل میں انہیں مزید خدمتِ دین کا جذبہ عطا فرمائے اور سعادتِ دارین سے نوازے اور ان کے مذہبی کاموں میں جو مشکلات درپیش ہوں اس کو دور فرمائے۔ آمین بجاہِ حبیبہ الکریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

فقط والسلام

**محمد حبیب اللہ خاں مصباحی**
خادم دارالعلوم فضل رحمانیہ
پچپڑوا، بلرامپور، یوپی۔ انڈیا
۱۵ر رمضان المبارک ۱۴۲۲ھ

# تاثرات

## جامع معقولات ومنقولات حضرت علامہ قاری صغیر احمد صاحب قبلہ بہرائچی
## وائس پرنسپل جامعہ غازیہ فیض العلوم بہرائچ

نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم اما بعد

صاحبِ کتاب اخی المحترم مولینا سراج احمد قادری بہرائچی میرے ساتھی ہیں بہت باصلاحیت اور صاحبِ علم وعلم دوست ہیں۔ ان کا مشغلہ کتب بینی ہے اسی کتب بینی کا نتیجہ ہے کہ ''اسلامی ہیرے'' جیسی اہم کتاب تالیف فرماکر ہم تمام مسلمانوں کو علمی مسائل و تاریخی واقعات سے آگاہ کرنے کی انتھک کوشش فرمائی۔ ایک کتاب میرے سامنے بھی آئی جس کا میں نے مطالعہ کیا۔ اس میں الحمدللہ میں نے وہ مسائل دیکھے کہ جو عام کتابوں میں دیکھنے کو نہیں ملتے اور جس کیلئے میں اس حد تک کہتا ہوں کہ اس کتاب کا ہر آدمی کے ہاتھ میں رہنا ضروری ہے جبکہ آج کل یہ دیکھا جاتا ہے کہ عام آدمی دنیاوی کتابوں کا خریدار تو بن جاتا ہے لیکن اسلامی کتابوں کا خریدار نہیں بنتا ہے۔ یہ اسلام سے دوری نہیں تو اور کیا ہے۔ بہرحال میں صمیمِ قلب سے دعاء گو ہوں کہ مولیٰ تعالیٰ اپنے حبیب دونوں عالم کے طبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے صدقے وطفیل میں اس کتاب کو مقبولِ انام فرمائے اور مؤلف کو عمر خضری عطاء فرمائے اور علم وعمل میں برکتیں عطاء فرمائے۔ آمین

**صغیر احمد بہرائچی**
خادم جامعہ غازیہ فیض العلوم بخشی پور بہرائچ



# کلمۂ تحسین

## گل گلزارِ جمال الاولیاء حضرت علامہ سیّد عبدالخالق صاحب قبلہ رضوی۔ ممبئی

نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

زیر نظر کتاب ''اسلامی ہیرے یعنی سُنّی کوئز'' انبیائے کرام علیہم السلام سے لیکر فرزندانِ توحید کے گوناگوں احوال و واقعات سے پُر ہے۔ فاضل مرتب حضرت مولانا سراج القادری صاحب بہرائچی نے سمندر کو کوزے میں سمونے کی انتھک کوشش کی ہے اور بڑی جانفشانی، محبت، عقیدت وتحقیق کیساتھ قلم بند فرمایا ہے۔ کتاب ہٰذا کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ تاریخ وسیرت و بزرگوں کے افعال وکردار کا حسین امتزاج ہے۔ بلا مبالغہ قارئین کیف وسرور کے ایک ایسے چمنِ زار میں پہنچ جائیں گے جس کے گلہائے رنگا رنگ سے آنکھوں کو طراوت، زبانوں کو حلاوت و شیرینی حاصل ہوگی اور جن کی دلآویز خوشبوؤں سے مشامِ جاں معطر ہوگی۔

دعا ہے کہ ربِّ قدیر کتاب ھذا کو مقبولِ خاص وعام فرماکر فاضلِ گرامی کو دارین کی نعمتوں سے سرشار فرمائے۔ آمین بجاہ النبی الکریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

**فقیر سید عبدالخالق رضوی**
مسجد بزمِ اعتماد، موتی لال نگر نمبر۲، گوریگاؤں ویسٹ، ممبئی۔۹۰

# کلماتِ خیر

## مفکّر ملت حضرت علامہ مفتی محمد اشرف رضا صاحب قبلہ

### ادارۂ شرعیہ، مہاراشٹر

محبّ گرامی حضرت مولانا سراج القادری رضوی بہرائچی پُر عزم جوان حوصلہ۔ مسلک اعلیٰ حضرت کے سرگرم سپاہی ہیں۔ قوم کو بیدار کرنے اور ان میں اسلامی لہر پیدا کرنے میں امتیازی حیثیت رکھتے ہیں۔ اس سلسلہ میں وقت و حالات کے پیش نظر مفید و معلوماتی دینی لٹریچر بھی شائع کرتے رہتے ہیں۔ ''اسلامی ہیرے بنام سنی کوئز''، ''گستاخ قلم''، ''انوارِ قرآنی'' اس کی زندہ مثالیں ہیں۔ دعا ہیکہ مولیٰ تعالیٰ روح القدس کے ذریعہ ان کی مدد فرمائے۔ عمر و علم میں برکت عطا فرمائے، دین و سنیت کی خدمت کی توفیق دے۔ آمین بحرمة اشرف المرسلین علیه و علیٰ آله افضل الصلاة و اکرم التسلیم الف الف مرّة فی کل لمحة الی یوم الدین.

عبیدالمصطفےٰ محمد اشرف رضا صدیقی قادری
ادارہ شرعیہ مہاراشٹر، ممبئی۔۱
۱۱ر رمضان المبارک ۱۴۲۲ھ
۲۷ر نومبر ۲۰۰۱ء



# تأثرات

خواجۂ علم و فن حضرت علامہ محمد ابراہیم صاحب قبلہ آسی
مصنف فیضان شریعت و شیخ الحدیث جامعہ فاروقیہ میرا روڈ

خفتگانِ خاک سے کچھ افراد ایسے بھی جنم لیتے ہیں جو تشنگانِ علوم کے لئے جوئے علوم کے ایسے دھارے بہاتے ہیں جو سرمدی تسکینِ قلب کا سبب ہوتا ہے میدان تصنیف و تالیف میں مصنفین و مؤلفین کی تعداد اگر چہ نایاب تو نہیں مگر کم یاب ضرور ہے فی الوقت ان کی مجموعی حیثیت آٹے میں نمک کے مانند ہو کر رہ گئی ہے موجودہ دور کی بے راہ روی مُخرِب اخلاق رسائل و جرائد کی کثرت گلِ بیگانہ کی طرح صحرائے معاشرت میں پھیلی ہوئی ہے جس سے چشم دریدہ افراد محظوظ ہو کر عارضی سکون حاصل کرنے کی جہد ناقص کرتے ہیں ایسے پُر آشوب حالات میں دینی کتاب کی تصنیف و تالیف جہاد بالقلم کے مترادف ہے حدیث السن عالم دین حضرت علامہ مولانا سراج القادری صاحب قبلہ خطیب و امام مسافر خانہ مسجد بوہری محلہ ممبئی وادیٔ علم و فن کے زیرک شہسوار ہیں جن کی مہمیز کلک سے کئی اعلیٰ و عمدہ کتابیں معرضِ وجود میں آئیں مولانا کی ذات گرامی تعارف کے دستِ نگر نہیں آپ کی مایۂ ناز تصانیف ہی آپ کی شناخت ہے علم و عمل، فضل و کمال، زہد و تقویٰ، دیانت و ثقافت جیسے عمدہ محاسن کے آپ مالک ہیں اور ساتھ ہی ساتھ حسن و اخلاق کے پیکر بھی اور کسی کا بھی خندہ پیشانی سے استقبال کرنا آپ کی سرشت میں داخل ہے آپ کی معرکۃ الآرا تصنیف، ''اسلامی ہیرے''، فرنگی تہذیب و تمدن کی طرف گامزن دینی و اسلامی معلومات سے بے بہرہ افراد کی شبِ تاریک کے لئے چشمِ سیماب ہے صاحبِ کتاب نے ایسی معلوماتی کتاب اس پُر فتن دور میں لکھ کر بلاشبہ آندھی کے دوش پر دِیا روشن کیا اور عوام نے اسے بے حد سراہا جس کا بین ثبوت کتاب ہذا کا تیسرا ایڈیشن ہے دور حاضر میں دینی کتابوں کی خریداری کا معاملہ تو ایسا ہے کہ اس سے مالی منفعت کی امید رکھنا گویا تشنہ لبی کو شبنم کی نمی سے سیراب کرنا ہے اس پر

مستزاد روشنی ڈالنا جام سحر کو چراغ دکھانا ہوگا اس مادہ پرست دور میں لوگ نام ونمود لہو ولعب اور نمائشی شغل میں اپنا مال گنگا جمنا کے دھارے کی طرح بہاتے ہیں لیکن دینی کتاب کی اشاعت کے لئے لوگ جعد الیدین بن جاتے ہیں۔ اگر کسی شیر دل مصنف نے جوئے شیر لانے کے مصداق عرق جبین کو زیر پالا کر کسی تصنیف کو منصۂ شہود پر لاتے بھی ہیں تو چند نسخے فروخت ہونے کے بعد باقی کتابیں کسی قصہ پارینہ کی طرح الماری وطاق میں دھری کی دھری رہ جاتی ہیں جسے دیمک غاصبانہ قبضہ کر کے اپنی شکم پری کا ذریعہ سمجھتی ہے ایسے حالات میں کسی تصنیف کے تیسرے ایڈیشن سے مقبولیت کا پتہ چلتا ہے کتاب کے مطالعہ سے یوں محسوس ہوتا ہے کہ صاحب کتاب نے وسیع وعریض گلشن علم وفن کی سیر کر کے رنگ برنگ کے پھول اپنے دامن میں اکٹھا کر کے ایک ماہر گل چیں کی طرح ایک حسین گلدستہ قوم وملت کے سامنے پیش کیا ہے جس کے رنگ و بو کو زوال نہیں ہر اس معلوماتی مضامین کو سوال و جواب کے حسین سنگم کی شکل میں ضبط تحریر میں لایا جو نئی نسل کے لئے ذوق مزاج کا سبب ہو بعد مطالعہ صاحب کتاب کی علمی فکری آ گہی، تاریخ کی وسعت پر نظر قوم کے جذبات وذوق کا خیال، طرز تحریر میں سلاست وروانی، دلچسپ عنوان انتخاب، اسلوب نگارش میں اعلیٰ پختگی، زبان وادب کے رموز سے آ گاہی، موجودہ نسل کے مزاج سے واقفیت ہر علوم وفنون پر عبور، ہر میدان میں دسترس، علمی نکتہ پر گہرا تفکر، بے شمار تاریخی شخصیات کی تاریخ پیدائش ووفات پر معلومات، ہمہ جہت پر باریک نگاہ، وادیٔ تفتیش وتحقیق میں طویل مسافت، اور تلاش وجستجو پر محنت شاقہ کا بخوبی اندازہ ہوتا ہے۔ اللہ تبارک وتعالیٰ اس سعی جمیل کو قبول فرمائے اور اپنے حبیب پاک صاحب لولاک علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کے صدقے طفیل دارین میں اجر عظیم عطا فرما کر تصنیف وتالیف کی سعادت سے نوازے۔ بجاہ سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم

احقر

محمد ابراہیم آسی

مصنف فیضانِ شریعت

شیخ الحدیث جامعہ فاروقیہ میرا روڈ ممبئی



# عرضِ حال

سب سے اہم میراث جو قوم اپنی آیندہ نسلوں کے لیے چھوڑتی ہے وہی تاریخ کے صفحہ پر ثبت ہو کر نقوشِ تاریخ کہلاتی ہے۔ ہمارے اسلاف اور اکابرینِ ملت نے قرطاسِ ابیض پر جو نقوش مرتسم کیے ہیں وہ قابلِ فخر اور لائق تقلید ہیں۔ زندہ قومیں اپنے اسلاف کے روشن کارناموں کو مشعلِ راہ بناتی ہیں مگر دورِ حاضر میں زیادہ تر لوگ اپنی بربادیوں کے ماتم کناں اور نوحہ خوانی میں اس قدر مستغرق ہیں کہ مستقبل کی فکر نہیں۔ اپنی خامیوں اور لغزشوں کا جائزہ نہیں لیتے اور اپنی قیمتی زندگی کا احتساب اور تجزیہ نہیں کرتے اور سب سے بڑا المیہ یہ ہے کہ اپنی نسلِ نو کو صحیح خطوط پر تربیت نہیں دیتے جبکہ آج ضرورت اس بات کی ہے نوجوان مستقبل کے معمار بننے کی صلاحیت پیدا کریں اور ہمارے بزرگ انہیں حیاتِ نو کا مژدۂ جانفزا سنا کر صراط مستقیم کی طرف راغب کریں، اخلاق سوز لٹریچر، مخربِ اخلاق کہانیوں کے دلدل سے نوجوانوں کو نکالا جائے جس مین وہ دھنستے چلے جارہے ہیں اور اپنا تشخص کھو بیٹھے ہیں، نئی نسل کے سامنے تاریخ کا آئینہ رکھ دیا جائے تاکہ وہ دیکھیں کہ ہمارے اقبال مند اکابرینِ ملّت اور اسلاف نے دنیا کی کن کن رفعتوں پر اپنی مسندیں بچھادی ہیں اور اپنی ذہانت، علم و فضل، جاہ و حشم، عظمت وسطوت، عدل وحکمت کی کیسی کیسی مشعلیں روشن کی ہیں جن کی فتح ونصرت کا پرچم ناقابل عبور بلندیوں پر آج بھی لہرا رہا ہے، حالات کے پیش نظر میں نے اپنی کتاب کی ترتیب میں انبیائے کرام علیہم الصلاۃ والسلام، صحابۂ کرام، اولیائے امت وعلمائے ملت کی تاریخ وسیرت اور ان کے تبلیغی واصلاحی کارناموں کے علاوہ مسلمانوں کی سنہری تاریخ کے ان گوشوں کو اجاگر کرنے کی کوشش کی ہے جنہیں پڑھنے کے بعد اصلاح اور احتساب کا جذبہ ضرور پیدا ہوگا اور بزرگوں کے احوال و اقوال اور صحابۂ کرام ومجاہدینِ اسلام کے حالاتِ زندگی اور قوموں کی روشن تاریخ کے مطالعہ سے عقابی روح بیدار ہوگی جس سے اپنی منزل آسمانوں میں نظر آنے لگے گی۔

بقول ڈاکٹر اقبال

عقابی روح جب بیدار ہوتی ہے جوانوں میں
نظر آتی ہے ان کو اپنی منزل آسمانوں میں

تاریخ اسلام پر ایک نظر ڈالیں تو معلوم ہوگا کہ جب بھی مسلمانوں پر ظلم وستم کے پہاڑ توڑے گئے اور تختۂ مشق بنایا گیا تو ربّ قدیر عزوجل نے ایسا مردِ جری پیدا کردیا جس کی ضربِ حیدری سے طاغوتی قوتوں کے سر پاش پاش ہوگئے اور مسلمان گردابِ بلا سے نکل آئے۔ تاریخی کارواں میں چودھویں صدی ہجری میں ایک ایسے فاتح زمانہ اور عاشق رسول کا نام آفتاب سے کہیں زیادہ روشن اور تابناک نظر آتا ہے اور کیوں نہ ہو۔

ترا درد، دردِ تنہا مرا غم غمِ زمانہ
جو دلوں کو فتح کرلے وہی فاتحِ زمانہ

یقیناً اس کی ذاتِ بابرکات کو دیکھنے سے روح کو تازگی ملتی ہے وہ ذاتِ گرامی امامِ اہلسنّت مجدّد دین وملّت حضور پُرنور سرکار اعلیٰ حضرت امام احمد رضا قادری رحمۃ اللہ علیہ کی ہے۔ جب تہذیب وتمدن کا جنازہ نکالا جارہا تھا دین و مذہب سے لاتعلقی اور بیزاری کا یہ عالم تھا کہ مسٹر گاندھی کو بابِ نبوت وا ہونے پر نبوت کا تاج پیش کرنے کی بات کی جارہی تھی، انگریزی گورنمنٹ کے نمک خواروں، بہی خواہوں نے حیات کے درخشاں باب پر بدعقیدگی کا دبیز پردہ ڈالنے کی ناپاک کوشش کررہے تھے، اسلام وسنیت کا شیرازہ منتشر ہورہا تھا، ضعف اعتقاد کا یہ عالم تھا کہ ایمان جیسی عظیم دولت پر نزاع کا عالم طاری تھا، حق گوئی اور بیباکی کا خاتمہ عنقریب تھا ایسے ماحول میں تاجدارِ اہلسنّت سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ تصرفات کی کروٹیں لیتے ہوئے ذوالفقارِ حیدری کا مظہر اشداء علی الکفار کا پیکر بن کر سینہ سپر ہوجاتے ہیں اور دشمنانِ اسلام سے نبرد آزما ہوکر عشقِ مصطفیٰ کی ایسی قندیلیں روشن کرتے ہیں کہ جس سے پورا برصغیر روشن ہوگیا۔ ایسے محسن اور ایسے قائد کی خدماتِ جلیلہ کا اعتراف نہ کرنا محسن کشی نہیں تو اور کیا ہے۔ ہمارا فرض بنتا ہے کہ ہم سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے تجدیدی



کارناموں اور آپ کے مسلکِ حقہ سے اپنی قوم کو روشن کرانے کے ساتھ ساتھ پوری دنیا میں آپ کی تعلیمات کو عام کریں اور آپ کے فکر ونظر کی شمع جلائیں تاکہ ہماری قوم کے بچے اور بچیاں آپ کے خطوط پر چل کر اپنی صحیح سمت متعین کرسکیں۔

بلاشبہ آپ کی زندگی ہمارے لیے نمونۂ عمل ہے۔ محبوبِ جانِ جاناں سے سچی عقیدت اور ان کے گستاخوں سے نفرت و دوستوں سے محبت ایمان کی سلامتی کی علامت ہے۔ ''اسلامی ہیرے یعنی سنی کوثر'' میں بارگاہِ اعلیٰ حضرت میں اختصاراً خراجِ عقیدت پیش کرنے کی سعادت حاصل کی ہے مگر وہ ناکافی ہے۔ دوسرا ایڈیشن شائع کرتے ہوئے ہم فخر محسوس کررہے ہیں کیونکہ آپ کے ذوقِ طلب نے ہمارے حوصلوں کو بلند کیا ہے۔ ناچیز دعاء گو ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنے محبوب صلی اللہ علیہ وسلم کے صدقے وطفیل میں دارین کی دولتوں سے مالا مال فرمائے۔ آمین

احقر

گدائے کوچۂ مسعودِ غازی سراج القادری بہرائچی

## معروضہ

بسا اوقات ایک چھوٹا سا عمل بہت بڑی خوبیوں کا حامل ہو جاتا ہے کچھ ایسے ہی میری زندگی کی اس ترتیب کی پہلی کاوش ہے۔ جس کو صفحۂ قرطاس پر سپردِ قلم کر رہا ہوں۔ وفورِ غم اور جذبۂ عقیدت نے بیدار کیا، اسی عالم میں علم دوست حضرات کو رفیق سفر پایا۔ انتہائی عدیم الفرصت میں اس کام کو شروع کیا جو بحمدہٖ تعالیٰ پایۂ تکمیل تک پہونچ گیا۔ کتاب کی ترتیب کا مقصد صرف علومِ اسلامیہ کا فروغ اور دینی معلومات میں اضافہ ہے۔

میں وہ کام نہ کر سکا جس کی آرزو رکھتا تھا۔ اور شاید اس کا قلق تا حینِ حیات باقی رہے گا اس کے علاوہ زندگی میں کچھ نہ کچھ تو خلاء رہ ہی جاتا ہے۔

اگر میں اس کتاب کی ترتیب کو اپنی زندگی کی تلخیوں کا مجموعہ کہوں تو درست ہوگا۔ قارئین کرام ہم آپ کی خدمت میں دلچسپ و مفید اور نصیحت آمیز معلومات افزاء کتاب پیش کر رہے ہیں۔ اس کتاب میں چیدہ چیدہ سوالات و جوابات کا انتخاب کر کے مختصر پیرائے میں سمیٹنے کی کوشش کی گئی ہے۔ پھر بھی اگر کوئی خامی بتقاضائے بشری نظر آئے تو مطلع فرما کر شکریہ کا موقع فراہم کریں، تاکہ اگلے ایڈیشن میں حکم کی تعمیل کی جا سکے۔

والسلام

محتاجِ کرم سراج القادری بہرائچی



## نعت پاک مصطفیٰ ﷺ

از: رضا بریلوی

ان کی مہک نے دل کے غنچے کھلا دیئے ہیں / جس راہ چل گئے ہیں کوچے بسا دیئے ہیں
جب آ گئی ہیں جوشِ رحمت پہ ان کی آنکھیں / جلتے بجھا دیئے ہیں روتے ہنسا دیئے ہیں
اک دل ہمارا کیا ہے آزار اس کا کتنا / تم نے تو چلتے پھرتے مردے جلا دیئے ہیں
ان کے نثار کوئی کیسے ہی رنج میں ہو / جب یاد آ گئے ہیں سب غم بھلا دیئے ہیں
ہم سے فقیر بھی اب پھیری کو اٹھتے ہونگے / اب تو غنی کے در پر بستر جما دیئے ہیں
اسریٰ میں گذرے جس دم بیڑے پہ قدسیوں کے / ہونے لگی سلامی پرچم جھکا دیئے ہیں
آنے دو یا ڈبو دو اب تو تمہاری جانب / کشتی تمہیں پہ چھوڑی لنگر اٹھا دیئے ہیں
دولہا سے اتنا کہہ دو پیارے سواری روکو / مشکل میں ہیں براتی پُرخار وادیئے ہیں
اللہ کیا جہنم اب بھی نہ سرد ہوگا / رو رو کے مصطفیٰ نے دریا بہا دیئے ہیں
میرے کریم سے گر قطرہ کسی نے مانگا / دریا بہا دیئے ہیں دُر بے بہا دیئے ہیں

ملکِ سخن کی شاہی تم کو رضاؔ مسلّم
جس سمت آ گئے ہو سکّے بٹھا دیئے ہیں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# ابو البشر حضرت سیدنا آدم علیہ السلام

سوال ۱ : دنیا کے سب سے پہلے انسان کا نام بتائیے؟
جواب ۱ : حضرت آدم علیہ السلام۔
سوال ۲ : انسان دوئم کا نام بتائیے؟
جواب ۲ : حضرت حوا رضی اللہ عنہا۔
سوال ۳ : حضرت آدم علیہ السلام کے والدین کا کیا نام تھا؟
جواب ۳ : وہ والدین کے بغیر ہی وجود میں آئے تھے اللہ تعالیٰ نے انہیں اپنی قدرت سے پیدا کیا تھا۔
سوال ۴ : حضرت حوا رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے والدین کا نام بتائیے؟
جواب ۴ : حضرت حوا رضی اللہ تعالیٰ عنہا بھی بغیر والدین کے وجود میں آئی تھیں۔
سوال ۵ : نسل انسانی کے ماں اور باپ کون تھے؟
جواب ۵ : باپ حضرت آدم اور ماں حضرت حوا علیہا السلام۔
سوال ۶ : کیا آدم علیہ السلام کے پیدا کرنے سے پہلے یہ دنیا موجود تھی؟
جواب ۶ : ہاں، اللہ تعالیٰ نے ساری دنیا پیدا کرنے کے بعد آدم علیہ السلام کو وجود بخشا۔
سوال ۷ : اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم علیہ السلام کو کس چیز سے پیدا فرمایا؟
جواب ۷ : مٹی (عناصر اربعہ) سے۔
سوال ۸ : حضرت آدم علیہ السلام کی تخلیق کس دن ہوئی؟
جواب ۸ : یوم عاشورہ، جمعہ کے دن۔
سوال ۹ : ابوالبشر کس نبی کو کہا جاتا ہے؟



جواب ۹ : حضرت آدم علیہ السلام کو۔
سوال ۱۰ : حضرت آدم علیہ السلام کی زوجۂ محترمہ کس چیز سے پیدا کی گئیں؟
جواب ۱۰ : حضرت آدم علیہ السلام کی بائیں پسلی سے۔
سوال ۱۱ : حضرت آدم علیہ السلام کی زوجۂ محترمہ کا نام بتائیے؟
جواب ۱۱ : حضرت حوا رضی اللہ عنہا۔
سوال ۱۲ : حضرت آدم علیہ السلام نے حضرت حوا کا مہر کیسے ادا فرمایا؟
جواب ۱۲ : حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر دس مرتبہ درود پڑھ کر۔ (نشر الطیب ص ۱۱۰)
سوال ۱۳ : وہ کون سے نبی ہیں جو بغیر ماں باپ کے پیدا ہوئے؟
جواب ۱۳ : حضرت آدم علیہ السلام۔
سوال ۱۴ : اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو پیدا کرتے وقت فرشتوں سے کیا فرمایا تھا؟
جواب ۱۴ : میں زمین پر اپنا خلیفہ بنانے والا ہوں۔
سوال ۱۵ : قرآن مجید میں حضرت آدم علیہ السلام کا اسم گرامی کتنی بار آیا ہے؟
جواب ۱۵ : ۲۵ مرتبہ۔
سوال ۱۶ : قرآن مجید میں سب سے پہلے کس نبی کا ذکر کیا گیا ہے؟
جواب ۱۶ : حضرت آدم علیہ السلام کا۔
سوال ۱۷ : جب اللہ تعالیٰ نے فرشتوں کو حکم دیا کہ حضرت آدم علیہ السلام کو سجدہ کریں تو انہوں نے کیا کیا؟
جواب ۱۷ : ابلیس کے علاوہ سارے فرشتے سجدے میں گر گئے۔
سوال ۱۸ : سب سے پہلے نبی کا نام بتائیے؟
جواب ۱۸ : حضرت آدم علیہ السلام۔
سوال ۱۹ : کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے **سب سے پہلے اپنا خلیفہ کس کو بنایا؟**
جواب ۱۹ : حضرت آدم علیہ السلام کو۔

سوال ۲۰ : جب اللہ پاک نے آدم علیہ السلام کو پیدا کرنے سے قبل ان کی خلافت کا اعلان کیا تو فرشتوں نے کیا عرض کیا ؟

جواب ۲۰ : ''کیا ایسی ہستی کو خلیفہ بنائے گا جو زمین پر فساد اور خونریزی کرے۔''

سوال ۲۱ : فرشتوں کے فساد اور فتنہ کے اندیشہ ظاہر کرنے پر اللہ تعالیٰ نے کیا فرمایا ؟

جواب ۲۱ : ''میری نظر جس حقیقت پر ہے تمہیں اس کی خبر نہیں۔''

سوال ۲۲ : اس شجرِ ممنوعہ کا نام بتائیے جس کا پھل حضرت آدم علیہ السلام نے کھایا تھا ؟

جواب ۲۲ : گندم یا انجیر اور بعض نے انگور بتایا ہے۔ (البدایہ والنہایہ ص ۷۴)

سوال ۲۳ : حضرت آدم علیہ السلام جنت میں کتنے سال رہے ؟

جواب ۲۳ : سو (۱۰۰) سال۔

سوال ۲۴ : حضرت آدم علیہ السلام کے ساتھ جنت سے اور کون لوگ آئے ؟

جواب ۲۴ : سانپ اور مور۔ (تفسیر ابن کثیر ص ۱۲۶)

سوال ۲۵ : حضرت حوا کا نکاح حضرت آدم علیہ السلام سے کس دن ہوا ؟

جواب ۲۵ : جمعہ کے دن۔

سوال ۲۶ : جنت میں حضرت آدم و حوا علیہما السلام پر کیا پابندی عائد تھی ؟

جواب ۲۶ : ایک درخت کا پھل کھانے سے روک دیا گیا تھا۔

سوال ۲۷ : حضرت آدم علیہ السلام دنیا کے کس حصے میں اتارے گئے ؟

جواب ۲۷ : سراندیپ میں جو ہندوستان کا ایک جزیرہ ہے۔ (سری لنکا) (صاوی اول صفحہ ۲۳)

سوال ۲۸ : حضرت حوا رضی اللہ عنہا دنیا کے کس حصے میں اتاری گئیں ؟

جواب ۲۸ : ساحل دریائے ہند پر۔ (جدہ) صاوی اول صفحہ ۲۳)

سوال ۲۹ : حضرت آدم علیہ السلام نے کتنے برس تک شرم و حیا کی وجہ سے آسمان کی طرف نہیں دیکھا؟



جواب ۲۹ : سو (۱۰۰) سال تک۔

سوال ۳۰ : حضرت آدم علیہ السلام کی لغزش کتنے سال کے بعد معاف ہوئی ؟

جواب ۳۰ : ساڑھے تین سو سال کے بعد۔

سوال ۳۱ : حضرت آدم علیہ السلام نے اپنی خطا پر کیا ردِّ عمل ظاہر کیا ؟

جواب ۳۱ : عجز و انکساری کی، توبہ کی، اللہ نے معاف فرمادیا۔

سوال ۳۲ : کیا حضرت آدم علیہ السلام نے ممنوعہ پھل کھا کر گناہ کیا تھا ؟

جواب ۳۲ : یہ گناہ نہیں بلکہ بھول تھی۔

سوال ۳۳ : حضرت آدم علیہ السلام کی ملاقات حضرت حوا رضی اللہ عنہا سے کہاں ہوئی ؟

جواب ۳۳ : مقامِ عرفات میں۔

سوال ۳۴ : حضرت آدم علیہ السلام کی توبہ کیسے قبول ہوئی ؟

جواب ۳۴ : رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے وسیلے سے۔ (البدایہ والنہایہ ص ۸۱)

سوال ۳۵ : حضرت آدم و حوا علیہما السلام کے ملاقات کی تاریخ بتائیے ؟

جواب ۳۵ : ۹ ذی الحجہ۔ اسی لئے اس دن کو عرفہ کہا جاتا ہے۔

سوال ۳۶ : حضرت آدم علیہ السلام پر کتنے صحیفے نازل ہوئے ؟

جواب ۳۶ : دس صحیفے۔ (اشعۃ اللمعات اول صفحہ ۴۰)

سوال ۳۷ : حضرت آدم علیہ السلام کی بارگاہ میں حضرت جبرئیل علیہ السلام کتنی دفعہ تشریف لائے ؟

جواب ۳۷ : بارہ مرتبہ۔ (نزہۃ القاری ج اوّل ص ۱۹۱)

سوال ۳۸ : حضرت آدم و حوا علیہما السلام نے جنت کے کس درخت کے پتوں سے اپنا ستر چھپایا تھا؟

جواب ۳۸ : انجیر کے پتوں سے۔

سوال ۳۹ : حضرت آدم علیہ السلام جنت سے کون کون سی چیز لائے ؟

جواب ۳۹ : حجرِ اسود، جنتی درختوں کی پتیاں یا پھولوں کی پنکھڑیاں، وہ عصا جو جنت کے درخت سے تھا، بیلچہ، کدال، کندریہ، السفند ان (اہران)، ہتھوڑا، سنڈاسی۔ (ماخوذ طبقات ابن سعد)

سوال ۴۰ : حضرت آدم علیہ السلام نے دنیا میں سب سے پہلے کون سا پھل کھایا؟

جواب ۴۰ : بیر۔ (نشر الطیب ص ۱۹۱)

سوال ۴۱ : حضرت آدم علیہ السلام کا قد کتنا لمبا تھا؟

جواب ۴۱ : ساٹھ ہاتھ اور بعض نے ۶۰ گز بتایا ہے۔

سوال ۴۲ : حضرت آدم علیہ السلام کی کل عمر کتنے سال کی ہوئی؟

جواب ۴۲ : تقریباً ایک ہزار سال۔ (طبقات ابن سعد اول صفحہ ۱۰)

سوال ۴۳ : حضرت آدم علیہ السلام کے بوقت وصال اولاد کی تعداد کتنی تھی؟

جواب ۴۳ : چالیس ہزار۔ جن میں پوتے اور پڑپوتے شامل ہیں۔ (ابن کثیر ص ۹۶)

سوال ۴۴ : حضرت آدم علیہ السلام کا وصال کس جگہ ہوا؟

جواب ۴۴ : مکہ معظمہ میں جمعہ کے دن۔ (ماہنامہ اعلیٰ حضرت اگست ۲۰۰۱ء)

سوال ۴۵ : حضرت حوا رضی اللہ عنہا کے بطن سے کتنے بچے پیدا ہوئے؟

جواب ۴۵ : چالیس ۴۰ یا ایک سو بیس ۱۲۰۔

سوال ۴۶ : حضرت آدم علیہ السلام کی زبان پر سب سے پہلے کون سا کلمہ صادر ہوا؟

جواب ۴۶ : الحمد للہ ربّ العالمین۔

سوال ۴۷ : جب جنت میں آدم و حوا علیہما السلام ممنوعہ درخت کا پھل کھا گئے تو اچانک کیا محسوس کئے؟

جواب ۴۷ : انسانی لوازمات کا ظہور ہوا اور برہنہ محسوس کر کے ستر چھپانے لگے، گویا انسانی تہذیب کا آغاز تھا۔

سوال ۴۸ : حضرت آدم علیہ السلام کی تخلیق کے کتنے اور کون سے مراحل تھے؟



جواب ۴۸ : مٹی سے ایک انسان کی تخلیق پھر شکل و صورت اور اعضاء کو تقویت بعدہٗ روح پھونک کر جیتا جاگتا انسان۔

سوال ۴۹ : حضرت آدم علیہ السلام کے وصال کے بعد حضرت حوا رضی اللہ عنہا کتنے سال تک زندہ رہیں؟

جواب ۴۹ : صرف ایک سال۔

سوال ۵۰ : بوقتِ ولادتِ حضرت شیث علیہ السلام، حضرت آدم علیہ السلام کی عمر کیا تھی؟

جواب ۵۰ : ایک سو بیس ۱۲۰ سال۔ (الکامل ج ۱ ص ۴۴)

سوال ۵۱ : سب سے پہلے سوُت کات کر اون کس نے تیار کیا؟

جواب ۵۱ : حضرت حوّا رضی اللہ عنہا نے۔ (البدایہ والنہایہ ج ۱ ص ۹۲)

سوال ۵۲ : حضرت آدم علیہ السلام نے ہندوستان میں رہ کر کتنے اور کیسے حج ادا فرمائے؟

جواب ۵۲ : ہندوستان سے مکہ تک پیدل چل کر ۴۰ حج ادا کئے۔ (الکامل فی التاریخ ج ۱ ص ۲۸)

سوال ۵۳ : سب سے پہلے زمین پر کس نے اپنا سر مونڈا؟

جواب ۵۳ : حضرت آدم علیہ السلام نے۔

سوال ۵۴ : دنیا میں سب سے پہلے مرغ کس نے پالا؟

جواب ۵۴ : حضرت آدم علیہ السلام نے۔

سوال ۵۵ : ھبۃ اللہ کا لقب کس کو عطا ہوا؟

جواب ۵۵ : حضرت شیث علیہ السلام کو۔ (طبقات ابن سعد اول صفحہ ۱۴)

سوال ۵۶ : حضرت شیث علیہ السلام پر کتنے صحیفے نازل ہوئے؟

جواب ۵۶ : حضرت شیث علیہ السلام پر پچاس صحیفے نازل ہوئے۔ (اشعۃ اللمعات اول صفحہ ۴۰)

سوال ۵۷ : حضرت شیث علیہ السلام کا پیشہ کیا تھا ؟

جواب ۵۷ : آپ کپڑا بُن کر فروخت کرتے تھے۔

سوال ۵۸ : نورِ محمدی ﷺ پیشانیٔ آدم علیہ السلام سے کس کی پیشانی میں منتقل ہوا ؟

جواب ۵۸ : حضرت شیث علیہ السلام کے۔

سوال ۵۹ : حضرت شیث علیہ السلام کا مزار کہاں واقع ہے؟

جواب ۵۹ : ایودھیا ضلع فیض آباد میں۔ (باختلاف) (تفسیر نعیمی پ ۳ صفحہ ۲۶۴)

سوال ۶۰ : حضرت شیث علیہ السلام کی عمر کتنے سال کی ہوئی؟

جواب ۶۰ : تقریباً ۹۱۲ سال کی۔

سوال ۶۱ : علم الحساب کس نے کس کے لئے ایجاد کیا تھا؟

جواب ۶۱ : حضرت شیث علیہ السلام کے لئے الوس نے۔

سوال ۶۲ : حضرت آدم علیہ السلام کے خلیفہ بننے کا اعلان زمین میں کس نے کیا ؟

جواب ۶۲ : حضرت جبرئیل علیہ السلام نے۔

سوال ۶۳ : اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم علیہ السلام کو ملائکہ پر افضل ہونے کا شرف کس چیز سے عطا فرمایا ؟

جواب ۶۳ : علمِ اسماء کے ذریعے۔

سوال ۶۴ : اللہ پاک نے حضرت آدم علیہ السلام کے خلیفہ بنانے کی خبر فرشتوں کو کیوں دیا؟

جواب ۶۴ : تاکہ خلیفہ بنانے کی حکمت معلوم کریں اور خلیفہ کی عظمت اور شان ظاہر ہوجائے۔

سوال ۶۵ : پہلی مرتبہ کعبہ کی بنیاد کس نبی نے ڈالی ؟

جواب ۶۵ : حضرت آدم علیہ السلام نے اور بعد طوفانِ نوح، حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اسی بنیاد پر دوبارہ تعمیر فرمایا۔

سوال ۶۶ : تخلیق آدم علیہ السلام کے بعد اللہ تعالیٰ نے سب سے پہلے فرشتوں کو کیا حکم دیا؟



جواب ۶۶ : سب فرشتے آدم علیہ السلام کو سجدہ کریں۔

سوال ۶۷ : سب سے پہلے نعرۂ تکبیر کس نے بلند کیا؟

جواب ۶۷ : حضرت آدم علیہ السلام نے۔

سوال ۶۸ : جس وقت حضرت آدم و حوا علیہما السلام جنت سے روانہ کئے گئے تو تاجِ شرافت و کرامت کس نے اتارا؟

جواب ۶۸ : حضرت جبرئیل علیہ السلام نے۔ (البدایہ والنہایہ ج ا ص ۷۹)

سوال ۶۹ : حضرت آدم علیہ السلام نے زمین پر جو سب سے پہلی عبادت کی وہ کیا تھی؟

جواب ۶۹ :: توبہ۔

سوال ۷۰ : دنیا میں بعد ملاقات حضرت آدم و حوا علیہما السلام شب میں کہاں رہتے تھے؟

جواب ۷۰ : مزدلفہ میں۔

سوال ۷۱ : حضرت آدم علیہ السلام کے وصال پر مخلوق کتنے دنوں تک روتی رہی ؟

جواب ۷۱ :: سات دن۔ اور سات روز تک چاند اور سورج گہن میں رہے۔

سوال ۷۲ : جنت میں حضرت آدم علیہ السلام کی کنیت کیا ہوگی؟

جواب ۷۲ : ابو محمد۔ (البدایہ والنہایہ)

سوال ۷۳ : آدم علیہ السلام کا پتلا بننے کے کتنے سال بعد اس میں روح ڈالی گئی ؟

جواب ۷۳ : چالیس سال بعد۔ (البدایہ والنہایہ ج ا ص ۸۶)

سوال ۷۴ : حضرت آدم علیہ السلام نے دنیا میں آنے کے بعد سب سے پہلے جو کھانا کھایا وہ کیا تھا اور کہاں سے آیا ؟

جواب ۷۴ : حضرت جبرئیل علیہ السلام گندم کے سات دانے لے کر آئے اور ان کو زمین پر بکھیر دیئے اللہ تعالیٰ نے ہر دانے کے بدلے ایک لاکھ دانے اُگائے۔ ان کو کاٹ کر دانے نکالے اور پھر صاف کرکے روٹی پکا کر کھائے۔ (البدایہ والنہایہ ج ا ص ۹۲)

سوال ۷۵ : نسلِ انسانی میں اضافہ کے لئے حضرت آدم علیہ السلام نے اپنی اولاد میں شادیوں کا کیا طریقہ جاری کیا تھا؟

جواب ۷۵ : حضرت حوا رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے جڑواں بچے پیدا ہوتے تھے ایک بار پیدا ہونے والے لڑکا لڑکی کا نکاح دوسرے حمل سے پیدا ہونے والوں کے ساتھ کر دیتے تھے۔

سوال ۷۶ : کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ حضرت آدم علیہ السلام نے اللہ پاک کے بتائے ہوئے کن الفاظ میں توبہ کی؟

جواب ۷۶ : رَبَّنَا ظَلَمْنَا اَنْفُسَنَا وَاِنْ لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا وَتَرْحَمْنَا لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ٥

سوال ۷۷ : اللہ پاک نے قرآن مجید میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی مثال کس نبی سے دی ہے؟

جواب ۷۷ : حضرت آدم علیہ السلام سے۔ اللہ پاک نے حضرت آدم علیہ السلام کو مٹی سے پیدا فرمایا اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو بغیر باپ کے۔

سوال ۷۸ : دنیا کی سب سے بہترین مخلوق کون سی ہے؟

جواب ۷۸ : انسان، جسے اللہ پاک نے مکرّم اور عزت والا بنایا ہے۔

سوال ۷۹ : حضرت آدم علیہ السلام کی نمازِ جنازہ کس نے پڑھائی؟

جواب ۷۹ : جبرئیل علیہ السلام نے امامت کی اور فرشتے مقتدی تھے۔

سوال ۸۰ : حضرت آدم علیہ السلام کا مزار کہاں واقع ہے؟

جواب ۸۰ : منیٰ میں مسجد خیف کے قریب۔ یا جبل ابوقبیس یا سراندیپ میں (زرقانی اول صفحہ ۶۵، تفسیر عزیزی سورہ بقرہ صفحہ ۱۷۲)

سوال ۸۱ : حضرت حوا رضی اللہ عنہا کی قبر کہاں واقع ہے؟

جواب ۸۱ : جدّہ میں۔

سوال ۸۲ : حضرت آدم علیہ السلام کا پیشہ بتایئے؟

جواب ۸۲ : کاشتکاری۔ اور کپڑے بھی بنتے تھے۔ (البدایہ والنہایہ اول ۸۰)

سوال ۸۳ : توبہ قبول کر لینے کے بعد اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم علیہ السلام کو زمین پر ہی کیوں رہنے دیا؟



جواب ۸۳ : اللہ تعالیٰ نے آپ کو زمین ہی پر خلیفہ بنانے کے لئے پیدا کیا تھا۔ آپ کو جنت میں صرف امتحان کی غرض سے رکھا گیا تھا۔

سوال ۸۴ : حضرت آدم علیہ السلام نے فرشتوں سے السلام علیکم کہا تو فرشتوں نے کس طرح جواب دیا تھا؟

جواب ۸۴ : والسلام علیک ورحمۃ اللہ۔

# قابیل و ھابیل

سوال ۸۵ : قابیل وہابیل کس کے بیٹے تھے؟

جواب ۸۵ : حضرت آدم علیہ السلام کے۔

سوال ۸۶ : دنیا میں سب سے پہلے پہلا قتل کس نے کس کا کیا؟

جواب ۸۶ : قابیل نے ہابیل کا۔

سوال ۸۷ : قابیل کی اس بہن کا نام بتایئے جو اس کے ساتھ پیدا ہوئی تھی؟

جواب ۸۷ : اقلیما۔

سوال ۸۸ : ہابیل کا نکاح کس کے ساتھ ہونا طے پایا تھا جس کی وجہ سے آپ کو قابیل نے شہید کیا؟

جواب ۸۸ : قابیل کی بہن اقلیما سے۔

سوال ۸۹ : ہابیل کی بہن کا نام بتایئے جو آپ کے ساتھ پیدا ہوئی تھیں؟

جواب ۸۹ : لیوذا۔

سوال ۹۰ : حضرت آدم علیہ السلام کی اولاد میں سب سے پہلے آگ کی عبادت کس نے کی؟

جواب ۹۰ : قابیل نے۔ (الکامل فی التاریخ لابن الاثیر ج ۱ ص ۵۶)

سوال ۹۱ : حضرت آدم علیہ السلام کے بیٹوں کا جھگڑا کس بات پر ہوا تھا؟

جواب ۹۱ : قربانی کے قبول یا نہ قبول ہونے پر۔

سوال ۹۲ : قابیل کو ہابیل کی لاش دفنانے کا طریقہ کیسے معلوم ہوا؟

جواب ۹۲ : کوّے کے ذریعے جس نے اپنی چونچ اور چنگل سے قبر کھود کر کوّے کو دفن کیا تھا۔

سوال ۹۳ : ہابیل کے قتل کے جرم میں قابیل کو کس قدر عذاب ملے گا؟

جواب ۹۳ : عذابِ جہنم کا نصف حصہ۔

سوال ۹۴ : قابیل نے ہابیل کو جس جگہ دفن کیا تھا اس جگہ کا نام بتاؤ؟

جواب ۹۴ : دمشق کے شمالی جانب قاسیون پہاڑ کے قریب جس کا نام مفارۃ الدم ہے۔

سوال ۹۵ : بوقتِ واقعۂ قتل ہابیل وقابیل کی کیا عمریں تھی؟

جواب ۹۵ : ہابیل کی بیس سال قابیل کی پچیس سال۔ (الکامل فی التاریخ ج ۱ ص ۴۴)

سوال ۹۶ : حضرت آدم علیہ السلام کے دو بیٹوں کا قصہ قرآن کی کس سورت میں بیان کیا گیا ہے؟

جواب ۹۶ : سورۃ المائدہ میں۔

سوال ۹۷ : دنیا میں سب سے پہلے کونسا آدمی دفن کیا گیا۔

جواب ۹۷ : حضرت آدم علیہ السلام کا قتل ہونے والا بیٹا ہابیل۔

# شیطانِ رجیم

سوال ۹۸ : قرآن مجید میں جن، جان، جنۃ (یعنی جنوں) کا تذکرہ کتنی بار آیا ہے؟

جواب ۹۸ : قرآن مجید میں ۳۱ آیات میں ۳۲ بار ان کا ذکر آیا ہے۔

سوال ۹۹ : ابلیس کا اصل نام بتایئے؟

جواب ۹۹ : عزازیل۔

سوال ۱۰۰ : ابلیس کا لفظی معنیٰ بتایئے؟

جواب ۱۰۰ : انتہائی مایوس۔



سوال ۱۰۱ : ابلیس نے جنت سے نکالے جانے کے بعد اللہ پاک سے کس چیز کی مہلت مانگی تھی؟

جواب ۱۰۱ : قیامت تک نسلِ انسانی کو بہکانے اور انہیں گمراہیوں کی طرف ترغیب دینے کی۔

سوال ۱۰۲ : انسان کے سب سے بڑے ازلی دشمن کا نام بتایئے؟

جواب ۱۰۲ : ابلیس (شیطان)۔

سوال ۱۰۳ : ابلیس (شیطان) کون تھا؟

جواب ۱۰۳ : ایک جن تھا۔

سوال ۱۰۴ : اللہ پاک کے دریافت کرنے پر سجدہ نہ کرنے کی وجہ ابلیس نے کیا بتائی؟

جواب ۱۰۴ : میں آدم سے بہتر ہوں تُو نے مجھے آگ سے پیدا کیا اور آدم کو مٹی سے۔

سوال ۱۰۵ : ابلیس کے حضرت آدم علیہ السلام کے سجدہ نہ کرنے میں کون سا جذبہ کام کررہا تھا؟

جواب ۱۰۵ : تکبّر۔

سوال ۱۰۶ : تکبّر کا لازمی نتیجہ کیا ہوتا ہے؟

جواب ۱۰۶ : ذلّت وخواری۔

سوال ۱۰۷ : ابلیس کے سجدہ نہ کرنے کے جرم میں اس کو کون سی سزا ملی؟

جواب ۱۰۷ : اسے جنت سے ذلیل وخوار کر کے نکال دیا گیا۔

سوال ۱۰۸ : ابلیس نافرمانی کر کے نادم کیوں نہ ہوا؟

جواب ۱۰۸ : اس کے غرور اور گھمنڈ نے ایسا کرنے سے روک دیا تھا۔

سوال ۱۰۹ : ابلیس نے ایک گناہ سجدہ نہ کرنے کا کیا، بتایئے اس نے دوسرا کون سا گناہ کیا؟

جواب ۱۰۹ : معافی مانگنے کے بجائے تکبّر کیا اور اپنی غلطی پر اکڑا رہا۔

سوال ۱۱۰ : ابلیس ذلیل وخوار ہونے سے قبل کس مقامِ ارفع پر فائز تھا؟

جواب ۱۱۰ : فرشتوں کا استاد تھا۔

سوال ۱۱۱ : حضرت آدم علیہ السلام کو سجدہ کرنے سے کس نے انکار کیا تھا؟

جواب ۱۱۱ : ابلیسِ لعین نے۔

سوال ۱۱۲ : ابلیس نے کتنے سال تک سجدہ کیا؟

جواب ۱۱۲ : چھ لاکھ برس تک ابلیس نے سجدہ کیا۔

سوال ۱۱۳ : سب سے پہلے آتشی لباس کس کو پہنایا جائے گا؟

جواب ۱۱۳ : ابلیس کو۔

سوال ۱۱۴ : آسمان اوّل پر ابلیس کو کس نام سے پکارا جاتا تھا؟

جواب ۱۱۴ : عابد کے نام سے۔ (جمل ج ۱ ص ۴۱)

سوال ۱۱۵ : دوسرے آسمان پر ابلیس کا نام کیا تھا؟

جواب ۱۱۵ : زاہد۔ (جمل ج ۱ ص ۴۱)

سوال ۱۱۶ : ابلیس کا نام تیسرے آسمان پر کیا تھا؟

جواب ۱۱۶ : عارف۔ (حوالہ مندرجہ بالا)

سوال ۱۱۷ : چوتھے آسمان پر ابلیس کا نام کیا تھا؟

جواب ۱۱۷ : ولی۔ (حوالہ مندرجہ بالا)

سوال ۱۱۸ : پانچویں آسمان پر ابلیس کا کیا نام تھا؟

جواب ۱۱۸ : تقی۔ (حوالہ سابق)

سوال ۱۱۹ : چھٹے آسمان پر ابلیس کا کیا نام تھا؟

جواب ۱۱۹ : خازن۔

سوال ۱۲۰ : ساتویں آسمان پر ابلیس کا کیا نام تھا؟

جواب ۱۲۰ : عزازیل۔ (جمل ج ۱ صفحہ ۴۱)

سوال ۱۲۱ : لوحِ محفوظ پر شیطان کا ذکر کس نام سے کیا گیا؟

جواب ۱۲۱ : لوحِ محفوظ پر شیطان کا ذکر ابلیس کے نام سے کیا گیا۔



سوال ۱۲۲ : ابلیس جنت کا خازن کتنے سال تک رہا؟

جواب ۱۲۲ : ابلیس جنت کا خازن چالیس ہزار سال تک رہا۔ (صاوی ج ۱ صفحہ ۲۲)

سوال ۱۲۳ : شیطان نے عرش کا طواف کتنے سال تک کیا؟

جواب ۱۲۳ : شیطان نے عرش کا طواف ۱۴ (چودہ) ہزار سال تک کیا۔
(تفسیر صاوی ج ۱ صفحہ ۲۲)

سوال ۱۲۴ : مرد وعورت کو شہوت پر برانگیختہ کرنے والے شیطان کا نام بتائیے؟

جواب ۱۲۴ : مرد وعورت کو شہوت پر برانگیختہ کرنے والے شیطان کا نام اعور ہے۔
(صاوی ج ۳/صفحہ ۱۷)

س ۱۲۵ : شیطان کی اولاد لافس اور ولہان کا کام بتائیے؟

جواب ۱۲۵ : نماز وطہارت میں وسوسہ پیدا کرنا۔ (صاوی ج ۳ صفحہ ۱۷)

سوال ۱۲۶ : ابلیس ملعون اللہ تعالیٰ کی کس مخلوق سے تھا؟

جواب ۱۲۶ : جنوں سے۔

سوال ۱۲۷ : شیطان اور اس کے لشکر کی رہائش گاہ بتائیے؟

جواب ۱۲۷ : سجّین جو ساتویں زمین کے نیچے ہے۔

سوال ۱۲۸ : شیخ نجدی کا لقب کس ذلیل وخوار کو ملا ہے؟

جواب ۱۲۸ : شیطان کو۔

سوال ۱۲۹ : شیطان فرشتوں کا استاذ کتنے سال تک رہا؟

جواب ۱۲۹ : اسی ۸۰ ہزار سال تک وعظ ونصیحت کرتا رہا ۳ ہزار سال ملائکہ کرّوبین کا سردار رہا، ایک ہزار سال تک ملائکہ روحانین کا سردار رہا۔ (جمل ج ۱ صفحہ ۳)

سوال ۱۳۰ : شیطان کو اولاد کس طرح ہوتی ہے؟

جواب ۱۳۰ : ابلیس کی داہنی ران میں ذکر اور بائیں میں فرج ہے دونوں رانوں کو ملا کر جماع کرتا ہے۔ روزانہ دس انڈے دیتا ہے ہر انڈے سے ستر ۷۰ شیطان مذکر ومونث پیدا ہوتے ہیں۔ (صاوی ۳/۲۴ پارہ ۱۶۔۱۷)

ابلیس مردودِ بارگاہ ہونے سے قبل ۵۰ ہزار سال تک عبادت کی یہاں تک کہ اگر اس کے سجدوں کو پھیلا دیا جائے تو زمین و آسمان میں جگہ باقی نہ رہے۔ (زرقانی جلد ا ص ۵۹)

پھر کے گلی گلی تباہ ٹھوکریں سب کی کھائے کیوں
دل کو جو عقل دے خدا تیری گلی سے جائے کیوں

## حضرت سیدنا نوح علیہ السلام

سوال ۱۳۱ : کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ کس نبی کے زمانہ میں بہت بڑا طوفان آیا تھا؟

جواب ۱۳۱ : حضرت نوح علیہ السلام کے عہد میں۔

سوال ۱۳۲ : شیخ الانبیاء کا خطاب کس نبی کو عطا ہوا؟

جواب ۱۳۲ : حضرت نوح علیہ السلام کو۔

سوال ۱۳۳ : آدم ثانی کس پیغمبر کو کہا جاتا ہے؟

جواب ۱۳۳ : حضرت نوح علیہ السلام کو۔

سوال ۱۳۴ : حضرت آدم علیہ السلام کے بعد اللہ تعالیٰ نے کس کو رسول بنا کر بھیجا؟

جواب ۱۳۴ : حضرت نوح علیہ السلام کو۔

سوال ۱۳۵ : نوعِ انسانی کے سب سے پہلے رسول کا نام بتائیے؟

جواب ۱۳۵ : حضرت نوح علیہ السلام۔

سوال ۱۳۶ : کیا آپ نبی اور رسول میں فرق بتا سکتے ہیں؟

جواب ۱۳۶ : نبی کو جدید شریعت عطا نہیں ہوتی۔ صرف وحی کا نزول ہوتا ہے۔ جبکہ رسول کو جدید شریعت عطا کی جاتی ہے۔ ہر رسول نبی ہوتا ہے مگر ہر نبی رسول نہیں ہوتا۔

سوال ۱۳۷ : قرآن مجید میں حضرت نوح علیہ السلام کا اسم گرامی کتنی دفعہ آیا ہے؟

جواب ۱۳۷ : قرآن مجید میں حضرت نوح علیہ السلام کا اسم گرامی ۴۳ مرتبہ آیا ہے۔

سوال ۱۳۸ : حضرت نوح علیہ السلام اور ان کی قوم کے لوگ کہاں رہتے تھے؟



جواب ۱۳۸ : حضرت نوح علیہ السلام اور ان کی قوم کے لوگ موجودہ عراق میں رہتے تھے۔

سوال ۱۳۹ : حضرت نوح علیہ السلام کی کل عمر کتنے سال کی ہوئی؟

جواب ۱۳۹ : حضرت نوح علیہ السلام کی کل عمر تقریباً ایک ہزار چھ سو ۱۶۰۰ سال کی ہوئی۔ (الملفوظ اول صفحہ ۴۷)

سوال ۱۴۰ : انبیاء میں طویل العمر آدم علیہ السلام کے بعد کون سے نبی ہوئے ہیں؟

جواب ۱۴۰ : حضرت نوح علیہ السلام۔

سوال ۱۴۱ : حضرت نوح علیہ السلام کی قوم آپ کو کس طرح پریشان کرتی تھی؟

جواب ۱۴۱ : پتھر برسا کر۔ حتیٰ کہ آپ کی پسلیاں شکستہ ہوجایا کرتی تھیں۔

سوال ۱۴۲ : انگور کی کاشت سب سے پہلے کس نے کی؟

جواب ۱۴۲ : حضرت نوح علیہ السلام نے۔

سوال ۱۴۳ : حضرت نوح علیہ السلام کی قوم میں سے کتنے لوگ آپ پر ایمان لائے؟

جواب ۱۴۳ : ۴۰ چالیس مرد اور ۴۰ چالیس عورتیں۔

سوال ۱۴۴ : اللہ تبارک تعالیٰ کے حکم کے مطابق جب حضرت نوح علیہ السلام کشتی بنا رہے تھے ان کی قوم کیا کرتی تھی؟

جواب ۱۴۴ : کشتی اور آپ کا مزاق اُڑاتے تھے۔

سوال ۱۴۵ : کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ قومِ نوح علیہ السلام پر عذاب کی ابتداء کس نشانی سے ہوئی تھی؟

جواب ۱۴۵ : ایک تنور میں سے پانی ابلنے لگا تھا۔

سوال ۱۴۶ : حضرت نوح علیہ السلام نے ایمان لانے والوں کو کشتی میں سوار کرتے وقت کیا فرمایا تھا؟

جواب ۱۴۶ : سوار ہوجاؤ اس میں اللہ ہی کے نام سے چلنا اور ٹھہرنا بھی ہے۔ میرا رب بڑا غفور و رحیم ہے؟

سوال ۱۴۷ : کشتیٔ نوح علیہ السلام کی لمبائی اور چوڑائی کتنی تھی؟

جواب ۱۴۷ : لمبائی تین سوگز اور چوڑائی پچاس گز اور اونچائی تیس گز تھی۔ (صاوی دوم صفحہ ۱۲)

سوال ۱۴۸ : کشتیٔ نوح کتنے عرصے میں تیار ہوئی؟

جواب ۱۴۸ : دو سال کی مدت میں۔

سوال ۱۴۹ : کشتیٔ نوح علیہ السلام میں سوار ہونے والوں کی تعداد کیا تھی؟

جواب ۱۴۹ : اٹھہتر (۷۸) افراد، نصف مرد اور نصف عورتیں۔ اور جذب القلوب صفحہ ۵۱ پر اسی ۸۰ بتایا گیا ہے۔

سوال ۱۵۰ : بتایئے حضرت نوح علیہ السلام کے خاندان کا کون سا فرد اس کشتی میں سوار نہیں تھا؟

جواب ۱۵۰ : آپ کا بیٹا کنعان۔ (اور آپ کی بیوی)

سوال ۱۵۱ : نوح علیہ السلام پر ایمان لانے والے لوگ کیسے تھے؟

جواب ۱۵۱ : غریب مفلوک الحال نوجوان اگرچہ تعداد میں بہت کم تھے۔

سوال ۱۵۲ : نوح علیہ السلام کے خاندان میں سے کون سے لوگ طوفان میں غرق ہوگئے؟

جواب ۱۵۲ : آپ کا نافرمان بیٹا اور کافرہ بیوی۔

سوال ۱۵۳ : طوفان نوح علیہ السلام کی تاریخ بتایئے؟

جواب ۱۵۳ : رجب کی دوسری تاریخ جبکہ تفسیر صاوی پارہ ۱۸ ج ۳ ص ۱۱۶ میں ۱۰/ رجب بتایا گیا ہے۔

سوال ۱۵۴ : کشتیٔ نوح علیہ السلام کہاں ٹھہری تھی؟

جواب ۱۵۴ : جودی پہاڑ پر۔

سوال ۱۵۵ : کشتی جودی پہاڑ پر کس تاریخ میں ٹھہری تھی؟

جواب ۱۵۵ : ۱۰/ محرم الحرام کو۔ (صاوی ج ۳ ص ۱۱۶)

سوال ۱۵۶ : حضرت نوح علیہ السلام کشتی میں کتنے عرصہ تک رہے؟

جواب ۱۵۶ : چھ مہینہ آٹھ دن۔



سوال ۱۵۷ : کشتیٔ نوح علیہ السلام جب میدانِ کربلا میں ٹھہرنے لگی تھی تو بارگاہِ الٰہی سے کیا ارشاد ہوا تھا؟

جواب ۱۵۷ : اے نوح (علیہ السلام) یہ زمین وہ ہے جہاں اہلِ بیت اطہار کی کشتی گرداب خون میں غرقاب ہوگی۔

سوال ۱۵۸ : طوفانِ نوح میں کتنے دنوں تک مسلسل بارش ہوتی رہی؟

جواب ۱۵۸ : ۴۰ چالیس دن ۴۰ چالیس رات، اور پانچ ماہ تک پانی چڑھتا رہا۔

سوال ۱۵۹ : طوفان میں تنور سے پانی نکلنے کا واقعہ قرآن مجید کی کس سورۃ میں ہے؟

جواب ۱۵۹ : سورۂ ہود میں۔

سوال ۱۶۰ : وہ تنور جہاں سے طوفانِ نوح شروع ہوا، کہاں واقع ہے؟

جواب ۱۶۰ : کوفہ میں۔

سوال ۱۶۱ : جودی پہاڑ پر کشتی ٹھہرنے کے بعد حضرت نوح علیہ السلام نے کس پرندے کو حالات معلوم کرنے کے لئے روانہ فرمایا تھا؟

جواب ۱۶۱ : فاختہ کو جس نے چونچ میں زیتون کا پتہ لاکر امن وسلامتی کا اشارہ کیا تھا۔

سوال ۱۶۲ : کشتیٔ نوح علیہ السلام کی حرکت وتوقف کا انداز کیا تھا؟

جواب ۱۶۲ : حضرت نوح علیہ السلام چلنے کی غرض سے بسم اللّٰہ پڑھتے تو چلنے لگتی۔ اور ٹھہرنے کی نیت سے پڑھتے تو ٹھہر جاتی۔

سوال ۱۶۳ : وہ تنور جہاں سے طوفانِ نوح شروع ہوا کہاں واقع ہے؟

جواب ۱۶۳ : کوفہ میں۔

سوال ۱۶۴ : حضرت نوح علیہ السلام نے طویل تبلیغ کے بعد مایوس ہوکر کفار کی سرکشی کی رپورٹ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں پیش کرتے ہوئے کون سی بددعاء کی؟

جواب ۱۶۴ : ''اے اللہ ظالموں کو گمراہی کے سوا کسی چیز میں ترقی نہ دے''۔

سوال ۱۶۵ : طوفان کے بعد حضرت نوح علیہ السلام نے کون سا شہر آباد فرمایا؟

جواب ۱۶۵ : خسران۔

سوال۱۶۶ : بعد طوفان حضرت نوح علیہ السلام نے جودی پہاڑ پر ایک مسجد تعمیر فرمائی کیا آپ اس مسجد کا نام بتا سکتے ہیں؟

جواب۱۶۶ : مسجد ثمانین۔

سوال۱۶۷ : حضرت نوح علیہ السلام کا اصل نام بتائیے؟

جواب۱۶۷ : الیشکر بعض نے عبدالغفار بتایا ہے۔ اور بعض نے عبدالجبار (صاوی ج ۳ صفحہ۱۱۵ پارہ ۱۸)

سوال۱۶۸ : حضرت نوح علیہ السلام کی بارگاہ میں جبرئیل علیہ السلام کتنی مرتبہ تشریف لائے؟

جواب۱۶۸ : پچاس مرتبہ۔ (نزھۃ القاری اوّل صفحہ۱۹۱)

سوال۱۶۹ : حضرت نوح علیہ السلام کی کافرہ بیوی کا نام کیا تھا؟

جواب۱۶۹ : والہہ۔

سوال۱۷۰ : وہ کون سے نبی ہیں جن کی بیوی اپنے شوہر کو دیوانہ کہتی تھی؟

جواب۱۷۰ : حضرت نوح علیہ السلام۔

سوال۱۷۱ : حضرت نوح علیہ السلام کے والد کا نام بتائیے؟

جواب۱۷۱ : لمک۔

سوال۱۷۲ : وہ کون سے پیغمبر ہیں جنہوں نے مواقیتِ صلوٰۃ لیل ونہار کی چوبیس ساعتیں مقرر فرمائی ہیں؟

جواب۱۷۲ : حضرت نوح علیہ السلام۔

سوال۱۷۳ : طوفانِ نوح علیہ السلام کے بعد کیا ہوا؟

جواب۱۷۳ : کشتی میں سوار لوگ اور جانور زمین پر اتر آئے اور دوبارہ آباد ہوکر زندگی بسر کرنے لگے۔

سوال۱۷۴ : حدیث شریف میں اوّل الرسل کن کو کہا گیا ہے؟

جواب۱۷۴ : حضرت نوح علیہ السلام کو۔

سوال۱۷۵ : حضرت نوح علیہ السلام کا پیشہ کیا تھا؟



جواب۱۷۵ : کھیتی کے علاوہ بڑھئی کا کام کرتے تھے۔

سوال۱۷۶ : انبیاء میں سب سے پہلے صاحبِ شریعت کون سے نبی ہوئے؟

جواب۱۷۶ : حضرت نوح علیہ السلام۔

سوال۱۷۷ : حضرت نوح علیہ السلام کے ان بیٹوں کے نام بتائیے جو کشتی میں سوار ہوئے تھے؟

جواب۱۷۷ : سام، حام، یافث۔

سوال۱۷۸ : حضرت نوح علیہ السلام کے کن صاحبزادے کی اولاد سے عرب اور روم فارس کے لوگ ہیں؟

جواب۱۷۸ : سام کی اولاد سے۔

سوال۱۷۹ : اہلِ ترک اور یاجوج ماجوج کس کی نسل سے ہیں؟

جواب۱۷۹ : حضرت نوح علیہ السلام کے بیٹے یافث سے۔ جب کہ سوڈان کے لوگ حام سے ہیں۔

سوال۱۸۰ : بعد طوفان حضرت نوح علیہ السلام کتنے سال زندہ رہے؟

جواب۱۸۰ : ساٹھ سال تک زندہ رہے۔

سوال۱۸۱ : حضرت نوح علیہ السلام کے پڑپوتے کا نام بتائیے؟

جواب۱۸۱ : عاد بن ارم۔

سوال۱۸۲ : حام بن نوح علیہ السلام کی قبر کہاں واقع ہے؟

جواب۱۸۲ : حمص کے آگے چند میل کے فاصلہ پر شہر حامہ میں۔ البدایہ والنہایہ ص۱۲۰ میں شہر بقاء بتایا گیا ہے جس کو کرک نوح بھی کہا جاتا ہے۔

سوال۱۸۳ : حضرت نوح علیہ السلام کی قبر کہاں واقع ہے؟

جواب۱۸۳ : قصبہ خلیل الرحمٰن دوپہر کے راستہ پر۔

سوال۱۸۴ : کس نبی کا بیٹا عذابِ الٰہی کا شکار ہوا؟

جواب۱۸۴ : حضرت نوح علیہ السلام کا۔

سوال۱۸۵ : کشتیٔ نوح علیہ السلام کس درخت کی لکڑی سے تھی؟
جواب۱۸۵ : ساج (سال) یا صنوبر یعنی چیڑ جو ۱۰۰ سال بعد کاٹا گیا تھا۔

# حضرت سیدنا ادریس علیہ السلام

سوال۱۸۶ : حضرت ادریس علیہ السلام کا اسم گرامی قرآن مجید میں کتنی بار آیا ہے؟
جواب۱۸۶ : صرف دوبار بعض نے ۴ بتایا ہے۔
سوال۱۸۷ : حضرت ادریس علیہ السلام کا اسم گرامی قرآن پاک کی کونسی سورہ میں آیا ہے؟
جواب۱۸۷ : سورہ مریم میں ایک بار اور سورۃ الانبیاء میں ایک بار۔
سوال۱۸۸ : حضرت ادریس علیہ السلام کا اصل نام بتایئے جو سریانی زبان میں تھا؟
جواب۱۸۸ : اخنوخ، سب سے پہلے درس دینے کی وجہ سے ادریس پڑا۔ (صاوی ج ۳ ص ۴۱)
سوال۱۸۹ : حضرت ادریس علیہ السلام کی بارگاہ میں حضرت جبرئیل علیہ السلام کتنی بار تشریف لائے؟
جواب۱۸۹ : صرف چار مرتبہ۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۱۹۱)
سوال۱۹۰ : وہ کون سے پیغمبر ہیں جو علمِ نجوم میں خوب ماہر تھے؟
جواب۱۹۰ حضرت ادریس علیہ السلام۔
سوال۱۹۱ دنیا میں سب سے پہلے سلائی کس نے کی؟
جواب۱۹۱ حضرت ادریس علیہ السلام نے۔ (تفسیر خازن صفحہ ۲۳۸)
سوال۱۹۲ حضرت ادریس علیہ السلام سے قبل ستر پوشی کس طرح ہوتی تھی؟
جواب۱۹۲ چمڑے وغیرہ سے۔ (کنزالایمان پ ۱۶ سورۂ مریم آیت ۵۵)
سوال۱۹۳ سب سے پہلے قلم سے کس نے لکھا؟
جواب۱۹۳ حضرت ادریس علیہ السلام نے۔ (صاوی ص ۴۱)
سوال۱۹۴ دنیا میں سب سے پہلے ہتھیار، ترازو، اور پیمانہ کس نے ایجاد کیا؟



جواب۱۹۴ حضرت ادریس علیہ السلام نے۔ (تفسیر خازن ص ۲۳۸)
سوال۱۹۵ حضرت ادریس علیہ السلام کا پیشہ بتایئے؟
جواب۱۹۵ سلائی۔ (تفسیر عزیزی سورہ بقرہ صفحہ ۱۷۰)
سوال۱۹۶ وہ کون سے پیغمبر ہیں جو موت کا ذائقہ چکھنے کے بعد زندہ ہیں؟
جواب۱۹۶ حضرت ادریس علیہ السلام۔ (کنزالایمان پ ۱۶ مریم آیت ۵۵)
سوال۱۹۷ حضرت ادریس علیہ السلام کو کتنی زبانوں کا علم تھا؟
جواب۱۹۷ حضرت ادریس علیہ السلام کو بہتر ۷۲ زبانوں کا علم تھا۔
سوال۱۹۸ حضرت ادریس علیہ السلام کہاں پیدا ہوئے؟
جواب۱۹۸ : بعض روایات کے مطابق بابل میں۔
سوال۱۹۹ : حضرت ادریس علیہ السلام نے اپنی نافرمان اور شریر قوم سے تنگ آکر کہاں ہجرت کی تھی؟
جواب۱۹۹ : مصر کی طرف۔
سوال۲۰۰ : سب سے زیادہ بولیاں جاننے والے پیغمبر کا اسم گرامی بتایئے؟
جواب۲۰۰ : حضرت ادریس علیہ السلام۔
سوال۲۰۱ : علمِ حکمت ونجوم کی ابتداء کرنے والے پیغمبر کا نام بتایئے؟
جواب۲۰۱ : حضرت ادریس علیہ السلام۔ (حاشیہ جلالین صفحہ ۵۰۳)
سوال۲۰۲ : حضرت ادریس علیہ السلام پر کتنے صحیفے نازل ہوئے؟
جواب۲۰۲ : حضرت ادریس علیہ السلام پر تیس (۳۰) صحیفے نازل ہوئے۔ (کنزالایمان پ ۱۶ مریم آیت ۵۵)
سوال۲۰۳ : دنیا میں سب سے پہلے سوئی کس نے ایجاد کی؟
جواب۲۰۳ : حضرت ادریس علیہ السلام نے۔
سوال۲۰۴ : حضرت ادریس علیہ السلام نے کتنے شہر آباد کیے؟
جواب۲۰۴ : ایک سو اسّی (۱۸۰)۔

سوال ۲۰۵ : حضرت ادریس علیہ السلام نے علم وعمل کے لحاظ سے خدا کی مخلوق کو کن طبقات میں تقسیم کیا تھا؟

جواب ۲۰۵ : بادشاہ، رعیت اور کاہن۔

سوال ۲۰۶ : حضرت ادریس علیہ السلام نے کتنی عمر پائی؟

جواب ۲۰۶ : اس سلسلے میں بہت اختلاف ہے۔

سوال ۲۰۷ : حضرت ادریس علیہ السلام کی انگوٹھی پر کون سی عبارت کندہ تھی؟

جواب ۲۰۷ : اللہ پر ایمان اور صبر فتح مندی کی علامت ہے۔

سوال ۲۰۸ : مفسرین نے بائبل (انجیل) کی روشنی میں کس کو حضرت ادریس علیہ السلام سمجھا ہے؟

جواب ۲۰۸ : اخنوخ کو۔

سوال ۲۰۹ : حضرت ادریس علیہ السلام کے والد کا نام بتایئے؟

جواب ۲۰۹ : شیث بن آدم علیہما السلام۔ (کنز الایمان پ ۱۶ مریم آیت ۵۵)

## حضرت سیّدنا ہود علیہ السلام

سوال ۲۱۰ : حضرت ہود علیہ السلام کے عہد میں کس قوم پر عذابِ الٰہی نازل ہوا؟

جواب ۲۱۰ : قومِ عاد پر۔

سوال ۲۱۱ : حضرت ہود علیہ السلام کی قوم کہاں رہتی تھی؟

جواب ۲۱۱ : احقاف میں جو عمان اور حضر موت کے درمیان یمن کا ریگستانی علاقہ ہے۔

سوال ۲۱۲ : حضرت ہود علیہ السلام کی قوم کا نام بتایئے؟

جواب ۲۱۲ : قومِ عاد۔

سوال ۲۱۳ : قومِ عاد جن بتوں کی عبادت کرتے تھے۔ ان کا نام بتایئے؟

جواب ۲۱۳ : صداء، صمود اور کاہبا۔ (البدایہ والنہایہ ج ۱ ص ۱۲۱)

سوال ۲۱۴ : حضرت ہود علیہ السلام کا پیشہ بتایئے کیا تھا؟



جواب ۲۱۴ : تجارت۔ (تفسیر عزیزی سورہ بقرہ صفحہ ۷۰)

سوال ۲۱۵ : بتایئے حضرت ہود علیہ السلام، سام بن نوح علیہ السلام کے کون تھے؟

جواب ۲۱۵ : پڑپوتے۔ (احوال الانبیاء ص ۲۱۰)

سوال ۲۱۶ : کیا آپ کو معلوم ہے کہ حضرت ہود علیہ السلام کے قوم کے لوگ کتنے گز لمبے تھے؟

جواب ۲۱۶ اسی (۸۰) گز۔ (احوال الانبیاء ص ۲۱۱)

سوال ۲۱۷ : حضرت ہود علیہ السلام نے اپنی قوم سے کیا کہا سورۃ الاعراف کے حوالہ سے بتایئے؟

جواب ۲۱۷ : اے برادرانِ قوم اللہ کی عبادت کرو اس کے سوا کوئی خدا نہیں کیا تم اپنی غلطیوں سے پرہیز نہ کرو گے۔

سوال ۲۱۸ : قرآن مجید میں حضرت ہود علیہ السلام کا اسم گرامی کتنی مرتبہ آیا ہے؟

جواب ۲۱۸ : سات مرتبہ۔

سوال ۲۱۹ : قرآن مجید میں کون کون سی آیات میں حضرت ہود علیہ السلام کا ذکر آیا ہے؟

جواب ۲۱۹ : سورۂ اعراف میں آیت نمبر ۶۵، ہود، آیت نمبر ۵۰، ۵۳، ۵۸، ۶۰، ۸۹، سورہ شعرٰی میں آیت نمبر ۱۲۴۔

سوال ۲۲۰ : قومِ عاد کا ذکر قرآن کی کتنی سورتوں میں آیا ہے؟

جواب ۲۲۰ : سترہ سورتوں میں۔

سوال ۲۲۱ : عاد کون تھے؟

جواب ۲۲۱ : یہ عرب کی قدیم ترین قوم تھی جن کی شان وشوکت ضرب المثل تھی اب ان کا نام ونشان تک مٹ چکا ہے۔

سوال ۲۲۲ : قوم عاد کا مذہب کیا تھا؟

جواب ۲۲۲ : یہ لوگ بت پرست تھے۔

سوال ۲۲۳ : حضرت ہود علیہ السلام عاد کی کس شاخ سے تعلق رکھتے تھے؟

جواب۲۲۳ : خلود سے۔

سوال۲۲۴ : قرآن مجید میں عادارم کس کو کہا گیا ہے؟

جواب۲۲۴ : اِرم حضرت نوح علیہ السلام کے پوتے اور سام کے بیٹے کا نام ہے انہیں کی نسل سے عاد تھے اسی لئے انہیں عادارم کہا گیا۔

سوال۲۲۵ : عاد کو ذات العماد کیوں کہا گیا؟

جواب۲۲۵ : کیوں کہ انہوں نے بلند و بالا عمارات بنائی تھیں۔

سوال۲۲۶ : حضرت ہود علیہ السلام پر کتنے افراد ایمان لائے تھے؟

جواب۲۲۶ : ستر (۷۰) قبیلے سے ستر (۷۰) آدمی۔

سوال۲۲۷ : قوم کی ہلاکت کے بعد حضرت ہود علیہ السلام کہاں تشریف لے گئے؟

جواب۲۲۷ : مکہ مکرمہ۔ اور اخیر عمر تک وہیں رہے۔

سوال۲۲۸ : سات روز تک مسلسل تیز ہوا کی صورت میں عذاب الٰہی کس قوم پر نازل ہوا؟

جواب۲۲۸ : قوم عاد پر۔

سوال۲۲۹ : حضرت ہود علیہ السلام کا دوسرا نام کیا تھا؟

جواب۲۲۹ : حضرت ہود علیہ السلام کا دوسرا نام عابر تھا۔

سوال۲۳۰ : حضرت ہود علیہ السلام کا مزار کہاں پر واقع ہے؟

جواب۲۳۰ : حضرالموت کا علاقہ مکلا نامی شہر میں جہاں لوگ کثرت سے حاضر ہوتے ہیں۔

سوال۲۳۱ : بتائیے قرآن مجید کے کس پارہ میں سورۂ ہود ہے اور اس کے کتنے رکوع اور آیات ہیں؟

جواب۲۳۱ : بارہویں پارہ میں، اس میں دس رکوع اور ایک سو تیئس ۱۲۳ آیات ہیں۔

سوال۲۳۲ : حضرت ہود علیہ السلام کی کل عمر کتنے سال کی ہوئی؟

جواب۲۳۲ : حضرت ہود علیہ السلام کی کل عمر ۳۶۵ یا ۴۶۵ سال کی تھی۔
اور صاوی دوم صفحہ ۶۴ پر چار سو ۶۴ سال بتایا گیا ہے۔



# حضرت سیدنا صالح علیہ السلام

سوال۲۳۳ : قومِ ثمود کی طرف بھیجے جانے والے پیغمبر کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۲۳۳ : حضرت صالح علیہ السلام۔

سوال۲۳۴ : قومِ ثمود کہاں رہتی تھی؟

جواب۲۳۴ : حجر کے علاقے میں جو حجاز اور شام کے درمیان وادی القریٰ تک پھیلا ہوا ہے۔

سوال۲۳۵ : کیا قومِ ثمود کی کچھ نشانیاں اب بھی باقی ہیں؟

جواب۲۳۵ : پہاڑوں میں کھودی ہوئی ان کی عمارتیں اب بھی موجود ہیں۔

سوال۲۳۶ : قومِ ثمود کس کی پوجا کرتی تھی؟

جواب۲۳۶ : مختلف بتوں کی۔

سوال۲۳۷ : اونٹنی کا معجزہ دکھانے والے پیغمبر کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۲۳۷ : حضرت صالح علیہ السلام۔

سوال۲۳۸ : ناقۃ اللہ کیسے وجود میں آئی؟

جواب۲۳۸ : حضرت صالح علیہ السلام کی دعاء سے۔

سوال۲۳۹ : حضرت سیدنا صالح علیہ السلام کے عہد میں عذاب الٰہی کس قوم پر نازل ہوا؟

جواب۲۳۹ : قومِ ثمود پر۔

سوال۲۴۰ : حضرت صالح علیہ السلام کی اونٹنی کا نام بتائیے؟

جواب۲۴۰ : ناقۃ اللہ۔

سوال۲۴۱ : عادِ ثانیہ کس نبی کی قوم کو کہاں جاتا ہے؟

جواب۲۴۱ : حضرت صالح علیہ السلام کی قوم کو۔ اور ثمود بھی کہتے ہیں۔

سوال۲۴۲ : صابن کس نبی کی ایجاد ہے؟

جواب ۲۴۲ : حضرت صالح علیہ السلام کی۔

سوال ۲۴۳ : اس جانور کا نام بتایئے جو ایک قبیلہ کے برابر پانی پی جایا کرتا تھا؟

جواب ۲۴۳ : حضرت صالح علیہ السلام کی اونٹنی ناقۃ اللہ۔

سوال ۲۴۴ : حضرت صالح علیہ السلام کی اونٹنی کی کوچیں کس قوم کے لوگوں نے کاٹی تھی؟

جواب ۲۴۴ : قومِ ثمود کے۔

سوال ۲۴۵ : قومِ ثمود کے لوگوں نے ناقۃ اللہ کی کوچیں کس دن کاٹی تھی؟

جواب ۲۴۵ : بدھ کے روز اور بعض نے منگل بتایا ہے۔ (حاشیہ جلالین صفحہ ۳۱۴)

سوال ۲۴۶ : حضرت صالح علیہ السلام کا پیشہ کیا تھا؟

جواب ۲۴۶ : تجارت (کمبل بناتے تھے)۔ (تفسیر عزیزی سورہ بقرہ صفحہ ۱۷۰)

سوال ۲۴۷ : حضرت صالح علیہ السلام نے اپنی قوم کی تباہی کے لئے کون سی نشانی مقرر کی تھی؟

جواب ۲۴۷ : جب ناقۃ اللہ کو نقصان پہنچائیں گے تو تباہ و برباد ہو جائیں گے۔

سوال ۲۴۸ : حضرت صالح علیہ السلام کی اونٹنی ناقۃ اللہ کے قاتل کا نام بتایئے؟

جواب ۲۴۸ : قدار بن سائف۔ (روح المعانی صفحہ ۸۹)

سوال ۲۴۹ : کس جانور کا سینہ ۶۰ گز چوڑا تھا؟

جواب ۲۴۹ : حضرت صالح علیہ السلام کی اونٹنی ناقۃ اللہ کا۔

سوال ۲۵۰ : حضرت صالح علیہ السلام کی قوم کا کونسا شخص عذابِ الٰہی سے محفوظ رہا؟

جواب ۲۵۰ : ابو رغال نامی شخص جو مکہ میں تھا اور باقی ایمان لانے والے لوگ۔

سوال ۲۵۱ : کس کے کہنے پر حضرت صالح علیہ السلام سے اونٹنی کا معجزہ صادر ہوا؟

جواب ۲۵۱ : جندع ابن عمر کے کہنے پر۔ (یہ معجزہ دیکھ کر ایمان لایا)

سوال ۲۵۲ : کڑک بجلی اور دہشتناک چیخ کی صورت میں کس قوم پر عذابِ الٰہی نازل ہوا؟



جواب ۲۵۲ : قومِ ثمود پر۔

سوال ۲۵۳ : حضرت صالح علیہ السلام کی اونٹنی کو جہاں قتل کیا گیا اس جگہ کا نام بتاؤ؟

جواب ۲۵۳ : مدائن صالح۔

سوال ۲۵۴ : حضرت صالح علیہ السلام کا مزار کہاں واقع ہے؟

جواب ۲۵۴ : وادیٔ نجف کے ایک قصبہ میں۔

سوال ۲۵۵ : قرآن مجید میں حضرت صالح علیہ السلام کا اسم گرامی کتنی بار آیا ہے؟

جواب ۲۵۵ : آٹھ ۸ بار۔

سوال ۲۵۶ : جب ناقۃ اللہ کو ہلاک کر دیا گیا تو اس کا بچہ کہاں چلا گیا؟

جواب ۲۵۶ : چیختا چلاتا ہوا پہاڑوں میں غائب ہو گیا۔

سوال ۲۵۷ : قومِ ثمود نے جب اللہ کی اونٹنی کو ہلاک کر دیا تو اس کا انجام کیا ہوا؟

جواب ۲۵۷ : پوری قوم تباہ ہو گئی سوائے اُن کے جو ایمان لے آئے تھے۔

سوال ۲۵۸ : قومِ ثمود کی بستیوں میں فجہ الناقۃ کونسی جگہ ہے؟

جواب ۲۵۸ : یہ ایک درّہ ہے جہاں سے ناقۃ اللہ پانی پینے کے لئے آیا کرتی تھی۔

سوال ۲۵۹ : بتایئے حضرت صالح علیہ السلام کی کل عمر کتنے سال کی ہوئی؟

جواب ۲۵۹ : بروایت کعب احبار، دوسو اٹھارہ سال کی ہوئی۔ (احوال الانبیا صفحہ ۲۳۲)

## حضرت سیدنا ابراھیم علیہ السلام

آج بھی ہو جو براہیم سا ایماں پیدا
آگ کرسکتی ہے اندازِ گلستاں پیدا

سوال ۲۶۰ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کا اسم گرامی قرآن مجید میں کتنی دفعہ آیا ہے؟

جواب ۲۶۰ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کا اسم گرامی ۶۷ بار آیا ہے۔

سوال ۲۶۱ : وہ کون سے پیغمبر ہیں جن کو آگ میں ڈالا گیا؟

جواب ۲۶۱ : حضرت ابراہیم علیہ السلام۔

سوال۲۶۲ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کے والد کا نام بتایئے؟

جواب۲۶۲ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کے والد کا نام تارخ تھا۔

(نوٹ: اکثر مکاتیبِ فکر کے لوگوں نے آذر بتایا ہے اور لِاَبِیهِ اٰذَرَ سے مراد باپ لیا ہے حالانکہ آذر چچا تھا اور چچا باپ ہی کے مانند ہوتا ہے لہٰذا تحقیق و تدقیق سے ثابت ہوتا ہے کہ باپ کا نام تارخ تھا اور آذر چچا تھا۔)

سوال۲۶۳ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کی والدہ کا نام بتایئے؟

جواب۲۶۳ : سسلی۔شلی یا متلی یا اوفی۔

سوال۲۶۴ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کا اسم گرامی قرآن مجید کی کتنی سورتوں میں آیا ہے؟

جواب۲۶۴ : پچیس (۲۵) سورتوں میں آیا ہے۔

سوال۲۶۵ : اس پیغمبر کا اسم گرامی بتائیں جنہیں اللہ تعالیٰ نے حضرت نوح علیہ السلام کے بعد اسلام کی عالمگیر دعوت کے لئے مقرر فرمایا؟

جواب۲۶۵ : حضرت ابراہیم علیہ السلام۔

سوال۲۶۶ : حضرت ابراہیم علیہ السلام نے تبلیغِ حق کے لئے شرقِ اردن میں کس کو اپنا خلیفہ بنا کر بھیجا؟

جواب۲۶۶ : اپنے بھتیجے حضرت لوط علیہ السلام کو۔

سوال۲۶۷ : حضرت ابراہیم علیہ السلام نے دینِ حق کی تبلیغ کے لئے شام اور فلسطین میں کس کو خلیفہ بنا کر بھیجا؟

جواب۲۶۷ : اپنے بیٹے حضرت اسحاق علیہ السلام کو۔

سوال۲۶۸ : حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اپنے بڑے صاجزادے حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کو کس علاقے میں مقرر فرمایا تھا؟

جواب۲۶۸ : عرب کے اندرونی علاقوں میں۔

سوال۲۶۹ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کے ان دونوں شہزادوں کے اسمائے گرامی بتایئے جو پیغمبر تھے؟



جواب۲۶۹ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام، حضرت اسحاق علیہ السلام۔

سوال۲۷۰ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کے کون سے پڑپوتے پیغمبر تھے ان کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۲۷۰ : حضرت یوسف بن یعقوب بن اسحاق بن ابراہیم علیہم السلام۔

سوال۲۷۱ : کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ خلیل اللہ، لقب کس پیغمبر کا تھا؟

جواب۲۷۱ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کا۔

سوال۲۷۲ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کے عہد میں کون سا بادشاہ تھا؟

جواب۲۷۲ : نمرود۔

سوال۲۷۳ : اللہ تعالیٰ نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کی قوم پر کون سا عذاب نازل فرمایا؟

جواب۲۷۳ : مچھروں کا۔

سوال۲۷۴ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کہاں پیدا ہوئے؟

جواب۲۷۴ : سرزمین اہواز بمقام سوس (بابل)۔

سوال۲۷۵ : پاجامہ پہننا کس نبی کی سنت ہے؟

جواب۲۷۵ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کی۔

سوال۲۷۶ : وہ کون سے پیغمبر ہیں جنہوں نے ستاروں کو دیکھ کر فرمایا میں بیمار ہوں تمہارے ساتھ نہیں چل سکتا؟

جواب۲۷۶ : حضرت ابراہیم علیہ السلام۔

سوال۲۷۷ : دنیا میں سب سے پہلے حقیقی گلزار کس شخصیت کی وجہ سے وجود میں آیا؟

جواب۲۷۷ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کی وجہ سے۔

سوال۲۷۸ : اس باپ کا نام بتایئے جس نے اپنے بیٹے کے گلے پر اللہ کی رضا کے لئے چھری رکھ دی؟

جواب۲۷۸ : حضرت ابراہیم علیہ السلام۔

سوال۲۷۹ : کنگھی ایجاد کرنے والے پیغمبر کا اسم گرامی کیا ہے؟

جواب۲۷۹ : حضرت ابراہیم علیہ السلام۔

سوال۲۸۰ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کی بارگاہ میں حضرت جبرئیل علیہ السلام کتنی دفعہ تشریف لائے؟

جواب۲۸۰ : بیالیس (۴۲) مرتبہ۔ (نزھۃ القاری اوّل صفحہ۱۹۱)

سوال۲۸۱ : نمرود بادشاہ نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کو کس ذریعہ سے آتش کدہ میں ڈالا۔

جواب۲۸۱ : منجنیق (گوپھن) کے ذریعہ۔

سوال۲۸۲ : منجنیق بنانے کا مشورہ کس نے دیا۔

جواب۲۸۲ : شیطانِ لعین نے۔

سوال۲۸۳ : جدالانبیاء کا لقب کسی نبی کو عطا ہوا؟

جواب۲۸۳ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کو۔

سوال۲۸۴ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کہاں کے رہنے والے تھے؟

جواب۲۸۴ : عراق کے شہر اُر کے باشندہ تھے۔

سوال۲۸۵ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کے دونوں بھائیوں کے نام بتایئے؟

جواب۲۸۵ : نحور اور حاران۔

سوال۲۸۶ : نمرود کے باپ کا نام کیا تھا؟

جواب۲۸۶ : کنعان بن نوح۔ (مختلف روایت ہے)

سوال۲۸۷ : نمرود کی اس بیٹی کا نام بتایئے جس نے آتش کدہ میں داخل ہوکر اسلام قبول کیا تھا؟

جواب۲۸۷ : رغفہ۔

سوال۲۸۸ : اس باپ کا نام بتایئے جس نے اللہ کی خوشنودی کے لئے اپنے بیٹے اور بیوی کو عرب کے ریگستان میں بے یار و مددگار چھوڑ دیا؟

جواب۲۸۸ : حضرت ابراہیم علیہ السلام۔



سوال۲۸۹ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کا کلمہ کیا تھا؟

جواب۲۸۹ : لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اِبْرَاهِیْمُ رَسُوْلُ اللّٰهِ.

سوال۲۹۰ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کے والد کا پیشہ کیا تھا؟

جواب۲۹۰ : آپ ریاست کے سب سے بڑے عہدہ دار تھے۔

سوال۲۹۱ : حضرت ابراہیم علیہ السلام آتش کدہ میں کتنے دن تک رہے؟

جواب۲۹۱ : چالیس (۴۰) دن تک۔ جب کہ شرح فقہ اکبر لعلی صفحہ ۱۳۰ پر سات دن بتایا گیا ہے۔

سوال۲۹۲ : کعبہ شریف میں سب سے پہلے حجر اسود کس نے نصب فرمایا؟

جواب۲۹۲ : حضرت ابراہیم علیہ السلام نے۔

سوال۲۹۳ : حضرت ابراہیم علیہ السلام پر کتنے صحیفے نازل ہوئے۔

جواب۲۹۳ : دس (۱۰)۔ (اشعۃ اللمعات اول صفحہ۴۰)

سوال۲۹۴ : وہ کون سے نبی ہیں جنہیں آسمان و زمین کی بادشاہی دکھائی گئی؟

جواب۲۹۴ : حضرت ابراہیم علیہ السلام۔

سوال۲۹۵ : حضرت ابراہیم علیہ السلام نے بابل سے کس طرف ہجرت فرمائی؟

جواب۲۹۵ : کنعان کی جانب۔

سوال۲۹۶ : دیارِ مصر کے اس حاکم کا نام بتاؤ جو حضرت سارہ رضی اللہ عنہا سے نازیبا حرکتیں کرنے کا متمنی تھا؟

جواب۲۹۶ : رقیون یا اخیون۔

سوال۲۹۷ : حاکمِ مصر نے حضرت سارہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں بحیثیت کنیز کس خاتون کو پیش کیا تھا؟

جواب۲۹۷ : حضرت ہاجرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو۔

سوال۲۹۸ : بت شکنی یعنی بتوں کو توڑنے کا کام سب سے پہلے کس نبی نے انجام دیا؟

جواب۲۹۸ : حضرت ابراہیم علیہ السلام نے۔

سوال۲۹۹ : اطمینانِ قلبی کے لئے مُردوں کو زندہ دیکھنے کی تمنا کس پیغمبر نے کی؟
جواب۲۹۹ : حضرت ابراہیم علیہ السلام نے کی۔ (کنزالایمان پ۳، البقرہ آیت ۵۴۲)
سوال۳۰۰ : اللہ تعالیٰ کے حکم سے حضرت ابراہیم علیہ السلام کو کن کن مُردہ پرندوں کو زندہ دیکھنے کا موقع ملا؟
جواب۳۰۰ : مور، مرغ، کبوتر، کوّا۔ (خزائن العرفان البقرہ آیت ۵۴۲)
سوال۳۰۱ : دنیا کے بت کدہ میں اللہ تعالیٰ کا پہلا گھر کس نے تعمیر کیا؟
جواب۳۰۱ : حضرت ابراہیم علیہ السلام نے۔
سوال۳۰۲ : تعمیرِ کعبہ میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کے ساتھ پتھر اٹھانے کی خدمت کس نے انجام دی؟
جواب۳۰۲ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام نے۔
سوال۳۰۳ : آتش کدۂ نمرود کا عرض وطول بتایئے؟
جواب۳۰۳ : پتھر کی تیس گز لمبی اور بیس گز چوڑی دیوار تھی۔ (حاشیہ جلالین صفحہ ۲۷۷)
سوال۳۰۴ : حضرت ابراہیم علیہ السلام جس وقت آتشکدہ میں داخل ہوئے کیا عمر تھی؟
جواب۳۰۴ : ۱۶ سال اور بعض نے ۲۶ سال بتائی ہے۔ (صاوی ج۳ صفحہ۱۲ پارہ ۱۷)
سوال۳۰۵ : آتش کدۂ نمرود میں کتنے دنوں تک لکڑیاں جمع کی گئیں اور اسے دہکایا گیا؟
جواب ۳۰۵ : ایک ماہ تک لکڑیاں جمع کی گئیں اور سات روز تک دہکایا گیا۔ (صاوی سوم صفحہ ۹۶)
سوال۳۰۶ : حضرت ابراہیم علیہ السلام اپنے بیٹے حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کو قربان کرنے کیلئے کہاں لے گئے تھے؟
جواب۳۰۶ : وادئ منیٰ میں۔
سوال۳۰۷ : بوقتِ ولادتِ اسحاق علیہ السلام، حضرت ابراہیم علیہ السلام کی عمر کیا تھی؟



جواب۳۰۷ : سو۱۰۰ سال اور اُن کی بیوی حضرت سارہ رضی اللہ عنہا کی عمر ۹۰ سال تھی۔
سوال۳۰۸ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کی بیویوں کے نام بتایئے؟
جواب۳۰۸ : حضرت سارہ، حضرت ہاجرہ رضی اللہ عنہما اور قطورہ وحجون بنت زہیر۔ (الکامل جلد اوّل ص۱۲۳)
سوال۳۰۹ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کے صاحبزادے مدیان کی والدہ کا نام کیا تھا؟
جواب۳۰۹ : قطورہ۔
سوال۳۱۰ : کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ ذوالہجرتین کس کا لقب تھا اور کیوں تھا؟
جواب۳۱۰ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کا۔ کیونکہ انھوں نے دو ہجرت کی پہلی ہجرت کوفہ کی طرف کی اور پھر کوفہ سے شام کی جانب۔
سوال۳۱۱ : حضرت ابراہیم علیہ السلام نے قطورہ کی وفات کے بعد کس سے نکاح کیا؟
جواب۳۱۱ : حجون بنت زہیر سے۔ (الکامل فی التاریخ ج اوّل ص۱۲۳)
سوال۳۱۲ : حضرت نوح اور حضرت ابراہیم علیہما السلام کے فرقِ زمانی کی مدت کیا تھی؟
جواب۳۱۲ : دو ہزار چالیس سال۔
سوال۳۱۳ : سب سے پہلے منبر پر خطبہ کس نے دیا؟
جواب ۳۱۳ : حضرت ابراہیم علیہ السلام نے۔
سوال۳۱۴ : سب سے پہلے مونچھیں اور بغل کے بال، ناخن کس نے کاٹے؟
جواب۳۱۴ : حضرت ابراہیم علیہ السلام نے۔
سوال۳۱۵ : سب سے پہلے جمعہ کے دن غسل کس نے کیا؟
جواب۳۱۵ : حضرت ابراہیم علیہ السلام نے۔
سوال۳۱۶ : دنیا میں سب سے پہلے کس کے داڑھی کے بال سفید ہوئے؟
جواب۳۱۶ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کے۔

سوال۳۱۷ : دنیا میں سب سے پہلے کس نبی نے مہندی کا خضاب استعمال کیا؟
جواب۳۱۷ : حضرت ابراہیم علیہ السلام نے۔
سوال۳۱۸ : سب سے پہلے عورتوں میں سلائی کس نے کی؟
جواب۳۱۸ : حضرت سارہ رضی اللہ عنہا نے۔
سوال۳۱۹ : حضرت ابرہیم علیہ السلام کے ساتھ نمرود کا کیا جھگڑا تھا؟
جواب۳۱۹ : آپ اسے قطعی طور پر رب تسلیم نہیں کرتے تھے۔
سوال۳۲۰ : حضرت ابراہیم علیہ السلام نے نمرود سے اپنے رب کے بارے میں کیا فرمایا تھا؟
جواب۳۲۰ : میرا رب وہ ہے جس کے قبضے میں موت وحیات ہے۔
سوال۳۲۱ ''زندگی اور موت میرے ہاتھ میں بھی ہے'' نمرود کی اس بات کا جواب ابراہیم علیہ السلام نے کیسے دیا؟
جواب۳۲۱ : آپ نے فرمایا ''میرا رب سورج مشرق سے نکالتا ہے تو مغرب سے نکال دے۔'' یہ سن کر نمرود حیران اور لاجواب ہوگیا۔
سوال۳۲۲ : موت وحیات کی گفتگو پر نمرود نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کو کیا جواب دیا؟
جواب۳۲۲ : موت وحیات میرے بھی قبضہ میں ہے جس کو چاہوں تختہ دار پر سولی دے دوں اور جس کو چاہوں چھوڑ دوں۔
سوال۳۲۳ : ختنہ کا حکم نازل ہونے پر سب سے پہلے اپنا ختنہ کس نے کیا؟
جواب۳۲۳ : حضرت ابرہیم علیہ السلام نے۔
سوال۳۲۴ : حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اپنا ختنہ کس عمر میں کیا؟
جواب۳۲۴ : ایک سو بیس (۱۲۰) سال کی عمر میں۔ (کنز العمال ج۱ ص ۴۸۵) تفسیر نعیمی میں اسّی ۸۰ سال بتایا گیا ہے۔
سوال۳۲۵ : معراج کی شب امتِ محمدیہ ﷺ کو سلام کس نے کہلوایا۔



جواب۳۲۵ : حضرت ابراہیم علیہ السلام نے۔
سوال۳۲۶ : وہ کون سے پیغمبر ہیں جو بغیر مہمان کے کھانا نہیں کھاتے تھے؟
جواب۳۲۶ : حضرت ابراہیم علیہ السلام۔
سوال۳۲۷ : ابوالضیفان یعنی مہمانوں کو کھانا کھلانے والے کس کا لقب ہے؟
جواب۳۲۷ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کا۔ (تفسیر عزیزی اول ۳۷۳)
سوال۳۲۸ : سب سے پہلے کان کس نے کس کا چھیدا؟
جواب۳۲۸ : حضرت سارہ رضی اللہ عنہا نے حضرت ہاجرہ رضی اللہ عنہا کا۔
سوال۳۲۹ : امّ العرب کس کو کہا جاتا ہے؟
جواب۳۲۹ : حضرت ہاجرہ رضی اللہ عنہا کو۔
سوال۳۳۰ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کی والدہ کا نام بتایئے؟
جواب۳۳۰ : امیلہ یا بونا بنت کربنا بن کرثی۔ (البدایہ والنہایہ ج۱صفحہ۱۴۰)
سوال۳۳۱ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کی زوجۂ محترمہ قطورہ سے پیدا ہونے والے بچوں کے نام بتایئے؟
جواب۳۳۱ : یقشان، زمران، مدائن، مدین، یشبق، نوح۔ (الکامل فی التاریخ ج۱ ص۱۲۳)
سوال۳۳۲ : استنجاء اور مسواک کرنا کس نبی کی سنت ہے؟
جواب۳۳۲ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کی۔
سوال۳۳۳ : حضرت ہاجرہ رضی اللہ عنہا کی قبر کہاں واقع ہے؟
جواب۳۳۳ : حطیم کے اندر میزاب رحمت کے نیچے۔ (مختلف اقوال ہیں)
سوال۳۳۴ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کی قبرِ انور کہاں واقع ہے؟
جواب۳۳۴ : مکفیلہ بنی غفران میں قصبہ حبرون جو بیت المقدس کے قریب ہے جسے قصبۂ الخلیل بھی کہا جاتا ہے۔ (عمدۃ القاری ہفتم صفحہ ۳۴۵)
سوال۳۳۵ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کے عہد میں اُر میں سب سے بڑا بت کونسا تھا؟

جواب۳۳۵ : نار۔

سوال۳۳۶ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کی زبان کون سی تھی؟

جواب۳۳۶ : اصل زبان سریانی تھی ہجرت کے ارادہ سے نکلتے وقت جب نمرود کو اطلاع ملی تو نمرود نے جاسوسوں کو گرفتار کے لئے روانہ کیا حتیٰ کہ بوقتِ دریا عبور وہ پہونچ گئے تو اللہ تعالیٰ نے آپ کی زبان کو عبرانی کر دیا ورنہ ممکن تھا کہ آپ پکڑ لئے جاتے۔ (شرح بخاری ج اصفحہ ۵۲)

سوال۳۳۷ : بیت اللہ شریف کی تعمیر مکمل ہونے پر حضرت ابراہیم علیہ السلام کو کس چیز کا حکم دیا گیا؟

جواب۳۳۷ : اللہ پاک نے فرمایا کہ حج کا اعلان کر دیں۔

سوال۳۳۸ : حضرت ابراہیم علیہ السلام نے جب اپنی قوم سے فرمایا کہ ان بتوں کی پوجا کیوں کرتے ہو جبکہ نہ یہ بول سکتے ہیں نہ سن سکتے ہیں تو قوم نے کیا جواب دیا؟

جواب۳۳۸ : ہم نے اپنے باپ دادا کو ان کی عبادت کرتے پایا ہے اس لئے ہم بھی ان کی پوجا کرتے ہیں۔

سوال۳۳۹ : بوقتِ ہجرت حضرت ابراہیم علیہ السلام کا ساتھ کس نے دیا؟

جواب۳۳۹ : آپ کے بھتیجے حضرت لوط علیہ السلام نے۔

سوال۳۴۰ : دنیا کے اس واحد انسان کا نام بتایئے جس کی نسل میں مسلسل چار نبی ہوئے ہیں؟

جواب۳۴۰ : حضرت ابراہیم علیہ السلام۔

سوال۳۴۱ : معراج کی رات حضرت ابراہیم علیہ السلام نے حضور ﷺ کو کہاں دیکھا تھا؟

جواب۳۴۱ : آسمان پر بیت المعمور کی دیوار سے ٹیک لگائے ہوئے۔

سوال۳۴۲ : بتایئے حج کا طریقہ سب سے پہلے کس نے بتایا تھا؟



جواب۳۴۲ : حضرت ابراہیم علیہ السلام نے۔

سوال۳۴۳ : قرآن مجید کے آخری کس سورۃ میں ابراہیم علیہ السلام کا ذکر آیا ہے؟

جواب۳۴۳ : سورۃ الاعلیٰ میں آخری آیت نمبر ۱۹۔

سوال۳۴۴ : قرآن مجید میں کس نبی کو امام الناس کہا گیا ہے؟

جواب۳۴۴ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کو۔

سوال۳۴۵ : بتایئے حضرت ابراہیم علیہ السلام کی کل عمر کتنے سال کی ہوئی؟

جواب۳۴۵ : ایکسو پچھتر ۱۷۵ سال۔ (صاوی دوم صفحہ ۳۴۵)

سوال۳۴۶ : اپنی آنکھوں سے مردہ پرندوں کو زندہ ہوتے کس پیغمبر نے دیکھا؟

جواب۳۴۶ : حضرت ابراہیم علیہ السلام نے۔

## حضرت سیدنا اسمٰعیل علیہ السلام

سوال۳۴۷ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی نسل سے ہونے والے سب سے بڑے پیغمبر کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۳۴۷ : سرورِ کائنات محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔

سوال۳۴۸ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کے والدِ محترم کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۳۴۸ : حضرت ابراہیم علیہ السلام۔

سوال۳۴۹ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی والدہ ماجدہ کا نام کیا تھا؟

جواب۳۴۹ : حضرت ہاجرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

سوال۳۵۰ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی والدہ کس خاندان سے تھیں؟

جواب۳۵۰ : آپ شاہِ مصر کی بیٹی تھیں۔

سوال۳۵۱ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کا ذکر قرآن مجید میں کتنی بار آیا ہے؟

جواب۳۵۱ : بارہ (۱۲) بار۔

سوال۳۵۲ : عرب کے مشہور قبیلہ قریش کے مورثِ اعلیٰ کا نام بتایئے؟

جواب۳۵۲ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام۔

سوال۳۵۳ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کو حضرت ابراھیم علیہ السلام ان کی والدہ سمیت عرب کی جس غیر آبادی میں چھوڑ گئے تھے اب اس کا نام کیا ہے؟

جواب۳۵۳ : مکّہ مکرّمہ۔

سوال۳۵۴ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کہاں پیدا ہوئے؟

جواب۳۵۴ : ملک شام کے علاقہ کنعان میں۔

سوال۳۵۵ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام نبی بنا کر کس قوم کی طرف مبعوث کیے گئے؟

جواب۳۵۵ : عمالیق اور قبائلِ یمن کی طرف۔ (ضیاء النبی اوّل ص۳۹۴)

سوال۳۵۶ : کس نبی کی ایڑیاں رگڑنے کی برکت سے آبِ زم زم کا چشمہ نمودار ہوا؟

جواب۳۵۶ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام۔

سوال۳۵۷ : چشمۂ زمزم کے قریب سب سے پہلے آباد ہونے والے قبیلہ کا نام کیا تھا؟

جواب۳۵۷ : قبیلہ بنی جرہم۔

سوال۳۵۸ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی پہلی شادی کس قبیلہ کی لڑکی سے ہوئی؟

جواب۳۵۸ : قبیلہ بنی جرہم کی۔

سوال۳۵۹ : ذبیح اللہ کس پیغمبر کا لقب ہے؟

جواب۳۵۹ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کا۔

سوال۳۶۰ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کے بعد آپ کے جانشین کون ہوئے؟

جواب۳۶۰ : آپ کے صاحبزادے نابت۔

سوال۳۶۱ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کا ختنہ کس عمر میں ہوا؟

جواب۳۶۱ : تیرھویں سال میں۔

سوال۳۶۲ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کا لقب ذبیح اللہ کے علاوہ اور کیا تھا؟

جواب۳۶۲ : ابوالعرب۔



سوال۳۶۳ : جس وقت حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی والدہ حضرت ہاجرہ رضی اللہ عنہا کا انتقال ہوا، اس وقت آپ کی عمر کیا تھی؟

جواب۳۶۳ : بیس (۲۰) سال تھی۔ (احوال الانبیاء ج۱صفحہ ۲۷۵)

سوال۳۶۴ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کے کتنے صاحبزادے تھے؟

جواب۳۶۴ : باختلاف روایت بارہ (۱۲)۔

سوال۳۶۵ : وہ کون سے پیغمبر ہیں جو اللہ کی راہ میں ذبح ہونے کے لیے پتھر پہ لیٹ گئے؟

جواب۳۶۵ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام۔

سوال۳۶۶ : بتایئے عیدالاضحیٰ میں قربانی کس کی یادگار ہے؟

جواب۳۶۶ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کے اس واقعہ کی جب اپنے فرزند حضرت سیدنا اسمٰعیل علیہ السلام کو بحکم اللہ ذبح کرنا چاہا تھا۔

سوال۳۶۷ : اسمٰعیل کے لفظی معنٰی بتایئے؟

جواب۳۶۷ : یہ عبرانی لفظ ہے اس کا معنٰی ہے وہ فرزند جس کے لئے اللہ نے باپ کی دعا سن لی۔

سوال۳۶۸ : آبِ زم زم کے قریب آباد ہونے کی اجازت حضرت ہاجرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے قبیلہ بنی جرہم کو کس شرط پر دی تھی؟

جواب۳۶۸ : اس شرط پر کہ وہ پانی میں ملکیت کے حصّہ دار نہیں ہو سکتے؟

سوال۳۶۹ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام نے اپنے والد ماجد کے حکم کے مطابق اپنی بیوی کو طلاق دینے کے بعد جس خاتون سے نکاح فرمایا اُن کا نام بتاؤ؟

جواب۳۶۹ : السیدہ بنت مضاض بن عمرو الجرہمی۔ (ضیاء النبی ج اوّل صفحہ۳۹۴)

سوال۳۷۰ : اسلامی تاریخ میں ذبحِ عظیم کے مصداق کون نبی ہیں؟

جواب۳۷۰ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام۔

سوال۳۷۱ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی کل عمر کتنی تھی؟

جواب۳۷۱ : ۱۳۶ سال یا ۱۳۷ سال۔ اور صاوی دوم ۲۷ پر ۱۳۰ بتایا گیا ہے۔

سوال۳۷۲ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی قبرِ انور کہاں واقع ہے؟

جواب۳۷۲ : مکہ میں میزابِ رحمت کے نیچے۔ (فتاویٰ رضویہ دوم صفحہ ۴۵۳)

سوال۳۷۳ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی بیوی السیدہ بنت مضاض کے بطن سے پیدا ہونے والی اولاد کی تعداد اور نام بتایئے؟

جواب۳۷۳ : بارہ ۱۲ نابت، قیدر، ادبیل، میشا، مسمع، داما، دماس، اُدد، وطور، نفیس، طما، قیدمان۔ (ضیاء النبی اوّل ص ۳۹۴)

سوال۳۷۴ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام نے دوسری شادی کب اور کیوں کی؟

جواب۳۷۴ : آپنے پہلی بیوی کو اپنے والد ماجد کے ارشاد سے متاثر ہوکر طلاق دے دی تھی اس لئے دوسری شادی کی۔

نوٹ : آپ تیر و کمان سے حلال جانور کا شکار کرتے تھے۔ (تفسیر عزیزی سورہ بقرہ صفحہ ۴۰۲)

## حضرت سیّدنا اسحٰق علیہ السلام

سوال۳۷۵ : حضرت اسحٰق علیہ السلام کے والد ماجد کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۳۷۵ : حضرت ابراہیم علیہ السلام۔

سوال۳۷۶ : حضرت اسحٰق علیہ السلام کی والدہ ماجدہ کا نام بتایئے؟

جواب۳۷۶ : حضرت سارہ رضی اللہ عنہا۔

سوال۳۷۷ : حضرت اسحٰق علیہ السلام کی پیدائش کی بشارت حضرت ابراہیم علیہ السلام کو کب دی گئی؟

جواب۳۷۷ : جب فرشتے انسانی شکل میں حضرت لوط علیہ السلام کی طرف بھیجے گئے تھے تو وہ پہلے حضرت ابراہیم علیہ السلام کے گھر آئے اور انہیں ایک بیٹے کی پیدائش کی خوشخبری دی۔

سوال۳۷۸ : حضرت اسحٰق علیہ السلام کا ختنہ کتنی عمر میں ہوا؟



جواب۳۷۸ : جب آپ سات یا آٹھ دن کے تھے۔

سوال۳۷۹ : اسحٰق کے لفظی معنی بتایئے اور وجہ تسمیہ؟

جواب۳۷۹ : ہنستا ہوا یا ہنستا ہے۔ حضرت سارہ رضی اللہ عنہا خوشخبری سنکر ہنس دی تھیں۔

سوال۳۸۰ : حضرت اسحٰق علیہ السلام کی زوجۂ محترمہ کا نام بتایئے؟

جواب۳۸۰ : رفقہ۔

سوال۳۸۱ : حضرت اسحٰق علیہ السلام کہاں پیدا ہوئے؟

جواب۳۸۱ : کنعان میں۔

سوال۳۸۲ : حضرت اسحٰق علیہ السلام کا نکاح کس نبی کی صاحبزادی سے ہوا تھا؟

جواب۳۸۲ : حضرت لوط علیہ السلام کی۔

سوال۳۸۳ : حضرت اسحٰق علیہ السلام ہدایت کے لئے کس ملک کی جانب تشریف لے گئے؟

جواب۳۸۳ : ملک شام کی طرف۔

سوال۳۸۴ : حضرت اسحٰق علیہ السلام کے ان دونوں صاحبزادوں کے اسمائے گرامی کیا ہیں جو ایک ہی قبر میں دفن ہیں؟

جواب۳۸۴ : حضرت یعقوب علیہ السلام اور حضرت عیص۔ بعض نے عیص کی جگہ عیسو بتایا ہے۔

سوال۳۸۵ : حضرت اسحٰق علیہ السلام کی عمر نکاحِ اول کے وقت کتنی تھی؟

جواب۳۸۵ : ۴۰ سال کی۔

سوال۳۸۶ : قرآن مجید میں حضرت اسحٰق علیہ السلام کی تعریف کن الفاظ میں کی گئی ہے؟

جواب۳۸۶ : غلام، علیم (ذی علم یا سیانا لڑکا)۔

سوال۳۸۷ : حضرت اسحٰق علیہ السلام کہاں رہا کرتے تھے؟

جواب۳۸۷ : فلسطین کی وادئ حبرون میں جہاں ان کے والد گرامی رہتے تھے۔

سوال۳۸۸ : بتائیے حضرت اسحٰق علیہ السلام کی پوری زندگی کتنے سال کی ہوئی ؟

جواب۳۸۸ : ۱۸۰ رسال۔(صاوی دوم صفحہ ۲۷) حبرون میں اپنے والد کے قریب دفن ہیں۔

نوٹ : آپ چوبانی کیا کرتے تھے یہی آپ کا پیشہ تھا (آئینۂ تاریخ صفحہ ۸۴)

# حضرت سیّدنا یعقوب علیہ السلام

سوال۳۸۹ : حضرت یعقوب علیہ السلام کے والدِ ماجد کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۳۸۹ : حضرت اسحٰق علیہ السلام۔

سوال۳۹۰ : قرآن مجید میں حضرت یعقوب علیہ السلام کا نام کتنی مرتبہ آیا ہے؟

جواب۳۹۰ : سولہ ۱۶ ر بار۔

سوال۳۹۱ : حضرت یعقوب علیہ السلام کا لقب کیا تھا؟

جواب۳۹۱ : اسرائیل (خدا، کا بندہ)۔

سوال۳۹۲ : اسرائیلی کون ہیں؟

جواب۳۹۲ : حضرت یعقوب علیہ السلام کی اولاد ہیں۔(تفسیر عزیزی سورۂ بقرہ صفحہ ۱۸۶)

سوال۳۹۳ : حضرت یعقوب علیہ السلام کہاں رہا کرتے تھے؟

جواب۳۹۳ : فلسطین کی وادیٔ حبرون میں۔ جبکہ حاشیہ جلالین میں لکھا ہے کہ آپ کنعان کے رہنے والے تھے۔

سوال۳۹۴ : حضرت یعقوب علیہ السلام کے دادا کا نام بتائیے؟

جواب۳۹۴ : حضرت ابراہیم علیہ السلام۔

سوال۳۹۵ : حضرت یعقوب علیہ السلام کی چاروں بیویوں کے نام بتائیے؟

جواب۳۹۵ : لیا، زلفہ، بلہا، راحیل۔

سوال۳۹۶ : کیا آپ ایسے پیغمبر کا اسم گرامی بتا سکتے ہیں جو اپنے بیٹے کے فراق میں اس قدر روئے کہ نابینا ہو گئے؟



جواب۳۹۶ : حضرت یعقوب علیہ السلام۔

سوال۳۹۷ : حضرت یعقوب علیہ السلام کی بینائی کیسے واپس آئی ؟

جواب۳۹۷ : حضرت یوسف علیہ السلام کے کرتا شریف کی برکت سے۔

سوال۳۹۸ : حضرت یوسف علیہ السلام کی قمیص حضرت یعقوب علیہ السلام کی بارگاہ میں کون لایا تھا؟

جواب۳۹۸ : آپ کے بڑے صاحبزادے یہودا۔

سوال۳۹۹ : حضرت یعقوب علیہ السلام کی کل عمر کتنی تھی؟

جواب۳۹۹ : ۱۴۵ سال (خزائن العرفان صفحہ ۳۵۸) اپنے والد کے قریب دفن ہیں۔ (البدایہ والنہایہ اوّل صفحہ ۱۷۵)

سوال۴۰۰ : حضرت یعقوب علیہ السلام مصر میں اپنے صاحبزادے یوسف علیہ السلام کے ساتھ کتنے سال رہے؟

جواب۴۰۰ : ۲۳ سال اور بعض نے ۲۴ سال بتایا ہے۔ جبکہ ایک قول ۱۷ سال ہے۔

سوال۴۰۱ : بائبل کے بیان کے مطابق بوقتِ داخلہ مصر یعقوب علیہ السلام کی عمر کتنی تھی اور اہل خانہ کی تعداد کیا تھی؟

جواب۴۰۱ : اہل خانہ کی تعداد ۶۷ تھی اور آپ کی عمر ۱۳۰ سال تھی۔

سوال۴۰۲ : حضرت یعقوب علیہ السلام کے صاحبزادگان کی تعداد بتائیے؟

جواب۴۰۲ : ۱۲ بارہ۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۴۱۷)

سوال۴۰۳ : حضرت یعقوب علیہ السلام کی والدہ کا نام کیا تھا؟

جواب۴۰۳ : رفقہ۔

سوال۴۰۴ : وہ کون سے پیغمبر ہیں جو اپنے پیغمبر بیٹے کی جدائی برداشت نہیں کر سکتے تھے؟

جواب۴۰۴ : حضرت یعقوب علیہ السلام حضرت یوسف علیہ السلام کی جدائی برداشت نہیں کر سکتے تھے۔

سوال۴۰۵ : فراقِ پسر میں حضرت یعقوب علیہ السلام کتنے سال تک روتے رہے؟
جواب۴۰۵ : اسّی (۸۰) سال تک۔ (خزائن العرفان)
سوال۴۰۶ : حضرت یعقوب علیہ السلام کی بارگاہ میں حضرت جبریل علیہ السلام کتنی دفعہ حاضر ہوئے۔
جواب۴۰۶ : صرف ۴ مرتبہ۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ۱۹۱)
سوال۴۰۷ : یعقوب علیہ السلام کے صاحبزادوں کے نام بتایئے؟
جواب۴۰۷ : یوسف، بنیامین، دانی، بفتالی، زابلون، یستاخر، اشیر، روبیل، یہودا، شمعون، جاؤ، لاوئی (انہیں کو اسباط بھی کہتے ہیں)۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۴۱۷)

## سیّدنا یوسف علیہ السلام

سوال۴۰۸ : حضرت یوسف علیہ السلام کے والد محترم کا اسم گرامی بتایئے؟
جواب۴۰۸ : حضرت یعقوب علیہ السلام۔
سوال۴۰۹ : حضرت یوسف علیہ السلام کے دادا کا اسم گرامی بتایئے؟
جواب۴۰۹ : حضرت اسحٰق علیہ السلام۔
سوال۴۱۰ : حضرت یوسف علیہ السلام کے پڑدادا کا اسم مکرم بتایئے؟
جواب۴۱۰ : حضرت ابراہیم علیہ السلام۔
سوال۴۱۱ : حضرت یوسف علیہ السلام کی والدہ ماجدہ کا نام بتایئے؟
جواب۴۱۱ : راحیل بنت لابان یالایان۔
سوال۴۱۲ : حضرت یوسف علیہ السلام کتنے بھائی تھے؟
جواب۴۱۲ : بارہ (۱۲) بھائی۔
سوال۴۱۳ : کیا آپ حضرت یوسف علیہ السلام کے سگے بھائی کا نام بتا سکتے ہیں؟
جواب۴۱۳ : بنیامین۔



سوال۴۱۴ : حضرت یوسف علیہ السلام کا اسم گرامی قرآن مجید میں کتنی بار آیا ہے؟
جواب۴۱۴ : ۲۷/مرتبہ۔
سوال۴۱۵ : حضرت یوسف علیہ السلام نے اس خواب میں کیا دیکھا تھا جس کا ذکر سنکر آپ کے والد ماجد نے بھائیوں سے پوشیدہ رکھنے کا حکم دیا تھا؟
جواب۴۱۵ : آپ نے دیکھا تھا کہ گیارہ ستارے اور چاند سورج آپ کو سجدہ کر رہے ہیں۔
سوال۴۱۶ : حضرت یوسف علیہ السلام کی ولادت کس شہر میں ہوئی؟
جواب۴۱۶ : کنعان میں۔
سوال۴۱۷ : حضرت یوسف علیہ السلام نے بنی اسرائیل کو کہاں آباد کیا تھا؟
جواب۴۱۷ : جشن نامی علاقہ میں اور بعض نے جُشن بتایا ہے۔
سوال۴۱۸ : وہ کون سے پیغمبر ہیں جنہیں ان کے بھائیوں نے کنویں میں ڈال دیا تھا؟
جواب۴۱۸ : حضرت یوسف علیہ السلام۔
سوال۴۱۹ : وہ کنواں جس میں حضرت یوسف علیہ السلام کو ڈالا گیا کنعان سے کتنی دوری پر واقع ہے؟
جواب۴۱۹ : ۳/میل کے فاصلہ پر۔ (حاشیہ جلالین صفحہ۱۹۰)
سوال۴۲۰ : حضرت یوسف علیہ السلام کتنے دن تک کنویں میں رہے؟
جواب۴۲۰ : ۳ دن۔
سوال۴۲۱ : حضرت یوسف علیہ السلام کو کنویں سے نکالنے والے شخص کا نام بتایئے؟
جواب۴۲۱ : مالک بن ذعر خزاعی۔ (البدایہ والنہایہ صفحہ۲۰۲)
سوال۴۲۲ : وہ کنواں جس میں حضرت یوسف علیہ السلام کو ڈالا گیا کتنا گہرا تھا؟
جواب۴۲۲ : ۷۰/گز۔ (حاشیہ جلالین صفحہ۱۹۰)
سوال۴۲۳ : حضرت یوسف علیہ السلام کے باہر آنے پر آپ کے بھائیوں نے کتنے درہموں میں غلام کی صورت میں آپ کو فروخت کیا؟

جواب ۴۲۳ : ۱۷ یا ۲۰۔

سوال ۴۲۴ : حضرت یوسف علیہ السلام کے بھائیوں نے آپ کو کس کے ہاتھ فروخت کیا؟

جواب ۴۲۴ : مالک بن ذعر خزاعی کے ہاتھ۔

سوال ۴۲۵ : حضرت یوسف علیہ السلام کے بھائیوں میں سے کس نے درہموں میں حصّہ نہیں لیا تھا؟

جواب ۴۲۵ : یہودا نے۔

سوال ۴۲۶ : بازارِ مصر میں فروخت ہونے والے نبی کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب ۴۲۶ : حضرت یوسف علیہ السلام۔

سوال ۴۲۷ : دنیا میں سب سے پہلے کس شخص کو ترازو میں تولا گیا؟

جواب ۴۲۷ : حضرت یوسف علیہ السلام کو۔

سوال ۴۲۸ : بازارِ مصر میں حضرت یوسف علیہ السلام کو کس نے خریدا؟

جواب ۴۲۸ : عزیزِ مصر نے۔

سوال ۴۲۹ : عزیزِ مصر نے حضرت یوسف علیہ السلام کو کتنی قیمت میں خریدا؟

جواب ۴۲۹ : آپ کے وزن کے برابر سونا اور اتنا ہی چاندی اور اتنا ہی مشک اور ریشم کے بدلے۔ (البدایہ صفحہ ۲۰۲)

سوال ۴۳۰ : عزیزِ مصر جو وزیرِ اعظم تھا اس کا اصل نام بتایئے؟

جواب ۴۳۰ : قطفیر مصری۔

سوال ۴۳۱ : ملک اور صبر دونوں مرتبے ساتھ میں کس نبی کو عطا ہوئے؟

جواب ۴۳۱ : حضرت یوسف علیہ السلام کو۔

سوال ۴۳۲ : حضرت یوسف علیہ السلام کتنی زبانوں کے عالم تھے؟

جواب ۴۳۲ : بہتر ۷۲۔

سوال ۴۳۳ : حضرت یوسف علیہ السلام کی بہن کا نام بتا سکتے ہیں؟

جواب ۴۳۳ : دینا، جبکہ ایک قول ہے کہ رحمت نام تھا۔



سوال ۴۳۴ : حضرت یوسف علیہ السلام کے دونوں صاحبزادوں کے نام بتایئے؟

جواب ۴۳۴ : افراثیم، بیثا۔

سوال ۴۳۵ : جس وقت حضرت یوسف علیہ السلام مصر کے بازار میں لائے گئے اس وقت وہاں کا بادشاہ کون تھا؟

جواب ۴۳۵ : ریان بن ولید جبکہ ضیاء النبی ج ۵ صفحہ ۶۸۰ میں اپوفش بتایا گیا ہے۔

سوال ۴۳۶ : قصۂ یوسف علیہ السلام کو قرآن مجید میں کس نام سے یاد کیا گیا ہے؟

جواب ۴۳۶ : احسن القصص سے۔

سوال ۴۳۷ : حضرت یوسف علیہ السلام کی کل عمر کتنے سال کی ہوئی؟

جواب ۴۳۷ : ۱۲۰ سال۔ (صاوی دوم صفحہ ۲۷) اپنے والد کے پہلو میں دفن ہیں۔

سوال ۴۳۸ : حصولِ برکت کے لئے اہلِ مصر نے کس نبی کے تابوت کو دریائے نیل میں رکھا تھا؟

جواب ۴۳۸ : حضرت یوسف علیہ السلام کے۔

سوال ۴۳۹ : حضرت یوسف علیہ السلام کے تابوت کو کس نے نکال کر دفن کیا تھا؟

جواب ۴۳۹ : حضرت موسیٰ علیہ السلام نے چار سو سال کے بعد۔

سوال ۴۴۰ : حسنِ یوسف پر فریفتہ ہونے والی خاتون کا نام بتایئے؟

جواب ۴۴۰ : حضرت زلیخا۔

سوال ۴۴۱ : زلیخا کا اصل نام کیا تھا؟

جواب ۴۴۱ : راعیل۔

سوال ۴۴۲ : حضرت زلیخا پہلے کس کے نکاح میں داخل تھیں؟

جواب ۴۴۲ : عزیزِ مصر کے۔

سوال ۴۴۳ : خوابوں کی تعبیر بتانے میں کون سے پیغمبر خوب ماہر تھے؟

جواب ۴۴۳ : حضرت یوسف علیہ السلام۔

سوال ۴۴۴ : جمالِ یوسف علیہ السلام کو دیکھ کر مصری عورتوں نے بجائے لیموں کے کیا

کاٹ ڈالا تھا؟

جواب۴۴۴ : اپنی انگلیاں۔

حسنِ یوسف پہ کٹیں مصر میں انگشتِ زناں

سر کٹاتے ہیں ترے نام پہ مردانِ عرب

سوال۴۴۵ : مصری عورتوں نے حضرت یوسف علیہ السلام کے بارے میں کیا کہا؟

جواب۴۴۵ : وَقُلْنَ حَاشَ لِلّٰہِ مَا هٰذَا اِلَّا بَشَرًا ۔ اور بولیں اللہ کی پاکی ہے یہ تو جنسِ بشر سے نہیں کوئی معزز فرشتہ ہے۔

سوال۴۴۶ : حضرت یوسف علیہ السلام جب مصر میں داخل ہوئے اس وقت کس خاندان کی حکومت تھی؟

جواب۴۴۶ : ہکسوس خاندان کے بادشاہوں کی۔ (ہکسوس بمعنی چرواہا)

سوال۴۴۷ : حضرت یوسف علیہ السلام کی پاک دامنی کی گواہی کس نے دی؟

جواب۴۴۷ : چار ماہ کے بچے نے۔

سوال۴۴۸ : وہ بچہ جس نے یوسف علیہ السلام کی پاک دامنی کی گواہی دی تھی کس کا بچہ تھا؟

جواب۴۴۸ : حضرت زلیخا کے ماموں کا۔

سوال۴۴۹ : حضرت یوسف علیہ السلام کی گواہی میں بچے نے کیا کہا؟

جواب۴۴۹ : اگر یوسف (علیہ السلام) کا کرتا آگے سے پھٹا ہو تو زلیخا سچی ہیں اور اگر پیچھے سے پھٹا ہو تو جھوٹی ہیں۔

سوال۴۵۰ : حضرت یوسف علیہ السلام کتنے سال تک قید خانہ میں رہے؟

جواب۴۵۰ : مکمل سات سال تک۔ اور بعض نے ۸ یا ۹ سال بتایا ہے۔

سوال۴۵۱ : حضرت یوسف علیہ السلام کس ملک کے بادشاہ ہوئے؟

جواب۴۵۱ : مصر کے۔

سوال۴۵۲ : حضرت یوسف علیہ السلام نے کتنے سال تک مصر پہ بادشاہت کی؟



جواب۴۵۲ : ۸۰ رسال اور بعض نے ۹۰ رسال بتایا ہے۔

سوال۴۵۳ : حضرت یوسف علیہ السلام کے عہد میں مصر کے اندر کتنے سال تک قحط سالی رہی؟

جواب۴۵۳ : سات سال تک۔

سوال۴۵۴ : وہ کون سے پیغمبر ہیں جن کے چہرے کی زیارت سے ایامِ قحط سالی میں بھوک و پیاس ختم ہوجاتی تھی؟

جواب۴۵۴ : حضرت یوسف علیہ السلام۔

سوال۴۵۵ : قید خانہ سے نکلتے وقت یوسف علیہ السلام کی کیا عمر تھی؟

جواب۴۵۵ : ۳۰ رسال۔

سوال۴۵۶ : حضرت یوسف علیہ السلام نے اپنے والدِ بزرگوار یعقوب علیہ السلام کا استقبال کتنے خدّام کے ساتھ کیا؟

جواب۴۵۶ : چار۴ ہزار خادموں کے ساتھ۔

سوال۴۵۷ : حضرت یعقوب علیہ السلام نے حضرت یوسف علیہ السلام کے پیراہن کی بُو کتنی دوری سے محسوس کر لی تھی؟

جواب۴۵۷ : اسی ۸۰ میل کی دوری سے۔ (البدایہ والنہایہ)

سوال۴۵۸ : وہ قمیص جس کی برکت سے یعقوب علیہ السلام کی آنکھیں منور ہوئیں کہاں کی تھی اور کس نے پہلے زیبِ تن فرمایا؟

جواب۴۵۸ : وہ قمیص حریرِ جنت کی تھی جس وقت ابراہیم علیہ السلام کو آتشکدہ میں ڈالا گیا تب حضرت جبرئیل علیہ السلام نے آپ کو پہنائی تھی۔

سوال۴۵۹ : وہ قمیص حضرت یوسف علیہ السلام کو کیسے حاصل ہوگئی؟

جواب۴۵۹ : وہ قمیص حضرت یعقوب علیہ السلام نے آپ کے گلے میں تعویز کی صورت میں پہنا دی تھی۔ (حاشیہ جلالین صفحہ ۱۹۰)

سوال۴۶۰ : بھیڑیے نے حضرت یعقوب علیہ السلام سے اپنی برأت کا اظہار کس طرح کیا تھا؟

جواب۴۶۰ : یا رسول اللہ! تیرے یوسف کو ہماری جماعت سے کسی نے نہیں کھایا ہے اللہ تعالیٰ نے ہم پر انبیاء اور صلحاء وسیّاح کا گوشت حرام قرار فرمایا ہے۔

سوال۴۶۱ : حضرت یوسف علیہ السلام کے بھائی بنیامین کے صاحبزادے کا نام بتائیے؟

جواب۴۶۱ : طالوت۔

سوال۴۶۲ : حضرت یوسف علیہ السلام کی خالہ کا نام کیا تھا؟

جواب۴۶۲ : لیا۔

سوال۴۶۳ : حضرت یوسف علیہ السلام کا لقب کیا تھا؟

جواب۴۶۳ : صدیق۔

سوال۴۶۴ : قید خانہ سے باہر آنے کے بعد حضرت یوسف علیہ السلام نے بادشاہِ مصر سے سب سے پہلے کس زبان میں گفتگو فرمائی؟

جواب۴۶۴ : عربی میں اور بعد میں سریانی، مگر وہ سمجھ نہ سکا باوجودیکہ ستر زبانیں جانتا تھا؟ (حاشیہ جلالین ج ا صفحہ ۱۹۴)

سوال۴۶۵ : حضرت یوسف علیہ السلام نے بچپن میں کس کے بت کو توڑ کر نجاست کی راہ پہ ڈال دیا تھا؟

جواب۴۶۵ : اپنے نانا کے۔

سوال۴۶۶ : حضرت یوسف علیہ السلام اپنے والدِ محترم کے جنازہ کو اطباء وحکماء کی مدد سے کتنے دنوں تک روکے رہے؟

جواب۴۶۶ : چالیس روز تک بعدہٗ مقامِ حبرون میں دفن فرمایا جس کو کھودنے میں سات دن لگے۔ (البدایہ والنہایہ ج ا ص ۱۲۰)

سوال۴۶۷ : حضرت یوسف علیہ السلام کے تابوت کو حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہاں دفن فرمایا؟

جواب۴۶۷ : غارِ انبیاء (بیت المقدس) میں۔

سوال۴۶۸ : حضرت یوسف علیہ السلام کو جس کنویں میں ڈالا گیا تھا وہ کنواں کس نے کھدوایا تھا؟



جواب۴۶۸ : شدّاد نے۔ (حاشیہ جلالین ج ا ص ۱۹۰)

سوال۴۶۹ : دنیا میں سب سے پہلے کاغذ کس نے ایجاد کیا؟

جواب۴۶۹ : حضرت یوسف علیہ السلام نے۔

سوال۴۷۰ : وہ قافلہ جس نے یوسف علیہ السلام کو کنویں سے نکالا اور خریدا وہ کہاں سے آرہا تھا؟ اور کہاں جارہا تھا؟

جواب۴۷۰ : وہ جلعاد (مشرق اردن) سے آرہا تھا اور مصر جارہا تھا۔

سوال۴۷۱ : حضرت یوسف علیہ السلام عزیزِ مصر کے گھر کتنے عرصہ تک رہے؟

جواب۴۷۱ : تیس سال۔

سوال۴۷۲ : حضرت یوسف علیہ السلام نے اپنی حکومت کے کون سے سال اپنے اہلِ خاندان کو کنعان سے مصر بلالیا تھا؟

جواب۴۷۲ : نویں یا دسویں سال۔

سوال۴۷۳ : حضرت یوسف علیہ السلام نے جس علاقہ (جشن) میں اپنے اہل خاندان کو آباد کیا تھا وہ کون سا علاقہ تھا؟

جواب۴۷۳ : دمیاط اور قاہرہ کے درمیان۔

سوال۴۷۴ : عزیزِ مصر نے حضرت یوسف علیہ السلام کو خریدنے کے بعد کون سا کام سپرد کیا تھا؟

جواب۴۷۴ : اپنے گھر کا مختار اور جاگیر کا مہتمم بنایا تھا۔

سوال۴۷۵ : جب زلیخا کے عشق کی داستانیں چاروں طرف پھیلنے لگی تو اس کے شوہر نے مجبور ہوکر کیا کیا؟

جواب۴۷۵ : حضرت یوسف علیہ السلام کو قید خانہ میں ڈلوادیا، حالانکہ آپ بے گناہ تھے۔

سوال۴۷۶ : حضرت یوسف علیہ السلام کے ساتھ قید خانہ میں دو غلام اور داخل ہوئے، بتائیے وہ کون لوگ تھے؟

جواب۴۷۶ : ایک بادشاہِ وقت کا ساقی اور دوسرا نانبائی۔

سوال۴۷۷ : حضرت یوسف علیہ السلام نے ساتھی غلاموں کے خوابوں کی کیا تعبیر بتائی تھی؟

جواب۴۷۷ : تم میں سے ایک بادشاہِ مصر کو شراب پلائے گا اور دوسرا سولی پر چڑھایا جائے گا۔

سوال۴۷۸ : کیا آپ بتا سکتے ہیں حضرت یوسف علیہ السلام کے قید خانہ کے زمانہ میں مصری بادشاہ نے کیا خواب دیکھا تھا؟

جواب۴۷۸ : سات موٹی گائیں ہیں جن کو سات دبلی گائیں کھا رہی ہیں اور اناج کی سات بالیاں سوکھی ہیں اور سات بالیاں ہری۔

سوال۴۷۹ : کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ حضرت یوسف علیہ السلام کی ملاقات مصر میں بنیامین سے کتنے عرصہ بعد ہوئی تھی؟

جواب۴۷۹ : تقریباً ۲۲ رسال بعد۔

سوال۴۸۰ : حضرت یوسف علیہ السلام نے جب اپنے بھائیوں سے بتایا کہ میں تمہارا گم شدہ بھائی یوسف ہوں تو انہوں نے کیا کہا؟

جواب۴۸۰ : خدا کی قسم تم کو اللہ نے ہم پر فضیلت بخشی ہم واقعی خطا کار ہیں۔

سوال۴۸۱ : حضرت یوسف علیہ السلام نے اپنے دغا باز بھائیوں کے اقرارِ جرم کر لینے کے بعد کیا سلوک کیا؟

جواب۴۸۱ : آپ نے فرمایا کہ تم پر کوئی گرفت نہیں۔ اللہ تمہیں معاف کرے وہ سب سے بڑھکر معاف کرنے والا ہے۔

سوال۴۸۲ : حضرت یوسف علیہ السلام کے بھائی انہیں قتل کرنے کے منصوبے بنا رہے تھے تو ان میں ایک نے دوسری تجویز پیش کی تھی، بتایئے وہ کیا تھی؟

جواب۴۸۲ : یوسف کو قتل نہ کرو کسی اندھے کنوئیں میں ڈال دو تا کہ کوئی قافلہ نکال لے جاوے۔

سوال۴۸۳ : بتایئے حضرت یوسف علیہ السلام نے اپنے بھائی بنیامین کو روکنے کے لئے کیا تجویز کی؟



جواب۴۸۳ : بنیامین کے سامان میں اپنا شاہی پیالہ رکھوا دیا بعدہٗ چوری کے الزام میں اپنے پاس مصر میں رکھا۔

# حضرت سیّدنا لوط علیہ السلام

سوال۴۸۴ : حضرت لوط علیہ السلام کا ذکر قرآن مجید میں کتنی بار آیا ہے؟

جواب۴۸۴ : ۲۷ رمرتبہ۔

سوال۴۸۵ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کا حضرت لوط علیہ السلام سے کیا رشتہ تھا؟

جواب۴۸۵ : وہ آپ کے چچا تھے۔

سوال۴۸۶ : حضرت لوط علیہ السلام کے والد کا نام کیا تھا؟

جواب۴۸۶ : حاران۔

سوال۴۸۷ : حضرت لوط علیہ السلام کی بیوی جو کافرہ تھی اس کا نام بتایئے؟

جواب۴۸۷ : واعلہ۔

سوال۴۸۸ : کس نبی کی بیوی اپنی قوم کے لئے جاسوسی کرتی تھی؟

جواب۴۸۸ : حضرت لوط علیہ السلام کی۔

سوال۴۸۹ : کس نبی کی قوم پر پتھروں کا عذاب نازل ہوا؟

جواب۴۸۹ : حضرت لوط علیہ السلام کی قوم پر۔

سوال۴۹۰ : حضرت لوط علیہ السلام ہدایت کے لیے کس طرف بھیجے گئے؟

جواب۴۹۰ : اُردن اہلِ سدوم کی طرف۔

سوال۴۹۱ : حضرت لوط علیہ السلام کی قوم کہاں رہتی تھی؟

جواب۴۹۱ : شہر سدوم میں۔

سوال۴۹۲ : سب سے پہلے حضرت ابراہیم علیہ السلام کی تصدیق ایمان کے ساتھ کس نے کی؟

جواب۴۹۲ : حضرت لوط علیہ السلام نے۔

سوال ۴۹۳ : حضرت لوط علیہ السلام کی صاحبزادیوں کی تعداد کیا تھی؟
جواب ۴۹۳ : دو ۲۔
سوال ۴۹۴ : اللہ کی راہ میں سب سے پہلے جہاد کرنے والے نبی کا نام بتایئے؟
جواب ۴۹۴ : حضرت لوط علیہ السلام۔
سوال ۴۹۵ : حضرت لوط علیہ السلام کا پیشہ کیا تھا؟
جواب ۴۹۵ : کھیتی۔
سوال ۴۹۶ : وہ کون سے پتھر تھے جن پر ہلاک شدگان کے نام لکھے تھے؟
جواب ۴۹۶ : حضرت لوط علیہ السلام کی قوم پر برسنے والے پتھر۔
سوال ۴۹۷ : قومِ حضرت لوط علیہ السلام کی سب سے بڑی خباثت کیا تھی؟
جواب ۴۹۷ : بجائے عورتوں کے مردوں سے اختلاط کو ترجیح دیتے تھے۔
سوال ۴۹۸ : قومِ لوط کو کن فرشتوں کے ذریعہ ہلاک کیا گیا۔
جواب ۴۹۸ : حضرت جبرئیل، میکائیل، اسرافیل علیہم السلام کے ذریعہ۔ (البدایہ والنہایہ ج ا ص ۱۷۹)
سوال ۴۹۹ : حضرت لوط علیہ السلام کے پاس فرشتے کس صورت میں پہنچے تھے؟
جواب ۴۹۹ : انسانی صورت میں (خوبصورت لڑکے)۔
سوال ۵۰۰ : حضرت لوط علیہ السلام کی قوم پر عذاب کس وقت آیا تھا؟
جواب ۵۰۰ : صبح کے وقت۔
سوال ۵۰۱ : حضرت لوط علیہ السلام کی تربیت کس کے زیرِ سایہ ہوئی تھی؟
جواب ۵۰۱ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کے۔
سوال ۵۰۲ : حضرت لوط علیہ السلام کو تبلیغ کے جواب میں قوم نے کیا دھمکی دی تھی؟
جواب ۵۰۲ : ''اے لوط اگر تم باز نہ آؤ گے تو شہر بدر کر دیئے جاؤ گے۔ اگر تم سچے ہو تو ہم پر اللہ کا عذاب لے آؤ''۔
سوال ۵۰۳ : قومِ لوط کو عذاب سے بچانے کے لیے کس نے اللہ پاک سے بار بار درخواست کی تھی؟



جواب ۵۰۳ : حضرت ابراہیم علیہ السلام نے۔
سوال ۵۰۴ : اسلام میں اغلام بازی، لواطت یا غیر فطری فعل کی سزا کیا ہے؟
جواب ۵۰۴ : فاعل اور مفعول دونوں واجب القتل ہیں۔ اسلام میں اپنی بیوی سے بھی یہ فعل حرام ہے۔ افسوس ہے کہ سزا نہ ہونے سے وطنِ عزیز میں اس کا چلن بڑھ گیا ہے۔
سوال ۵۰۵ : کس نبی کی بیوی عذابِ الٰہی کا شکار ہوئی ہے؟
جواب ۵۰۵ : حضرت لوط علیہ السلام کی۔
سوال ۵۰۶ : کس نبی کے ذکر میں قوم کی بستیاں زمین میں دھنسا دینے اور پتھراؤ کا ذکر آیا ہے؟
جواب ۵۰۶ : حضرت لوط علیہ السلام کے ذکر میں۔
سوال ۵۰۷ : وہ کون سی کتاب ہے جس کے ماننے والوں نے اسے مذہبی اور الہامی کتاب ہونے کا دعویٰ کیا ہے لیکن اس میں حضرت لوط علیہ السلام کی زبردست کردار کشی کی گئی ہے اور گھناؤنے الزام لگائے گئے ہیں؟
جواب ۵۰۷ : بائبل کی موجودہ کتاب۔

## حضرت سیّدنا ایوب علیہ السلام

سوال ۵۰۸ : حضرت ایوب علیہ السلام کا اسمِ گرامی قرآن مجید میں کتنی دفعہ آیا ہے؟
جواب ۵۰۸ : چار ۴۔
سوال ۵۰۹ : حضرت ایوب علیہ السلام کا تعلق کس خاندان سے تھا؟
جواب ۵۰۹ : حضرت اسحٰق علیہ السلام کی نسل سے چوتھی پشت میں سے تھے۔
سوال ۵۱۰ : حضرت ایوب علیہ السلام کہاں رہتے تھے؟
جواب ۵۱۰ : عرب کے شمال مغرب میں خلیج عقبہ کے قریب کوہِ شعیر پر۔
سوال ۵۱۱ : حضرت ایوب علیہ السلام کی اولاد اور مال کے تعلق سے کچھ بتایئے؟

جواب۵۱۱ : آپ کی اولاد کثرت سے تھی اور مال مویشی بھی زیادہ تھے۔

سوال۵۱۲ : حضرت ایوب علیہ السلام کو کس قوم کی طرف مبعوث کیا گیا تھا؟ اور اُن کی تبلیغی سرگرمیوں کا انجام کیا ہوا؟

جواب۵۱۲ : قرآن مجید میں ان دونوں باتوں کا ذکر نہیں ہے جبکہ بعض کا خیال ہے کہ ملک خوران کی طرف۔

سوال۵۱۳ : حضرت ایوب علیہ السلام نے بیماری کی فریاد اللہ پاک کی بارگاہ میں کس طرح کی تھی؟

جواب۵۱۳ : ''اے اللہ میں دُکھ اور مصیبت میں گرفتار ہوں تو ہی سب سے زیادہ رحم کرنے والا ہے۔''

سوال۵۱۴ : اللہ تعالیٰ نے حضرت ایوب علیہ السلام کی بیماری کا کیا علاج بتایا تھا؟

جواب۵۱۴ : فرمایا، زمین کو لات مارو یہ (چشمہ) نہانے کو ٹھنڈا اور پینے کو (شیریں) موجود ہے۔

سوال۵۱۵ : حضرت ایوب علیہ السلام کا زمانہ کون سا تھا؟

جواب۵۱۵ : تقریباً ۱۵۰۰ سو سال قبل از مسیح علیہ السلام۔

سوال۵۱۶ : حضرت ایوب علیہ السلام کی مدّتِ بیماری بتایئے؟

جواب۵۱۶ : حضرت انس رضی اللہ عنہ کی روایت کے مطابق تیرہ سال تک۔

سوال۵۱۷ : حضرت ایوب علیہ السلام کی زوجہ محترمہ کا اسمِ گرامی بتایئے؟

جواب۵۱۷ : بی بی رحمت۔

سوال۵۱۸ : دنیا میں سب سے زیادہ صبر کرنے والے پیغمبر کا نام بتایئے؟

جواب۵۱۸ : حضرت ایوب علیہ السلام۔

سوال۵۱۹ : حضرت ایوب علیہ السلام کس قوم سے تھے؟

جواب۵۱۹ : بنی اسرائیل سے۔

سوال۵۲۰ : حضرت بی بی رحمت کے والد کا نام کیا تھا؟



جواب۵۲۰ : افرائیم بن یوسف علیہ السلام اور بعض نے حضرت یوسف علیہ السلام کو بتایا ہے۔

سوال۵۲۱ : حضرت ایوب علیہ السلام کی خدمت میں جبرئیل علیہ السلام کتنی مرتبہ حاضر ہوئے؟

جواب۵۲۱ : تین بار۔ (نزہتہ القاری اوّل ص۱۹۲)

سوال۵۲۲ : حضرت ایوب علیہ السلام کے والد کا نام بتایئے؟

جواب۵۲۲ : روم بن عیص۔

سوال۵۲۳ : حضرت ایوب علیہ السلام کی بیماری کی ابتدا کس دن ہوئی؟

جواب۵۲۳ : بدھ کے روز سے۔ (مشکوٰۃ صفحہ ۳۹۱)

سوال۵۲۴ : حضرت ایوب علیہ السلام کی کل عمر کتنی تھی؟

جواب۵۲۴ : مختلف اقوال ہیں، ۵۷ یا ۹۳ یا ۱۴۰ سال جبکہ ایک قول ۴۰۰ سال کا ہے۔ مزار ملک شام کے ایک گاؤں میں ہے۔ (عمدۃ القاری دوم ص ۵۱)

سوال۵۲۵ : حضرت ایوب علیہ السلام کے دادا کا نام کیا ہے؟

جواب۵۲۵ : حضرت اسحٰق علیہ السلام۔

سوال۵۲۶ : حضرت ایوب علیہ السلام کی والدہ کس کی صاحبزادی تھیں؟

جواب۵۲۶ : حضرت لوط علیہ السلام کی۔

سوال۵۲۷ : حضرت ایوب علیہ السلام کے بڑے صاحبزادے کا نام بتایئے جو آپ کے ولی عہد ہوئے؟

جواب۵۲۷ : حول۔

سوال۵۲۸ : قرآن مجید میں حضرت ایوب علیہ السلام کا ذکر سب سے پہلے کہاں کیا گیا ہے؟

جواب۵۲۸ : سورۂ ص کی آیات نمبر ۳۸ تا ۴۱ میں۔

سوال۵۲۹ : زیادہ عرصہ تک بدنی طور پر بیمار رہنے والے نبی کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۵۲۹ : حضرت ایوب علیہ السلام۔

# حضرت سیدنا شعیب علیہ السلام

سوال۵۲۰ : حضرت شعیب علیہ السلام کا ذکر قرآن مجید میں کتنی مرتبہ آیا ہے؟
جواب۵۳۰ : گیارہ ۱۱ مرتبہ۔
سوال۵۳۱ : حضرت شعیب علیہ السلام کو کس قبیلہ کی طرف مبعوث کیا گیا؟
جواب۵۳۱ : بنی قطورہ جنہیں مدین بھی کہا جاتا ہے اور اصحاب الایکہ (جھنڈے والے) بھی کہتے ہیں۔
سوال۵۳۲ : کس نبی کی قوم پر زلزلے اور آگ کی بارش کا عذاب نازل ہوا۔
جواب۵۳۲ : حضرت شعیب علیہ السلام کی قوم پر۔ (حاشیہ جلالین ص ۳۱۵)
سوال۵۳۳ : کس نبی کی قوم کنویں کے قریب آباد تھی؟
جواب۵۳۳ : حضرت شعیب علیہ السلام کی۔
سوال۵۳۴ : کیا آپ اس نبی کا نام بتا سکتے ہیں جن کی قوم ناپ اور تول میں کمی بیشی کرتی تھی؟
جواب۵۳۴ : حضرت شعیب علیہ السلام۔
سوال۵۳۵ : حضرت شعیب علیہ السلام کے والد کا نام بتایئے؟
جواب۵۳۵ : مدائن۔
سوال۵۳۶ : حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو کس نبی نے خطیب کے لقب سے یاد فرمایا تھا؟
جواب۵۳۶ : حضرت شعیب علیہ السلام نے۔
سوال۵۳۷ : حضرت شعیب علیہ السلام جس قوم کی ہدایت کے لیے تشریف لائے اس کا نام بتایئے؟
جواب۵۳۷ : بنی قطورہ۔
سوال۵۳۸ : حضرت شعیب علیہ السلام کے عہد میں جو قوم بعل نامی بت کی عبادت کرتی تھی اس کا نام بتایئے؟
جواب۵۳۸ : قومِ اصحاب الایکہ۔



سوال۵۳۹ : حضرت شعیب علیہ السلام کی قوم کن برائیوں میں مبتلا تھی؟
جواب۵۳۹ : ناپ تول کی کمی بیشی، بت پرستی، ڈاکہ زنی وغیرہ۔
سوال۵۴۰ : حضرت شعیب علیہ السلام کا پیشہ کیا تھا؟
جواب۵۴۰ : جانوروں کے بالوں اور اون وغیرہ کی۔ اور بھیڑیں چرایا کرتے تھے۔
سوال۵۴۱ : حضرت شعیب علیہ السلام کی قوم جب عذابِ الٰہی سے تباہ ہوگئی تو آپ کیا کہتے ہوئے ان بستیوں سے نکل گئے؟
جواب۵۴۱ : اے برادرانِ قوم! اپنے رب کے پیغامات میں نے پہنچادیئے۔
سوال۵۴۲ : بتایئے حضرت شعیب علیہ السلام کی عمر کتنے سال کی ہوئی۔
جواب۵۴۲ : ۱۴۰ سال کی۔ مزار پاک مکہ مکرمہ میں ہے۔ (عمدۃ القاری ہفتم ص ۴۱۵)

# حضرت سیدنا موسیٰ علیہ السلام

کس کو دیکھا یہ موسیٰ سے پوچھے کوئی
آنکھ والے کی ہمت پہ لاکھوں سلام

سوال۵۴۳ : قرآن پاک میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کا نام کتنی دفعہ آیا ہے؟
جواب۵۴۳ : ۱۳۵ / مرتبہ۔
سوال۵۴۴ : قرآن پاک میں کس نبی کا نام سب سے زیادہ آیا ہے؟
جواب۵۴۴ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کا۔
سوال۵۴۵ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کو کون اور کتنی نشانیاں دے کر فرعون کی طرف بھیجا گیا؟
جواب۵۴۵ : دو نشانیاں۔ (۱) عصا کا اژدھا بن جانا (۲) ہاتھ کا بغل سے نکلنے کے بعد چمکنا۔
سوال۵۴۶ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کے والد کا نام کیا ہے؟

جوب ۵۴۶ : عمران بن یصہر بن قاہث بن لاوی بن یعقوب۔ (حاشیہ جلالین ص ۲۶۱) خزائن العرفان)

سوال ۵۴۷ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کی والدہ کا نام کیا تھا؟

جوب ۵۴۷ : یوحانذ اور بعض نے یوکابد بتایا ہے۔ (حاشیہ جلالین ص ۲۶۱)

سوال ۵۴۸ : وہ کون سی خاتون ہیں جنھوں نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کی پرورش کی؟

جوب ۵۴۸ : حضرت آسیہ رضی اللہ عنہا جو فرعون کی بیوی تھیں۔

سوال ۵۴۹ : حضرت آسیہ رضی اللہ عنہا جس فرعون کی بیوی تھیں اس کا نام بتائیے؟

جوب ۵۴۹ : رعمیس۔

سوال ۵۵۰ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کے بھائی کا نام بتائیے جو نبی تھے؟

جوب ۵۵۰ : حضرت ہارون علیہ السلام۔

سوال ۵۵۱ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کی زوجہ محترمہ کا نام بتائیے؟

جوب ۵۵۱ : حضرت صفوراء اور بعض نے صفورہ بتایا ہے اور ایک قول ہے صفوریا۔ (حاشیہ جلالین ۲۶۱)

سوال ۵۵۲ ؛ حضرت موسی علیہ السلام کی بہن کا نام بتائیے؟

جوب ۵۵۲ ؛ کلثوم اور بعض نے مریم بتایا ہے۔

سوال ۵۵۳ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کے سسر کا نام بتائیے؟

جوب ۵۵۳ : حضرت شعیب علیہ السلام۔

سوال ۵۵۴ : حضرت آسیہ رضی اللہ عنہا کے والد کا نام بتائیے؟

جوب ۵۵۴ : مزاحم۔

سوال ۵۵۵ : حضرت موسیٰ علیہ السلام اپنے سسر کی بکریاں کتنے دنوں تک چراتے رہے؟

جوب ۵۵۵ : دس ۱۰ سال تک۔ (تفسیر عزیزی سورہ بقرہ صفحہ ۲۰۳)

سوال ۵۵۶ : وہ کون سے نبی ہیں جنھیں ان کی والدہ نے صندوق میں رکھ کر دریا میں ڈال دیا تھا؟



جوب ۵۵۶ : حضرت موسیٰ علیہ السلام۔

سوال ۵۵۷ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کے زمانہ میں فرعونِ مصر کا نام کیا تھا؟

جوب ۵۵۷ : ولید بن مصعب بن ریان۔ یہی وہ فرعون ہے جس کو آپ نے ہلاک کیا۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۴۱۶)

سوال ۵۵۸ : وہ کون سی خاتون ہیں جنھیں اپنے ہی بچے کو دودھ پلانے کے عوض ایک اشرفی روزانہ ملتی تھی؟

جوب ۵۵۸ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کی والدہ۔

سوال ۵۵۹ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کتنے سال تک فرعون کا لباس پہنتے اور اس کی سواری پر سوار ہوتے اور اس کے فرزند بھی مشہور رہے؟

جوب ۵۵۹ : تیس ۳۰ سال تک۔ (تفسیر عزیزی سورہ بقرہ صفحہ ۲۰۳)۔

سوال ۵۶۰ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کے قبلہ کا نام بتائیے؟

جوب ۵۶۰ : کعبہ معظمہ۔

سوال ۵۶۱ : فرعونیوں میں سے حضرت موسیٰ علیہ السلام پر سب سے پہلے کون ایمان لایا؟

جوب ۵۶۱ : خربیل نامی ایک شخص۔ (الکامل فی التاریخ ج ۱ ص ۱۷۵)

سوال ۵۶۲ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کا نام موسیٰ کس نے رکھا؟

جوب ۵۶۲ : حضرت آسیہ رضی اللہ عنہا نے۔ (تفسیر خازن)

سوال ۵۶۳ : فرعون کے خوف سے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو آپ کی والدہ نے کون سے دریا میں کس دن ڈالا تھا؟

جوب ۵۶۳ : جمعہ کے دن دریائے قلزم میں۔ (حیاۃ الحیوان ج ۲ ص ۲۶)

سوال ۵۶۴ : حضرت موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کی بارگاہ میں حضرت جبرئیل علیہ السلام کتنی مرتبہ حاضر ہوئے؟

جوب ۵۶۴ : چار سو مرتبہ۔

سوال۵۶۵ : وہ کون سے پیغمبر ہیں جن کی دعاء سے نہروں، چشموں اور دریاؤں کا پانی خون بن گیا تھا؟

جواب۵۶۵ : حضرت موسیٰ علیہ السلام۔

سوال۵۶۶ : کس نبی کے پتھر پر عصا مارنے سے ۱۲ چشمے جاری ہو گئے تھے؟

جواب۵۶۶ : حضرت موسیٰ علیہ السلام۔

سوال۵۶۷ : وہ کون سے نبی ہیں جن کی دعاء سے ان کے بھائی کو تاجِ نبوت عطا ہوا؟

جواب۵۶۷ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کی دعاء سے حضرت ہارون علیہ السلام کو۔

سوال۵۶۸ : حضرت موسیٰ علیہ السلام نے فرعونی جادوگروں کا مقابلہ کس سے کیا تھا؟

جواب۵۶۸ : اپنے عصا سے۔

سوال۵۶۹ : وہ کون سے نبی ہیں جنہیں شرح صدور جیسی نعمت عظمٰی طلب و آرزو کے بعد عطا ہوئی؟

جواب۵۶۹ : حضرت موسیٰ علیہ السلام۔

سوال۵۷۰ : فرعون کی بیوی حضرت آسیہ رضی اللہ عنہا کس قبیلہ سے تعلق رکھتی تھیں؟

جواب۵۷۰ : قبیلہ لخم یا نبات۔

سوال۵۷۱ : حضرت ہارون علیہ السلام حضرت موسیٰ علیہ السلام سے کتنے سال بڑے تھے؟

جواب۵۷۱ : چار ۴ سال۔ (حاشیہ جلالین صفحہ۲۱۴)

سوال۵۷۲ : ید بیضا کا معجزہ کس نبی کو عطا ہوا۔

جواب۵۷۲ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کو۔

سوال۵۷۳ : مصر کے جادوگروں نے حضرت موسیٰ علیہ السلام سے شکست کھانے کے بعد کیا کیا؟

جواب۵۷۳ : وہ سب سجدے میں چلے گئے اور کہا ہم نے موسیٰ و ہارون علیہما السلام کے رب کو مان لیا۔



سوال۵۷۴ : وہ کون سے نبی ہیں جو ہاتھ بغل سے نکالتے تو سورج کی طرح چمکتا تھا؟

جواب۵۷۴ : حضرت موسیٰ علیہ السلام۔

سوال۵۷۵ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کی قوم کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۵۷۵ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کی قوم کو یہودی کہتے ہیں۔

سوال۵۷۶ : حضرت موسیٰ علیہ السلام پر نازل ہونے والی کتاب کا نام بتایئے؟

جواب۵۷۶ : حضرت موسیٰ علیہ السلام پر نازل ہونے والی کتاب کا نام توریت ہے۔

سوال۵۷۷ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کو توریت کتاب کہاں ملی؟

جواب۵۷۷ : کوہِ طور پر۔

سوال۵۷۸ : عصائے موسیٰ علیہ السلام کہاں کی لکڑی تھی؟

جواب۵۷۸ : جنت کی، حضرت آدم علیہ السلام لائے تھے جو پشت بہ پشت خاندانوں میں آتی رہی۔ (روح المعانی صفحہ۱۷۴)

سوال۵۷۹ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کو عصا کہاں سے دستیاب ہوا؟

جواب۵۷۹ : حضرت شعیب علیہ السلام نے بکریاں چرانے کے لئے عطا فرمایا تھا۔

سوال۵۸۰ : کس نبی کا عصا تھا جو جادوگروں کے مقابلے میں اژدہا بن گیا تھا؟

جواب۵۸۰ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کا۔

سوال۵۸۱ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کے عصاء کا اژدہا بننے کا معجزہ کس اجتماع میں ہوا تھا؟

جواب۵۸۱ : اسکندریا کے اجتماع میں۔

سوال۵۸۲ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کا عصا کس لکڑی کا تھا؟

جواب۵۸۲ : جنت کے، درخت پیلو یا ریحان کا۔ (روح المعانی صفحہ۱۷۴)

سوال۵۸۳ : وہ کون سی لکڑی تھی جو سفر میں اپنے صاحب سے بات کرتی تھی اور پیاس، لگنے پر پانی اور بھوک لگنے پر پھل فراہم کرتی تھی؟

جواب۵۸۳ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کا عصا۔

سوال۵۸۴ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کے عصا کا نام بتائیے؟

جواب۵۸۴ : نبعہ۔ (ابن کثیر)

سوال۵۸۵ : حضرت موسیٰ علیہ السلام و خضر علیہ السلام کی ملاقات کس جگہ ہوئی؟

جواب۵۸۵ : مجمع البحرین میں۔

سوال۵۸۶ : ایک دریا کے سنگم پر حضرت موسیٰ علیہ السلام کی ملاقات کس برگزیدہ شخصیت سے ہوئی؟

جواب۵۸۶ : حضرت خضر علیہ السلام سے۔

سوال۵۸۷ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کی کل عمر کتنے سال کی ہوئی؟

جواب۵۸۷ : ایک سو بیس ۱۲۰ سال کی۔ (حاشیہ جلالین ص ۱۳۸ پ ۹) جبکہ نزہۃ القاری اول صفحہ ۴۱۶ پر ۱۶۰ سال بتایا گیا ہے۔

سوال۵۸۸ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کا وصال کہاں ہوا؟

جواب۵۸۸ : میدانِ تیہ میں۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۴۱۶) وہیں مزار پاک ہے۔ (عمدۃ القاری چہارم ۱۶۶)

سوال۵۸۹ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کا قد کتنا لمبا تھا؟

جواب۵۸۹ : ۱۳ ہاتھ۔

سوال۵۹۰ : وہ کون سے نبی ہیں جو پتھر پر لاٹھی مار کر پانی نکالا کرتے تھے؟

جواب۵۹۰ : حضرت موسیٰ علیہ السلام۔

سوال۵۹۱ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کا وصال طوفانِ نوح کے کتنے سال بعد ہوا؟

جواب۵۹۱ : ۱۶۲۰ سال کے بعد۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۴۱۶)

سوال۵۹۲ : فرعون مصر ولید بن مصعب بن ریان نے کتنے سال کی عمر پائی؟

جواب۵۹۲ : چار سو (۴۰۰) سال کی۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۴۱۶)

سوال۵۹۳ : سب سے پہلے کس نبی کی شریعت میں جہاد کا حکم ہوا؟

جواب۵۹۳ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کی شریعت میں۔

سوال۵۹۴ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کا لقب کیا تھا؟



جواب۵۹۴ : کلیم اللہ۔

سوال۵۹۵ : وہ کون سے نبی ہیں جنہوں نے جلوۂ ربی دیکھنے کی خواہش کی تھی؟

جواب۵۹۵ : حضرت موسیٰ علیہ السلام۔

سوال۵۹۶ : حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اپنے پروردگار کا جلوہ کہاں دیکھا تھا؟

جواب۵۹۶ : کوہِ طور پر۔ نویں ذالحجہ کو جمعرات کے دن۔ (صاوی جلد دوم ص ۸۴)

سوال۵۹۷ : حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اپنے رب کا جلوہ کس وقت دیکھا تھا؟

جواب۵۹۷ : چاشت کے وقت۔

سوال۵۹۸ : جلوۂ ربی دیکھ کر بیہوش ہو جانے والے پیغمبر کا نام بتائیے؟

جواب۵۹۸ : حضرت موسیٰ علیہ السلام۔

سوال۵۹۹ : دنیا میں سب سے پہلے چلّہ کس نے کیا؟

جواب۵۹۹ : حضرت موسیٰ علیہ السلام نے۔

سوال۶۰۰ : کوہِ طور جس جگہ واقع ہے اس کا نام بتائیے؟

جواب۶۰۰ : سینا۔

سوال۶۰۱ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کا مزار مقدسہ بیت المقدس سے کتنی دوری پر واقع ہے؟

جواب۶۰۱ : پانچ کوس کے فاصلہ پر۔

سوال۶۰۲ : حضرت یوشع بن نون علیہ السلام کس کی اولاد سے تھے؟

جواب۶۰۲ : حضرت یوسف علیہ السلام کے۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۴۱۷)

سوال۶۰۳ : حضرت یوشع بن نون علیہ السلام کو کب نبوت ملی؟

جواب۶۰۳ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کے وصال کے ۴۰ چالیس سال بعد (نزہۃ القاری اول صفحہ ۴۱۷)

سوال۶۰۴ : کیا سارے جادوگر معجزہ دیکھ کر ایمان لے آئے تھے؟

جواب۶۰۴ : جی ہاں سب کے سب ایمان لے آئے تھے۔

سوال۶۰۵ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کے عصاء کے معجزہ کو دیکھ کر ساحروں کے ساتھ کتنے افراد ایمان لائے؟

جوب۶۰۵ : چھ (۶) لاکھ افراد۔ جادوگروں کی تعداد اسّی ۸۰ ہزار تھی۔

سوال۶۰۶ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کے جانشین کا اسم گرامی بتایئے؟

جوب۶۰۶ : حضرت یوشع بن نون علیہ السلام خادم خاص اور صحابی وتلمیذ تھے۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ نمبر ۴۱۷)

سوال۶۰۷ : موسیٰ کا لفظی معنیٰ بتایئے؟

جوب۶۰۷ : یہ عبرانی لفظ ہے جس کے معنیٰ ہیں نجات دینے والا ہے۔

سوال۶۰۸ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کا تعلق کس خاندان اور نسل سے تھا؟

جوب۶۰۸ : آپ کا نسب چند واسطوں سے حضرت اسحٰق علیہ السلام تک پہونچتا ہے۔

سوال۶۰۹ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کا زمانہ کون سا تھا؟

جوب۶۰۹ : تقریباً ۱۲۷۲ قبل از مسیح۔

سوال۶۱۰ : عاشورہ کا روزہ سب سے پہلے کس پیغمبر نے رکھا؟

جوب۶۱۰ : حضرت موسیٰ علیہ السلام نے۔

سوال۶۱۱ : فرعون کے شاہی محلوں میں پلنے والے موسیٰ علیہ السلام مدین پہونچ کر کیا کرتے تھے؟

جواب۶۱۱ : ایک بزرگ حضرت شعیب علیہ السلام کی ملازمت کرتے ہوئے جانوروں کی چرواہی کرتے تھے۔

سوال۶۱۲ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ نے کس کس کے پاس پیغامِ حق اور نبی اسرائیل کی آزادی کے لئے بھیجا تھا؟

جواب۶۱۲ : فرعون، ہامان اور قارون کی طرف۔

سوال۶۱۳ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کی والدہ نے جس بڑھئی سے اپنا صندوق بنوایا تھا اس بڑھئی کا نام بتایئے؟

جواب۶۱۳ : سالوم۔



سوال۶۱۴ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کی سربراہی میں مصر سے نکل کر فلسطین جانے والے اسرائیلیوں کی تعداد بتایئے؟

جواب۶۱۴ : چھ (۶) لاکھ۔

سوال۶۱۵ : سمندر میں سے گذر کر دوسرے کنارے تک پہونچنے والے نبی کا نام بتایئے؟

جواب۶۱۵ : حضرت موسیٰ علیہ السلام۔

سوال۶۱۶ : بیت المقدس کے محاذ پر کس نبی کے لئے سورج واپس ہوا تھا؟

جواب۶۱۶ : حضرت یوشع بن نون علیہ السلام کے لئے آپ کا وصال ۱۱۶ رسال کی عمر میں ہوا، جبلِ ابراہیم میں دفن ہوئے۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۴۱۷)

# بنی اسرائیل

سوال۶۱۷ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کے عہد میں مشہور جادوگر کون تھا؟

جوب۶۱۷ : سامری۔

سوال۶۱۸ : سامری کا اصل نام بتایئے؟

جوب۶۱۸ : موسیٰ بن ظفر۔ (صاوی صفحہ ۶۲)

سوال۶۱۹ : سامری کی پرورش کس نے کی؟

جواب۶۱۹ : حضرت جبرئیل علیہ السلام نے۔

سوال۶۲۰ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کے کوہِ طور پر جانے کے بعد بنی اسرائیل نے کونسا جرم کیا تھا؟

جواب۶۲۰ : ایک بچھڑے کی عبادت کرنے کا جرم۔ (بچھڑے سے بیل کی سی آواز آتی تھی)

سوال۶۲۱ : بچھڑے کی عبادت کرنے والوں کی توبہ کرنے کی کیا صورت رکھی گئی تھی؟

جواب۶۲۱ : بچھڑے کی عبادت نہ کرنے والوں نے عبادت کرنے والوں کا سر قلم کیا۔

سوال۶۲۲ : بچھڑے کی عبادت کرنے والوں میں کتنے لوگ قتل کئے گئے؟

جواب۶۲۲ : ستر ہزار (۷۰،۰۰۰)۔

سوال۶۲۳ : گئو سالہ کی عذر خواہی کے لئے حضرت موسیٰ علیہ السلام کتنے لوگوں کو کوہِ طور پر لے گئے؟

جواب۶۲۳ : ستر (۷۰) آدمیوں کو۔

سوال۶۲۴ : بحر قلزم میں غرق ہونے والے فرعون کا نام بتایئے؟

جواب۶۲۴ : منفتاح۔

سوال۶۲۵ : من وسلویٰ کس دن نازل نہیں ہوتا تھا؟

جواب۶۲۵ : شنبہ کے دن جو بنی اسرائیل کے لئے خاص عبادت کا دن تھا۔(خازن جلد اوّل صفحہ۶۰)

سوال۶۲۶ : فرعون اپنے محل میں کیوں ہلاک نہ ہوسکا؟

جواب۶۲۶ : اس نے اپنے محل کے دروازے پر بسم اللہ لکھ رکھا تھا جس کی وجہ سے محفوظ رہا۔

سوال۶۲۷ : وہ کون سی جگہ ہے جہاں سورج کی کرن صرف ایک بار پڑی؟

جواب۶۲۷ : بحر قلزم کی وہ جگہ ہے جو گذرگاہِ موسیٰ بنی تھی اور جہاں حضرت موسیٰ علیہ السلام نے پتھر پر لاٹھی مار کر بارہ چشمے نکالے تھے۔(حیٰوۃ الحیوان)

سوال۶۲۸ : بنی اسرائیل نے ایک ساعت میں کتنے نبیوں کا قتل کیا تھا؟

جواب۶۲۸ : ۴۵ نبیوں کا اور شام میں ۱۲ عابدوں کو شہید کیا تھا۔

سوال۶۲۹ : فرعونیوں پر حضرت موسیٰ علیہ السلام کی نافرمانی کی سزا میں کون کون سی بلائیں نازل ہوئی تھیں؟

جواب۶۲۹ : طوفان، ٹڈیاں، سرسریاں، مینڈک اور خون کی بارش اور خوراک کی کمی مختلف اوقات میں الگ الگ نازل کی گئیں جس کی معیاد ایک ہفتہ ہوتی تھی۔

سوال۶۳۰ : قوم بنی اسرائیل کتنے سال تک فرعون کی غلامی میں رہی؟

جواب۶۳۰ : چارسو (۴۰۰) سال تک۔



سوال۶۳۱ : من وسلویٰ کس قوم پر نازل ہوا؟

جواب۶۳۱ : بنی اسرائیل پر۔

سوال۶۳۲ : من وسلویٰ کو ٹھکرا کر بنی اسرائیل نے کیا طلب کیا تھا؟

جواب۶۳۲ : زمین کی پیداوار، ساگ، ترکاری گیہوں، لہسن، پیاز، دال وغیرہ۔

سوال۶۳۳ : سب سے زیادہ نبی ورسول کس قوم میں مبعوث کئے گئے؟

جواب۶۳۳ : بنی اسرائیل میں۔

سوال۶۳۴ : بنی اسرائیل کی بدعملی کی وجہ سے تابوتِ سکینہ کو چھین لیا گیا (نجس اور گندے مقامات پر رکھا تھا) وہ کون لوگ تھے؟

جواب۶۳۴ : قومِ عمالقہ کے لوگ۔ (خزائن العرفان صفحہ۵۰۴)

سوال۶۳۵ : بنی اسرائیل نے بچھڑے کی عبادت کتنے دنوں تک کی تھی؟

جواب۶۳۵ : چالیس (۴۰) دن تک۔ (حیٰوۃ الحیوان ج دوم صفحہ۱۷)

سوال۶۳۶ : حضرت یوسف علیہ السلام کے تابوت کی نشاندہی کرنے والی خاتون کا نام بتایئے؟

جواب۶۳۶ : مریم بنت موسیٰ (سات سو سال تک زندہ رہی)۔(حاشیہ جلالین صفحہ ۳۸۲)

سوال۶۳۷ : بنی اسرائیل کے خاندانوں کی تعداد بتایئے؟

جواب۶۳۷ : بارہ (۱۲)۔

سوال۶۳۸ : سب سے زیادہ نافرمان قوم قرآن مجید میں کس کو بتایا گیا ہے؟

جواب۶۳۸ : بنی اسرائیل کو۔

سوال۶۳۹ : فرعون کے باپ کا نام بتایئے؟

جواب۶۳۹ : مصعب بن ولید بن زیاد یا مصعب بن ریان۔

سوال۶۴۰ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کے عہد میں گائے ذبح کرنے کے بعد اس کے عضو سے مقتول کو مس کرکے دوبارہ زندہ کرکے قاتل کا نام معلوم کیا گیا، کیا آپ قاتل کا نام بتاسکتے ہیں؟

جواب٦٤٠ : عامیل نامی ایک مالدار شخص تھا۔ (خازن ج اوّل صفحہ ٦٠)

سوال ٦٤١ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کے بعد بنی اسرائیل پر کونسا بادشاہ مقرر ہوا؟

جواب٦٤١ : جالوت۔

سوال ٦٤٢ : کس نبی کو قوم نے کہا کہ تم اور تمہارا پروردگار لڑو ہم یہیں سے دیکھتے ہیں؟

جواب٦٤٢ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کی قوم نے۔

سوال ٦٤٣ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کے چچا زاد بھائی کا نام بتاؤ جس نے خدائی کا دعویٰ کیا تھا؟

جواب٦٤٣ : قارون۔

سوال ٦٤٤ : قارون نے علم کیمیا کس سے سیکھا تھا؟

جواب٦٤٤ : حضرت موسیٰ علیہ السلام سے۔

سوال ٦٤٥ : رانگے، چاندی اور تانبے کو سونا بنانے کا فن کس بادشاہ کو حاصل تھا؟

جواب٦٤٥ : قارون کو۔

سوال ٦٤٦ : قارون زمین میں کیوں دھنسا دیا گیا؟

جواب٦٤٦ : زکوٰۃ دینے سے انکار کرنے کی وجہ سے۔

سوال ٦٤٧ : قارون نے کس قدر زکوٰۃ دینے کا وعدہ کیا تھا؟

جواب٦٤٧ : ہزارواں حصہ۔

سوال ٦٤٨ : بنی اسرائیل نے جس گائے کو ذبح کر کے مقتول کو زندہ کیا تھا اس گائے کا نام بتایئے؟

جواب ٦٤٨ : هُذْهَبَةُ۔ (تفسیر خازن ج اوّل صفحہ ٦٠، حاشیہ جلالین صفحہ ١١)

سوال ٦٤٩ : قارون کس کی دعاء سے خزانہ سمیت زمین میں دھنسا دیا گیا؟

جواب٦٤٩ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کی بددعاء سے۔

سوال ٦٥٠ : بحرِ قلزم میں فرعونیوں کے غرقاب کی تاریخ بتایئے؟



جواب٦٥٠ : دسویں محرم الحرام۔

سوال ٦٥١ : کس قوم کے لوگ برہنہ غسل کرتے تھے؟

جواب٦٥١ : بنی اسرائیل کے لوگ۔

سوال ٦٥٢ : سفر میں کس قوم کے کپڑے پرانے نہیں ہوتے تھے؟

جواب٦٥٢ : بنی اسرائیل کے۔

سوال ٦٥٣ : کس قوم کے مسافروں کے بچے لباس کے ساتھ پیدا ہوتے تھے اور قد کے حساب سے لباس بھی بڑھا کرتا تھا؟

جواب٦٥٣ : بنی اسرائیل کے۔

سوال ٦٥٤ : بنی اسرائیل پر من وسلویٰ کس مقام پر نازل ہوتا تھا؟

جواب٦٥٤ : مقام قادس پر۔

سوال ٦٥٥ : بنی اسرائیل میدانِ تیہہ میں کتنے سال تک بھٹکتے رہے؟

جواب٦٥٥ : مسلسل چالیس (٤٠) سال تک۔

سوال ٦٥٦ : اس قوم کا نام بتایئے جس نے گائے ذبح کرنے کے حکم میں حیل وحجت سے کام لیا تھا؟

جواب٦٥٦ : بنی اسرائیل۔

سوال ٦٥٧ : اس قوم کا نام بتایئے جو اس غلط فہمی میں مبتلا تھی کہ دوزخ کی آگ اسے نہ چھوئے گی؟

جواب٦٥٧ : بنی اسرائیل۔

سوال ٦٥٨ : شاہانِ مصر کا لقب کیا ہوتا تھا؟

جواب٦٥٨ : فرعون۔

سوال ٦٥٩ : بنی اسرائیل کو مصائب میں مبتلا کرنے والے فرعون کا نام بتایئے؟

جواب٦٥٩ : رعمیس دوم۔

سوال ٦٦٠ : کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ مصر کے عجائب گھر میں کس فرعون کی لاش رکھی ہے؟

جوابِ ٦٦٠ : فرعون منفتاح کی۔

سوال ٦٦١ : بنی اسرائیل میں سے جن لوگوں نے سنیچر کے دن کی مچھلیاں نہ پکڑنے کی
پابندی توڑی تھی ان کی کیا حالت ہوئی؟

جواب ٦٦١ : صورتیں مسخ ہوگئیں چہرے بندروں جیسے ہوگئے۔

سوال ٦٦٢ : فرعون کے پاس جب حضرت موسیٰ علیہ السلام دعوتِ حق لے گئے تو ان
کے ساتھ کون تھے؟

جواب ٦٦٢ : آپ کے بھائی حضرت ہارون علیہ السلام۔

سوال ٦٦٣ : حضرت موسیٰ علیہ السلام اور ان کی قوم کے تعاقب میں جب فرعون سمندر
میں ڈوبنے لگا تو کیا عرض کیا؟

جواب ٦٦٣ : میں نے مان لیا کہ خداوندِ حقیقی کے سوا کوئی نہیں ہے جس پر بنی اسرائیل
ایمان لائے۔

سوال ٦٦٤ : بنی اسرائیل پر خوراک کا کام دینے کے لئے من وسلویٰ کا انتظام کیا گیا
تھا کیا آپ بتاسکتے ہیں کہ من وسلویٰ کیا تھا؟

جواب ٦٦٤ : مَنّ باریک دانوں کی طرح سفید اور میٹھی چیز اور سلویٰ بٹیر کی طرح جانور
جو بکثرت جمع ہوجاتے تھے خیموں میں۔

سوال ٦٦٥ : بنی اسرائیل کے نومولود لڑکوں کو مروانے اور لڑکیوں کو زندہ چھوڑ دینے کا
حکم کس فرعون نے دیا تھا اور کیوں دیا تھا؟

جواب ٦٦٥ : رعمیس دوم نے دیا تھا اسے نجومیوں نے بتایا تھا کہ ایک اسرائیلی لڑکے کی
وجہ سے تیری سلطنت کو زوال آجائے گا۔

سوال ٦٦٦ : فرعون کے سرداروں نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو جادوگر کیوں کہا تھا؟

جواب ٦٦٦ : دو معجزے دیکھ کر (١) عصاء کا اژدہا بن جانا (٢) ہاتھ کا بغل سے چمکتے
ہوئے نکلنا۔

سوال ٦٦٧ : قرآن مجید کے مطابق فرعون کا کردار قیامت کے دن کیا ہوگا؟



جواب ٦٦٧ : سورۂ ہود کی آیت نمبر ۹۸ کے مطابق وہ قیامت کے روز اپنی قوم کو اپنی
رہنمائی میں دوزخ کی طرف لے جائے گا۔

سوال ٦٦٨ : بتایئے اسرائیلی سیٹھ قارون اپنی قوم سے باغی ہوکر کس سے مل گیا تھا؟

جواب ٦٦٨ : فرعونیوں سے مل گیا تھا یہ مصر میں بڑے اثر ورسوخ اور دولت والا تھا؟

سوال ٦٦٩ : قرآن مجید میں سب سے پہلے کس قوم کا ذکر آیا ہے؟

جواب ٦٦٩ : بنی اسرائیل کا۔

# حضرت سیدنا ہارون علیہ السلام

سوال ٦٧٠ : قرآن مجید میں حضرت ہارون علیہ السلام کا اسم گرامی کتنی دفعہ آیا ہے؟

جواب ٦٧٠ : انیس (١٩) بار۔

سوال ٦٧١ : حضرت ہارون علیہ السلام کے والد کا نام کیا تھا؟

جواب ٦٧١ : عمران۔

سوال ٦٧٢ : حضرت ہارون علیہ السلام کی والدہ کا نام بتایئے؟

جواب ٦٧٢ : یوکاہدیا یوحانذ۔

سوال ٦٧٣ : حضرت ہارون علیہ السلام کا حضرت موسیٰ علیہ السلام سے رشتہ کیا تھا؟

جواب ٦٧٣ : موسیٰ علیہ السلام کے بھائی تھے۔

سوال ٦٧٤ : حضرت موسیٰ علیہ السلام نے حضرت ہارون علیہ السلام کو کہاں کی ریاست
تفویض فرمائی تھی؟

جواب ٦٧٤ : مذبح کی۔

سوال ٦٧٥ : حضرت ہارون علیہ السلام کی قبر کہاں واقع ہے؟

جواب ٦٧٥ : جبل اُحد پر۔ مگر زیارت بہت دشوار ہے یا جزیرہ نمائے سینا کے پہاڑ ہور پر۔

سوال ٦٧٦ : بتایئے نبوت کے کام میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کے ساتھی اور مددگار
کون تھے؟

جوب۶۷۶ : آپ کے بھائی حضرت ہارون علیہ السلام۔
سوال۶۷۷ : بتائیے بیت المقدس یروشلم میں خوشبو اور پاک ترین چیزوں کی تقدیس کا کام کونسا خاندان کرتا تھا؟
جوب۶۷۷ : حضرت ہارون علیہ السلام کا خاندان۔
سوال۶۷۸ : حضرت ہارون علیہ السلام کی کل عمر کتنے سال کی ہوئی؟
جوب۶۷۸ : ایک سو۱۲۴ سال کی۔ (تفسیر جمل سوم صفحہ ۶۷)

## حضرت سیدنا داؤد علیہ السلام

سوال۶۷۹ : حضرت داؤد علیہ السلام کا اسم گرامی قرآن مجید میں کتنی بار آیا ہے؟
جوب۶۷۹ : سولہ ۱۶ بار۔
سوال۶۸۰ : حضرت داؤد علیہ السلام پہلی بار کب منظر عام پر آئے؟
جوب۶۸۰ : جب ایک لڑائی میں طالوت کے لشکر میں شامل ہوکر جالوت کو قتل کیا تھا۔
سوال۶۸۱ : حضرت داؤد علیہ السلام کا زمانہ کونسا تھا؟
جوب۶۸۱ : ۱۰۰۴ قبل از مسیح سنہ ۱۰۶۵ قبل از مسیح تک۔
سوال۶۸۲ : حضرت داؤد علیہ السلام کے والد کا نام بتائیے؟
جوب۶۸۲ : ایشا۔ (خزائن العرفان البقرہ صفحہ ۵۰۹)
سوال۶۸۳ : حضرت داؤد علیہ السلام کہاں کے رہنے والے تھے؟
جوب۶۸۳ : بیت اللحم (اسرائیل) کے۔
سوال۶۸۴ : بانسری اور بربط بجانے میں کون سے نبی خوب ماہر تھے؟
جوب۶۸۴ : حضرت داؤد علیہ السلام۔
سوال۶۸۵ : حضرت داؤد علیہ السلام نے کس بادشاہ کے ظلم سے تنگ آکر ہجرت کی تھی؟
جوب۶۸۵ : سموئیل کے ظلم سے۔
سوال۶۸۶ : حضرت داؤد علیہ السلام پر نازل ہونے والی کتاب کا نام بتائیے؟



جوب۶۸۶ : حضرت داؤد علیہ السلام پر نازل ہونے والی کتاب کا نام زبور ہے۔
سوال۶۸۷ : حضرت داؤد علیہ السلام کی بیویوں کی تعداد بتائیے؟
جوب۶۸۷ : سو۱۰۰، بعض نے ایک ہزار بتایا ہے۔ (البدایہ والنہایہ ج دوم صفحہ ۱۵)
سوال۶۸۸ : حضرت داؤد علیہ السلام کی کل عمر کتنے سال کی ہوئی اور آپ نے کتنے سال حکومت کی؟
جوب۶۸۸ : کل عمر سو (۱۰۰) سال کی ہوئی اور حکومت چالیس (۴۰) سال تک کی۔ (البدایہ والنہایہ ج دوم صفحہ ۱۶، الکامل ج اوّل صفحہ ۲۲۸)
سوال۶۸۹ : ایک ایسے نبی گذرے ہیں جن کے ساتھ پہاڑ چلا کرتے تھے کیا آپ ان کا نام بتا سکتے ہیں؟
جوب۶۸۹ : حضرت داؤد علیہ السلام۔
سوال۶۹۰ : حضرت داؤد علیہ السلام کے محراب کے پہریداروں کی تعداد کتنی تھی؟
جوب۶۹۰ : چھتیس ۳۶۔
سوال۶۹۱ : جالوت کو کس نے قتل کیا تھا؟
جوب۶۹۱ : حضرت داؤد علیہ السلام نے۔
سوال۶۹۲ : زرہ بنانے کا پیشہ کس پیغمبر کا تھا؟
جوب۶۹۲ : حضرت داؤد علیہ السلام کا۔ (تفسیر عزیزی سورہ بقرہ ص ۱۷۰)
سوال۶۹۳ : حضرت داؤد علیہ السلام کے صاحبزادگان کی تعداد کیا تھی؟
جوب۶۹۳ : انیس (۱۹)۔ (الکامل فی التاریخ جلد اوّل صفحہ ۲۲۸)
سوال۶۹۴ : کس نبی کے ہاتھ میں سخت لوہا نرم ہوجاتا تھا؟
جوب۶۹۴ : حضرت داؤد علیہ السلام کے ہاتھ میں۔
سوال۶۹۵ : باشندگانِ ایلہ کے سنیچر کے دن شکار کرنے پر کس نے بددعا کی؟
جوب۶۹۵ : حضرت داؤد علیہ السلام نے۔۔
سوال۶۹۶ : باشندگانِ ایلہ پر حضرت داؤد علیہ السلام کی بددعا کا کیا اثر ہوا۔

جواب۶۹۶ : بندر اور خنزیر کی شکل میں مسخ کر دیئے گئے۔

سوال۶۹۷ : حضرت داؤد علیہ السلام نے بیت المقدس کی بنیاد کس جگہ ڈالی تھی؟

جواب۶۹۷ : جہاں حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اپنا خیمہ نصب فرمایا تھا۔

سوال۶۹۸ : حضرت داؤد علیہ السلام زبور کی تلاوت کتنی آوازوں میں کرتے تھے؟

جواب۶۹۸ : ستر (۷۰) آوازوں میں۔ (البدایہ جلد دوم صفحہ ۱۶)

سوال۶۹۹ : وہ پیغمبر کون سے ہیں جو ایک دن روزہ رکھتے اور ایک دن افطار کرتے تھے؟

جواب۶۹۹ : حضرت داؤد علیہ السلام۔

سوال۷۰۰ : بارگاہِ الٰہی میں میزان دیکھنے کی درخواست کس نبی نے کی؟

جواب۷۰۰ : حضرت داؤد علیہ السلام نے۔

سوال۷۰۱ : حضرت داؤد علیہ السلام کی توبہ کو قرآنِ مجید نے کن کلمات سے تعبیر فرمایا؟

جواب۷۰۱ : فغفرنا لہٗ ذالک و انّا لہٗ عندنا لزلفٰی.

سوال۷۰۲ : حضرت داؤد علیہ السلام کا پیشہ کیا تھا؟

جواب۷۰۲ : لوہاری (زرہ سازی)۔

سوال۷۰۳ : پرندے اور پہاڑ کس نبی کے ساتھ تسبیح پڑھا کرتے تھے؟

جواب۷۰۳ : حضرت داؤد علیہ السلام کے ساتھ۔

سوال۷۰۴ : حضرت داؤد علیہ السلام کا مزار جہاں واقع ہے وہ جگہ کس نام سے مشہور ہے؟

جواب۷۰۴ : بالائے کوہِ طور کے نام سے۔

سوال۷۰۵ : حضرت داؤد علیہ السلام کے سسُر کا نام بتایئے جنہوں نے اپنی بیٹی کا نکاح بھی کر دیا اور سلطنت بھی عطا کر دی؟

جواب۷۰۵ : طالوت۔

سوال۷۰۶ : وہ کون سے نبی ہیں جن کے جنازہ کے ساتھ چالیس ہزار علمائے راہبین



شریک تھے؟

جواب۷۰۶ : حضرت داؤد علیہ السلام۔ (البدایہ ج دوم صفحہ ۱۷)

سوال۷۰۷ : بتایئے حضرت داؤد علیہ السلام کے وارث کون ہوئے؟

جواب۷۰۷ : آپ کے نامور فرزند حضرت سلیمان علیہ السلام۔

سوال۷۰۸ : اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم علیہ السلام کے بعد کس کو اپنا خلیفہ کہہ کر یاد فرمایا۔

جواب۷۰۸ : حضرت داؤد علیہ السلام کو۔

سوال۷۰۹ : وہ کون سے پیغمبر ہیں جو ۴۰ روز تک اس قدر گریہ وزاری سے معذرت خواہ رہے کہ آنسوؤں کی نمی سے گھاس اُگ آئی؟

جواب۷۰۹ : حضرت داؤد علیہ السلام۔

## حضرت سیدنا سلیمان علیہ السلام

سوال۷۱۰ : کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ حضرت سلیمان علیہ السلام کا اسم گرامی قرآن مجید میں کتنی بار آیا ہے؟

جواب۷۱۰ : سترہ (۱۷) بار۔

سوال۷۱۱ : حضرت سلیمان علیہ السلام کے والدِ مکرّم کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۷۱۱ : حضرت داؤد علیہ السلام۔

سوال۷۱۲ : حضرت سلیمان علیہ السلام کی والدہ محترمہ کا نام بتایئے؟

جواب۷۱۲ : بطشا بنت حنّہ اور بعض نے اوریا بتایا ہے۔ (البدایہ ج اوّل صفحہ ۱۵)

سوال۷۱۳ : وہ کون سے نبی ہیں جو پرندوں کی بولیاں جانتے تھے؟

جواب۷۱۳ : حضرت سلیمان علیہ السلام۔

سوال۷۱۴ : حضرت سلیمان علیہ السلام کتنی عمر میں بادشاہ ہوئے؟

جواب۷۱۴ : تیرہ ۱۳ سال کی عمر میں۔ (الکامل فی التاریخ ج اوّل صفحہ ۲۲۹)

سوال ۷۱۵ : جنوں اور پرندوں پر حکومت کرنے والے پیغمبر کا اسم گرامی بتائیے؟
جواب ۷۱۵ : حضرت سلیمان علیہ السلام۔
سوال ۷۱۶ : ملکۂ بلقیس کو تخت سمیت کون لایا تھا؟
جواب ۷۱۶ : وزیر آصف بن برخیا (یہ کتاب کا علم رکھتے تھے)۔
سوال ۷۱۷ : ہوا کس پیغمبر کے زیر فرمان تھی؟
جواب ۷۱۷ : حضرت سلیمان علیہ السلام کے۔ (قرآن مقدس سورہ ص)
سوال ۷۱۸ : ملکۂ بلقیس کا تخت دربار سلیمان علیہ السلام میں کتنے وقفہ میں پہونچ گیا؟
جواب ۷۱۸ : پلک جھپکنے سے پہلے۔
سوال ۷۱۹ : وہ کون سے نبی ہیں جن کے لشکر میں انسان کے علاوہ جن اور پرندے بھی شامل تھے؟
جواب ۷۱۹ : حضرت سلیمان علیہ السلام۔
سوال ۷۲۰ : حضرت سلیمان علیہ السلام چیونٹی اور ہُدہُد میں سے کس کی بات سن کر ہنس پڑے تھے؟
جواب ۷۲۰ : چیونٹی کی۔
سوال ۷۲۱ : حضرت سلیمان علیہ السلام کی قبر کہاں واقع ہے؟
جواب ۷۲۱ : صخرہ شریف کے احاطہ میں۔ (بیت المقدس)
سوال ۷۲۲ : ملکۂ بلقیس کہاں کی حکمراں تھی؟
جواب ۷۲۲ : ملکِ یمن کے علاقہ سبا کی۔
سوال ۷۲۳ : بال صفا پاوڈر سب سے پہلے کس نے تیار کروایا؟
جواب ۷۲۳ : حضرت سلیمان علیہ السلام نے جنوں کے ذریعہ۔ (حیوۃ الحیوان ج دوم ص ۳۵)
سوال ۷۲۴ : بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡم سب سے پہلے کس نبی پر نازل ہوا؟
جواب ۷۲۴ : حضرت سلیمان علیہ السلام پر۔
سوال ۷۲۵ : اہلِ سبا حضرت عیسٰی علیہ السلام سے کتنے ہزار سال قبل اور کہاں آباد تھے؟
جواب ۷۲۵ : تقریباً ڈیڑھ ہزار سال قبل جنوبی عرب میں آباد تھے۔



سوال ۷۲۶ : ملکۂ بلقیس نے حضرت سلیمان علیہ السلام کی بارگاہ میں کتنی تلواریں پیش کی تھیں۔
جواب ۷۲۶ : نو (۹) تلواریں۔
سوال ۷۲۷ : ملکۂ بلقیس نے تلواروں کے علاوہ اور کون سا ہدیہ پیش کیا تھا؟
جواب ۷۲۷ : پانچ سو ۵۰۰ غلام، پانچ سو خوبصورت باندیاں اور پانچ سو سونے کی اینٹیں۔
سوال ۷۲۸ : حضرت سلیمان علیہ السلام کو اللہ پاک نے جن نعمتوں سے نوازا تھا ان میں چند بیان کیجئے؟
جواب ۷۲۸ : نبوّت، حکمت، سلطنت، جنات، چرند و پرند، ہوا کی تسخیر پرندوں کی بولیوں کا علم، تانبے کی کانیں، بیت المقدس کی عظیم الشان تعمیر وغیرہ،
سوال ۷۲۹ : ملکۂ بلقیس کے وفد آنے سے قبل حضرت سلیمان علیہ السلام نے کیا انتظام فرمایا؟
جواب ۷۲۹ : نو ۹ میل تک چاندی سونے کی اینٹیں بچھوادیں۔
سوال ۷۳۰ : حضرت سلیمان علیہ السلام سے ملکۂ بلقیس کا احوال کس نے بیان کیا؟
جواب ۷۳۰ : ہُدہُد نے۔
سوال ۷۳۱ : حضرت سلیمان علیہ السلام کا خط ملکۂ بلقیس کی بارگاہ میں کون لے گیا تھا؟
جواب ۷۳۱ : ہُدہُد لے گیا تھا۔
سوال ۷۳۲ : دربارِ حضرت سلیمان علیہ السلام اور تخت ملکۂ بلقیس میں کتنا فاصلہ تھا؟
جواب ۷۳۲ : دو مہینے کی راہ کا۔ (حاشیہ جلالین صفحہ ۳۲۰، بحوالہ صاوی)
سوال ۷۳۳ : لشکرِ سلیمان علیہ السلام کے آگے چل کر پانی کی کھوج کرنے والے ہُدہُد کو کیا کہتے ہیں؟
جواب ۷۳۳ : ہُدہُد سلیمانی، اصل نام یعفور تھا۔ (حیوۃ الحیوان ج ۲ صفحہ ۳۹۲)
سوال ۷۳۴ : ملکۂ بلقیس کے باغ میں ہُدہُد سلیمانی کی ملاقات جس ہُدہُد سے ہوئی

اس کا نام بتائیے؟

جواب۷۳۴ : ہُدہُد یعنی اصل نام عفیر تھا۔ (صاوی صفحہ ۱۹۲)

سوال۷۳۵ : لشکرِ سلیمان علیہ السلام کو دیکھ کر چیونٹی نے کیا کہا تھا؟

جواب۷۳۵ : اپنے بلوں میں گھس جاؤ۔ مبادا سلیمان علیہ السلام کا لشکر تمہیں روند ڈالے۔

سوال۷۳۶ : حضرت سلیمان علیہ السلام نے چیونٹی کی آواز کتنی دوری سے سن لیا تھا؟

جواب۷۳۶ : تین ۳ میل کی دوری سے۔

سوال۷۳۷ : حضرت سلیمان علیہ السلام کی کل عمر کتنے سال کی ہوئی؟

جواب۷۳۷ : ۵۳ ترپن سال کی یا ۱۸۰ سال۔

سوال۷۳۸ : ملکۂ بلقیس کے وفد کے امیر کا نام بتائیے؟

جواب۷۳۸ : منصر بن عمرو۔

سوال۷۳۹ : حضرت سلیمان علیہ السلام سے گفتگو کرنے والی چیونٹی کا نام بتائیے؟

جواب۷۳۹ : طاخیہ، یا جرمیٰ، اور بعض نے طاحیہ اور جدمیٰ بتایا ہے۔ (جلالین)

سوال۷۴۰ : چیونٹی نے حضرت سلیمان علیہ السلام کی بارگاہ میں کون سا تحفہ پیش کیا تھا؟

جواب۷۴۰ : بیر۔

سوال۷۴۱ : سب سے پہلے کبوتر پالنے والے نبی کا نام بتائیے؟

جواب۷۴۱ : حضرت سلیمان علیہ السلام۔

سوال۷۴۲ : سب سے پہلے حمّام کس نے بنوایا؟

جواب۷۴۲ : حضرت سلیمان علیہ السلام نے۔

سوال۷۴۳ : سب سے پہلے تانبے کی صنعت کرنے والے شخص کا نام بتائیے؟

جواب۷۴۳ : حضرت سلیمان علیہ السلام۔

سوال۷۴۴ : حضرت سلیمان علیہ السلام کی بیویوں کی تعداد کیا تھی؟

جواب۷۴۴ : ایک ہزار جن میں باندیاں اور سات سو آزاد کنواریاں تھیں تین سو (۳۰۰) اور بعض نے سات سو (۷۰۰) بتائی ہے۔ (البدایہ والنہایہ جلد دوم صفحہ ۲۹)



سوال۷۴۵ : حضرت سلیمان علیہ السلام نے بیت المقدس کی تعمیر کس سے کروائی؟

جواب۷۴۵ : جنّوں سے۔

سوال۷۴۶ : وہ کون سے پیغمبر ہیں جن کی موت عصا پر واقع ہوئی؟

جواب۷۴۶ : حضرت سلیمان علیہ السلام۔

سوال۷۴۷ : حضرت سلیمان علیہ السلام کے وصال کی خبر جنّوں کو کتنے عرصہ بعد ہوئی۔

جواب۷۴۷ : ایک سال کے بعد۔

سوال۷۴۸ : دنیا میں سب سے پہلے دریا سے موتی کس نے نکلوایا؟

جواب۷۴۸ : حضرت سلیمان علیہ السلام نے۔

سوال۷۴۹ : حضرت سلیمان علیہ السلام کے وصال کے بعد آپ کی سلطنت پر کون سا بادشاہ ہوا؟

جواب۷۴۹ : آپ کا ناخلف بیٹا رحعام۔

سوال۷۵۰ : حضرت سلیمان علیہ السلام نے اپنی کس بیوی کے لئے اس کے باپ کا مجسمہ بنوایا تھا اور کتنے دن اس نے اس کی عبادت کی؟

جواب۷۵۰ : جرادہ کیلئے، ۴۰ دن اس نے مجسمہ کی عبادت کی۔ (صاوی اوّل صفحہ ۳۵۸)

سوال۷۵۱ : کس نبی کی شریعت میں تصویر بنانا جائز تھا؟

جواب۷۵۱ : حضرت سلیمان علیہ السلام کی۔

سوال۷۵۲ : اس جن کا نام بتائیے جس نے حضرت سلیمان علیہ السلام کی انگوٹھی چرا کر ۴۰ دن حکومت کی؟

جواب۷۵۲ : صخر نامی جن نے جس کا معنیٰ چٹان ہوتا ہے۔ (جلالین صفحہ ۳۸۲)

سوال۷۵۳ : حضرت سلیمان علیہ السلام کو آپ کی بیوی کے غیر اللہ کی عبادت کرنے کی اطلاع کس نے دی تھی؟

جواب۷۵۳ : وزیر آصف بن برخیانے۔

سوال۷۵۴ : سب سے پہلے زمین میں دھاتوں کا پتہ کس نے لگوایا؟

جواب۷۵۴ : حضرت سلیمان علیہ السلام نے۔

سوال۷۵۵ : حضرت سلیمان علیہ السلام نے اپنے جنگی وتجارتی بیڑے کا صدر مقام کس شہر کو بنایا تھا؟

جواب۷۵۵ : مقام ایلہ یا ایلات کو جس جگہ پر آج کل عقبہ کی مشہور بندرگاہ ہے۔

سوال۷۵۶ : حضرت سلیمان علیہ السلام کی سیرت نے ملکۂ سبا پر کیا اثر ڈالا؟

جواب۷۵۶ : بہترین پاکیزہ خصلت دیکھ کر مسلمان ہوگئی۔

سوال۷۵۷ : حضرت سلیمان علیہ السلام کا پیشہ بتائیے؟

جواب۷۵۷ : درختوں کے پتوں اور چھالوں سے پنکھے، بوریا، زنبیل، (ٹوکری) بنا کر گذارہ کرتے تھے۔ (تفسیر عزیزی سورہ بقرہ صفحہ ۱۷۰)

سوال۷۵۸ : کس نبی کے ذکر میں ایک ملکہ کا تذکرہ ہے ملکہ اور نبی کا نام بتائیے؟

جواب۷۵۸ : ملکۂ بلقیس اور نبی حضرت سلیمان علیہ السلام ہیں۔

سوال۷۵۹ : ملکۂ سباء نے جس فرش کو پانی کا حوض سمجھا تھا درحقیقت وہ کیا تھا؟

جواب۷۵۹ : شیشے کا فرش تھا۔

## حضرت سیّدنا الیاس علیہ السّلام

سوال۷۶۰ : قرآن مجید میں حضرت الیاس علیہ السلام کا ذکر کتنی مرتبہ آیا ہے؟

جواب۷۶۰ : دو (۲) بار۔

سوال۷۶۱ : حضرت الیاس علیہ السلام کا زمانہ کونسا ہے؟

جواب۷۶۱ : ۸۷۵ قبل از مسیح۔

سوال۷۶۲ : حضرت الیاس علیہ السلام کہاں کے رہنے والے تھے؟

جواب۷۶۲ : جلعاد کے یہ علاقہ موجودہ اردن کے شمالی اضلاع پر مشتمل ہے۔

سوال۷۶۳ : حضرت الیاس علیہ السلام کس شہر میں ہدایت کے لئے مبعوث ہوئے؟

جواب۷۶۳ : شہر بعلبک کے لئے۔



سوال۷۶۴ : حضرت الیاس علیہ السلام کے عہد میں کس بت کی پوجا ہوتی تھی؟

جواب۷۶۴ : بعلبک کی۔

سوال۷۶۵ : حضرت الیاس علیہ السلام کے والد کا نام بتائیے؟

جواب۷۶۵ : یاسین بن مخاص۔

سوال۷۶۶ : قرآن پاک کی اس سورۃ کا نام اور آیت نمبر بتائیے جس میں فرمایا گیا ہے کہ الیاس بھی یقیناً مرسلین میں سے تھے؟

جواب۷۶۶ : سورۃ الصفت آیت نمبر ۱۲۳۔

سوال۷۶۷ : حضرت الیاس علیہ السلام نے اپنے بعد کسے جانشینی کے لئے تیاری کرنے کا حکم دیا؟

جواب۷۶۷ : حضرت الیسع علیہ السلام کو۔

سوال۷۶۸ : حضرت الیاس علیہ السلام کے عہد میں اسرائیلی بادشاہ کون تھا؟

جواب۷۶۸ : اخی اب۔

سوال۷۶۹ : حضرت الیاس علیہ السلام کو کیوں جلاوطن ہونا پڑا؟

جواب۷۶۹ : جب یہودیوں کو بعل بت کی پوجا پر ملامت کر کے توحید کی دعوت دی تو اسرائیلی بادشاہ اپنی مشرکہ بیوی کی وجہ سے آپ کے پیچھے پڑ گیا۔

## حضرت سیّدنا الیسع علیہ السّلام

سوال۷۷۰ : قرآن مجید میں حضرت الیسع علیہ السلام کا اسم گرامی کتنی مرتبہ آیا ہے؟

جواب۷۷۰ : صرف دو (۲) مرتبہ۔

سوال۷۷۱ : قرآن مجید کی سورہ ص کی آیت نمبر ۴۸ میں حضرت الیسع کے بارے میں کیا فرمایا گیا ہے؟

جواب۷۷۱ : وہ نیک لوگوں میں سے تھے۔

سوال۷۷۲ : قرآن مجید کی آیت نمبر ۸۶ سورۂ الانعام میں حضرت الیسع علیہ السلام کے متعلق کیا فرمایا گیا ہے؟

جوب۷۷۲ : ان کو دنیا والوں پر فضیلت دی۔(فی زمانہ)

سوال۷۷۳ : کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ حضرت الیسع علیہ السلام کہاں کے رہنے والے تھے؟

جوب۷۷۳ : دریائے اردن کے کنارے مقام ابیل محولہ کے رہنے والے تھے۔

سوال۷۷۴ : حضرت الیاس علیہ السلام کے جانشین ہونے والے پیغمبر کا نام بتایئے؟

جوب۷۷۴ : حضرت الیسع علیہ السلام۔

سوال۷۷۵ : حضرت الیسع علیہ السلام نے اسرائیل کے حکمران خاندان کو جس کی وجہ سے شرک اور برائیاں پھیل گئی تھیں تباہ کرنے کیلئے کس کو کھڑا کیا تھا؟

جوب۷۷۵ : یاہو بن یہوسقط بن نمسی کو۔

## حضرت سیّدنا ذو الکفل علیہ السلام

سوال۷۷۶ : حضرت ذوالکفل علیہ السلام کا اسم گرامی قرآن مجید میں کتنی مرتبہ آیا ہے؟

جوب۷۷۶ : صرف دو(۲) بار۔

سوال۷۷۷ : ذوالکفل کے لفظی معنیٰ بتایئے؟

جوب۷۷۷ : صاحبِ نصیب (یہ آپ کا نام نہیں ہے بلکہ لقب ہے)۔

سوال۷۷۸ : سورۂ ص کی آیت نمبر ۴۸ میں حضرت ذوالکفل علیہ السلام کے متعلق کیا کہا گیا ہے؟

جوب۷۷۸ : وہ نیک لوگوں میں سے تھے۔

سوال۷۷۹ : حضرت ذوالکفل علیہ السلام کا اصل نام بتایئے؟

جوب۷۷۹ : حزقیل۔

سوال۷۸۰ : حضرت ذوالکفل علیہ السلام کا قبہ شریف کہاں واقع ہے؟



جوب۷۸۰ : کربلائے معلّی اور نجف اشرف کے بیچ موضع کفل میں۔

سوال۷۸۱ : حضرت ذوالکفل علیہ السلام کو کس نے گرفتار کروایا تھا؟

جوب۷۸۱ : بخت نصر نے۔

سوال۷۸۲ : بخت نصر کہاں کا رہنے والا تھا؟

جوب۷۸۲ : شہر بابل کا۔

## حضرت سیّدنا عُزیر علیہ السلام

سوال۷۸۳ : وہ کون سے نبی ہیں جن کا ذکر قرآنِ مجید میں صرف ایک بار آیا ہے؟

جوب۷۸۳ : حضرت عزیر علیہ السلام۔

سوال۷۸۴ : سو ۱۰۰ سال تک مردہ رہنے کے بعد کون سے نبی زندہ ہوئے؟

جوب۷۸۴ : حضرت عزیر علیہ السلام۔(خزائن العرفان البقرہ ص ۵۴۰)

سوال۷۸۵ : توریت کے گم ہوجانے پر دوبارہ توریت کس نے لکھوائی؟

جوب۷۸۵ : حضرت عزیر علیہ السلام نے۔

سوال۷۸۶ : حضرت عزیر علیہ السلام کا مزارِ مقدس کہاں واقع ہے؟

جوب۷۸۶ : بصرہ سے بغداد کے راستہ پر عراق کے دیر حزقیل کے قریب سائر آباد میں یا دمشق میں۔

سوال۷۸۷ : حضرت عزیر علیہ السلام کو یہودی کیا کہا کرتے تھے؟

جوب۷۸۷ : اللہ کا بیٹا۔

سوال۷۸۸ : قرآن مجید کی کس آیت میں یہودیوں کے بیٹا کہنے کا ذکر ہے؟

جوب۷۸۸ : سورۂ توبہ آیت ۳۰ میں۔

سوال۷۸۹ : حضرت عزیر علیہ السلام کا زمانہ کون سا تھا؟

جوب۷۸۹ : ۴۵۰ سنہ قبل از مسیح۔

سوال۷۹۰ : کیا سب یہودی حضرت عزیر علیہ السلام کو خدا کا بیٹا کہتے تھے؟

جواب۷۹۰ : نہیں صرف ایک گروہ ایسا کہتا تھا۔

سوال۷۹۱ : کیا آپ بتا سکتے ہیں حضرت عزیر علیہ السلام کس کی نسل سے تھے؟

جواب۷۹۱ : حضرت ہارون علیہ السلام کی سولھویں پشت میں سے تھے۔

# حضرت سیّدنا یونس علیہ السلام

سوال۷۹۲ : حضرت یونس علیہ السلام کے والد کا نام بتایئے؟

جواب۷۹۲ : متّی۔

سوال۷۹۳ : حضرت یونس علیہ السلام کا اسمِ گرامی قرآن مجید میں کتنی بار آیا ہے؟

جواب۷۹۳ : چار۴ مرتبہ۔

سوال۷۹۴ : صاحب الحوت کس نبی کو کہا جاتا ہے؟

جواب۷۹۴ : حضرت یونس علیہ السلام کو۔

سوال۷۹۵ : حضرت یونس علیہ السلام نے غم و اندوہ کے عالم میں اللہ کو پکارا تھا، بتایئے اللہ کو کہاں سے پکارا تھا؟

جواب۷۹۵ : مچھلی کے پیٹ سے جہاں آپ زندہ تھے۔

سوال۷۹۶ : حضرت یونس علیہ السلام نے مچھلی کے پیٹ کے اندر سے اللہ تعالیٰ کو کس طرح پکارا تھا؟

جواب۷۹۶ : لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّی كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ۔

سوال۷۹۷ : حضرت یونس علیہ السلام کو کس قوم کی طرف بھیجا گیا؟

جواب۷۹۷ : اشور کی طرف جو عراق میں تھی۔ (اہلِ نینوا کی طرف)

سوال۷۹۸ : اپنی قوم سے نکل کر حضرت یونس علیہ السلام کس دریا میں کشتی پر سوار ہوئے تھے؟

جواب۷۹۸ : دریائے فرات میں۔

سوال۷۹۹ : حضرت یونس علیہ السلام جس کشتی میں سوار تھے وہ عین دریا میں ڈوبنے



لگی تو کشتی والوں نے اپنے عقیدے کے مطابق کیا کہا؟

جواب۷۹۹ : کوئی غلام اپنے آقا سے بھاگ کر کشتی میں سوار ہوگیا ہے۔

سوال۸۰۰ : حضرت یونس علیہ السلام کی قبر کہاں واقع ہے؟

جواب۸۰۰ : نینوا میں۔ (آئینہ تاریخ صفحہ ۱۳۶)

سوال۸۰۱ : حضرت یونس علیہ السلام کو کس کس لقب سے قرآن مجید میں یاد کیا گیا؟

جواب۸۰۱ : صاحب الحوت، ذوالنون۔ (صاوی جلد سوم صفحہ ۷۳)

سوال۸۰۲ : وہ کون سے نبی ہیں جن پر سے اللہ تعالیٰ نے عذاب ٹال دیا تھا؟

جواب۸۰۲ : حضرت یونس علیہ السلام۔

سوال۸۰۳ : کدو کا درخت قدِ آدم کے برابر کس نبی کے عہد میں ہوتا تھا؟

جواب۸۰۳ : حضرت یونس علیہ السلام کے عہد میں۔

سوال۸۰۴ : وہ کون سے نبی ہیں جنھیں مچھلی نے نگل لیا تھا؟

جواب۸۰۴ : حضرت یونس علیہ السلام۔

سوال۸۰۵ : اللہ تعالیٰ نے حضرت یونس علیہ السلام کی صحت و تندرستی کیلئے کیا انتظام فرمایا؟

جواب۸۰۵ : کدو کے درخت کا سایہ اور ایک بکری جو صبح و شام دودھ پلا کر چلی جاتی تھی؟

سوال۸۰۶ : حضرت یونس علیہ السلام کی قوم کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۸۰۶ : قومِ اشور۔

سوال۸۰۷ : حضرت یونس علیہ السلام نے کس عمر میں اپنی نبوت کا اعلان فرمایا؟

جواب۸۰۷ : ۲۸ رسال کی عمر میں۔

سوال۸۰۸ : حضرت یونس علیہ السلام کیوں مچھلی کے پیٹ میں چلے جانے والے دُکھ سے دوچار ہوئے؟

جواب۸۰۸ : قوم کے توبہ نہ کرنے پر وحیٔ الٰہی کا انتظار کیے بغیر وہاں سے روانہ

ہو گئے۔ اللہ تعالیٰ کو یہ بات ناپسند ہوئی چونکہ آپ نبی تھے اس لیے گرفت کی گئی۔

سوال۸۰۹ : وہ کون سے نبی ہیں جس کے اوپر سے اللہ تعالیٰ نے عذاب ٹال دیا تھا؟

جوب۸۰۹ : حضرت یونس علیہ السلام۔

سوال۸۱۰ : حضرت یونس علیہ السلام چالیس دن کے بعد مچھلی کے پیٹ سے زندہ نکل کر تندرست وتوانا ہو گئے تو کہاں تشریف لے گئے؟

جوب۸۱۰ : اللہ پاک کے حکم سے دوبارہ اپنی قوم (اہلِ نینوا) کے پاس چلے گئے اور وہ لوگ بہت خوش ہوئے۔

## حضرت سیدنا زکریا علیہ السلام

سوال۸۱۱ : قرآن مجید میں حضرت زکریا علیہ السلام کا اسم گرامی کتنی بار آیا ہے؟

جوب۸۱۱ : سات بار۔

سوال۸۱۲ : حضرت زکریا علیہ السلام کس نبی کی نسل میں سے تھے؟

جوب۸۱۲ : حضرت داؤد علیہ السلام کی نسل سے۔

سوال۸۱۳ : حضرت زکریا علیہ السلام کے اس عالی مرتبت فرزند کا نام بتائیے جو نبی تھے؟

جوب۸۱۳ : حضرت یحییٰ علیہ السلام۔

سوال۸۱۴ : بوقتِ ولادتِ یحییٰ زکریا علیہ السلام کی کیا عمر تھی؟

جوب۸۱۴ : ۱۲۰ سال کی۔ (خزائن العرفان آل عمران صفحہ ۸۲)

سوال۸۱۵ : کیا آپ ایسے پیغمبر کا نام بتا سکتے ہیں جنہیں آرے سے چیرا گیا؟

جوب۸۱۵ : حضرت زکریا علیہ السلام۔

سوال۸۱۶ : حضرت زکریا علیہ السلام کا پیشہ کیا تھا؟

جوب۸۱۶ : لوہاری۔ البدایہ والنہایہ دوم صفحہ ۴۹ پر لکڑی کا کام بتایا گیا ہے۔



سوال۸۱۷ : حضرت مریم رضی اللہ عنہا کس پیغمبر کی زوجہ محترمہ کی بھانجی تھیں؟

جوب۸۱۷ : حضرت زکریا علیہ السلام کے زوجہ محترمہ کی۔

سوال۸۱۸ : حضرت زکریا علیہ السلام کی زوجۂ محترمہ بوقتِ ولادتِ یحییٰ علیہ السلام کتنے سال کی تھیں؟

جوب۸۱۸ : ۹۸ سال کی۔ (خزائن العرفان آل عمران صفحہ ۸۳)

سوال۸۱۹ : حضرت مریم رضی اللہ عنہا کی پرورش کس نے کی؟

جوب۸۱۹ : حضرت زکریا علیہ السلام نے۔

سوال۸۲۰ : حضرت مریم رضی اللہ عنہا کے خالو کا نام بتائیے؟

جوب۸۲۰ : حضرت زکریا علیہ السلام۔

سوال۸۲۱ : حضرت زکریا علیہ السلام کی زوجہ کا نام بتائیے؟

جوب۸۲۱ : اشاع بنت فاقوذ اور بعض نے الیشا بتایا ہے۔ (جلالین صاوی ج سوم ص ۳۱)

سوال۸۲۲ : حضرت زکریا علیہ السلام کس مقدس عمارت کے نگراں تھے؟

جوب۸۲۲ : ہیکلِ سلیمانی کے۔

سوال۸۲۳ : حضرت زکریا علیہ السلام کی قبرانور کہاں واقع ہے؟

جوب۸۲۳ : حلب کی جامع مسجد میں۔

سوال۸۲۴ : ہیکل سلیمانی میں مقیم وہ کون سی جلیل القدر ہستی تھی جس کی تربیت و پرورش حضرت زکریا علیہ السلام کیا کرتے تھے؟

جوب۸۲۴ : حضرت مریم رضی اللہ عنہا۔

سوال۸۲۵ : حضرت زکریا علیہ السلام کی موت کس طرح واقع ہوئی تھی؟

جوب۸۲۵ : یہودیوں نے آپ کو شہید کر دیا تھا۔

سوال۸۲۶ : حضرت زکریا علیہ السلام کی عمر کیا تھی؟

جوب۸۲۶ : ۱۸۰ سال یا ۲۰۷ سال کی۔

## حضرت سیّدنا یحیٰ علیہ السلام

سوال۸۲۷ : قرآن مجید میں حضرت یحییٰ علیہ السلام کا ذکر کتنی مرتبہ آیا ہے؟
جواب۸۲۷ : پانچ مرتبہ۔
سوال۸۲۸ : حضرت یحییٰ علیہ السلام کی عمر کیا تھی؟
جواب۸۲۸ : ۱۹۵ سال کی۔
سوال۸۲۹ : حضرت یحییٰ علیہ السلام کے والد مکرم کا اسم گرامی بتائیے؟
جواب۸۲۹ : حضرت زکریا علیہ السلام۔
سوال۸۳۰ : حضرت یحییٰ علیہ السلام حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے عمر میں کس قدر بڑے تھے؟
جواب۸۳۰ : چھ ماہ بڑے تھے اور ایک روایت میں چھ سال ہے۔
سوال۸۳۱ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے مبعوث ہونے کی بشارت کون نبی دیا کرتے تھے؟
جواب۸۳۱ : حضرت یحییٰ علیہ السلام۔
سوال۸۳۲ : حضرت یحییٰ علیہ السلام کہاں اپنا وقت گذارہ کرتے تھے؟
جواب۸۳۲ : جنگل اور صحرا میں۔
سوال۸۳۳ : حضرت یحییٰ علیہ السلام کی والدہ کا نام بتائیے؟
جواب۸۳۳ : اشاع بنت فاقوذ یا الیشا۔
سوال۸۳۴ : حضرت یحییٰ علیہ السلام کے پاس وحی کی ابتدا کس عمر میں ہوئی؟
جواب۸۳۴ : تین سال کی عمر میں۔
سوال۸۳۵ : حضرت یحییٰ علیہ السلام کے خالہ زاد بھائی کا نام بتائیے جو نبی تھے؟
جواب۸۳۵ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام۔(سیرۃ النبی دوم صفحہ ۴۳۴)
سوال۸۳۶ : حضرت یحییٰ علیہ السلام کا مزار مقدس کہاں واقع ہے؟



جواب۸۳۶ : دمشق کی جامع مسجد کے قریب محراب حنفی میں۔
سوال۸۳۷ : دنیا میں سب سے پہلے یحییٰ کس کا نام رکھا گیا؟
جواب۸۳۷ : حضرت زکریا علیہ السلام کے فرزند حضرت یحییٰ علیہ السلام کا۔
سوال۸۳۸ : حضرت یحییٰ علیہ السلام کی موت کیسے واقع ہوئی؟
جواب۸۳۸ : آپ کو یہودیوں نے شہید کرڈالا۔
سوال۸۳۹ : اہلِ کتاب حضرت یحییٰ علیہ السلام کو کس نام سے پکارتے ہیں؟
جواب۸۳۹ : یوحنا نام سے۔

## حضرت سیدنا لقمان علیہ السّلام

سوال۸۴۰ : حضرت لقمان حکیم کا سلسلۂ نسب بیان کیجئے؟
جواب۸۴۰ : لقمان بن باعور بن ناحور، بن تارخ۔
سوال۸۴۱ : لقمان حکیم کے ماموں کا نام بتائیے؟
جواب۸۴۱ : حضرت ایوب علیہ السلام۔(باختلاف)
سوال۸۴۲ : حضرت لقمان حکیم تھے یا نبی؟
جواب۸۴۲ : اکثر علماء کا قول ہے کہ آپ حکیم تھے اور سُنار کا کام کرتے تھے۔
سوال۸۴۳ : حضرت لقمان حکیم کے صاحبزادے کا نام کیا تھا؟
جواب۸۴۳ : انعم یا اشکم۔

## حضرت سیّدنا سکندر ذوالقرنین

سوال۸۴۴ : حضرت سکندر ذوالقرنین کا اصل نام کیا تھا؟
جواب۸۴۴ : اسکندر یہ، اور اسی نام سے شہر بھی بسایا۔
سوال۸۴۵ : حضرت ذوالقرنین کے خالہ زاد بھائی کا اسم گرامی بتائیے؟
جواب۸۴۵ : حضرت خضر علیہ السلام۔

سوال۸۴۶ : یاجوج ماجوج وحشی قوم کا سدّ باب کس نے کیا؟

جواب۸۴۶ : حضرت سکندر ذوالقرنین نے۔

سوال۸۴۷ : زمین کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک سفر کرنے والے شخص کا نام بتایئے؟

جواب۸۴۷ : حضرت سکندر ذوالقرنین۔

سوال۸۴۸ : ذوالقرنین کی وجہ تسمیہ بتایئے؟

جواب۸۴۸ : مشرق ومغرب تک بادشاہت اور سفر کرنے کی وجہ سے۔

سوال۸۴۹ : ملک الملوک العادلہ کس کا لقب تھا؟

جواب۸۴۹ : حضرت سکندر ذوالقرنین کا۔

# حضرت سیّدنا خضر علیہ السّلام

سوال۸۵۰ :: حضرت خضر علیہ السلام کا اصل نام کیا تھا؟

جواب۸۵۰ : بلیا بن ملکان۔

سوال۸۵۱ : حضرت خضر علیہ السلام کی کنیت بتایئے؟

جواب۸۵۱ : ابوالعباس۔

سوال۸۵۲ : حضرت خضر علیہ السلام نے جس یتیم بچّے کی دیوار سیدھی کردی تھی اس کا نام بتایئے؟

جواب۸۵۲ : کاشح۔

سوال۸۵۳ : چشمۂ حیات میں غسل کرنے اور پانی پینے والے برگزیدہ شخص کا نام بتایئے؟

جواب۸۵۳ : حضرت خضر علیہ السلام۔

سوال۸۵۴ : ایک ٹوٹی ہوئی تیموں کی دیوار کس نے درست فرمائی؟

جواب۸۵۴ : حضرت خضر علیہ السلام نے۔



سوال۸۵۵ : حضرت خضر کا نام خضر کیوں پڑا؟

جواب۸۵۵ : جہاں آپ بیٹھ جاتے اس جگہ کی زمین سبز ہوجاتی تھی۔ (خزائن العرفان صفحہ ۴۳۶)

سوال۸۵۶ : حضرت خضر علیہ السلام کے عہد میں اس ظالم بادشاہ کا نام کیا تھا جو کشتیاں غصب کرلیا کرتا تھا۔ جس کے خوف سے حضرت خضر نے مساکین کی کشتی میں نقص پیدا کردیا تھا؟

جواب۸۵۶ : جیسور یہ غسان کا بادشاہ تھا۔ (صاوی ج۲ صفحہ ۲۳)

سوال۸۵۷ : حضرت خضر علیہ السلام نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کی طرف سے کیے گئے تینوں سوالات کے جوابات دیتے ہوئے کیا کہا؟

جواب۸۵۷ : جو کچھ بھی میں نے کیا ہے اللہ کے حکم سے کیا ہے اور اب ہماری تمہاری جدائی ہوگی۔

# حضرت سیّدنا عیسیٰ علیہ السّلام اور آپکے تعلق سے

سوال۸۵۸ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا اسم گرامی قرآن مجید میں کتنی بار آیا ہے؟

جواب۸۵۸ : تینتیس ۳۳ مرتبہ۔

سوال۸۵۹ : دنیا میں سب سے کم عرصہ رہنے والے پیغمبر کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۸۵۹ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام۔

سوال۸۶۰ : خاتم انبیائے بنی اسرائیل کون ہیں؟

جواب۸۶۰ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام۔

سوال۸۶۱ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی والدہ ماجدہ کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۸۶۱ : حضرت مریم رضی اللہ عنہا۔

سوال۸۶۲ : کس نبی کو ان کی قوم نے اپنی سمجھ سے تختِ دار پر سولی دے دیا؟

جواب۸۶۲ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو۔

سوال۸۶۳ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی قوم کو کیا کہتے ہیں؟

جوب۸۶۳ : عیسائی۔

سوال۸۶۴ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام دوبارہ زمین پرتشریف لائیں گے تو ان کی شریعت کیا ہوگی؟

جوب۸۶۴ : شریعت محمد یہ علیہ ﷺ۔

سوال۸۶۵ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور حضور علیہ ﷺ کے درمیان کا فاصلہ بتایئے؟

جوب۸۶۵ : پانچ سوسال اور بعض نے ۵۷۵ سال بتایا ہے۔

سوال۸۶۶ : وہ کون سے پیغمبر ہیں جوتمام عمر ننگے پاؤں رہے؟

جوب۸۶۶ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام۔

سوال۸۶۷ : کلمۃ اللہ کس نبی کو کہتے ہیں؟

جوب۸۶۷ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو۔

سوال۸۶۸ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو کلمۃ اللہ کیوں کہتے ہیں؟

جوب۸۶۸ : آپ بغیر باپ کے صرف اللہ تعالیٰ کے حکم سے پیدا ہوئے۔

سوال۸۶۹ : اس پیغمبر کا اسم گرامی کیا ہے جنھوں نے گہوارہ میں ہی اپنی والدہ کی عصمت وعفت کی گواہی دی؟

جوب۸۶۹ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام۔

سوال۸۷۰ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے کس سے شادی کی اور کس مکان میں رہتے تھے؟

جوب۸۷۰ : نہ آپ نے شادی کی نہ آپ نے مکان بنایا بلکہ زندگی زہد وسفر میں گذار دی۔

سوال۸۷۱ : شہرانطا کیہ کی طرف حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے اپنے جن نمائندوں کو بھیجا تھا ان کے نام بتایئے؟

جوب۸۷۱ : صادق، مصدوق، رحمۃ اللہ علیہما۔



سوال۸۷۲ : صادق اور مصدوق نے نشانی کے طور پر سب سے پہلے کس کو تندرست فرمایا؟

جوب۸۷۲ : حبیب نجار کے بیٹے کو جو دو سال سے شدید بیمار تھا۔

سوال۸۷۳ : شہرانطا کیہ کا بادشاہ کس کی تعلیم وتلقین سے ایمان لایا تھا؟

جوب۸۷۳ : حضرت شمعون فرستادۂ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی تبلیغ سے۔

سوال۸۷۴ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام کتنی عمر میں آسمان پر اٹھالئے گئے؟

جوب۸۷۴ : ۳۳ سال کی عمر میں۔ (حاشیہ جلالین صفحہ ۵۳)

سوال۸۷۵ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام دوبارہ دنیا میں کہاں تشریف لائیں گے؟

جوب۸۷۵ : ملک شام میں۔

سوال۸۷۶ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی بارگاہ میں حضرت جبرئیل علیہ السلام کتنی دفعہ تشریف لائے؟

جوب۸۷۶ : صرف دس بار۔

سوال۸۷۷ : مڑدوں کو زندہ کرنے کا معجزہ کس نبی کو عطا ہوا؟

جوب۸۷۷ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو۔

سوال۸۷۸ : روح اللہ کس نبی کا لقب تھا؟

جوب۸۷۸ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا۔

سوال۸۷۹ : احاطۂ بیت المقدس میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی تصویر کس طرح بنی ہے؟

جوب۸۷۹ : ایک یہودی بال پکڑے ہوئے صلیب پر چڑھا رہا ہے۔

سوال۸۸۰ : انجیل مقدس کس پیغمبر پر نازل ہوئی؟

جوب۸۸۰ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر۔

سوال۸۸۱ : سب سے پہلے مصافحہ کس نے کیا؟

جوب۸۸۱ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے۔ (نوائے حبیب مارچ ۱۹۸۸ء)

سوال۸۸۲ : اللہ تعالیٰ نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو اپنی طرف کیوں اٹھالیا؟
جواب۸۸۲ : تا کہ آخری نبی کی امت کے عجائبات کو دیکھ سکیں اور قتلِ دجال پر متعین رہیں۔ (البدایہ اوّل صفحہ ۹۷)
سوال۸۸۳ : کس نبی نے پیدا ہوتے ہی کلام کیا؟
جواب۸۸۳ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے۔
سوال۸۸۴ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے اصحابِ مائدہ کے لئے کب بددعاء فرمائی؟
جواب۸۸۴ : جب نازل شدہ نعمتیں کھانے کے بعد کفر کیا۔
سوال۸۸۵ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی بددعاء کا اثر اصحابِ مائدہ پر کس قدر ہوا؟
جواب۸۸۵ : پانچ ہزار لوگ بندر اور خنزیر کی صورت میں مسخ کیے گئے۔
سوال۸۸۶ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی ولادت کہاں ہوئی؟
جواب۸۸۶ : بیت اللحم کے نیچے۔
سوال۸۸۷ : وہ کون سے نبی ہیں جو مٹی کے پرندوں کو جاندار بنادیتے تھے؟
جواب۸۸۷ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام۔
سوال۸۸۸ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے سب سے پہلے مٹی کا کونسا پرندہ بنا کر پھونک مار کر زندہ فرمایا؟
جواب۸۸۸ : چمگاڈر۔
سوال۸۸۹ : حضرت مریم رضی اللہ عنہا کا لقب کیا تھا؟
جواب۸۸۹ : عذراء۔
سوال۸۹۰ : حضرت مریم رضی اللہ عنہا کے والد کا نام بتایئے؟
جواب۸۹۰ : عمران بن ماتان۔ (خزائن العرفان، آل عمران)
سوال۸۹۱ : حضرت مریم رضی اللہ عنہا کی والدہ کا نام کیا تھا؟
جواب۸۹۱ : حسنہ بنت فاقوذا۔ (صاوی ج سوم صفحہ ۳۶)
سوال۸۹۲ : کس نبی کی والدہ ہیں جنہوں نے کسی عورت کا دودھ نہیں پیا؟



جواب۸۹۲ : والدہ عیسیٰ علیہ السلام
سوال۸۹۳ : حضرت مریم رضی اللہ عنہا ایک دن میں کس قدر بڑھتی تھیں؟
جواب۸۹۳ : جتنا بچہ ایک سال میں بڑھتا ہے۔ (خزائن العرفان آل عمران)
سوال۸۹۴ : کس خاتون کا ذکر قرآن مجید میں ان کے نام کے ساتھ آیا ہے؟
جواب۸۹۴ : حضرت مریم رضی اللہ عنہا کا۔
سوال۸۹۵ : حضرت مریم رضی اللہ عنہا کے حاملہ ہونے کا علم سب سے پہلے کس کو ہوا تھا؟
جواب۸۹۵ : آپ کے چچازاد بھائی یوسف نجار کو۔
سوال۸۹۶ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام بعد وصال کہاں دفن ہوں گے؟
جواب۸۹۶ : روضۂ رسول ﷺ کے بالکل قریب۔
سوال۸۹۷ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام اپنے شب و روز کس پہاڑی پر گذارتے تھے؟
جواب۸۹۷ : جبلِ زیتون پر۔
سوال۸۹۸ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے حواری کی تعداد کتنی تھی؟
جواب۸۹۸ : بارہ ۱۲ جو آپ پر ایمان لائے تھے۔ (خزائن العرفان آل عمران)
سوال۸۹۹ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے حوارین کن کن پیشہ سے تعلق رکھتے تھے؟
جواب۸۹۹ : بعض کپڑا رنگنے والے، بعض شکاری، بعض دھوبی اور چند ملاح تھے۔ (الکامل فی التاریخ اوّل صفحہ ۳۱۵)
سوال۹۰۰ : حوارین کسے کہتے ہیں؟
جواب۹۰۰ : محبّین و مخلصین کو۔
سوال۹۰۱ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام جس پہاڑ سے زندہ اٹھائے گئے اس کا نام بتایئے؟
جواب۹۰۱ : کالوری۔
سوال۹۰۲ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام دوبارہ زمین پر تشریف لانے کے بعد کتنے سال زندہ رہیں گے؟

جوابِ ۹۰۲ : ۴۰ سال۔

سوال۹۰۳ : حضرت مریم رضی اللہ عنہا کا ذکر قرآن مجید میں کتنی جگہ آیا ہے؟

جوابِ ۹۰۳ : ۳۰ جگہ۔

سوال۹۰۴ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے انتقال کے بعد دنیا میں کس بادشاہ کی حکومت ہوگی؟

جوابِ ۹۰۴ : جیجاہ بادشاہ کی۔

سوال۹۰۵ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی قوم کا نام نصاریٰ کیوں پڑا؟

جوابِ ۹۰۵ : آپ کی والدہ ماجدہ اپنی قوم کی طرف آپ کو لے آئیں اس گاؤں کا نام ناصرہ تھا تیس سال کی عمر میں باقاعدہ تبلیغ کا کام وہیں سے شروع کیا اس لئے ناصرہ گاؤں کی نسبت سے آپ کی جماعت کا نام نصاریٰ پڑا۔

سوال۹۰۶ : قرآن مجید میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو کون کون لقب سے یاد کیا گیا ہے؟

جوابِ ۹۰۶ : مسیح، کلمۃ اللہ، روح اللہ۔

سوال۹۰۷ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام کس قوم کی طرف مبعوث کیے گئے تھے؟

جوابِ ۹۰۷ : بنی اسرائیل کی طرف۔

سوال۹۰۸ : عیسائی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بارے میں کیا عقیدہ رکھتے ہیں؟

جوابِ ۹۰۸ : وہ اللہ کے بیٹے تھے۔

سوال۹۰۹ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے آپ کے حوارین نے کیا مطالبہ کیا تھا؟

جوابِ ۹۰۹ : آسمان سے دسترخوان اتارا جائے۔

سوال۹۱۰ : قرآن مجید میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو کن ناموں سے یاد کیا گیا ہے؟

جوابِ ۹۱۰ : عیسیٰ، مسیح، عبداللہ، ابن مریم۔

سوال۹۱۱ : لفظ مریم کس زبان کا لفظ ہے اور اس کے معنیٰ کیا ہوتا ہے؟

جوابِ ۹۱۱ : لفظ مریم سریانی زبان کا ہے اور اس کا معنیٰ خادمہ اور عابدہ ہوتا ہے۔

سوال۹۱۲ : وہ کون سے نبی ہیں جن کے ساتھ حضرت جبرئیل علیہ السلام باڈی گارڈ کی طرح ہر وقت رہا کرتے تھے؟



جوابِ ۹۱۲ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام۔ (تفسیر نعیمی جلد سوم پ ۳ ص ۶)

نوٹ : آپ سیاحی کیا کرتے تھے۔ (تفسیر عزیزی سورہ بقرہ صفحہ ۱۷۰)

## متفرق انبیائے کرام اور ان کے تعلق سے

سوال۹۱۳ : حضرت شمعون رحمۃ اللہ علیہ جو کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے حواریوں کے سردار تھے آپ کی بیوی نے آپ کو کس میں باندھ کر کس کے حوالے کیا تھا؟

جوابِ ۹۱۳ : آپ کے بالوں میں آپ کو باندھ کر کافروں کے حوالے کر دیا تھا۔

سوال۹۱۴ : انبیاء میں رسول کی تعداد کتنی ہے؟

جوابِ ۹۱۴ : بقول حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ ۳۱۳۔ (ضیاء النبی چہارم صفحہ ۷۳۶)

سوال۹۱۵ : حضرت شموئیل علیہ السلام کی دعاء سے اللہ تعالیٰ نے کس بادشاہ کو مقرر فرمایا؟

جوابِ ۹۱۵ : طالوت بن بنیامین بن یعقوب علیہم السلام کو۔

سوال۹۱۶ : بلب دریائے روم بادشاہ فوطہ کے ہزاروں فوجیوں کو تنہا قتل کرنے والے نبی کا اسم گرامی بتایئے؟

جوابِ ۹۱۶ : حضرت شمعون علیہ السلام (بعض کا خیال ہے کہ آپ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے حوارین کے سردار تھے نبی نہ تھے)۔

سوال۹۱۷ : وہ کون سے نبی ہیں جن کے جسم پر بال بہت زیادہ تھے؟

جوابِ ۹۱۷ : حضرت شمعون علیہ السلام۔

سوال۹۱۸ : حضرت جرجیس علیہ السلام کس شہر کی طرف ہدایت کے لیے مبعوث کیے گئے؟

جوابِ ۹۱۸ : فلسطین کی جانب۔

سوال۹۱۹ : حضرت جرجیس علیہ السلام کے قاتل کا نام بتایئے؟

جواب۹۱۹ : دادیانہ۔

سوال۹۲۰ : حضرت قمیر علیہ السلام کا روضہ مع ذرّیت کہاں واقع ہے؟

جواب۹۲۰ : بیت المقدس صخرہ شریف میں۔

سوال۹۲۱ : حضرت یوشع علیہ السلام کا مزار کہاں واقع ہے؟

جواب۹۲۱ : دوسرے حصّہ شہر بغداد میں۔

سوال۹۲۲ : کن دو پیغمبروں کی امتیں ایک ساتھ ہلاک کی گئیں؟

جواب۹۲۲ : حضرت صالح وحضرت شعیب علیہما السلام کی۔

سوال۹۲۳ : وہ کون دو ایسے جلیل القدر پیغمبر ہیں جنہوں نے مزدوری کی؟

جواب۹۲۳ : حضرت موسیٰ علیہ السلام (حضرت شعیب علیہ السلام کی بکریاں چرائے) حضور ﷺ (حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کا مالِ تجارت لے کر باہر تشریف لے گئے)

سوال۹۲۴ : بنی اسرائیل کے سب سے اوّل اور آخری نبیوں کے اسمائے گرامی بتائیے؟

جواب۹۲۴ : حضرت یوسف وحضرت عیسیٰ علیہما السلام۔ (حاشیہ جلالین صفحہ ۱۵)

سوال۹۲۵ : ایسے کتنے انبیائے کرام ہیں جو زندہ ہیں؟

جواب۹۲۵ : چار۔ آسمان پر حضرت عیسیٰ اور ادریس علیہما السلام اور زمین پر حضرت الیاس وحضرت خضر علیہما السلام۔ (صاوی حاشیہ شرح عقائد ۱۰۷)

سوال۹۲۶ : کتنے انبیائے کرام ختنہ شدہ پیدا ہوئے ہیں؟

جواب۹۲۶ : تیرہ اور بعض نے چودہ بتایا ہے۔ (حیٰوۃ الحیوان، ج اوّل صفحہ ۹۷)

سوال۹۲۷ : کس پیغمبر کے زمانہ کے مسلمان قرونِ اولیٰ کے مسلمان کہلاتے ہیں؟

جواب۹۲۷ : پیغمبر اعظم ﷺ کے عہد پاک کے۔

سوال۹۲۸ : کن دو نبیوں کے یہاں صرف صاحبزادیاں ہی پیدا ہوئیں؟

جواب۹۲۸ : حضرت لوط اور حضرت شعیب علیہما السلام کے۔



سوال۹۲۹ : حضرت آدم علیہ السلام کے قبل دنیا میں کس کی آبادی تھی؟

جواب۹۲۹ : جنوں کی۔

سوال۹۳۰ : قرآن حکیم کے مطابق اللہ تعالیٰ نے کن دو چیزوں کو عبرت کے لیے صدیوں سے محفوظ فرمایا ہے؟

جواب۹۳۰ : حضرت نوح علیہ السلام کی کشتی اور فرعون کی لاش کو۔

سوال۹۳۱ : آسمان پر زندہ اٹھائے جانے والے انبیائے کرام کتنے ہیں؟

جواب۹۳۱ : دو۔ حضرت عیسیٰ اور حضرت ادریس علیہما السلام۔ (صاوی)

سوال۹۳۲ : طبقاتِ انبیاء کتنے ہیں اور کون کون؟

جواب۹۳۲ : تین ہیں۔ اوّل حضرت آدم سے حضرت نوح تک، دوّم حضرت نوح سے حضرت موسیٰ تک سوّم حضرت موسیٰ سے سرکارِ دو عالم ﷺ تک۔ (صاوی)

سوال۹۳۳ : انبیاء کے کس طبقے سے حلال وحرام کی شریعت مقرر ہوئی؟

جواب۹۳۳ : دوسرے طبقہ سے۔

سوال۹۳۴ : رحمتِ دو جہاں ﷺ اکثر نیا کپڑا کس دن زیب تن فرماتے تھے؟

جواب۹۳۴ : جمعہ کے روز۔

سوال۹۳۵ : یوحنّا کے نام سے شہرت پانے والے پیغمبر کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۹۳۵ : حضرت یحییٰ علیہ السلام۔

سوال۹۳۶ : حضرت آدم ونوح علیہما السلام تک کتنے سال کا فاصلہ تھا؟

جواب۹۳۶ : سولہ سو بیالیس ۱۶۴۲ سال کا۔

سوال۹۳۷ : کس نبی سے کس نبی تک جہاد کا حکم نازل نہیں ہوا تھا؟

جواب۹۳۷ : حضرت نوح سے حضرت موسیٰ علیہما السلام تک۔

سوال۹۳۸ : مسلمانوں میں ان دو بادشاہوں کے نام بتائیے جنہوں نے پوری دنیا پر حکومت کی؟

جواب۹۳۸ : حضرت سلیمان علیہ السلام اور حضرت ذوالقرنین علیہ السلام۔ (حاشیہ جلالین پ ۱۶ صفحہ ۴۰)

سوال ۹۳۹ : کن دو نبیوں کی کوششوں کے باوجود لوگ بداخلاقی اور بت پرستی سے باز نہ آئے جس کی وجہ سے بخت نصر عذاب کی صورت میں مسلط ہوا۔

جواب ۹۳۹ : حضرت یرمیاہ اور یسعیان علیہما السلام۔

سوال ۹۴۰ : وہ کون سے دو پیغمبر ہیں جن کے دو نام رکھے گئے؟

جواب ۹۴۰ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام و حضور صلی اللہ علیہ وسلم۔ (الاتقان اردو ج ۲ ص ۳۴۹)

سوال ۹۴۱ : وہ کون سے چار پیغمبر ہیں جنہوں نے ۸۰ سال تک اللہ کی اس قدر عبادت کی کہ ایک لمحہ بھی غافل نہ رہے؟

جواب ۹۴۱ : حضرت ایوب، حضرت موسیٰ، حضرت حزقیل اور حضرت یوشع بن نون علیہم السلام۔

سوال ۹۴۲ : انبیائے سابقین جن کی زبانیں عربی زبان کے علاوہ تھیں ان کے پاس وحی کس زبان میں آتی تھیں؟

جواب ۹۴۲ : وحی عربی زبان میں ہی آتی تھی ہر نبی ترجمہ کر کے قوم کو بتلاتے تھے اور احکامِ خداوندی کی تبلیغ کرتے تھے۔ (الاتقان ج ا ص ۶۰)

سوال ۹۴۳ : حضرت حنذلہ علیہ السلام کی قبر کہاں واقع ہے؟

جواب ۹۴۳ : یمن میں مسجد الکبیر کے پہلو میں، بعض نے حظلہ بتایا ہے۔

سوال ۹۴۴ : قرآن مجید میں کتنی سورتیں انبیائے کرام کے نام سے ہیں؟

جواب ۹۴۴ : چھ سورتیں، سورۂ یونس، سورۂ ہود، سورۂ یوسف، سورۂ ابراہیم، سورۂ نوح، سورۂ محمد۔

سوال ۹۴۵ : حضور ﷺ کے چند وہ کلمات بتایئے جو آپ کو دوسرے انبیائے کرام سے ممتاز کرتے ہیں؟

جواب ۹۴۵ : سیدالانبیاء، امام الانبیاء، خاتم الانبیاء۔

سوال ۹۴۶ : بتایئے گائے کی قربانی کا ذکر کس نبی سے تعلق رکھتا ہے؟



جواب ۹۴۶ : حضرت موسیٰ علیہ السلام سے۔

سوال ۹۴۷ : ایک نبی کی قوم نے بے مثل خوراک پانے کے باوجود ناشکری اور سرکشی کی اس قوم اور نبی کا نام بتایئے؟

جواب ۹۴۷ : نبی کا اسم پاک حضرت موسیٰ علیہ السلام ہے اور قوم بنی اسرائیل ہے۔

سوال ۹۴۸ : ایک نبی تقریباً دس سال تک قید خانہ میں رہے ان کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب ۹۴۸ : حضرت یوسف علیہ السلام۔

سوال ۹۴۹ : ایک نبی کو اللہ تعالیٰ نے ایسی بادشاہی دی تھی جیسی کسی دوسرے کو نہیں دی ان کا اسم گرامی کیا ہے؟

جواب ۹۴۹ : حضرت سلیمان علیہ السلام۔

سوال ۹۵۰ : کیا آپ ایسے نبی کا اسم گرامی بتا سکتے ہیں جن کی زندگی میں ہی ماننے والوں کی تعداد دوسرے نبیوں کے ماننے والوں سے زیادہ تھی؟

جواب ۹۵۰ : آخری پیغمبر حضرت محمد مصطفےٰ ﷺ۔

سوال ۹۵۱ : ان پیغمبر کا اسم گرامی بتایئے جنہیں اپنی حیاتِ اقدس میں سب پیغمبروں سے زیادہ جنگیں لڑنی پڑیں؟

جواب ۹۵۱ : حضور اکرم ﷺ۔

سوال ۹۵۲ : قرآن مجید میں ایک نبی کو ان کی والدہ کے ساتھ پکارا گیا ہے کیا آپ ان کا اسم گرامی بتا سکتے ہیں؟

جواب ۹۵۲ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو حضرت مریم رضی اللہ عنہا کے ساتھ۔

سوال ۹۵۳ : حضور ﷺ کا اسم گرامی "احمد" قرآن مجید کے کس پارہ اور سورۃ میں آیا ہے؟

جواب ۹۵۳ : اٹھائیسویں پارہ کے سورۂ صف کی آیت نمبر ۶ میں۔

سوال ۹۵۴ : ان دو خالہ زاد بھائیوں کے اسمائے گرامی بتایئے جنہوں نے نہ شادی کی نہ گھر بنایا، اور دونوں نبی تھے؟

جواب۹۵۴ : حضرت عیسیٰ اور حضرت یحییٰ علیہما السلام۔

سوال۹۵۵ : کیا انسان عبادت کے ذریعہ نبی بن سکتا ہے؟

جواب۹۵۵ : ہرگز نہیں۔

سوال۹۵۶ : کیا اب کوئی نبی آنے والا ہے؟

جواب۹۵۶ : نہیں حضور علیہ السلام خاتم النبیین ہیں آپ کے بعد کسی اور نبی کے آنے کی ضرورت ہی نہیں۔

سوال۹۵۷ : کل امتیں کتنی ہیں؟

جواب۹۵۷ : صرف ایک ہزار جن میں چھ سو دریا میں، چار سو خشکی میں ہیں۔

سوال۹۵۸ : قیامت کے دن کل امتوں کی صفیں کتنی ہوں گی؟

جواب۹۵۸ : ۱۲۰ جن میں ۸۰ صفیں امتِ محمدیہ علیہ السلام کی ہوں گی۔

سوال۹۵۹ : قیامت کے دن امتِ محمدیہ علیہ السلام کی پکار کس لقب سے ہوگی؟

جواب۹۵۹ : حمادون سے۔

سوال۹۶۰ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کی آگ پر پھونک مارنے والے جانور کا نام بتائیے؟

جواب۹۶۰ : گرگٹ۔

سوال۹۶۱ : اس جانور کا نام بتائیے جو منہ میں پانی لے کر آتش کدۂ نمرود بجھانے گیا تھا؟

جواب۹۶۱ : مینڈک۔

سوال۹۶۲ : انبیاء علیہم السلام جنت کے کس مقام میں رہیں گے؟

جواب۹۶۲ : مقامِ محمود میں۔

سوال۹۶۳ : کل انبیائے کرام کتنے گزرے ہیں؟

جواب۹۶۳ : کم و بیش ایک لاکھ چوبیس ہزار ۱۲۴۰۰۰ یا دو لاکھ چوبیس ہزار ۲۲۴۰۰۰۔

سوال۹۶۴ : رحمتِ عالم علیہ السلام کی نوری چادر کا رنگ بتائیے؟



جواب۹۶۴ : سیاہ۔

سوال۹۶۵ : نبی کا معنیٰ بتائیے؟

جواب۹۶۵ : لغوی معنیٰ غیب بتانے والا (انبیاء کے ساتھ مختص ہے)۔

سوال۹۶۶ : ذاتی علم غیب کسے کہتے ہیں؟

جواب۹۶۶ : جس پر کوئی دلیل نہ ہو۔ (اللہ تعالیٰ کے ساتھ مختص ہے)

سوال۹۶۷ : رحمتِ عالم علیہ السلام کی آمد کے انتظار میں کس نبی کی اولاد مدینہ میں آ کر آباد ہوگئی تھی؟

جواب۹۶۷ : حضرت ہارون علیہ السلام کی۔

سوال۹۶۸ : انبیائے سابقین نے حضور علیہ السلام کے فضائل کا ذکر کس لقب سے کیا ہے؟

جواب۹۶۸ : ذوالقبلتین سے۔

سوال۹۶۹ : آقا علیہ السلام کا پیشاب مبارکہ کس نے پی لیا تھا؟

جواب۹۶۹ : آپ کی خادمہ میمونہ نے۔

سوال۹۷۰ : میدانِ محشر میں سب سے پہلے کس نبی کی امت کا حساب ہوگا؟

جواب۹۷۰ : حضور رحمتِ عالم علیہ السلام کی امت کا۔

سوال۹۷۱ : پیغمبروں کی سنتوں میں کون سی چار چیزیں مخصوص ہیں؟

جواب۹۷۱ : حیا کرنا، خوشبو لگانا، مسواک کرنا، نکاح کرنا۔

سوال۹۷۲ : یہود کس نبی کو اپنا آخری نبی مانتے ہیں؟

جواب۹۷۲ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو۔

سوال۹۷۳ : اتر پردیش کے مشہور شہر اجودھیا میں کن پیغمبروں کے مزارات موجود ہیں؟

جواب۹۷۳ : مختلف اقوال سے حضرت شیث علیہ السلام اور حضرت ایوب علیہ السلام کے۔

سوال۹۷۴ : کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ حضرت داؤد اور حضرت سموئیل علیہما السلام کس قوم میں سے نبی تھے؟

جواب۹۷۴ : بنی اسرائیل سے۔

سوال۹۷۵ : حضرت داؤد علیہ السلام کس پیغمبر کے بیٹے کی اولاد سے تھے؟

جواب۹۷۵ : حضرت یعقوب علیہ السلام کے بیٹے یہودا کی اولاد سے۔

سوال۹۷۶ : قرآن سے معلوم ہوتا ہے کہ ہر قوم نے اپنے نبی سے نشانی کا مطالبہ کیا تھا۔ کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ نشانی سے کیا مراد ہے؟

جواب۹۷۶ : معجزہ۔

سوال۹۷۷ : وہ کون سے پانچ پیغمبر ہیں جنہوں نے عربی زبان میں تبلیغ فرمائی؟

جواب۹۷۷ : حضرت ہود، حضرت صالح، حضرت اسمٰعیل، حضرت شعیب علیہم السلام اور حضورعلیہ ﷺ۔

سوال۹۷۸ : ایک ظالم بادشاہ کے خوف سے ایک ماں نے اپنے بچے کو ایک صندوق میں بند کر کے دریا میں ڈال دیا تھا کیا آپ کو اس بادشاہ کا نام معلوم ہے؟

جواب۹۷۸ : بادشاہ کا نام فرعون اور بچے کا نام موسیٰ علیہ السلام۔

سوال۹۷۹ : ایک نبی کو اُن کی قوم نے جلانے کی کوشش کی مگر اللہ کے حکم سے آگ سرد ہوگئی کیا آپ کو نبی کا نام معلوم ہے؟

جواب۹۷۹ : حضرت ابراہیم علیہ السلام۔

سوال۹۸۰ : ایک نبی نے صبر کی مثال قائم کردی کیا ایسے صابر نبی کا اسم گرامی بتا سکتے ہیں؟

جواب۹۸۰ : حضرت ایوب علیہ السلام۔

سوال۹۸۱ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام آسمان سے نازل ہونے کے بعد کس امام کے مذہب پر حکم وعمل کریں گے؟

جواب۹۸۱ : حضرت امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے مذہب پر۔

سوال۹۸۲ : ان دو پیغمبروں کے اسمائے گرامی بتایئے جنہوں نے اللہ تعالیٰ سے بلاواسطہ کلام کیا؟



جواب۹۸۲ : حضرت موسیٰ علیہ السلام اور حضورعلیہ ﷺ۔

سوال۹۸۳ : حضورعلیہ ﷺ کی انگشت مبارکہ سے متواتر کتنی مرتبہ چشمے جاری ہوئے؟

جواب۹۸۳ : تیرہ ۱۳ مرتبہ۔

سوال۹۸۴ : حضرت حبقوق علیہ السلام کس نبی کے ہم زمانہ تھے؟

جواب۹۸۴ : حضرت دانیال علیہ السلام کے۔

## اصحاب کہف

سوال۹۸۵ : اصحاب کہف کتنے بھائی تھے؟

جواب۹۸۵ : سات۔

سوال۹۸۶ : اصحاب کہف کے اسمائے گرامی بتایئے؟

جواب۹۸۶ : یملیخا، مکسلمینا، مرطونس، نبیونس، دردونس، کفاشیطیطونس، منطوایس۔ (روح المعانی، ج۵ صفحہ ۲۴۶)

سوال۹۸۷ : اصحاب کہف کے کتے کا نام بتایئے؟

جواب۹۸۷ : قطمیر۔

سوال۹۸۸ : اصحاب کہف کس وادی میں آرام فرما ہیں نیز غار کا بھی نام بتایئے؟

جواب۹۸۸ : وادیٔ رقیم میں غار کا نام بعض نے بنجلوس اور بعض نے مجلوس بتایا ہے۔ (صاوی ج۳ صفحہ ۵)

سوال۹۸۹ : اصحاب کہف نے کس بادشاہ کے ظلم سے تنگ آ کر غار کو مسکن بنایا؟

جواب۹۸۹ : دقیانوس۔ (صاوی، ج۳ صفحہ ۵)

سوال۹۹۰ : اصحاب کہف کس بادشاہ کے زمانہ میں بیدار ہوئے؟

جواب۹۹۰ : بیدورس اور بعض نے تھیوڈوسیس نام بتایا ہے۔

سوال۹۹۱ : اصحاب کہف کتنے سال کے بعد بیدار ہوئے؟

جواب۹۹۱ : ۳۰۹ برس کے بعد۔ (کنز الایمان الکہف آیت ۲۴)

سوال۹۹۲ : اصحابِ کہف کہاں کے رہنے والے تھے؟

جواب۹۹۲ : شہر افسوس کے۔ اور اہلِ عرب طرطوس کہتے ہیں یہ روم کے شہروں میں سے ایک شہر تھا۔ (صاوی ج سوم صفحہ۵ ج ۵)

سوال۹۹۳ : وہ کون سی جماعت ہے جن کے آرام کی جگہ دھوپ اور گرمی کبھی نہیں پڑتی؟

جواب۹۹۳ : اصحابِ کہف۔

سوال۹۹۴ : اصحابِ کہف سال میں کروٹ بدلتے ہیں کیا وہ تاریخ بتاسکتے ہیں؟

جواب۹۹۴ : دسویں محرم الحرام کو۔

سوال۹۹۵ : وہ کون سا کتا ہے جو جنت میں داخل ہوگا؟

جواب۹۹۵ : اصحابِ کہف کا کتا۔

سوال۹۹۶ : اصحابِ کہف کا کتا جنت میں کس شکل میں جائے گا؟

جواب۹۹۶ : بلعم باعور کی شکل میں۔

سوال۹۹۷ : بلعم باعور کس صورت میں جہنم میں جائے گا؟

جواب۹۹۷ : اصحابِ کہف کے کتے کی شکل میں۔

سوال۹۹۸ : اصحابِ کہف کس نبی کے زمانہ میں ہوئے اور ان کا عمل کس نبی کی شریعت پر رہا؟

جواب۹۹۸ : ہمارے نبی ﷺ سے پہلے اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بعد حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی شریعت پر عمل رہا۔ (صاوی ج ۵)

سوال۹۹۹ : ان ساتوں نوجوانوں کو قرآن میں کس نام سے یاد کیا گیا ہے جو اپنی جانیں بچانے کی غرض سے غار میں جاکر سو گئے تھے؟

جواب۹۹۹ : اصحابِ کہف۔

## ایّامِ جاہلیت

سوال۱۰۰۰ : ملکِ عرب میں سب سے پہلے جو بت آیا اس کا نام بتایئے؟



جواب۱۰۰۰ : ہبل۔

سوال۱۰۰۱ : ہبل نامی بت کون کہاں سے لایا تھا؟

جواب۱۰۰۱ : عمرو بن لحی ملک شام سے لایا تھا؟

سوال۱۰۰۲ : قبیلۂ ثقیف کے معبود کا نام بتایئے؟

جواب۱۰۰۲ : لات۔

سوال۱۰۰۳ : منات کی عبادت کس قبیلے کے لوگ کرتے تھے؟

جواب۱۰۰۳ : قبیلہ اوس اور خزرج کے لوگ۔

سوال۱۰۰۴ : احمق المطاع کس کا اور کیوں لقب تھا؟

جواب۱۰۰۴ : عینیہ بن حصن بن خذیفہ کا تکبر اور حماقت کی وجہ سے۔

سوال۱۰۰۵ : زمانۂ جاہلیت میں مرد و عورت کعبہ کا طواف کس حالت میں کرتے تھے؟

جواب۱۰۰۵ : برہنہ ہوکر۔

سوال۱۰۰۶ : ایامِ جاہلیت میں دو سالانہ میلے کہاں لگتے تھے؟

جواب۱۰۰۶ : بازارِ عکاظ اور ذوالمجاز میں۔

سوال۱۰۰۷ : عربوں کی باہمی عداوت کس درجہ پہونچ چکی تھی؟

جواب۱۰۰۷ : ذرا ذرا سی بات پر صدیوں جنگ کرتے رہتے تھے۔

سوال۱۰۰۸ : ان دو قبیلوں کا نام بتایئے جن کا باہم قتال جاری رہتا تھا؟

جواب۱۰۰۸ : قبیلہ نبی نضیر اور قبیلہ نبی قریظہ۔

سوال۱۰۰۹ : نبی ربیعہ اور کعب کے بت کا نام بتایئے؟

جواب۱۰۰۹ : رُضا۔

سوال۱۰۱۰ : عرب سائبہ کس اونٹنی کو کہتے ہیں؟

جواب۱۰۱۰ : بروایت بخاری و مسلم جس کو اپنے بتوں کے لیے آزاد چھوڑ دیا کرتے تھے؟

سوال۱۰۱۱ : عرب بحیرہ کس اونٹنی کو کہتے تھے؟

جوابا۱۰۱ : جس کا دودھ بتوں کے لیے مخصوص کر دیتے تھے۔

سوال۱۰۱۲ : زمانۂ جاہلیت کے لوگ سلام کس طرح کرتے تھے؟

جواب۱۰۱۲ : اَنعِمو صَباحاً تمہارا دن اچھا گذرے۔

سوال۱۰۱۳ : زمانۂ جاہلیت میں حاجیوں کو کھانا کھلانے کی خدمت کا فریضہ کون لوگ انجام دیتے تھے؟

جواب۱۰۱۳ : قریش کے لوگ۔

سوال۱۰۱۴ : دورِ جاہلیت کی شاعری کس طرح ہوتی تھی؟

جواب۱۰۱۴ : خاندانی تفاخر، اظہارِ عشق، حسن ومال کی تعریف۔

سوال۱۰۱۵ : ایامِ جاہلیت میں زم زم کی کھدائی کس نے کی؟

جواب۱۰۱۵ : حضرت عبدالمطلب اور ان کے بیٹوں نے۔

سوال۱۰۱۶ : عرب پہلے کس دین پر تھے؟

جواب۱۰۱۶ : دین ابراہیمی پر۔

سوال۱۰۱۷ : عرب ایامِ جاہلیت میں کن کن مہینوں کا احترام کرتے تھے؟

جواب۱۰۱۷ : ذوالقعدہ، ذوالحجہ، محرم الحرام کا۔

سوال۱۰۱۸ : زمانۂ جاہلیت میں عورتوں کی کیا حیثیت تھی؟

جواب۱۰۱۸ : فقط جائداد سمجھتے تھے باپ کی منکوحہ کو ورثہ سمجھ کر شادی کرلیتے تھے۔

سوال۱۰۱۹ : ایامِ جاہلیت کے سالانہ میلے میں کس بت کے قریب ہر طبقہ کے لوگ ایک دن اور ایک رات گذارتے تھے؟

جواب۱۰۱۹ : بوانہ نامی بت کے قریب۔

سوال۱۰۲۰ : آگ کی عبادت کا موَجد کون ہے؟

جواب۱۰۲۰ : زرتشت۔

سوال۱۰۲۱ : آگ کی عبادت کون سی قوم کرتی ہے؟

جواب۱۰۲۱ : پارسی۔



سوال۱۰۲۲ : قبیلۂ غطفان جس دیوی کی عبادت کرتے تھے اس کا نام بتائیے؟

جواب۱۰۲۲ : عزّیٰ۔

سوال۱۰۲۳ : قبیلۂ بنی شیبان کے لوگ کس بت کی پوجا کرتے تھے؟

جواب۱۰۲۳ : عزّیٰ کی۔

سوال۱۰۲۴ : فنیقی قوم کے سب سے بڑے دیوتا کا نام بتائیے؟

جواب۱۰۲۴ : بعل۔

سوال۱۰۲۵ : زمانۂ جاہلیت میں قوت مردانہ اور عشق ومحبت کا دیوتا کس بت کو سمجھا جاتا تھا؟

جواب۱۰۲۵ : وڈا نامی بُت کو۔

سوال۱۰۲۶ : قریش کے دو بڑے تجارتی موسم کو اللہ تعالیٰ نے قرآن حکیم میں کس نام سے ذکر فرمایا ہے؟

جواب۱۰۲۶ : رحلۃ الشتاء والصیف سے۔

سوال۱۰۲۷ : سواع نامی بت کی پوجا کس قبیلے کے لوگ کرتے تھے؟

جواب۱۰۲۷ : قبیلہ ہذیل کے لوگ۔

سوال۱۰۲۸ : یعوق بت کی عبادت کرنے والے قبیلہ کا نام بتائیے؟

جواب۱۰۲۸ : قبیلہ ہمدان۔

سوال۱۰۲۹ : آل ذوالکلاع کے دیوتا کا نام بتائیے؟

جواب۱۰۲۹ : نسر۔

سوال۱۰۳۰ : ایامِ جاہلیت میں طائف کے لوگ کس بت کی عبادت کرتے تھے؟

جواب۱۰۳۰ : لات کی۔

سوال۱۰۳۱ : ایامِ جاہلیت کے اس بت کا نام بتاؤ جو بغیر تراشے ہوئے پتھر کا تھا؟

جواب۱۰۳۱ : منات۔

سوال۱۰۳۲ : ایامِ جاہلیت میں صفا اور مروہ پر بت نصب تھے، ان کے نام بتائیے؟

جواب۱۰۳۲ : اساف و نائلہ۔

سوال۱۰۳۳ : ان دونوں مرد و عورت کا نام بتایئے جس نے کعبہ میں زنا کیا تھا اللہ تعالیٰ نے عبرت کے لئے دونوں کو پتھر بنادیا؟

جواب۱۰۳۳ : اساف اور نائلہ۔ قریش نے کعبہ کے باہر کھڑا کردیا تھا بعدہٗ لوگ عبادت کرنے لگے۔ (جمالِ مصطفٰے ج دوم صفحہ۸۳)

سوال۱۰۳۴ : ایامِ جاہلیت میں عرب کے لوگ فال کس چیز سے نکالتے تھے؟

جواب۱۰۳۴ : تیروں کے ذریعہ۔

سوال۱۰۳۵ : ایامِ جاہلیت میں یہودیوں کی کتنی بستیاں مدینہ میں آباد تھیں؟

جواب۱۰۳۵ : تین۔ نبوقینقاع، نبونضیر، نبوقریظہ۔

سوال۱۰۳۶ : وہ کون سا بت تھا جس کا احترام بیت اللہ کی طرح ہوتا تھا؟

جواب۱۰۳۶ : لات۔

## واقعۂ فیل

سوال۱۰۳۷ : واقعۂ فیل کے وقت حضرت عبدالمطلب نے ابرہہ سے نجات کیلئے دعاء کہاں مانگی تھی؟

جواب۱۰۳۷ : غارِ حرا میں۔

سوال۱۰۳۸ : واقعۂ فیل رحمتِ عالم ﷺ کی ولادتِ پاک سے کتنے دن قبل پیش آیا؟

جواب۱۰۳۸ : پچاس، یا پچپن دن قبل ۵۷۱ء میں اپریل کی ۲۷ تاریخ تھی

سوال۱۰۳۹ : ابرہہ اپنے لشکر کے ساتھ کعبہ ڈھانے آیا تھا بتایئے اس واقعہ کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۱۰۳۹ : واقعۂ فیل۔

سوال۱۰۴۰ : ابرہہ کے لشکر کے ہاتھیوں کی تعداد بتایئے؟

جواب۱۰۴۰ : نو یا تیرہ۔



سوال۱۰۴۱ : واقعۂ فیل کے وقت قریش کے سردار کون تھے؟

جواب۱۰۴۱ : حضرت عبدالمطلب۔

سوال۱۰۴۲ : ابابیل چڑیوں نے کس بادشاہ کو لشکر سمیت ہلاک کیا؟

جواب۱۰۴۲ : ابرہہ کو۔

سوال۱۰۴۳ : ابرہہ اور اس کی فوج کو ہلاک کرنے کے لئے ابابیل جو کنکریاں لائی تھیں ان کی جسامت کیا تھی؟

جواب۱۰۴۳ : مسور کے دانہ برابر۔

سوال۱۰۴۴ : ابرہہ کہاں کا بادشاہ تھا؟

جواب۱۰۴۴ : یمن اور حبشہ کا۔

سوال۱۰۴۵ : ابرہہ نے کعبہ کے مقابلے میں کنیسہ کہاں تعمیر کروایا تھا؟

جواب۱۰۴۵ : مقام صنعاء میں جو یمن کا دارالسلطنت تھا۔

سوال۱۰۴۶ : ابرہہ کے ہاتھیوں میں پیش رو ہاتھی کا نام بتایئے؟

جواب۱۰۴۶ : محمود۔

سوال۱۰۴۷ : ابرہہ کعبہ ڈھانے کے لئے جو لشکر لایا تھا اس کی تعداد کیا تھی؟

جواب۱۰۴۷ : ساٹھ ہزار ۶۰،۰۰۰۔

سوال۱۰۴۸ : ابرہہ حضرت عبدالمطلب کے اونٹوں کو ہنکالے گیا تھا بتایئے ان اونٹوں کی تعداد کیا تھی؟

جواب۱۰۴۸ : دوسو اونٹ۔

سوال۱۰۴۹ : وادیٔ فیل کہاں واقع ہے؟

جواب۱۰۴۹ : مزدلفہ میں۔

سوال۱۰۵۰ : کیا آپ کو معلوم ہے کہ ابابیل کنکریاں کس طرف سے لے کر آئے؟

جواب۱۰۵۰ : بحرِ احمر کی جانب سے۔

# میرے آقا سیّد الانبیاء ﷺ

سوال ۱۰۵۱ : رحمتِ دو جہاں ﷺ کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب ۱۰۵۱ : حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ۔

سوال ۱۰۵۲ : رحمتِ عالم ﷺ کہاں پیدا ہوئے؟

جواب ۱۰۵۲ : مکّہ شریف میں۔

سوال ۱۰۵۳ : آقا ﷺ کس تاریخ میں پیدا ہوئے؟

جواب ۱۰۵۳ : ربیع الاوّل شریف کی بارہ ۱۲ تاریخ۔ پیر کے دن، صبح صادق کے وقت۔

صبح طیبہ میں ہوئی بٹتا ہے باڑا نور کا
صدقہ لینے نور کا آیا ہے تارا نور کا

سوال ۱۰۵۴ : صبح صادق کسے کہتے ہیں؟

جواب ۱۰۵۴ : رات کا اخیر حصّہ اور دن شروع ہونے کا اوّل حصّہ۔

سوال ۱۰۵۵ : رحمتِ عالم ﷺ کی ولادتِ پاک کے دن انگریزی تاریخ کونسی تھی؟

جواب ۱۰۵۵ : ۲۰/اپریل ۵۷۱ء۔ بعض نے ۵۷۰ء بتایا ہے۔

سوال ۱۰۵۶ : رحمت عالم ﷺ کی ولادتِ مبارکہ جس گھر میں ہوئی وہ کس نام سے مشہور ہے؟

جواب ۱۰۵۶ : دار ابن یوسف کے نام سے۔ (فی التاریخ لابن کثیر ج ۱۲ ص ۲۵۸)

سوال ۱۰۵۷ : حضور ﷺ کے روئے مبارکہ کی تعریف کیجئے؟

جواب ۱۰۵۷ : جمالِ الٰہی کا آئینہ دار اور کسی قدر پُر گوشت تھا۔

اللہ اللہ وہ بچپنے کی پھبن!
اس خدا بھاتی صورت پہ لاکھوں سلام

سوال ۱۰۵۸ : سرورِ دو عالم ﷺ کی آنکھیں مبارکہ کیسی تھیں؟

جواب ۱۰۵۸ : بڑی اور قدرتِ الٰہی سے سرگیں پلکیں دراز تھیں آنکھوں کی سفیدی میں ایک باریک سرخ ڈورا تھا۔



جس طرف اٹھ گئیں دم میں دم آ گیا
اس نگاہِ عنایت پہ لاکھوں سلام

سوال ۱۰۵۹ : آقا ﷺ کے ابروئے مبارکہ کیسے تھے؟

جواب ۱۰۵۹ : دراز اور باریک، متصل اس قدر کہ دور سے ملی ہوئی معلوم ہوتی تھیں کمان کی طرح خمیدہ ان دونوں کے درمیان ایک رگ تھی جو غصّہ کے وقت حرکت میں آتیں تو سرخ ہوجاتیں۔

جن کے سجدے کو محرابِ کعبہ جھکی
ان بھوؤں کی لطافت پہ لاکھوں سلام

سوال ۱۰۶۰ : رحمت عالم ﷺ کی بینی اقدس یعنی ناک شریف کیسی تھی؟

جواب ۱۰۶۰ : خوبصورت اونچی اور پتلی تھی۔

نیچی آنکھوں کی شرم وحیا پر درود،
اونچی بینی کی رفعت پہ لاکھوں سلام

سوال ۱۰۶۱ : حضور ﷺ کی پیشانی مبارک کیسی تھی؟

جواب ۱۰۶۱ : کشادہ چمکدار تھی۔

جن کے ماتھے شفاعت کا سہرا رہا
اس جبینِ سعادت پہ لاکھوں سلام

سوال ۱۰۶۲ : حضور اقدس ﷺ کے گوشِ مبارک یعنی کان شریف کیسے تھے؟

جواب ۱۰۶۲ : مکمل، قوت سمع کا یہ عالم تھا کہ آسمانوں کے دروازوں کے کھلنے کی آواز بھی سماعت فرماتے تھے۔

دور و نزدیک کے سننے والے وہ کان
کانِ لعلِ کرامت پہ لاکھوں سلام

سوال ۱۰۶۳ : رحمتِ دو عالم ﷺ کا دہان مبارک کیسا تھا؟

جواب ۱۰۶۳ : چوڑا، ہموار، وندان مبارکہ کشادہ روشن اور تاباں تھے۔ جب کلام فرماتے تو نور نکلتا، تبسم فرماتے تو در و دیوار روشن ہوجاتے۔

وہ دہن جس کی ہر بات وحیِ خدا
چشمۂ علم وحکمت پہ لاکھوں سلام

سوال۱۰۶۴ : سرورِ دو عالم ﷺ کے لعابِ دہن کی تعریف کیجئے؟

جواب۱۰۶۴ : زخمی اور بیماروں کے لئے شفاء۔ شیریں اس قدر کہ کھارا پانی ہمیشہ کے لئے شیریں ہوجائے۔

جس سے کھاری کنویں شیریں جاں بنے
اس زلال حلاوت پہ لاکھوں سلام

سوال۱۰۶۵ : احمد مختار ﷺ کے زبان وکلام کی تعریف کیجئے؟

جواب۱۰۶۵ : افصح الخلق، شیریں کلام، ایسا معلوم ہوتا کہ موتیاں ٹپک رہی ہیں۔

جن کے دعوے تھے ہم ہی ہیں اہل زباں
سن کے قرآں زبانیں دبا کے چلے (مفتی اعظم)

ترے آگے یوں ہیں دبے لچے فصحا عرب کے بڑے بڑے
کوئی جانے منہ میں زباں نہیں نہیں بلکہ جسم میں جاں نہیں

سوال۱۰۶۶ : سیّد عالم ﷺ کی آواز شریف کیسی تھی؟

جواب۱۰۶۶ : تمام انبیائے کرام میں سب سے زیادہ خوبرو اور خوش آواز تھے۔

جس کے گچھے سے لچھے جھڑیں نور کے
ان ستاروں کی نزہت پہ لاکھوں سلام

سوال۱۰۶۷ : نبی دو عالم ﷺ کی گردن مبارک کیسی تھی؟

جواب۱۰۶۷ : بالکل صاف اور شفاف تمام لوگوں کی گردنوں سے زیادہ خوبصورت۔

دوش بردوش ہے جس سے شان شرف
ایسے شانوں کی شوکت پہ لاکھوں سلام

سوال۱۰۶۸ : پیارے آقا ﷺ کے دستِ مبارکہ کے بارے میں بتایئے؟

جواب۱۰۶۸ : کف و دست مبارکہ پُر گوشت، ریشم سے بھی زیادہ نرم تھے۔



ہاتھ جس سمت اٹھا غنی کردیا!
موجِ بحرِ سماحت پہ لاکھوں سلام

سوال۱۰۶۹ : میرے آقا ﷺ کا سر مبارک کیسا تھا؟

جواب۱۰۶۹ : قدرے بڑا جس پر بادل سایہ کیئے رہتے تھے۔

جس کے آگے سرِ سروراں خم رہیں
اس سر تاجِ رفعت پہ لاکھوں سلام

سوال۱۰۷۰ : ہمارے آقا ﷺ کا سینہ مبارکہ کیسا تھا؟

جواب۱۰۷۰ : کشادہ قلب شریف میں اسرارِ الٰہیہ و معارفِ ربّانیہ ودیعت تھے۔

دل سمجھ سے وراء ہے مگر یوں کہوں
غنچۂ راز وحدت پہ لاکھوں سلام

سوال۱۰۷۱ : رحمتِ دو عالم ﷺ کے شکم مبارک کے بارے میں بتایئے؟

جواب۱۰۷۱ : شکم مبارک اور سینہ ہموار تھے۔

رفع ذکر جلالت پہ ارفع درود
شرح صدر صدارت پہ لاکھوں سلام

سوال۱۰۷۲ : حضور اکرم ﷺ کی پشت مبارکہ کیسی تھی؟

جواب۱۰۷۲ : صاف اور سفید گویا پگھلائی ہوئی چاندی۔

سوال۱۰۷۳ : آقا ﷺ کے دونوں شانوں کے درمیان مہر نبوت تھی بتایئے یہ مہر نبوت کس نے لگائی تھی؟

جواب۱۰۷۳ : جنت کے داروغۂ رضوان نے۔

سوال۱۰۷۴ : سرور کائنات ﷺ کی مہر نبوت کے بارے میں بتایئے؟

جواب۱۰۷۴ : دونوں شانوں کے درمیان ایک نورانی گوشت کا ٹکڑا جو باقی اجزا سے ابھرا ہوا تھا۔

مہر چرخ نبوت پہ روشن درود
گل باغ رسالت پہ لاکھوں سلام

سوال۱۰۷۵ : پائے اقدس رسول اکرم ﷺ کس طرح تھے؟

جواب۱۰۷۵ : پُر گوشت ایسے کہ کسی انسان کے نہ تھے نرم اور صاف وشفاف ایسے کہ پانی کا قطرہ نہ ٹھہرتا تھا۔

کھائی قرآں نے خاکِ گذر کی قسم
اس کفِ پا کی حرمت پہ لاکھوں سلام

سوال۱۰۷۶ : نبیِ پاک ﷺ کا قد ناز کیسا تھا؟

جواب۱۰۷۶ : نہ بہت دراز نہ کوتاہ، میانہ قد مائل بہ درازی مگر جب لوگوں میں ہوتے تو سب میں بلند اور سرفراز ہوتے۔

طائرانِ قدس جن کی ہیں قمریاں
اس سہی سرو قامت پہ لاکھوں سلام
ترا قد تو نادرِ دہر ہے کوئی مثل ہو تو مثال دے
نہیں گل کے پودوں میں ڈالیاں کہ چمن میں سروِ چماں نہیں

سوال۱۰۷۷ : سلطانِ دارین ﷺ کے موئے مبارک کی تعریف کیجئے؟

جواب۱۰۷۷ : نہ بہت گھنگریالے نہ بالکل سیدھے بلکہ دو قسم کے بالوں میں سے درمیانہ۔

وہ کرم کی گھٹا گیسوئے مشک سا
لکۂ ابر رافت پہ لاکھوں سلام

سوال۱۰۷۸ : مالکِ انس وجاں ﷺ کے لباسِ مبارک کیسے تھے؟

جواب۱۰۷۸ : عام لباس چادر قمیص اور تہبند، یمنی چادریں زیادہ پسند تھیں۔

سیدھی سیدھی روش پہ کروروں درود
سادی سادی طبیعت پہ لاکھوں سلام

سوال۱۰۷۹ : رحمتِ عالم ﷺ کے عمامہ شریف کے متعلق بتایئے؟

جواب۱۰۷۹ : سبز اور سیاہ رنگ کا اکثر عمامہ پہنتے تھے اور شملہ کبھی چھوڑتے کبھی نہ چھوڑتے تھے۔



سوال۱۰۸۰ : آقا ﷺ کا رنگ مبارک کیسا تھا؟

جواب۱۰۸۰ : ابیض الملیح گویا چاندنی بکھری ہو، سرخ اور سپید۔

بے سہیم وقسیم وعدیل ومثیل ☆ جوہرِ فردِ عزت پہ لاکھوں سلام
وہ کمالِ حسنِ حضور ہے کہ گمانِ نقص جہاں نہیں
یہی پھول خار سے دور ہے یہی شمع ہے کہ دھواں نہیں

سوال۱۰۸۱ : حضور ﷺ کا گھریلو سامان بتایئے؟

جواب۱۰۸۱ : ایک چٹائی، جس سے جسم پر نشانات اُبھر آتے تھے۔ اس کے علاوہ بستر، لحاف، تکیہ، رومال، بستر کی چادر۔

سلام اُس پر کہ جس کے گھر میں چاندی تھی نہ سونا تھا
سلام اُس پر کہ ٹوٹا بوریا جس کا بچھونا تھا

سوال۱۰۸۲ : رسول اکرم ﷺ کے نعلینِ مبارک کے بارے میں بتایئے؟

جواب۱۰۸۲ : بیماروں کے لیے شفاء، مایوس اور بیکس کے لیے اُمید اور امن کا پیغام۔ نعلینِ پاک کی شکل چپل کے مشابہ تھی۔

جو سر پہ رکھنے کو مل جائے نعلِ پاکِ حضور
تو کہیں گے کہ ہاں تاجدار ہم بھی ہیں

سوال۱۰۸۳ : آقا ﷺ کی طاقت وقوت کے بارے میں بتایئے؟

جواب۱۰۸۳ : آپ ﷺ چالیس جنتی مردوں کے برابر طاقت رکھتے تھے۔

جس کو بارِ دو عالم کی پروا نہیں
ایسے بازو کی قوت پہ لاکھوں سلام

سوال۱۰۸۴ : رحمتِ دو عالم ﷺ کی رفتار کیسی تھی؟

جواب۱۰۸۴ : آپ ﷺ جب چلتے تو قدمِ مبارک پورا نہ اُٹھاتے، سبک روی ایسی کہ گویا زمین خود سمٹتی چلی آرہی ہو۔

کھائی قرآں نے خاکِ گذر کی قسم
اُس کفِ پا کی حرمت پہ لاکھوں سلام

سوال۱۰۸۵ : رسول اکرم ﷺ کے پسینہ کے بارے میں بتائیے؟

جواب۱۰۸۵ : خوشبودار اور پاکیزہ۔

واللہ جو مل جائے ترے گل کا پسینہ
مانگے نہ کبھی عطر نہ پھر چاہے دلہن پھول

سوال۱۰۸۶ : تاجدارِ مدینہ ﷺ کی حیا شریف کے بارے میں بتائیے؟

جواب۱۰۸۶ : کسی شخص کو ٹکٹکی باندھ کر نہ دیکھتے اور فرماتے کہ حیا ایمان کا حصہ ہے۔

نیچی آنکھوں کی شرم و حیا پر درود
اونچی بینی کی رفعت پہ لاکھوں سلام

سوال۱۰۸۷ : سرورِ دو جہاں ﷺ کی خشیت کے بارے میں بتائیے؟

جواب۱۰۸۷ : آپ خود ہی فرماتے ہیں کہ میں تم سب سے زیادہ اللہ تعالیٰ سے ڈرنے والا ہوں۔

سوال۱۰۸۸ : آقا صلی اللہ علیہ وسلم کی غذا کے متعلق بتائیے؟

جواب۱۰۸۸ : بہت کم، پیٹ بھر کبھی کھانا نہ کھایا۔ اکثر جَو کی سوکھی روٹی ثرید بنا کر تناول فرماتے۔

کُل جہاں مِلک اور جَو کی روٹی غذا ☆ اس شکم کی قناعت پہ لاکھوں سلام

سوال۱۰۸۹ : حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہنسی کس طرح فرماتے تھے؟

جواب۱۰۸۹ : قہقہہ کبھی نہ لگاتے تبسم فرماتے جس سے تاریکی میں روشنی پھیل جاتی۔

جس کی تسکیں سے روتے ہوئے ہنس پڑیں ☆ اُس تبسم کی عادت پہ لاکھوں سلام

سوال۱۰۹۰ : رحمتِ دو عالم ﷺ کی گریہ وزاری کیسی تھی؟

جواب۱۰۹۰ : آنکھیں ڈبڈبا جاتیں آنسو بہنا شروع ہو جاتے۔

اللہ کیا جہنم اب بھی نہ سرد ہوگا ☆ رو رو کے مصطفیٰ نے دریا بہا دیئے ہیں

سوال۱۰۹۱ : آقا صلی اللہ علیہ وسلم کو کونسی سبزی زیادہ مرغوب تھی؟

جواب۱۰۹۱ : کدّو کی۔



سوال۱۰۹۲ : فخرِ دو عالم ﷺ کے والد مکرم کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۱۰۹۲ : حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ۔

سوال۱۰۹۳ : رحمتِ دو جہاں ﷺ کی والدہ ماجدہ کا اسم گرامی کیا ہے؟

جواب۱۰۹۳ : حضرت آمنہ رضی اللہ عنہا۔

سوال۱۰۹۴ : رحمتِ عالم ﷺ کے والد مکرم کی شادی کس عمر میں ہوئی؟

جواب۱۰۹۴ : سترہ ۱۷ سال کی عمر میں۔

سوال۱۰۹۵ : آقا ﷺ کے دادا کا نام بتائیے؟

جواب۱۰۹۵ : حضرت عبدالمطلب۔

سوال۱۰۹۶ : سرورِ دو عالم ﷺ کے پردادا کا نام بتائیے؟

جواب۱۰۹۶ : ہاشم بن عبد مناف۔

سوال۱۰۹۷ : حضور ﷺ کے چوتھے دادا کا نام بتائیے؟

جواب۱۰۹۷ : عبد مناف۔

سوال۱۰۹۸ : سرکارِ دو عالم ﷺ کے کن دادا کے یہاں جُڑواں لڑکے پیدا ہوئے تھے؟

جواب۱۰۹۸ : عبد مناف کے یہاں۔

سوال۱۰۹۹ : والد کے انتقال کے بعد آقا ﷺ کی پرورش کس نے کی؟

جواب۱۰۹۹ : آپ کے دادا حضرت عبدالمطلب نے کی۔

سوال۱۱۰۰ : آقا ﷺ کے عقیقہ میں دادا نے کیا ذبح کیا تھا؟

جواب۱۱۰۰ : ایک دنبہ۔

سوال۱۱۰۱ : آپ ﷺ کے دادا عبدالمطلب کا جب انتقال ہوا تو انگریزی کون سا سن تھا؟

جواب۱۱۰۱ : ۵۷۸ء۔

سوال۱۱۰۲ : حضور ﷺ کے پردادا ہاشم کا اصل نام کیا تھا؟

جواب۱۱۰۲ : عمرو۔

سوال۱۱۰۳ : دادا عبدالمطلب کے وصال کے بعد سرورِ دو عالم ﷺ کس کی کفالت میں رہے؟

جواب۱۱۰۳ : اپنے چچا ابوطالب کے۔

سوال۱۱۰۴ : حضرت ابو طالب کے ایمان کے بارے میں بتایئے؟

جواب۱۱۰۴ : حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے بقول ایمان لائے تھے نبوت کے دسویں سال سفر ہجرت سے قبل مگر خاموشی ہے۔ (ضیاء النبی دوم صفحہ ۲۴۷)

سوال۱۱۰۵ : بارہ سال کی عمر میں جب حضور ﷺ نے ابوطالب کے ہمراہ شام کی طرف پہلا سفر کیا تو سن عیسوی کیا تھا؟

جواب۱۱۰۵ : ۵۸۲ء۔

سوال۱۱۰۶ : سرکار ﷺ بحیثیت تاجر حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا مال تجارت لیکر شام کی طرف کس سنہ عیسوی میں روانہ ہوئے؟

جواب۱۱۰۶ : اپریل ۵۹۵ء۔

سوال۱۱۰۷ : آقا ﷺ کے نانا کا نام بتایئے؟

جواب۱۱۰۷ : وہب بن عبدالمناف۔

سوال۱۱۰۸ : سرکارِ دوعالم ﷺ کی نانی کا نام بتایئے؟

جواب۱۱۰۸ : برّہ بنت عبدالعزّیٰ۔

سوال۱۱۰۹ : مطعم الطیر کس کا لقب تھا؟

جواب۱۱۰۹ : حضرت عبدالمطلب کا۔

سوال۱۱۱۰ : حضور اکرم ﷺ کی دادی کا نام بتایئے؟

جواب۱۱۱۰ : فاطمہ بنت عمرو بن عائذ۔

سوال۱۱۱۱ : رحمتِ عالم ﷺ کی کنیت کیا تھی؟

جواب۱۱۱۱ : ابوالقاسم۔

سوال۱۱۱۲ : آقا ﷺ کی کنیت ابوابراہیم کس نے رکھا؟



جواب۱۱۱۲ : حضرت جبرئیل علیہ السلام نے۔

سوال۱۱۱۳ : سرکارِ دوعالم ﷺ نے سب سے پہلے کس کا دودھ نوش فرمایا؟

جواب۱۱۱۳ : اپنی والدہ ماجدہ حضرت آمنہ رضی اللہ عنہا کا۔

سوال۱۱۱۴ : حضور اکرم ﷺ نے اپنی والدہ ماجدہ کے بعد کس خاتون کا دودھ نوش فرمایا؟

جواب۱۱۱۴ : ابولہب کی باندی ثُوَیبَہ کا۔

سوال۱۱۱۵ : حضرت حلیمہ سعدیہ رضی اللہ عنہا حضور ﷺ کی کون تھیں؟

جواب۱۱۱۵ : رحمت عالم ﷺ کی رضاعی ماں تھیں۔

ناز کر تو اے حلیمہ سرورِ کونین پر!
گر لگی اچھی تو تیری جھوپڑی اچھی لگی

سوال۱۱۱۶ : حضرت حلیمہ سعدیہ رضی اللہ عنہا کے شوہر کا کیا نام تھا؟

جواب۱۱۱۶ : حارث بن عبدالعزّیٰ۔

سوال۱۱۱۷ : حضرت عبدالمطلب کے انتقال کے وقت حضور ﷺ کی کیا عمر تھی؟

جواب۱۱۱۷ : آپ آٹھ سال کے تھے۔

سوال۱۱۱۸ : سرورِ عالم ﷺ کی رضاعی بہنوں کے نام بتا سکتے ہیں؟

جواب۱۱۱۸ : شیماء، انیسہ۔

سوال۱۱۱۹ : حضرت سیدہ آمنہ رضی اللہ عنہا کا وصال کہاں ہوا؟

جواب۱۱۱۹ : مقامِ ابواء میں اور وہیں مدفون ہیں۔ (ابواء ایک گاؤں کا نام ہے) مگر افسوس سعودی حکومت نے آپ کی قبرِ انور کو بلڈوزر سے مسمار کر دیا۔

سوال۱۱۲۰ : حضور اکرم ﷺ کے خاندان کا نام بتایئے؟

جواب۱۱۲۰ : بنی ہاشم۔

سوال۱۱۲۱ : حضور اکرم ﷺ نے پہلا سفر کس کے ساتھ کیا؟

جواب۱۱۲۱ : اپنی والدہ ماجدہ کے ساتھ۔

سوال ۱۱۲۲ : رحمتِ عالم ﷺ نے پہلا سفر اپنی والدہ کے ساتھ کس عمر میں کیا؟
جوب ۱۱۲۲ : پانچ یا چھ سال کی عمر میں۔
سوال ۱۱۲۳ : آقا ﷺ نے پہلا سفر کہاں کے لئے کیا تھا؟
جوب ۱۱۲۳ : مقامِ ابواء کے لئے۔
سوال ۱۱۲۴ : رحمتِ عالم ﷺ کے چچاؤں کے نام بتایئے؟
جوب ۱۱۲۴ : الحارث، ابوطالب نام عبدمناف تھا، زبیر کنیت ابوالحارث تھی، حمزۂ ابولہب نام عبدالعزیٰ تھا، غیداق، مقوم، ضرار، عباس، قشم، وعبدالکعبہ حجل نام مغیرہ تھا۔
نوٹ : ابن ہشام نے دس ہی بتایا ہے یعنی غیداق اور قشم کو چھوڑ دیا ہے۔
سوال ۱۱۲۵ : رحمتِ عالم ﷺ کے چچاؤں میں کون کون ایمان لائے؟
جوب ۱۱۲۵ : حضرت امیر حمزہ، حضرت عباس رضی اللہ عنہما۔
سوال ۱۱۲۶ : سرورِ کائنات ﷺ کی پھوپھیوں کے نام بتایئے؟
جوب ۱۱۲۶ : عاتکہ، اسمیہ، البیضا کنیت ام حکیم تھی، برہ، صفیہ، اروٰی۔
سوال ۱۱۲۷ : آقا ﷺ کی پھوپھیوں میں اسلام کس نے قبول کیا؟
جوب ۱۱۲۷ : حضرت صفیہ جو حضرت زبیر کی والدہ تھیں (رضی اللہ عنہما) اور بعض نے اروی کو بھی بتایا ہے۔
سوال ۱۱۲۸ : رحمتِ عالم ﷺ کی کون پھوپھی بہت اچھا شعر کہتی تھیں؟
جوب ۱۱۲۸ : حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا۔
سوال ۱۱۲۹ : حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا نے کس جنگ کے موقع پر ایک یہودی کو قتل کیا تھا؟
جوب ۱۱۲۹ : جنگِ خندق کے موقع پر۔
سوال ۱۱۳۰ : رحمتِ عالم ﷺ کی باندیوں کے اسمائے گرامی بتایئے؟
جوب ۱۱۳۰ : ریحان، قریظہ، زنیب بنت جحش، ماریہ قبطیہ رضی اللہ عنہن۔
سوال ۱۱۳۱ : آقا ﷺ کے والد مکرم نے کس عمر میں انتقال فرمایا؟



جوب ۱۱۳۱ : پچیس سال کی عمر میں۔
سوال ۱۱۳۲ : آقا ﷺ اپنے والد گرامی کے انتقال کے وقت کتنے سال کے تھے؟
جوب ۱۱۳۲ : آپ ماں کے شکم میں تھے۔
سوال ۱۱۳۳ : حضور ﷺ اپنی والدہ ماجدہ کے انتقال کے وقت کتنے سال کے تھے؟
جوب ۱۱۳۳ : چھ سال کے۔
سوال ۱۱۳۴ : آقا ﷺ کی والدہ ماجدہ حضرت آمنہ رضی اللہ عنہا کا تعلق قریش کے کس خاندان سے تھا؟
جوب ۱۱۳۴ : بنوزہرہ سے۔
سوال ۱۱۳۵ : ان خواتین کے اسمائے گرامی بتایئے جنہوں نے آقا ﷺ کو دودھ پلایا ہے؟
جوب ۱۱۳۵ : حضرت آمنہ، حضرت حلیمہ سعدیہ، حضرت ثویبہ، خولہ بنت منذر، ام ایمن اور بنی سعد کی ایک اور خاتون ہیں لیکن حضرت حلیمہ سعدیہ کو یہ شرف زیادہ حاصل ہوا (رضی اللہ عنہن)۔ (ضیاء النبی دوم صفحہ ۶۵)
سوال ۱۱۳۶ : حضور ﷺ کے کون سے چچا سب سے آخر میں ایمان لائے؟
جوب ۱۱۳۶ : حضرت عباس رضی اللہ عنہٗ۔
سوال ۱۱۳۷ : سرکار ﷺ کے کون سے چچا ہیں جو مشرکین کو ایذاء رسانی سے روکتے رہے مگر خود ایمان نہ لائے؟
جوب ۱۱۳۷ : ابوطالب۔
سوال ۱۱۳۸ : آقا ﷺ کے اس چچا کا نام بتاؤ جو اسلام کا بہت بڑا دشمن تھا؟
جوب ۱۱۳۸ : ابولہب۔
سوال ۱۱۳۹ : آقا ﷺ کا تعلق کس قبیلہ سے تھا؟
جوب ۱۱۳۹ : قبیلۂ قریش سے۔
سوال ۱۱۴۰ : رحمتِ عالم ﷺ نے چچا ابوطالب کے ساتھ ملک شام کا سفر کس عمر میں فرمایا تھا؟

جوب۱۱۴۰ : بارہ سال کی عمر میں۔

سوال۱۱۴۱ : ابولہب کو رسولِ اکرم ﷺ کی ولادت پاک کی خوشخبری کس نے سنائی؟

جوب۱۱۴۱ : ابولہب کی باندی ثُوَیبہ نے۔

سوال۱۱۴۲ : آقا ﷺ کس کا مال لیکر تجارت کے لیے جاتے تھے؟

جوب۱۱۴۲ : حضرت خدیجہ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کا۔

سوال۱۱۴۳ : حضور ﷺ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کا مالِ تجارت لیکر ملک شام کب روانہ ہوئے؟

جوب۱۱۴۳ : ۱۶ر ذوالحجہ کو۔ (ضیاء النبی دوم صفحہ ۱۲۸)

سوال۱۱۴۴ : حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کا مالِ تجارت لیکر جب ملک شام تشریف لے گئے تو بصریٰ کے مقام پر جس راہب سے ملاقات ہوئی اس کا نام بتاؤ؟

جوب۱۱۴۴ : نَسطُورا جو آپ پر ایمان لایا۔ (ضیاء النبی دوم صفحہ ۹۰۸)

سوال۱۱۴۵ : حضور ﷺ کے رضاعی باپ کا نام بتایئے؟

جوب۱۱۴۵ : حارث۔ (شاہنامہ اوّل)

سوال۱۱۴۶ : اللہ تعالیٰ نے سب سے پہلے کس کے نور کو پیدا فرمایا؟

جوب۱۱۴۶ : حضور ﷺ کے نور کو۔

سوال۱۱۴۷ : اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم علیہ السلام کی تخلیق سے کتنے ہزار سال قبل حضور ﷺ کا نام اپنے نام کے ساتھ لکھا؟

جوب۱۱۴۷ : دو ہزار سال قبل۔

محمد مظہر کامل ہیں حق کی شان عزت کا!
نظر آتا ہے اس کثرت میں کچھ انداز وحدت کا

سوال۱۱۴۸ : رحمتِ دو جہاں ﷺ کا خمیر کہاں کی مٹی سے تیار ہوا تھا؟

جوب۱۱۴۸ : مکّہ کی مٹی سے جہاں کعبہ مکرمہ ہے جو زمین کا مرکز ہے۔

سوال۱۱۴۹ : اللہ تعالیٰ نے مخلوق کو پیدا کرنا چاہا تو سب سے پہلے کیا پیدا فرمایا؟



جوب۱۱۴۹ : اپنے نور سے حقیقتِ محمدی ﷺ کو۔

یہی ہے اصل عالم مادۂ ایجاد خلقت کا
یہاں وحدت میں برپا ہے عجب ہنگامہ کثرت کا

سوال۱۱۵۰ : وہ کس چیز کا درخت تھا جس کے نیچے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بعد حضور ﷺ ٹھہرے؟

جوب۱۱۵۰ : بیر کا درخت تھا جو ملکِ شام کے راستے پر واقع تھا۔

سوال۱۱۵۱ : اس راہب کا نام بتایئے جس نے آقا ﷺ کو پہچان کر ابوطالب سے واپس ہونے کی درخواست کی تھی؟

جوب۱۱۵۱ : جرجیس بُحیرہ راہب۔ (ضیاء النبی دوم صفحہ ۱۰۸)

سوال۱۱۵۲ : ظہورِ نبوت سے قبل آقا ﷺ کو قریش کن ناموں سے پکارتے تھے؟

جوب۱۱۵۲ : امین اور صادق سے۔

سوال۱۱۵۳ : بوقتِ ولادت، رحمتِ عالم ﷺ نے جس مکان کو زینت بخشی وہ مکان مکّہ میں کس جگہ واقع ہے؟

جوب۱۱۵۳ : جبلِ ابوقبیس کے دامن میں محلّہ شوق اللیل نامی گلی کے اندر۔

سوال۱۱۵۴ : معاہدہ حلف الفضول کن کے درمیان کہاں ہوا؟

جوب۱۱۵۴ : ابن جدعان کے مکان پر بنو ہاشم زہرہ اور تمیم کے درمیان۔

سوال۱۱۵۵ : معاہدہ حلف الفضول کب ہوا؟

جوب۱۱۵۵ : ۵۹۰ء۔

سوال۱۱۵۶ : مقامِ ابواء میں حضرت آمنہ رضی اللہ عنہا کا وصال کس سنہ عیسوی میں ہوا؟

جوب۱۱۵۶ : ۵۷۶ء۔

سوال۱۱۵۷ : سرکار ﷺ حلیمہ سعدیہ کے سپرد کب کیئے گئے؟

جوب۱۱۵۷ : ۵۷۱ء میں۔

سوال۱۱۵۸ : سرکار ﷺ نے حربِ فجار میں پہلی بار شرکت کی، بتایئے یہ جنگ کن قبائل کے درمیان ہوئی تھی؟

جواب ۱۱۵۸ : کنانہ، عجز اور ہوازن کے درمیان ۵۸۶ء میں۔

سوال ۱۱۵۹ : حضور علیہ السلام کے رضاعی بھائی بہنوں کی تعداد کیا تھی؟

جواب ۱۱۵۹ : چار(۴)۔

سوال ۱۱۶۰ : نبیِ پاک صلی اللہ علیہ وسلم کا اسم پاک **احمد** رکھنے کی بشارت خواب میں کس کو ہوئی؟

جواب ۱۱۶۰ : حضرت آمنہ رضی اللہ عنہا کو۔

سوال ۱۱۶۱ : سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا اسمِ پاک **محمد** کس نے رکھا؟

جواب ۱۱۶۱ : آپ کے دادا عبدالمطلب نے۔

سوال ۱۱۶۲ : حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے جدِ امجد کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب ۱۱۶۲ : حضرت ابراہیم علیہ السلام۔

سوال ۱۱۶۳ : حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی پھوپھی حضرت صفیہ بنت عبدالمطلب رضی اللہ عنہا کی قبر کہاں واقع ہے؟

جواب ۱۱۶۳ : بابِ بقیع کے باہر شہر پناہ کے درمیان۔

سوال ۱۱۶۴ : رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی شادی جنت میں دنیا کی کن عورتوں سے ہوگی؟

جواب ۱۱۶۴ : حضرت مریم بنت عمران، حضرت آسیہ (فرعون کی بیوی)، حضرت موسیٰ علیہ السلام کی بہن کلثوم سے جنھوں نے موسیٰ علیہ السلام کو دودھ پلانے والی دایا کی طرف فرعون کی رہنمائی کی تھی۔ رضوان اللہ عنھن۔

(حاشیہ جلالین ج دوم۔ صفحہ ۳۲۷ پ ۲۰)

سوال ۱۱۶۵ : آقا صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت جبرئیل علیہ السلام کو کتنی دفعہ اور کہاں اصل صورت میں دیکھا؟

جواب ۱۱۶۵ : چار دفعہ (۱) غار حراء میں (۲) معراج میں سدرۃ المنتہیٰ پر (۳) مکہ میں قیام اجیاد پر اعلانِ نبوت سے قبل (۴) حضرت امیر حمزہ رضی اللہ عنہ کی خواہش پر کعبہ کی چھت پر۔

سوال ۱۱۶۶ : رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا سینۂ مبارک کس فرشتے نے چاک کیا؟



جواب ۱۱۶۶ : حضرت جبرئیل علیہ السلام نے۔

سوال ۱۱۶۷ : آقا صلی اللہ علیہ وسلم کا سینہ کتنی بار چاک ہوا اور کہاں؟

جواب ۱۱۶۷ : چار مرتبہ: (۱) ۳ سال کی عمر میں ایامِ طفولیت میں (۲) بعمر دس سال جنگل میں (۳) غارِ حرا میں (۴) معراج کی رات حضرت امّ ہانی رضی اللہ عنہا کے یہاں۔

سوال ۱۱۶۸ : آقا صلی اللہ علیہ وسلم عیدین کی نماز میں کون سی سورتیں تلاوت فرماتے تھے؟

جواب ۱۱۶۸ : سورۃ الاعلیٰ، اور سورۃ الغاشیہ۔

سوال ۱۱۶۹ : رحمت عالم صلی اللہ علیہ وسلم نمازِ وتر میں قرآن پاک کی کون کون سی سورتیں اکثر تلاوت فرماتے تھے؟

جواب ۱۱۶۹ : سورۃ الاعلیٰ، سورۃ الکفرون، سورۃ الاخلاص۔

سوال ۱۱۷۰ : آقا صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا ابوطالب کا انتقال کب ہوا؟

جواب ۱۱۷۰ : ۱۰ سنہ نبوت میں۔

سوال ۱۱۷۱ : حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کس بادشاہ کے عہدِ حکومت میں پیدا ہوئے؟

جواب ۱۱۷۱ : نوشیرواں کے عہد میں۔

سوال ۱۱۷۲ : رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے دادا کا اصل نام بتایئے؟

جواب ۱۱۷۲ : عامر۔

سوال ۱۱۷۳ : حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے نامِ پاک کے ساتھ سب سے پہلے صلی اللہ علیہ وسلم کس نے لکھا؟

جواب ۱۱۷۳ : ابی بن کعب نے (رضی اللہ عنہ)۔

سوال ۱۱۷۴ : حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ان چچازاد بھائی کا نام بتایئے جنھوں نے زمانۂ جہالت میں سچی عیسائیت قبول کیا تھا؟

جواب ۱۱۷۴ : ورقہ بن نوفل۔

سوال ۱۱۷۵ : حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر پچاس آیتیں ایک ہی وقت میں کس جگہ پر نازل ہوئی تھیں؟

جواب ۱۱۷۵ : منیٰ کے غار میں۔

سوال ۱۱۷۶ : آقا علیہ السلام نے کس دن کو یومِ حرام فرمایا؟

جواب ۱۱۷۶ : حجۃ الوداع کو۔

سوال ۱۱۷۷ : اگر کوئی صحابی یا گھر کا فرد آقا علیہ السلام کو یاد کرتا تو کس انداز میں جواب مرحمت فرماتے؟

جواب ۱۱۷۷ : لبیک (حاضر ہوں) فرمایا کرتے۔

سوال ۱۱۷۸ : حضورِ اکرم علیہ السلام کا اسمِ گرامی قرآن مجید میں کتنی بار آیا ہے؟

جواب ۱۱۷۸ : اسم محمد چار بار، اسم احمد ایک بار (علیہ السلام)۔

سوال ۱۱۷۹ : آقا علیہ السلام نے اپنی والدہ کے علاوہ کن خوش نصیب خواتین کو میری ماں فرمایا ہے؟

جواب ۱۱۷۹ : حضرت حلیمہ سعدیہ، حضرت امّ ایمن جو آپ کی والدہ کی لونڈی تھیں، حضرت فاطمہ اسد زوجۂ ابوطالب (والدہ حضرت علی) رضی اللہ عنہم کو۔

سوال ۱۱۸۰ : رسول اللہ علیہ السلام یا صباحاہ، کس مقام پر کھڑے ہو کر پکارا کرتے تھے؟

جواب ۱۱۸۰ : کوہِ صفا پر۔

سوال ۱۱۸۱ : آقا علیہ السلام کی والدہ ماجدہ کا انتقال مکہ اور مدینہ کے درمیان مقامِ ابواء میں ہوا تھا اس وقت آپ کی عمر مبارک صرف چھ سال کی تھی کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ ابواء سے آپ کو مکہ مکرمہ کون لایا؟

جواب ۱۱۸۱ : آپ کی والدہ ماجدہ کی کنیز حضرت امّ ایمن (رضی اللہ عنہا)، جو اس سفر میں آپ کے ساتھ تھیں۔

سوال ۱۱۸۲ : سرور عالم علیہ السلام نے اپنی کمسنی میں سب سے پہلے کس امن معاہدے میں شرکت کی تھی؟

جواب ۱۱۸۲ : حلف الفضول میں۔

سوال ۱۱۸۳ : آقا علیہ السلام کا اسمِ گرامی قرآن مجید میں کس سورت اور آیت میں سب سے پہلے آیا ہے؟



جواب ۱۱۸۳ : سورہ آل عمران آیت نمبر ۱۴۴ میں۔

سوال ۱۱۸۴ : آقا علیہ السلام نے خفیہ تبلیغ کتنے سال تک جاری رکھی؟

جواب ۱۱۸۴ : تقریباً تین سال تک۔

سوال ۱۱۸۵ : ان میلوں اور بازاروں کے نام بتائیے جہاں آقا علیہ السلام خفیہ تبلیغ کے لیے جایا کرتے تھے؟

جواب ۱۱۸۵ : عکاظ، ذی المجاز، ذالمجنۃ، یعییہ۔

سوال ۱۱۸۶ : آقا علیہ السلام کی تعلیمات کیا تھیں؟

جواب ۱۱۸۶ : قرآن مجید کے فرمودات۔

سوال ۱۱۸۷ : رحمتِ عالم علیہ السلام کے اخلاق وسیرت کیسے تھے؟

جواب ۱۱۸۷ : قرآن مجید کی تفسیر اور اس کا عملی نمونہ۔

سوال ۱۱۸۸ : قرآن مجید میں آقا علیہ السلام کو یاایھاالنبی کہہ کر کتنی بار خطاب کیا گیا ہے؟

جواب ۱۱۸۸ : تیرہ ۱۳ بار۔

سوال ۱۱۸۹ : جب کافروں کے دباؤ سے تنگ آکر آقا علیہ السلام کے چچا ابوطالب نے کہا کہ بھتیجے بت پرستی کا ردّ نہ کیا کرو ورنہ میں بھی تمہارا ساتھ نہ دے سکوں گا۔ تو آپ نے کیا فرمایا؟

جواب ۱۱۸۹ : چچا جان، اگر لوگ میرے داہنے ہاتھ میں سورج اور بائیں ہاتھ پر چاند لاکر رکھ دیں تب بھی میں اپنے کام سے نہ ہٹوں گا۔

سوال ۱۱۹۰ : حضرت ابوطالب کے پاس جو نمائندہ وفد گیا تھا اُن کے نام بتائیے؟

جواب ۱۱۹۰ : عتبہ، شیبہ، پسرانِ ربیعہ، ابوسفیان بن حرب بنی امیہ، ابوالبختری، العاص بن ہشام، الاسود بن مطلب، ابوجہل، ولید بن مغیرہ، نبیہ، منبہ، پسرانِ حجاج بن عامر، عاص بن وائل۔ (ضیاء النبی دوّم ص ۲۷۳)

سوال ۱۱۹۱ : اس مشہور کافر کا نام بتایئے جو بڑا عقل منداور قریش کا نمائندہ تصور کیا جاتا تھا حضور کی بارگاہ میں اس غرض سے حاضر ہوا تھا کہ آپ کو اسلام کی تبلیغ سے روک سکے لیکن قرآن کی آیات سن کر اس قدر مسحور ہو گیا کہ ناکام واپس چلا گیا؟

جواب ۱۱۹۱ : عتبہ۔

سوال ۱۱۹۲ : حضور ﷺ نے جب اعلانیہ تبلیغ کے لیے اپنے خاندان کی دعوت کی اور فرمایا بتاؤ تم میں سے کون میرا ساتھ دے گا تو کس نے بے دھڑک کہہ دیا تھا کہ یارسول اللہ ﷺ میں آپ کا ساتھ دوں گا؟

جواب ۱۱۹۲ : حضرت علی بن ابی طالب کرم اللہ وجہہ نے۔

سوال ۱۱۹۳ : عام الوفود (وفود کے آنے کا سال) میں سب سے پہلے کون سا وفد حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا تھا؟

جواب ۱۱۹۳ : قبیلہ مزینہ کا وفد سب سے پہلے مدینہ میں حاضر ہوا تھا۔

سوال ۱۱۹۴ : رحمتِ عالم ﷺ جب کسی کے مکان پر تشریف لے جاتے تو آپ کا اندازِ شریفانہ کیسا ہوتا تھا؟

جواب ۱۱۹۴ : دروازہ کے دائیں یا بائیں جانب کھڑے ہو کر آنے کی اطلاع کے لیے السلام علیکم تین مرتبہ فرماتے۔

سوال ۱۱۹۵ : آقا ﷺ نے اپنے گھریلو اوقات کو کس طرح تقسیم کر رکھا تھا؟

جواب ۱۱۹۵ : ایک حصہ میں عبادت دوسرے حصہ میں گھر والوں کے معاشرتی حقوق تیسرے حصہ میں راحت فرماتے۔

سوال ۱۱۹۶ : حضور ﷺ کا اسمِ مبارک زمین پر محمد اور آسمان پر احمد ہے بتایئے زمین کے نیچے کیا نام ہے؟

جواب ۱۱۹۶ : محمود ﷺ۔

سوال ۱۱۹۷ : حضور ﷺ کے ذاتی نام دو ہیں محمد اور احمد (ﷺ) بتایئے صفاتی نام کتنے ہیں؟



جواب ۱۱۹۷ : دوسو[۲۰۱] ایک جبکہ دوسری روایت میں ایک ہزار ہے۔

سوال ۱۱۹۸ : حضور ﷺ کی ولادت سے قبل محمد نام کتنے آدمیوں کے رکھے گئے؟

جواب ۱۱۹۸ : چھ۶ آدمیوں کے۔ (۱) محمد بن احیحہ (۲) محمد بن مسلمہ الانصاری (۳) محمد بن براء البکری (۴) محمد بن سفیان بن مجاشع (۵) محمد بن عمران الجعفی (۶) محمد بن خزاعی السلمی۔ اور کوئی ساتواں لڑکا نہ تھا جس کا نام محمد رکھا گیا ہو۔ (ضیاء النبی ج ۵ ص ۲۴۸)

سوال ۱۱۹۹ : حضور ﷺ کے اسمِ پاک محمد اور احمد کے علاوہ تیسرا، چوتھا اور پانچواں نام بتایئے؟

جواب ۱۱۹۹ : الماحی (مٹانے والا)، الحاشر، العاقب (سب سے بعد میں آنے والا)۔ (ضیاء النبی ج ۵ ص ۲۴۸)

سوال ۱۲۰۰ : اللہ تعالیٰ نے حضور ﷺ کو قرآن پاک میں متعدد ذیشان القابات سے یاد فرمایا ہے۔ ان میں سے کچھ بیان فرمایئے؟

جواب ۱۲۰۰ : النور، السراج المنیر، المنذر، النذیر، المبشر، البشیر، الشاہد، الشھید، الحق المبین، خاتم النبیین، الرؤف الرحیم، الامین، قدم صدقٍ، رحمة اللعٰلمین، نعمة اللّٰہ، العروة الوثقیٰ، الصراط المستقیم، النجم الثاقب، الکریم، النبی الاُمّی، داعِیَ اللّٰہ. (ضیاء النبی ج۵ص ۵۰-۲۴۹)

سوال ۱۲۰۱ : انبیائے سابقین پر جو کتابیں نازل ہوئیں ان میں حضور ﷺ کو کس نام سے یاد کیا گیا ہے؟

جواب ۱۲۰۱ : المتوکل، المختار (توریت میں)، مقیم السنة (توراة و زبور میں)، المقدس، روح الحق (انجیل میں) اور انجیل میں الفارقلیط بھی مذکور ہے جس کا معنیٰ حق اور باطل میں تفریق کرنے والا۔ ماذ ماذ، طیب پاکیزہ حمطایا، خاتم سریانی زبان میں مشفع اور المنحمنا اور توراة میں اُحید بھی آیا ہے۔ (ضیاء النبی ج ۵ ص ۲۵۰)

سوال۱۲۰۲ : اللہ تعالیٰ حضور ﷺ کو مخصوص نعمتوں سے نوازے گا، وہ کونسی نعمتیں ہیں؟

جواب۱۲۰۲ : وسیلہ، درجۂ رفیعہ، کوثر، فضیلہ۔ (ضیاء النبی ج۵ ص۲۵۹)

سوال۱۲۰۳ : ولادتِ آقا ﷺ کے سلسلہ میں کعبہ کے در و دیوار سے کیسی آوازیں آرہی تھیں؟

جواب۱۲۰۳ : بقول حضرت عبدالمطلب وُلِدَ المُصطفیٰ وَالمُختارُ الذی تھلک بیدہِ الکُفّار وَیُطَھر مِن عبادۃِ الاَصنامِ وَیامر بِعبادۃِ الملک العلّام۔

ترجمہ: مصطفیٰ اور مختار (ﷺ) پیدا ہوئے ان کے ہاتھ سے کفار ہلاک ہونگے اور کعبہ بتوں کی عبادت سے پاک ہوگا اور وہ اللہ کی عبادت کا حکم دیگا جو حقیقی بادشاہ اور سب کچھ جاننے والا ہے۔ (ضیاء النبی ج۲ ص۳۲)

سوال۱۲۰۴ : رسول اللہ ﷺ کی ولادتِ باسعادت نوشیرواں کے حکمرانی کے کتنے سال میں ہوئی؟

جواب۱۲۰۴ : چالیسویں سال میں۔ (ضیاء النبی دوم ص۳۳)

سوال۱۲۰۵ : قرآن مجید میں ربّ کریم نے اپنے محبوب ﷺ کو بڑے محبت بھرے انداز و القاب سے خطاب فرمایا ہے، کیا آپ ان میں سے چند القاب بتا سکتے ہیں؟

جواب۱۲۰۵ : یٰسٓ، یاایھا المزمل، یاایھا المدثر، یا ایھا النبی وغیرہ۔

سوال۱۲۰۶ : ساری کائنات کے لیے زندگی کے مراحل طے کرنے کے واسطے بہترین اور مکمل نمونہ کون سا ہے؟

جواب۱۲۰۶ : آقا ﷺ کی مبارک زندگی سب سے بہترین نمونہ ہے؟

سوال۱۲۰۷ : حضرت عبد المطلب حضور ﷺ کو کعبہ شریف میں لیکر گئے دعائیں مانگنے کے بعد فی البدیہہ آپ کی زبان پر اشعار جاری ہوگئے ان میں سے کچھ آپ بھی بیان کیجئے؟

جواب۱۲۰۷ : الحمد للّٰہ الذی اعطانی . ھذا الغلام اطیب الاردانِ۔

سب تعریفیں اللہ کیلئے جس نے مجھے پاک آستینوں والا بچہ عطا فرمایا۔



قل سار فی المھدِ علی الغلمان . اُعیذُہٗ بالبیتِ ذی الارکانِ۔

یہ اپنے پنگھوڑے میں سارے بچوں کا سردار ہے میں اسے بیت اللہ شریف کی پناہ میں دیتا ہوں۔ (ضیاء النبی دوم ص۳۰)

سوال۱۲۰۸ : حضور ﷺ نے کن جانوروں کا گوشت تناول فرمایا ہے؟

جواب۱۲۰۸ : اونٹ، بھیڑ، مرغی، سرخاب، حمار وحشی، خرگوش اور سمندری جانوروں کے۔ (ضیاء النبی ج۵ صفحہ۳۳۵)

سوال۱۲۰۹ : وہ خوش قسمت بچے کتنے ہیں جنھیں سرکار ﷺ کے ساتھ سواری کی سعادت حاصل ہوئی؟

جواب۱۲۰۹ : پچاس ۵۰ ہیں۔ (ضیاء النبی ج۵ صفحہ۶۱۳)

سوال۱۲۱۰ : میدانِ محشر میں رحمت عالم ﷺ کے دستِ پاک میں جو علم ہوگا اس کا نام بتاؤ؟

جواب۱۲۱۰ : لواء الحمد۔

صبا وہ چلے کہ باغ پھلے وہ پھول کھلے کہ دن ہوں بھلے
لواء کے تلے ثناء میں کھلے رضا کی زباں تمہارے لئے

سوال۱۲۱۱ : نزولِ قرآن سے قبل یہود کس نام کے وسیلے سے دعاء کرتے تھے؟

جواب۱۲۱۱ : حضور ﷺ کے نامِ پاک کے وسیلے سے۔

## اعلانِ نبوت رحمت دوجہاں ﷺ

سوال۱۲۱۲ : اعلانِ نبوت سے قبل آقا ﷺ کس غار میں عبادت فرماتے تھے؟

جواب۱۲۱۲ : غارِ حرا میں۔

سوال۱۲۱۳ : غارِ حرا جس پہاڑی میں واقع ہے اس کا نام بتایئے؟

جواب۱۲۱۳ : جبلِ نور یہ غار چار گز لمبی دوگز چوڑی اور اس کی وسعت اتنی ہے کہ صرف ایک آدمی اس میں لیٹ سکتا ہے۔ (ضیاء النبی دوم صفحہ۱۸۷)

سوال۱۲۱۴ : غارِ حرا میں سرکارِ اقدس ﷺ کے قیام کی مدّت بتایئے؟

جواب۱۲۱۴ : تین راتیں، کبھی پانچ کبھی سات راتیں کبھی رمضان کا پورا مہینہ۔ (ضیاء النبی دوّم ص ۱۸۸)

سوال۱۲۱۵ : رحمتِ عالم ﷺ کی ملاقات جبرئیل علیہ السلام سے سب سے پہلے کہاں ہوئی؟

جواب۱۲۱۵ : غارِ حرا میں۔

سوال۱۲۱۶ : آقا ﷺ کھانے پینے کی غرض سے غارِ حرا میں کیا لے جاتے تھے؟

جواب۱۲۱۶ : ستّو اور پانی۔

سوال۱۲۱۷ : بوقتِ اعلانِ نبوت آقا ﷺ کی کیا عمر تھی؟

جواب۱۲۱۷ : چالیس ۴۰ سال۔

سوال۱۲۱۸ : رحمت اللعالمین کا خطاب کس نبی کو عطا ہوا؟

جواب۱۲۱۸ : رحمتِ عالم ﷺ کو۔

سوال۱۲۱۹ : ظہورِ نبوت کی ابتداء رویائے صادقہ یعنی سچے خوابوں سے ہوئی، اس کی مدّت بتایئے؟

جواب۱۲۱۹ : چھ ۶ ماہ۔ (بخاری شریف اول ص ۲)

سوال۱۲۲۰ : حضور ﷺ کی ذاتِ مبارکہ سے چار خصوصیات حاصل ہوئیں بتایئے وہ کیا ہیں؟

جواب۱۲۲۰ : ولادت، وصال، تکمیلِ ہجرت اور ظہورِ نبوّت۔

سوال۱۲۲۱ : بعثت اقدس کے ابتدائی تین سال تک وحی لانے کی خدمت کس نے انجام دی؟

جواب۱۲۲۱ : حضرت اسرافیل علیہ السلام نے۔

سوال۱۲۲۲ : نبوت کی تصدیق کے لیے حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا آقا ﷺ کو کس کے پاس لے گئیں؟



جواب۱۲۲۲ : اپنے چچازاد بھائی ورقہ بن نوفل کے پاس۔

سوال۱۲۲۳ : سرکارِ دو عالم ﷺ نے اعلان نبوت کے بعد مکّہ شریف میں کتنے سال قیام فرمایا؟

جواب۱۲۲۳ : صرف تیرہ سال۔

سوال۱۲۲۴ : رحمتِ عالم ﷺ نے پہلی دعوت قریش کو کس پہاڑی پر کھڑے ہو کر دی؟

جواب۱۲۲۴ : کوہِ صفا پر۔

سوال۱۲۲۵ : رحمتِ عالم ﷺ نے کتنے سال تک فرائضِ رسالت ادا فرمائے؟

جواب۱۲۲۵ : تیئیس (۲۳) سال۔

سوال۱۲۲۶ : رحمتِ عالم ﷺ نے تبلیغ کا آغاز کہاں سے کیا؟

جواب۱۲۲۶ : اپنے گھر سے۔

سوال۱۲۲۷ : آقا ﷺ کی بارگاہ میں حضرت جبرئیل علیہ السلام کتنی دفعہ تشریف لائے؟

جواب۱۲۲۷ : چوبیس ہزار مرتبہ۔ (نزھۃ القاری اوّل صفحہ۱۹۲) جبکہ ایک اور روایت میں ۴۰ ہزار مرتبہ ہے)

سوال۱۲۲۸ : دنیا کا پہلا تحریری دستور العمل کس نے پیش کیا؟

جواب۱۲۲۸ : رحمتِ عالم ﷺ نے۔

سوال۱۲۲۹ : کوہِ صفا کے واقعہ کے بعد آقا ﷺ کے کس چچا نے اسلام قبول کیا؟

جواب۱۲۲۹ : حضرت امیر حمزہ رضی اللہ عنہ نے۔

سوال۱۲۳۰ : تصدیقِ نبوت کے لئے کس پہلوان نے آقا ﷺ سے کشتی لڑنے کا مطالبہ کیا تھا؟

جواب۱۲۳۰ : رکانہ نے۔

سوال۱۲۳۱ : ذوالذبیحین کس کا لقب ہے؟

جواب۱۲۳۱ : رسولِ اکرم ﷺ کا۔

سوال۱۲۳۲ : نزولِ وحی کی ابتداء کب سے ہوئی؟

جوابْ۱۲۳۲ : رمضان المبارک دو شنبہ کے دن ہجرتِ مدینہ سے قبل مطابق جولائی ۶۱۰ء سے۔

سوال۱۲۳۳ : وحی کی کتنی قسمیں ہیں؟

جواب۱۲۳۳ : دو قسمیں (۱) وحی ملتو (۲) وحی غیر ملتو۔

سوال۱۲۳۴ : اعلانِ نبوت کے ابتدائی زمانہ میں مکہ مکرمہ کے اندر جنوں کی جماعت نے حضور ﷺ کے دستِ حق پرست پر بیعت کی بتایئے کہ وہ کس ملک اور شہر کے رہنے والے تھے؟

جواب۱۲۳۴ : ملکِ یمن شہرِ نصیبین کے۔

سوال۱۲۳۵ : رحمتِ عالم ﷺ کو مع اہلِ خاندان قریش نے کہاں مقید کر رکھا تھا؟

جواب۱۲۳۵ : شعب ابی طالب میں۔

سوال۱۲۳۶ : شعب ابی طالب میں آقا ﷺ مع خاندان کس سنہ میں محصور ہوئے؟

جواب۱۲۳۶ : ۷ نبوت میں۔

سوال۱۲۳۷ : آقا ﷺ مع اہلِ خاندان شعب ابی طالب میں کتنے سال محصور رہے؟

جواب۱۲۳۷ : تین سال تک۔ (ضیاء النبی دوم صفحہ ۳۸۵)

سوال۱۲۳۸ : محاصرہ شعب ابی طالب کب سے شروع ہوا؟

جواب۱۲۳۸ : نبوت کے ساتویں سال ماہ محرم سے۔ (ضیاء النبی دوم صفحہ ۳۸۷)

سوال۱۲۳۹ : شعب ابی طالب سے رہائی کے وقت حضور ﷺ کی عمر مبارکہ کتنے سال کی تھی؟

جواب۱۲۳۹ : انچاس سال کی۔ (ضیاء النبی دوم صفحہ ۳۹۷)

سوال۱۲۴۰ : آقا ﷺ کی پہلی شادی کس عمر میں ہوئی؟

جواب۱۲۴۰ : پچیس سال کی عمر میں۔

سوال۱۲۴۱ : حضور ﷺ پر سب سے پہلے کون سی نمازیں فرض ہوئی تھیں؟

جواب۱۲۴۱ : فجر اور عصر کی دو دو رکعتیں۔ سب سے پہلے حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ شام کی نماز پڑھی ۶ اگست ۶۱۰ء۔



سوال۱۲۴۲ : حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو مع خاندان محصور کرنے کا مطلب کیا تھا؟

جواب۱۲۴۲ : تاکہ قید و بند کی صعوبتوں سے تنگ آکر اعلانِ حق سے باز آجائیں۔

## سفرِ معراج آقا ﷺ

پوچھتے کیا ہو عرش پر یوں گئے مصطفٰے کہ یوں
کیف کے پر جہاں جلیں کوئی بتائے کہ یوں (اعلیٰ حضرت)
قدم پہنچے تھے جن کے رفعتوں کی آخری حد تک
عروجِ آدمِ خاکی انہیں کے زیرِ داماں ہے (ڈاکٹر اختر بستوی)

سوال۱۲۴۳ : نبیِ رحمت ﷺ کے آسمانی سفر کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۱۲۴۳ : معراج۔

خرد سے کہد و کہ سر جھکا لے گماں سے گذرے گذرنے والے
پڑے ہیں یاں خود جہت کو لالے کسے بتائے کدھر گئے تھے

سوال۱۲۴۴ : سرکارِ دو عالم ﷺ نے کس سواری پر آسمانوں کی سیر کی؟

جواب۱۲۴۴ : بُراق پر۔

سوال۱۲۴۵ : محبوبِ دو عالم ﷺ معراج کی رات کس کے گھر آرام فرما تھے؟

جواب۱۲۴۵ : حضرت اُمِ ہانی رضی اللہ عنہا کے گھر۔

سوال۱۲۴۶ : معراج سے واپسی پر تذکرۂ معراج حضور ﷺ نے سب سے پہلے کس سے کیا؟

جواب۱۲۴۶ : حضرت اُمِ ہانی رضی اللہ عنہا سے۔

سوال۱۲۴۷ : رحمتِ عالم ﷺ کو معراج کس تاریخ میں ہوئی؟

جواب۱۲۴۷ : رجب کی ۲۶ تاریخ کا دن گذار کر شب میں ۱۰ نبوت کو۔ بروز سوموار ۶۲۱ء۔

براق کے نقشِ سم کے صدقے وہ گل کھلائے کہ سارے رستے
مہکتے گلبن مہکتے گلشن ہرے بھرے لہلہارہے تھے

سوال۱۲۴۸ : سدرۃ المنتہٰی سے آقا ﷺ جس تخت پر بیٹھ کر قربِ خاص میں تشریف لے گئے اس کا نام بتایئے؟

جواب۱۲۴۸ : رَف رَف (نورانی تخت)۔

سوال۱۲۴۹ : رحمتِ عالم ﷺ کے معراج کے سفر کی پہلی منزل بتایئے؟

جواب۱۲۴۹ : مسجد اقصیٰ۔

سوال۱۲۵۰ : آقا ﷺ کی معراج کس حالت میں ہوئی؟

جواب۱۲۵۰ : عین بیداری میں۔

حجاب اٹھنے میں لاکھوں پردے ہر ایک پردے میں لاکھوں جلوے
عجب گھڑی تھی کہ وصل و فرقت جنم کے بچھڑے گلے ملے تھے

سوال۱۲۵۱ : حضور ﷺ کو معراج جسمانی ہوئی یا روحانی؟

جواب۱۲۵۱ : جسمانی اور روحانی دونوں۔

سوال۱۲۵۲ : حضور ﷺ معراج کے لیے کہاں تشریف لے گئے؟

جواب۱۲۵۲ : بیت المقدس۔

سوال۱۲۵۳ : معراج کی شب حضرت جبرئیل علیہ السلام نے کس مقام پر آگے بڑھنے سے معذرت پیش کی؟

جواب۱۲۵۳ : سدرۃ المنتہٰی سے۔

کسے ملے گھاٹ کا کنارا کدھر سے گذرا کہاں اتارا
بھرا جو مثلِ نظر طرارہ وہ اپنی آنکھوں سے خود چھپے تھے

سوال۱۲۵۴ : سدرۃ المنتہٰی کا لفظی معنیٰ بیری کا درخت ہے، بتایئے کہاں واقع ہے؟

جواب۱۲۵۴ : مادّی دنیا کی آخری سرحد پر۔ (ضیاء النبی دوّم ص۵۱۹)

سوال۱۲۵۵ : سدرۃ المنتہٰی کے پھل اور پتوں کے بارے میں بتایئے؟



جواب۱۲۵۵ : پتے ہاتھی کے کانوں کے برابر اور پھل مٹکے کے برابر ہیں۔ (ضیاء النبی دوّم ص۵۲۴)

سوال۱۲۵۶ : معراج کی شب رحمتِ عالم ﷺ کی ملاقات آسمانِ اوّل پر کس نبی سے ہوئی؟

جواب۱۲۵۶ : حضرت سیّدنا آدم علیہ السلام سے۔

سوال۱۲۵۷ : معراج کی شب رحمتِ عالم ﷺ کی ملاقات دوسرے آسمان پر کن پیغمبروں سے ہوئی؟

جواب۱۲۵۷ : حضرت عیسیٰ و حضرت یحییٰ علیہما السلام سے۔

سوال۱۲۵۸ : معراج کی شب آقا ﷺ سے حضرت یوسف علیہ السلام کی ملاقات کہاں ہوئی؟

جواب۱۲۵۸ : تیسرے آسمان پر۔

سوال۱۲۵۹ : معراج کی رات چوتھے آسمان پر نبیٔ کریم ﷺ کی ملاقات کس پیغمبر سے ہوئی؟

جواب۱۲۵۹ : حضرت ادریس علیہ السلام سے۔

سوال۱۲۶۰ : شبِ معراج میں آقا ﷺ کی ملاقات پانچویں آسمان پر جن پیغمبر سے ہوئی ان کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۱۲۶۰ : حضرت ہارون علیہ السلام۔

سوال۱۲۶۱ : رحمتِ عالم ﷺ کی ملاقات معراج کی شب میں حضرت موسیٰ علیہ السلام سے کہاں ہوئی؟

جواب۱۲۶۱ : چھٹے آسمان پر۔

سوال۱۲۶۲ : معراج کی شب ساتویں آسمان پر آقا ﷺ کی ملاقات کس پیغمبر سے ہوئی؟

جواب۱۲۶۲ : سیّدنا ابراہیم علیہ السلام سے۔

سوال۱۲۶۳ : پانچ وقت کی نماز شبِ معراج میں فرض ہوئی بتایئے اس سے پہلے کون سے اوقات میں نماز فرض تھی؟

جواب۱۲۶۳ : شبِ معراج سے قبل دو۲ وقت کی نمازیں فرض تھیں ایک قبلِ طلوعِ آفتاب دوسری غروبِ آفتاب سے پہلے۔(ضیاء النبی دوّم ص۲۱۸)
نوٹ: مگر وضو کی فرضیت کا حکم پہلے ہی مدینہ طیبہ میں نازل ہوا تھا اور حضور علیہ ﷺ نے بغیر وضو کوئی نماز ادا نہیں کی۔

سوال۱۲۶۴ : شبِ معراج میں حضور علیہ ﷺ نے انبیاء کی امامت فرمائی، اس سلسلہ میں علماء کیا فرماتے ہیں؟

جواب۱۲۶۴ : یہ نماز عرش کی طرف پرواز کرنے سے پہلے پڑھائی تو عشاء کی نماز تھی اور اگر واپسی کے بعد تو نمازِ فجر تھی۔

سوال۱۲۶۵ : شبِ معراج حضور علیہ ﷺ کی ملاقات کتنے پیغمبروں سے ہوئی؟

جواب۱۲۶۵ : آٹھ پیغمبروں سے۔

سوال۱۲۶۶ : رسول اللہ علیہ ﷺ کو معراج کی شب سواری کیلئے جو بُراق عطا ہوا تھا وہ کس طرح تھا؟

جواب۱۲۶۶ : گدھے سے کچھ بڑا اور خچر سے کچھ چھوٹا، چہرہ انسان جیسا دم مانندِ اونٹ، ایال گھوڑے کی طرح، کھُر بیل جیسے اور پشت موتی کی طرح چمکدار تھی اس کی رانوں میں دو پیر تھے اور لگام جنت کے حریر کی تھی۔

سوال۱۲۶۷ : معراج کی شب آقا علیہ ﷺ کی امامت میں کتنی صفیں تھیں؟

جواب۱۲۶۷ : سات، تین رسولانِ عظام کی، بقیہ انبیائے کرام کی۔ (حاشیہ جلالین ص۴۰۸)

سوال۱۲۶۸ : رحمتِ عالم علیہ ﷺ کے براق پر سوار ہونے کے وقت رکاب و لگام کس نے تھاما؟

جواب۱۲۶۸ : حضرت جبرئیل نے رکاب اور حضرت میکائیل نے لگام تھامی (علیہما السلام)۔ (نشر الطیب صفحہ ۳۷)



سوال۱۲۶۹ : آقا علیہ ﷺ کو کل کتنی معراجیں ہوئیں؟

جواب۱۲۶۹ : چونتیس۔

سوال۱۲۷۰ : معراج کا دوسرا نام بتایئے؟

جواب۱۲۷۰ : اسرٰی۔

سوال۱۲۷۱ : شبِ معراج میں انبیائے کرام کی امامت کے وقت اذان و اقامت کس نے کہی؟

جواب۱۲۷۱ : حضرت جبرئیل علیہ السلام نے۔

سوال۱۲۷۲ : دو ماہ کا وہ کون سا سفر ہے جسے آقا علیہ ﷺ نے رات کے مختصر حصے میں طے کیا اور واپس تشریف لائے؟

جواب۱۲۷۲ : مسجد الحرام سے بیت المقدس تک جو آپ نے معراج کی رات میں طے فرمایا تھا۔

سوال۱۲۷۳ : شب معراج حضور علیہ ﷺ نے اللہ تعالیٰ سے کتنے کلمات سماعت فرمائے؟

جواب۱۲۷۳ : نوّے ہزار۔

## رحمت عالم ﷺ کی مکّہ سے مدینہ کی طرف ہجرت

سوال۱۲۷۴ : رحمتِ عالم علیہ ﷺ نے مکہ شریف سے کس شہر کی طرف ہجرت فرمائی؟

جواب۱۲۷۴ : مدینہ شریف کی جانب۔

جب سے آنکھوں میں سمائی ہے مدینہ کی بہار
نظر آتے ہیں خزاں دیدہ گلستاں ہم کو

سوال۱۲۷۵ : حضور علیہ ﷺ نے مکہ سے مدینہ کی طرف کس سنہ عیسوی میں ہجرت فرمائی؟

جواب۱۲۷۵ : ۶۲۲ء میں۔

سوال۱۲۷۶ : مدینہ شریف کا قدیم نام بتایئے؟

جواب۱۲۷۶ : یثرب۔

سوال : شہنشاہِ دارین علیہ السلام نے ہجرت کی رات جس اونٹنی پر سفر فرمایا اس کا نام ۱۲۷۷ بتایئے؟

جواب۱۲۷۷ : القصویٰ۔

سوال۱۲۷۸ : مکّہ شریف سے مدینہ شریف کتنی دوری پر واقع ہے؟

جواب۱۲۷۸ : ۳۲۰ کلو میٹر کی دوری پر۔

سوال۱۲۷۹ : آقا علیہ السلام نے ہجرت کی رات کس غار میں قیام فرمایا؟

جواب۱۲۷۹ : غارِ ثور میں۔

سوال۱۲۸۰ : رحمتِ عالم علیہ السلام مدینہ شریف میں کس کے مہمان ہوئے؟

جواب۱۲۸۰ : حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کے۔

سوال۱۲۸۱ : سرکارِ دو عالم علیہ السلام کی مدینہ آمد پر مدینہ کی بچیوں نے جو اشعار پڑھا تھا اس کا ایک شعر سنایئے؟

جواب۱۲۸۱ : طلع البدر علینا من ثنیات الوداع

وجب الشکر علینا ما دع للّٰہ داع

ترجمہ:- ''وداع کی گھاٹیوں سے ہم پر چاند نمودار ہوا

جس کا شکر ہم پر واجب ہے دعا مانگنے والوں نے کیا ہی عمدہ دعا مانگی ہے

سوال۱۲۸۲ : مونسِ بیکساں علیہ السلام کی مدینہ آمد کے موقعہ پر دف بجانے والی لڑکیاں کس قبیلے سے تھیں؟

جواب۱۲۸۲ : بنو نجار سے۔

سوال۱۲۸۳ : فخرِ دو عالم علیہ السلام نے حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کے یہاں کتنے دن قیام فرمایا؟

جواب۱۲۸۳ : سات مہینہ۔

سوال۱۲۸۴ : ہجرت کے موقعہ پر رحمتِ عالم علیہ السلام نے جس مسجد کی بنیاد رکھی اس کا نام بتایئے؟



جواب۱۲۸۴ : مسجد قباء۔

سوال۱۲۸۵ : مدینہ پہنچنے سے قبل آقا علیہ السلام نے کہاں قیام فرمایا؟

جواب۱۲۸۵ : قبا میں۔

سوال۱۲۸۶ : ہجرت سے قبل رحمتِ عالم علیہ السلام مدینہ شریف کتنی بار تشریف لے گئے؟

جواب۱۲۸۶ : صرف ایک بار۔

سوال۱۲۸۷ : بعدِ ہجرت آقا علیہ السلام نے مہاجرین وانصار کے درمیان جو بھائی چارہ قائم فرمایا اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۱۲۸۷ : مواخات۔

سوال۱۲۸۸ : حضور علیہ السلام کے مدینہ تشریف لانے کی خوشی میں بنو نجار کی لڑکیاں دف بجا کر کون سا شعر پڑھتی تھیں؟

جواب۱۲۸۸ : ﴿نحن جوار من بنی نجار = یا حبذا محمد من اجار﴾

ترجمہ: ہم بنی نجار کی لڑکیاں ہیں =کیا ہی اچھا ہوا محمد علیہ السلام ہمارے پڑوسی ہوئے

سوال۱۲۸۹ : مہاجر کون لوگ کہلائے؟

جواب۱۲۸۹ : جن لوگوں نے اسلام کی خاطر اپنے وطنِ عزیز کو چھوڑ دیا۔

سوال۱۲۹۰ : انصار کسے کہتے ہیں؟

جواب۱۲۹۰ : مدینہ میں رہ کر مہاجروں کی مدد کرنے والے انصار کہلائے۔

سوال۱۲۹۱ : غارِ ثور کے دروازہ پر اللہ تعالیٰ نے کس چیز کا انتظام فرمایا تھا؟

جواب۱۲۹۱ : مکڑی نے جالا بُنا، کبوتری نے انڈے دیئے اور ایک درخت بھی اُگ آیا۔

(نوٹ: ان دنوں کعبہ میں جو کبوتر پائے جاتے ہیں وہ انہیں کی نسل سے ہیں)

سوال۱۲۹۲ : غارِ ثور کے دہانے پر جو درخت اُگا تھا اسے عرب کیا کہتے ہیں؟

جواب۱۲۹۲ : ام غیلان، اس کی بلندی قد کے برابر تھی۔ (ضیاء النبی سوم صفحہ ۶۵)

سوال۱۲۹۳ : رحمتِ عالم علیہ السلام غارِ ثور میں کتنے دن مقیم رہے؟

جواب۱۲۹۳ : تین دن اور تین رات۔

سوال۱۲۹۴ : ہجرت کی رات جو آقا ﷺ کے رشید سفر تھے ان کا اسم گرامی کیا تھا؟

جواب۱۲۹۴ : حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ۔

سوال۱۲۹۵ : ہجرت کی رات جو آقا ﷺ کے بسترِ ناز پر بے خوف وخطر سوئے ان کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۱۲۹۵ : حضرت علی کرم اللہ وجہہ۔

سوال۱۲۹۶ : غارِ ثور میں بکریوں کا دودھ پہنچانے والے شخص کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۱۲۹۶ : حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے غلام عامر بن فہیرہ۔

سوال۱۲۹۷ : سفرِ ہجرت کے موقعہ پر حضور اکرم ﷺ نے حضرت خزاعیہ رضی اللہ عنہا ام معبد کی جس بکری کا دودھ نوش فرمایا تھا اس کی خاصیت کیا تھی اور کب تک زندہ رہی؟

جواب۱۲۹۷ : وہ بہت کمزور تھی آپ نے جب اس کے تھنوں پر دستِ پاک لگایا تو توانائی آ گئی وہ دونوں وقت دودھ دیتی تھی اور خلیفۂ دوئم حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے عہدِ خلافت تک زندہ رہی۔

سوال۱۲۹۸ : ام معبد کا اصل نام بتایئے؟

جواب۱۲۹۸ : ام عاتکہ بنت خلف۔ (ضیاء النبی سوم صفحہ ۸۷)

سوال۱۲۹۹ : ہجرت کے موقع پر انعام کی لالچ میں آقا ﷺ کے تعاقب میں نمایاں کردار کس نے ادا کیا تھا؟

جواب۱۲۹۹ : حضرت سراقہ بن مالک رضی اللہ عنہ نے (اسلام لانے سے قبل)۔

سوال۱۳۰۰ : غیب داں رسول ﷺ نے سراقہ بن مالک کو کیا بشارت دی؟

جواب۱۳۰۰ : اے سراقہ میں تیرے ہاتھوں میں کسریٰ کا کنگن دیکھ رہا ہوں (یہ پیشن گوئی خلیفہ دوئم کے عہد میں پوری ہوئی۔

سوال۱۳۰۱ : ہجرت کے موقع پر حضرت سراقہ کے لیے امان نامہ کس نے کس پر تحریر کیا تھا؟



جواب۱۳۰۱ : حضرت عامر بن فہیرہ نے چمڑے پر (رضی اللہ عنہ)۔

سوال۱۳۰۲ : سفرِ ہجرت کے موقعہ پر آقا ﷺ نے رہبری کے لیے اجرت پر کس کو مقرر فرمایا تھا؟

جواب۱۳۰۲ : عبداللہ بن اریقط کو۔

سوال۱۳۰۳ : رحمتِ عالم ﷺ نے مدینہ شریف میں کتنے سال قیام فرمایا؟

جواب۱۳۰۳ : دس سال۔

سوال۱۳۰۴ : ہجرت کی رات جن کے گھر سے آغازِ سفر ہوا اس عظیم شخصیت کا اسم گرامی کیا تھا؟

جواب۱۳۰۴ : حضرت سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ۔

سوال۱۳۰۵ : رحمتِ دو جہاں ﷺ نے ہجرت مدینہ کب فرمائی؟

جواب۱۳۰۵ : ۱۳ سنہ نبوت میں۔

سوال۱۳۰۶ : حضورِ اکرم ﷺ کے قباء میں داخلے کی تاریخ کیا تھی؟

جواب۱۳۰۶ : ستمبر کی کوئی تاریخ تھی ۶۲۲ء۔ (جمالِ مصطفٰے ج ۳ صفحہ ۹)

سوال۱۳۰۷ : قباء میں آقا ﷺ کس کے مہمان ہوئے؟

جواب۱۳۰۷ : کلثوم بن الہدام کے، جو خاندان عمرو بن عوف کے عظیم سربراہ تھے۔ (جمالِ مصطفٰے ج ۳ صفحہ ۱۰)

نوٹ : جبکہ ضیاء النبی سوم صفحہ ۱۰۵ میں میزبان سعد بن خشیمہ کو بتایا گیا ہے اور کلثوم بن الہدام کے یہاں قیام تھا۔)

سوال۱۳۰۸ : غارِ ثور میں قیام کے دوران اسلامی سی آئی ڈی کے فرائض کس نے انجام دیئے؟

جواب۱۳۰۸ : حضرت عبداللہ بن ابوبکر رضی اللہ عنہما نے۔

سوال۱۳۰۹ : مدینہ منورہ میں داخلے سے قبل کس صحابی نے اپنے دستار کو نیزے پر بلند کر کے علم بنایا؟

جواب ۱۳۰۹ : حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ نے۔

سوال ۱۳۱۰ : توراۃ میں مدینہ شریف کو کس نام سے یاد کیا گیا ہے؟

جواب ۱۳۱۰ : طابہ، طَیْبَہ، طیبہ۔ (راحت القلوب صفحہ ۶)

سوال ۱۳۱۱ : دنیا کے کس شہر کو ایمان کا سرچشمہ بتایا گیا ہے؟

جواب ۱۳۱۱ : مدینہ کو "والذین تبؤّ الدار والایمان"

سوال ۱۳۱۲ : قبا میں کس کا مکان بیت الاعزاب مشہور تھا (کنواروں کا گھر)؟

جواب ۱۳۱۲ : حضرت سعد بن خثیمہ رضی اللہ عنہ کا۔ (جمالِ مصطفےٰ ج سوم صفحہ ۱۰)

سوال ۱۳۱۳ : ہجرت کی رات آقا صلی اللہ علیہ وسلم کے مقدس گھر کا محاصرہ کرنے والوں میں آپ کے خاندان کا ایک قریبی شخص بھی تھا اس کا نام بتائیے؟

جواب ۱۳۱۳ : آپ کا چچا ابولہب۔

سوال ۱۳۱۴ : ہجرت کی رات رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو اپنے بستر پر کیوں سلایا تھا؟

جواب ۱۳۱۴ : تاکہ جو امانتیں آپ کے پاس موجود تھیں وہ انہیں واپس کر کے مدینہ پہونچ جائیں۔

سوال ۱۳۱۵ : غارِ ثور سے مدینہ کی طرف جو قافلہ روانہ ہوا تھا وہ کتنے افراد پر مشتمل تھا؟

جواب ۱۳۱۵ : چار افراد پر، حضور صلی اللہ علیہ وسلم، صدیق اکبر، عامر بن فہیرہ (چرواہا) عبداللہ بن اریقط جسے اُجرت کے طور پر رہبری کے لیے مقرر کیا گیا تھا (رضی اللہ عنہم)۔ (ضیاء النبی سوم صفحہ ۸۲)

سوال ۱۳۱۶ : مکہ مکرمہ سے نکلتے وقت حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے آخری بار مکہ سے درد مندانہ خطاب فرمایا تھا اس جگہ کا نام کیا ہے؟

جواب ۱۳۱۶ : حزورہ۔

سوال ۱۳۱۷ : قریشیوں کے اس کھوجی کا نام بتائیے جو انہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے تعاقب میں غارِ ثور تک لایا تھا؟



جواب ۱۳۱۷ : کرز بن علقمہ خزاعی۔

سوال ۱۳۱۸ : بوقتِ ہجرت رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر کیا تھی؟

جواب ۱۳۱۸ : ۵۳ واں سال ختم ہوکر ۵۴ واں سال شروع ہو چکا تھا۔

سوال ۱۳۱۹ : آقا صلی اللہ علیہ وسلم کی گرفتاری پر قریش نے کیا انعام مقرر کیا تھا؟

جواب ۱۳۱۹ : سو ۱۰۰ سرخ اونٹ۔

سوال ۱۳۲۰ : ہجرتِ حبشہ اولیٰ کے مہاجرین کے اسمائے گرامی بتائیے؟

جواب ۱۳۲۰ : حضرت عثمان غنی بمعہ زوجہ محترمہ حضرت رقیہ بنت رسول صلی اللہ علیہ وسلم، حضرت ابوسلمہ بمعہ زوجہ محترمہ حضرت ام سلمہ، حضرت ابو حذیفہ بمعہ اپنی زوجہ سہلہ بنت سہیل، حضرت عامر بن ابی ربیعہ بمعہ زوجہ لیلیٰ عدویہ، حضرت عبدالرحمٰن بن عوف، مصعب بن عمیر، عثمان بن مظعون، سہیل بن بیضاء، ابوسبرہ حاطب بن عمرو، عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہم۔ (ضیاء النبی دوّم ص ۴۴-۳۴۳)

سوال ۱۳۲۱ : مہاجرینِ حبشہ کا قافلہ جس بندرگاہ سے کشتی میں سوار ہوا اسکا نام کیا تھا؟

جواب ۱۳۲۱ : شعیبہ جو جدّہ سے تھوڑے فاصلے پر جنوب کی جانب واقع تھی۔ (ضیاء النبی دوم ص ۳۴۴)

سوال ۱۳۲۲ : پہلا کارواں حبشہ کی جانب کب روانہ ہوا؟

جواب ۱۳۲۲ : ماہِ رجب بعثت کے پانچویں سال ۶۱۵ء۔ (ضیاء النبی دوم ص ۳۴۴)

سوال ۱۳۲۳ : رؤسائے مکہ کے سفیر بن کر شاہِ حبشہ کے پاس کون لوگ گئے تھے؟

جواب ۱۳۲۳ : عمرو بن العاص، عمارہ بن ولید جبکہ ابن ہشام نے عمارہ کی جگہ عبداللہ بن ربیعہ کو بتایا ہے۔ تحفہ میں ایک عربی گھوڑا اور جبہ بھی تھا۔ (ضیاء النبی دوم ص ۳۵۹)

سوال ۱۳۲۴ : راہِ حق کے مسافروں نے بوقتِ ہجرتِ حبشہ کشتی والوں کو کتنا کرایہ ادا کیا تھا؟

جواب۱۳۲۴ : فی کس نصف دینار۔ (ضیاء النبی دوم ص ۳۷۸)

سوال۱۳۲۵ : سب سے پہلے یثرب (مدینہ) کی طرف ہجرت کی سعادت کس نے حاصل کی؟

جواب۱۳۲۵ : حضرت ابو سلمہ مخزومی رضی اللہ عنہ نے۔ (ضیاء النبی سوم ص ۲۷)

سوال۱۳۲۶ : بنی اسلم کے جس آدمی کو حضور ﷺ نے اپنی آمد کی اطلاع کیلئے روانہ کیا تھا ان کا نام بتایئے؟

جواب۱۳۲۶ : اوس بن حجر اور ایک غلام مسعود بن ہُنیدہ۔ (ضیاء النبی سوم ص ۸۳)

سوال۱۳۲۷ : حضور ﷺ غارِ ثور سے قبا کتنے دنوں میں پہونچے؟

جواب۱۳۲۷ : ۱۲/ دنوں میں۔ (ضیاء النبی سوم ص ۸۴)

سوال۱۳۲۸ : حضرت سراقہ بن مالک رضی اللہ عنہ کے قبیلہ کا نام بتایئے؟

جواب۱۳۲۸ : قبیلہ بنو مُدلج۔ (ضیاء النبی سوم ص ۹۲)

سوال۱۳۲۹ : قصویٰ ناقہ آ کر جس جگہ رکی تھی اسے اہلِ عرب کیا کہتے ہیں؟

جواب۱۳۲۹ : مربد جہاں کھجوریں خشک کرنے کا ذخیرہ تھا۔ (ضیاء النبی سوم ص ۱۲۶)

## رحمتِ عالم ﷺ کی دعوتِ اسلام

سوال۱۳۳۰ : رحمتِ عالم ﷺ کے عہد پاک میں ملک فارس کا بادشاہ کون تھا؟

جواب۱۳۳۰ : خسرو پرویز۔

سوال۱۳۳۱ : سرکارِ دو عالم ﷺ کے عہد پاک میں ملکِ روم کا بادشاہ کون تھا؟

جواب۱۳۳۱ : ہرقل۔

سوال۱۳۳۲ : آقا ﷺ کے عہدِ پاک میں ملکِ مصر کا بادشاہ کون تھا؟

جواب۱۳۳۲ : مقوقس۔

سوال۱۳۳۳ : آقا ﷺ کی جانب سے قیصر روم کی طرف دعوتِ اسلام کا خط لے جانے والے صحابی کا نام بتایئے؟



جواب۱۳۳۳ : حضرت دحیۃ الکلبی رضی اللہ عنہ۔ (جمال مصطفیٰ ج۴ صفحہ ۱۹۷)

سوال۱۳۳۴ : حضرت دحیۃ الکلبی بن خلیفہ رضی اللہ عنہ جب شام کی طرف دعوتِ اسلام کا والا نامہ لیکر گئے تو وہاں کے باشندوں پر کیا ہوا؟

جواب۱۳۳۴ : وہاں کی عورتیں بھی گھروں سے آپ کو دیکھنے کیلئے نکل پڑیں۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۲۲۷)

سوال۱۳۳۵ : کسریٰ شاہِ فارس کی جانب سرکارِ دو عالم ﷺ کا دعوتی پیغام کون صحابی لے گئے؟

جواب۱۳۳۵ : حضرت عبداللہ بن حذافہ سہمی رضی اللہ عنہ یا عمرو بن امیہ رضی اللہ عنہ۔ (جمالِ مصطفیٰ ج۴ صفحہ ۲۰۲)

سوال۱۳۳۶ : حبشہ شاہِ نجاشی کی طرف دعوتِ الی الحق لے جانے والے صحابی کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۱۳۳۶ : حضرت جعفر بن ابی طالب رضی اللہ عنہ اور کتاب ''جمالِ مصطفیٰ'' ج۴ ص ۱۹۱ میں حضرت عمرو بن امیہ رضی اللہ عنہ کو بتایا گیا ہے۔

سوال۱۳۳۷ : حضرت حاطب بن بلتعہ رضی اللہ عنہ دعوتِ اسلام کا خط کس کے پاس لے گئے؟

جواب۱۳۳۷ : مقوقس حاکمِ اسکندریہ و مصر کے پاس۔ (جمالِ مصطفیٰ ج۴ صفحہ ۲۱۷)

سوال۱۳۳۸ : مسلمانوں کی پہلی ہجرت کس ملک کی جانب ہوئی؟

جواب۱۳۳۸ : حبشہ کی طرف۔

سوال۱۳۳۹ : پہلی ہجرتِ حبشہ میں مسلمانوں کی تعداد کتنی تھی؟

جواب۱۳۳۹ : پندرہ ۱۵ جن میں ۱۱/ مرد اور ۴/ عورتیں شامل تھیں۔ (ضیاء النبی دوم صفحہ ۳۴۳)

سوال۱۳۴۰ : آقا ﷺ کی بارگاہ میں پہلا شاہی ہدیہ کس نے پیش کیا؟

جواب۱۳۴۰ : شاہِ نجاشی نے۔

سوال۱۳۴۱ : نجاشی بادشاہ نے اپنے جس بیٹے کو حضور ﷺ کی خدمت میں بھیجا تھا اس

کا نام بتایئے؟

جواب۱۳۴۱ : ارحا۔ (ضیاء النبی دوّم صفحہ۱۸۴)

سوال۱۳۴۲ : نبیِ مکرم ﷺ نے نجاشی بادشاہ کو دعوتِ اسلام کے علاوہ ایک اور گرامی نامہ روانہ کیا تھا، بتایئے وہ کیا تھا؟

جواب۱۳۴۲ : حضرت امِ حبیبہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ عقدِ نکاح کا حکم۔ (ضیاء النبی چہارم صفحہ۱۸۴)

سوال۱۳۴۳ : نجاشی بادشاہ کا اصل نام بتایئے؟

جواب۱۳۴۳ : اصحمہ۔

سوال۱۳۴۴ : نجاشی بادشاہ نے حضور ﷺ کے دونوں گرامی ناموں کو ہاتھی کے دانت کی ڈبیا میں اہتمام سے رکھ کر کیا کہا تھا؟

جواب۱۳۴۴ : ''حبشہ میں ہر طرف خیریت رہے گی جب تک یہ دو گرامی نامے اس کے پاس رہیں گے۔'' (ضیاء النبی چہارم ص۱۸۸)

سوال۱۳۴۵ : بیعتِ عقبۂ اولیٰ میں کتنے لوگ مسلمان ہوئے؟

جواب۱۳۴۵ : چھ۔

سوال۱۳۴۶ : بیعتِ عقبۂ ثانیہ میں ایمان لانے والوں کی تعداد کتنی تھی؟

جواب۱۳۴۶ : بارہ۔

سوال۱۳۴۷ : بیعتِ عقبہ سوئم میں ایمان لانے والے حضرات کتنے تھے؟

جواب۱۳۴۷ : بہتر۷۲ جس میں دو عورتیں بھی شامل ہیں۔

سوال۱۳۴۸ : آقا ﷺ کے عہدِ پاک میں دمشق کا حاکم کون تھا؟

جواب۱۳۴۸ : حارث بن ابی شمر۔

سوال۱۳۴۹ : دوسری، ہجرتِ حبشہ میں کتنے مسلمان شامل تھے؟

جواب۱۳۴۹ : ۸۳ مرد اور انیس ۱۹ عورتیں ۶۱۵ء۔

سوال۱۳۵۰ : مدینہ میں نجاشی بادشاہ کی غائبانہ نمازِ جنازہ کب پڑھی گئی؟



جواب ۱۳۵۰ : رجب ۹ھ میں۔ شافعیہ اسی سے دلیل پکڑتے ہیں کہ نمازِ جنازہ غائبانہ جائز ہے۔ مگر حنفیہ کہتے ہیں کہ یہ واقعہ حضور ﷺ کیلئے خاص تھا۔ نجاشی کا جنازہ آپ پر منکشف کر دیا گیا تھا لہٰذا حقیقت میں نماز حاضرِ میت پر پڑھی گئی نہ کہ غائب پر۔

سوال۱۳۵۱ : ملکِ شام کے حاکم غسانی کے دربار میں دعوتِ اسلام لے جانے والے صحابی کا اسمِ گرامی بتایئے؟

جواب۱۳۵۱ : حضرت شجاع بن وہب اسدی رضی اللہ عنہ۔ (جمال مصطفےٰ ج۴ ص۲۰۹)

سوال۱۳۵۲ : والیٔ یمامہ کے پاس دعوتِ اسلام کون لے گئے؟

جواب۱۳۵۲ : حضرت سلیط بن عمرو عامری رضی اللہ عنہ۔ (جمالِ مصطفےٰ ج۴ ص۲۲۸)

سوال۱۳۵۳ : والیٔ بحرین کی خدمت میں اسلام کی دعوت کون صحابی لے گئے؟

جواب۱۳۵۳ : حضرت علا بن حضرمی رضی اللہ عنہ۔ (جمال مصطفےٰ ج۴ صفحہ۲۳۰)

سوال۱۳۵۴ : آقا ﷺ کی بارگاہ میں شاہی ہدیہ میں شاہِ مقوقس نے کون سی چیزیں روانہ کیں؟

جواب۱۳۵۴ : حضرت ماریہ وشیرین رضی اللہ عنہا دختران شمعون قبطی اور سفید اونٹ (دُلدل)۔

سوال۱۳۵۵ : آقا ﷺ کے خلاف استہزاء (طنز ومزاح) کرنے والی ۲۵ رکنی کمیٹی کا سربراہ کون تھا؟

جواب۱۳۵۵ : ابولہب۔

سوال۱۳۵۶ : کفارِ مکہ کے حضور ﷺ کے متعلق غلط پروپگنڈہ کا باہر سے آنے والوں پر کیا اثر پڑا۔

جواب۱۳۵۶ : وہ لوگ آپ کے نام سے آشنا ہوگئے اور جستجوئے احوال کے لئے مکہ آنے لگے۔

سوال۱۳۵۷ : رحمتِ عالم ﷺ نے اپنے مکتوباتِ گرامی میں مہر کا استعمال کب سے شروع کیا تھا؟

جواب۱۳۵۷ : یکم محرم ۷ھ سے۔

سوال۱۳۵۸ : اس کافر کا نام بتایئے جس نے حضور ﷺ کو تنگ کرنے والی کمیٹی کے اجلاس میں کہا تھا کہ آپ کو شاعر اور کاہن اور دیوانہ کہنے سے ہی مطلب حل نہیں ہوسکتا بلکہ یہ کہا جائے کہ آپ کا کلام باپ بیٹے بھائی شوہر بیوی میں جدائی ڈال دیتا ہے؟

جواب۱۳۵۸ : ولید بن مغیرہ۔

سوال۱۳۵۹ : جن قبائل کو سرکار نے حج کے اجتماعات میں یا تجارتی منڈیوں کے موقع پر دعوتِ اسلام دی ان کے نام بتایئے؟

جواب۱۳۵۹ : بنی عامر، غسان، بنی فرازہ، بنی مرہ، بنی حنفیہ، بنی سُلیم، بنی قیس، بنی نصر، بنی ہوازن، بنی ثعلبہ بن عکابہ، کندہ، کلب، بنی حارث بن کعب بنی عذری، قیس بن حطیم وغیرھم۔ (ضیاء النبی دوم ص۴۶۴)

## فاتح مکّہ آقا ﷺ

وہ بجلی کا کڑکا تھا یا صوتِ ہادی
عرب کی زمیں جس نے ساری ہلادی

سوال۱۳۶۰ : آقا ﷺ کی مُہر کس چیز کی تھی اور اس میں کیا لکھا تھا؟

جواب۱۳۶۰ : مُہر چاندی کی تھی اور تین سطروں میں "محمد رسول اللّٰہ" لکھا تھا۔ (ﷺ)

سوال۱۳۶۱ : اسلام کا بول بالا کس سنہ ہجری میں ہوا؟

جواب۱۳۶۱ : ۹ھ میں۔

سوال۱۳۶۲ : حجۃ الوداع کے موقعہ پر صحابۂ کرام کی تعداد کتنی تھی، جن سے آپ نے میدانِ عرفات میں خطاب فرمایا تھا؟

جواب۱۳۶۲ : تقریباً ایک لاکھ چوبیس ہزار (۱,۲۴,۰۰۰)۔

سوال۱۳۶۳ : وہ کون سے نبی ہیں جن کے گھر میں پورا پورا مہینہ چولہا نہیں جلتا تھا؟



جواب۱۳۶۳ : تاجدارِ مدینہ ﷺ۔

سوال۱۳۶۴ : رحمتِ عالم ﷺ کے مؤذنوں کے اسمائے گرامی بتایئے؟

جواب۱۳۶۴ : مدینہ میں حضرت بلال حبشی اور عبداللہ ابن مکتوم جو نابینا تھے (رضی اللہ عنہما)۔ اور قبا میں حضرت سعد القرظ نے اذان دی جبکہ مکہ میں ابو محذورہ نے (رضی اللہ عنہما)۔ (نشر الطیب صفحہ ۱۹۵)

سوال۱۳۶۵ : آقا ﷺ کے شعراء کے اسمائے گرامی بتایئے؟

جواب۱۳۶۵ : (۱) حضرت حسان بن ثابت (۲) حضرت کعب بن مالک (۳) عبداللہ بن رواحہ (۴) خطیب ثابت بن قیس رضی اللہ عنہم۔

سوال۱۳۶۶ : رحمتِ عالم ﷺ نے عمرۃ القضاء کس سنہ ہجری میں ادا فرمایا۔

جواب۱۳۶۶ : سنہ ۷ ہجری میں۔

سوال۱۳۶۷ : حجۃ الوداع کے موقعہ پر آقا ﷺ نے اپنے ہاتھوں سے کتنے اونٹ ذبح کیے؟

جواب۱۳۶۷ : ۶۳ اونٹ۔

سوال۱۳۶۸ : سرکارِ دو عالم ﷺ نے جو حج ادا فرمایا اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۱۳۶۸ : حجۃ الوداع۔

سوال۱۳۶۹ : عام الوفود کس سنہ ہجری کو کہا جاتا ہے؟

جواب۱۳۶۹ : سنہ ۹ ہجری کو۔

سوال۱۳۷۰ : ہجری سنہ کا نفاذ کس سنہ ہجری میں ہوا؟

جواب۱۳۷۰ : سنہ ۱۰ ہجری میں۔

سوال۱۳۷۱ : سرکارِ دو عالم ﷺ نے کتنے حج ادا فرمائے؟

جواب۱۳۷۱ : صرف ایک۔

سوال۱۳۷۲ : حجۃ الوداع کے موقعہ پر جب آقا ﷺ منیٰ کی طرف روانہ ہوئے تو کس صحابی نے آپ پر کپڑے سے سایہ کیا؟

جواب۱۳۷۲ : حضرت بلال حبشی نے (رضی اللہ عنہ)۔

سوال۱۳۷۳ : حضور اکرم ﷺ سے تمام عمر میں کتنے اعتکاف فوت ہوئے؟
جواب۱۳۷۳ : صرف ایک۔
سوال۱۳۷۴ : رحمتِ دو جہاں ﷺ نے کتنے عمرے ادا فرمائے؟
جواب۱۳۷۴ : چار۴۔ (۱) حدیبیہ کے زمانے میں (۲) ماہِ ذوقعدہ میں مدینہ طیبہ سے (۳) ذوقعدہ میں جعرانہ سے جب حنین کے بعد مالِ غنیمت تقسیم فرمایا (۴) حجۃ الوداع کیساتھ۔ (ضیاء النبی ج ۴ ص ۵۵۳)
سوال۱۳۷۵ : حجۃ الوداع کے بعد آقا ﷺ کے بال شریف تراشنے کا شرف کے حاصل ہوا؟
جواب۱۳۷۵ : حضرت معمر بن عبداللہ عدوی رضی اللہ عنہ کو۔ (بخاری ج ۲ ص ۶۳۳)
سوال۱۳۷۶ : عمرۃ القضاء کے موقعہ پر آقا ﷺ کے بال شریف کس صحابی نے تراشے؟
جواب۱۳۷۶ : حضرت خراش ابن امیہ رضی اللہ عنہ نے۔ (بخاری ج ۲ ص ۶۳۳)
سوال۱۳۷۷ : رحمتِ عالم ﷺ کے قبا میں تشریف لانے سے قبل وہاں مہاجرین اولین کی امامت کون صحابی کرتے تھے؟
جواب۱۳۷۷ : حضرت سالم رضی اللہ عنہ۔
سوال۱۳۷۸ : مقام جعرانہ میں آقا ﷺ نے حلیمہ سعدیہ کے قبیلے سے تعلق رکھنے والے کتنے قیدیوں کو آزاد فرمایا؟
جواب۱۳۷۸ : تقریباً ساٹھ ۶۰۔
سوال۱۳۷۹ : حجۃ الوداع سے مدینہ واپسی پر آقا ﷺ کی اونٹنی کی مہار کس نے ہاتھ میں لی تھی؟
جواب۱۳۷۹ : حضرت بلالِ حبشی رضی اللہ عنہ نے۔
سوال۱۳۸۰ : حجۃ الوداع کی وجہ تسمیہ بتایئے؟
جواب۱۳۸۰ : حضور ﷺ نے اپنے خطابات میں فرمایا کہ اس مقام پر میری تم سے یہ آخری ملاقات ہے اور آپ نے اپنی امت کو الوداع فرمایا۔ (ضیاء النبی ج ۴ ص ۷۴۵)



# معجزات رسول اللہ ﷺ

خدا نے ایک محمد میں دیدیا سب کچھ ﷺ
کریم کا کرم بے حساب کیا کہنا!

سوال۱۳۸۱ : رحمتِ دوجہاں ﷺ جب پالنے میں ہوتے تھے تو کون سا معجزہ ظہور پذیر ہوتا تھا؟
جواب۱۳۸۱ : آپ کے اشارے پر چاند گردش کرتا تھا۔

چاند جھک جاتا جدھر انگلی اٹھاتے مہد میں ☆ کیا ہی چلتا تھا اشاروں پر کھلونا نور کا

سوال۱۳۸۲ : چاند دو ٹکڑے کیسے ہوا؟
جواب۱۳۸۲ : حضور ﷺ کی انگلی کا اشارہ پا کر چاند دو ٹکڑے ہو گیا۔
سوال۱۳۸۳ : معجزۂ شق القمر دیکھ کر ہندوستان کا ایک راجہ مسلمان ہو گیا بتایئے اس کا نام کیا تھا؟
جواب۱۳۸۳ : صوبۂ مدھیہ پردیش کے علاقہ مالوہ میں دھر نامی شہر کا راجہ بھوج اسلامی نام عبداللہ تھا۔ (جس نے حضور ﷺ کی بارگاہ میں نذرانہ بھی روانہ کیا تھا)
سوال۱۳۸۴ : حضرت علی رضی اللہ عنہ کی نمازِ عصر قضا ہو جانے پر آقا ﷺ نے سورج کو واپس بلایا یہ معجزہ کہاں صادر ہوا؟
جواب۱۳۸۴ : مقامِ صہبا میں جنگ خیبر کے موقع پر۔

تیری مرضی پا گیا سورج پھرا الٹے قدم ☆ تیری انگلی اُٹھ گئی مہ کا کلیجہ چر گیا

سوال۱۳۸۵ : اس لکڑی کا نام بتاؤ جو فراقِ رسول میں زار و قطار روئی اور صحابہ نے سماعت فرمایا؟
جواب۱۳۸۵ : اُستنِ حنانہ (مسجد نبوی کی ستون)۔
سوال۱۳۸۶ : فخرِ کائنات ﷺ کی انگلیوں سے پانی کا سرچشمہ جاری ہونے کا معجزہ کہاں صادر ہوا؟

جوابـ۱۳۸۶ : غزوۂ تبوک یا صلح حدیبیہ کے موقعہ پر۔

انگلیاں ہیں فیض پر ٹوٹے ہیں پیاسے جھوم کر
ندیاں پنجابِ رحمت کی ہیں جاری واہ واہ

سوال۱۳۸۷ : نبیٔ رحمت ﷺ کی ولادتِ باسعادت کے موقع پر کون سا معجزہ رونما ہوا؟

جوابـ۱۳۸۷ : ہزار سالہ آتشکدۂ فارس بجھ گیا۔ سربفلک عمارتیں زمین بوس ہوگئیں۔ کعبہ کے بت منہ کے بل گر پڑے۔

سوال۱۳۸۸ : غزوۂ خندق کی کھدائی کے موقع پر آقا ﷺ کے چمک دار اور سفید پتھر کے توڑنے سے کیسی روشنی نمودار ہوئی؟

جوابـ۱۳۸۸ : ایسی چمک جس سے سارا مدینہ روشن ہوگیا۔

سوال۱۳۸۹ : آقا ﷺ نے کس پہلوان کو تین تین بار کشتی میں پچھاڑ دیا تھا؟

جوابـ۱۳۸۹ : رُکانہ کو۔

سوال۱۳۹۰ : رُکانہ کو کس قدر طاقت وقوت حاصل تھی؟

جوابـ۱۳۹۰ : اکیلا دو سو آدمیوں کو پچھاڑ دیتا تھا۔ (ضیاء النبی ج ۵ص ۲۷۳)

سوال۱۳۹۱ : سرورِ کائنات ﷺ نے غزوۂ بدر کے روز کس صحابی کے ہاتھ میں کھجور کی ٹہنی کو تیز دھار والی تلوار بنادیا تھا؟

جوابـ۱۳۹۱ : حضرت عکاشہ بن محصن رضی اللہ عنہ۔ اس تلوار کا نام تلوار العون تھا۔ (ضیاء النبی سوم ۳۶۰)

سوال۱۳۹۲ : بالکل ان پڑھ لوگوں کو احکام کا عالم اور قوم کا ہادی تھوڑے ہی عرصہ میں کس نے بنادیا۔

جوابـ۱۳۹۲ : احمدِ مختار ﷺ نے۔

سوال۱۳۹۳ : آقا ﷺ کی دعا سے کس صحابی کے چہرہ اور کوڑے سے روشنی نکلتی تھی؟

جوابـ۱۳۹۳ : حضرت طفیل دوسی رضی اللہ عنہ کے۔

سوال۱۳۹۴ : غزوۂ احد میں آقا ﷺ کے نیزہ مارنے سے کون کافر ہلاک ہوا؟



جوابـ۱۳۹۴ : ابی بن خلف۔

سوال۱۳۹۵ : آقا ﷺ نے کس صحابی کی نکلی ہوئی آنکھ لعابِ دہن لگا کر ہمیشہ کے لئے درست فرمائی؟

جوابـ۱۳۹۵ : حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ کی۔

سوال۱۳۹۶ : غیب داں رسول ﷺ پر جو سحر کیا گیا تھا اس اشیاء کو برآمد کرنے کے لئے آپ نے کن صحابہ کو روانہ فرمایا؟

جوابـ۱۳۹۶ : حضرت علی، عمار بن یاسر، زبیر رضی اللہ عنہم کو۔

سوال۱۳۹۷ : آقا ﷺ پر سحر کی گئی اشیاء کن حالتوں میں اور کون کون سی چیزیں برآمد کی گئیں؟

جوابـ۱۳۹۷ : کھجور کے خوشہ کا ایک غلاف جس کے اندر موئے مبارک تھے ایک تانت کا کپڑا جس میں گیارہ گرہیں لگی تھیں اور ایک موم کا پتلا جس میں سوئیاں چبھوئی گئی تھیں۔

سوال۱۳۹۸ : اس کنویں کا نام بتاؤ جس کے پانی سے غسل کرنے والا بیمار شفا پا جایا کرتا تھا؟

جوابـ۱۳۹۸ : بیر بضاعہ جس میں آقا ﷺ نے اپنا لعاب دہن ڈالا تھا۔ (راحت القلوب صفحہ ۱۶۳)

سوال۱۳۹۹ : حضرت راشد رضی اللہ عنہ کے اس کنواں کا نام کیا ہے جس میں آقا ﷺ نے کلی کر کے تھوڑا پانی ڈال دیا تھا؟

جوابـ۱۳۹۹ : ماء الرسول۔

نوٹ : حضرت راشد رضی اللہ عنہ کا اصل نام ظالم تھا اور ان کے کتے کا نام راشد تھا۔ حضور ﷺ نے کتے کا نام ظالم رکھا اور آپ کا نام راشد۔

سوال۱۴۰۰ : کس صحابی کی والدہ رحمتِ عالم ﷺ کا مبارک پسینہ جمع کر کے بطور خوشبو استعمال کرتی تھیں؟

جواب۱۴۰۰ : حضرت انس کی والدہ اُمِ سلیم رضی اللہ عنہما۔ (بخاری نے تاریخ کبیر میں ذکر کیا ہے)

سوال۱۴۰۱ : مالکِ کونین علیہ ﷺ نے مدینہ منورہ میں ہوتے ہوئے بہت دور ایک میدانِ جنگ کی کیفیت سے صحابۂ کرام کو آگاہ فرمادیا جہاں اسلامی لشکر لڑ رہا تھا، اُس میدانِ جنگ کا نام کیا تھا؟

جواب۱۴۰۱ : جنگِ موتہ۔

سوال۱۴۰۲ : عرب کا مشہور پہلوان ابوالاسود جمحی کو آقا علیہ ﷺ نے کشتی میں پچھاڑ دیا تھا اس کو کس قدر زور تھا؟

جواب۱۴۰۲ : گائے کی کھال پر کھڑا ہوتا تو دس آدمی اُس چمڑے کو کھینچتے چمڑہ پارہ پارہ ہوجاتا لیکن اُسے جنبش تک نہ ہوتی تھی۔ (ضیاء النبی ج ۵ ص ۳۳۵)

سوال۱۴۰۳ : جنگِ بدر کے موقع پر ایک صحابی کی تلوار ٹوٹ جانے پر حضور علیہ ﷺ نے کھجور کی ایک خشک ٹہنی دے دی تھی جو شمشیر خارا شگاف بن گئی ان کا نام بتایئے؟

جواب۱۴۰۳ : حضرت سلمہ بن اسلم بن الحراش رضی اللہ عنہ۔ (ضیاء النبی سوم ص ۳۶۰)

## وصالِ مبارک اور مسجدِ نبوی ﷺ

سوال۱۴۰۴ : رحمتِ عالم علیہ ﷺ کا روضہ سب سے پہلے کس نے تعمیر کروایا؟

جواب۱۴۰۴ : بادشاہِ مصر منصور الحی نے۔

سوال۱۴۰۵ : رحمتِ دو عالم علیہ ﷺ نے دنیا سے کس عمر میں پردہ فرمایا؟

جواب۱۴۰۵ : تریسٹھ ۶۳ سال کی عمر میں۔

سوال۱۴۰۶ : تاجدارِ مدینہ علیہ ﷺ کا وصالِ مبارک کب ہوا؟

جواب۱۴۰۶ : ۱۲ ربیع الاول ۱۱ھ میں بوقتِ چاشت بروز دوشنبہ۔

سوال۱۴۰۷ : آقا علیہ ﷺ کے مرض کا آغاز کب ہوا؟



جواب۱۴۰۷ : ۲۹ صفر ۱۱ھ میں دوشنبہ کو۔ اسی دن ایک صحابی کا انتقال ہوا نمازِ جنازہ پڑھنے کے لیے تشریف لے گئے واپسی میں سر میں درد شروع ہوا۔ (ضیاء النبی ج ۴ ص ۷۹۲)

سوال۱۴۰۸ : آقائے دو جہاں علیہ ﷺ نے جو آخری نماز پڑھائی اس میں کون سی سورت تلاوت فرمائی؟

جواب۱۴۰۸ : سورۂ مرسلات۔

سوال۱۴۰۹ : رسولِ اکرم علیہ ﷺ کا روضہ کہاں واقع ہے؟

جواب۱۴۰۹ : مدینہ شریف میں۔

کعبہ دلھن ہے تربتِ اطہر نئی دلھن یہ رشکِ آفتاب وہ غیرت قمر کی ہے

سوال۱۴۱۰ : رحمتِ عالم علیہ ﷺ کے روضۂ اقدس کے گنبد کا رنگ کیسا ہے؟

جواب۱۴۱۰ : سبز (ہرا)۔

سبز گنبد پر رہے میری نظر شام و سحر ☆ جان ہو آپ پہ قربان رسولِ عربی

سوال۱۴۱۱ : سرورِ دو عالم علیہ ﷺ کے روضۂ اقدس پر جو گنبد بنا ہے اس کا نام بتایئے؟

جواب۱۴۱۱ : گنبدِ خضرٰی۔

عاصی بھی ہیں چہیتے یہ طیبہ ہے زاہدو ☆ مکہ نہیں کہ جانچ جہاں خیر و شر کی ہے

سوال۱۴۱۲ : سرکارِ دو عالم علیہ ﷺ نے نمازِ عید کب ادا فرمائی؟

جواب۱۴۱۲ : یکم شوال ۲ھ کو۔

سوال۱۴۱۳ : مالکِ انس و جاں علیہ ﷺ کے دنیا سے پردہ فرماتے وقت گھر میں کتنے دینار تھے؟

جواب۱۴۱۳ : صرف سات دینار یا آٹھ درہم جسے حضرتِ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے مساکین میں تقسیم فرمایا۔ (ضیاء النبی ج ۴ ص ۸۰۷)

سوال۱۴۱۴ : آخری رمضان سنہ دس ہجری کا انگریزی ماہ و سال بتایئے؟

جواب۱۴۱۴ دسمبر ۶۳۱ء۔

مالکِ کونین ہیں گو پاس کچھ رکھتے نہیں
دو جہاں کی نعمتیں ہیں ان کے خالی ہاتھ میں

سوال ۱۴۱۵ : بوقتِ وصال سلطانِ دارین ﷺ کا سرِ انور کس کی گود میں تھا؟
جوب ۱۴۱۵ : اُمُّ المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی گود میں۔
سوال ۱۴۱۶ : رحمتِ عالم ﷺ کی بارگاہِ ناز میں آخری بار مسواک پیش کرنے کا شرف کس نے حاصل کیا؟
جوب ۱۴۱۶ : حضرت عبدالرحمٰن بن ابی بکر رضی اللہ عنہما نے۔
سوال ۱۴۱۷ : آقا ﷺ کے فراق میں حضرت سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا جہاں جاکر رویا کرتی تھیں اس جگہ کو کیا کہتے ہیں؟
جوب ۱۴۱۷ : قبۂ بیت الحزن۔
سوال ۱۴۱۸ : حضور ﷺ نے بوقتِ وصال کتنے سواری کے جانور چھوڑے؟
جوب ۱۴۱۸ : چار۔ لحیف (گھوڑا) دُلدُل، خچر، عفیر (گدھا) عضباء قصویٰ (اونٹنی)۔
سوال ۱۴۱۹ : رحمتِ عالم ﷺ کو غسل پاک دینے کا شرف کس نے حاصل کیا؟
جوب ۱۴۱۹ : حضرت سیدنا علی ابن ابی طالب رضی اللہ عنہ نے۔
سوال ۱۴۲۰ : بوقتِ غسل آقا ﷺ پہلو بدلنے کی خدمت کس نے انجام دی؟
جوب ۱۴۲۰ : حضرت عباس و حضرت فضل ابن عباس رضی اللہ عنہما نے۔
سوال ۱۴۲۱ : سرکارِ ابد قرار ﷺ کے غسل مبارکہ میں پانی ڈالنے کی خدمت کن حضرات نے انجام دی؟
جوب ۱۴۲۱ : حضرت قثم ابن عباس، اسامہ بن زید، اور حضور ﷺ کے غلام شقران نے (رضی اللہ عنہم)۔
سوال ۱۴۲۲ : نبیٔ رحمت ﷺ کی نمازِ جنازہ کس نے پڑھائی؟
جوب ۱۴۲۲ : جنازہ کی نماز کون پڑھا سکتا تھا؟ اپنی اپنی بخشش و مغفرت کے لیے فرداً فرداً لوگوں نے نماز ادا کی۔



سوال ۱۴۲۳ : آقا ﷺ کے جنازہ کے ولی کون تھے؟
جوب ۱۴۲۳ : امیر المومنین حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ۔
سوال ۱۴۲۴ : رحمتِ عالم ﷺ کی جنازہ کی نماز سب سے آخر میں کس نے پڑھی؟
جوب ۱۴۲۴ : حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے۔
سوال ۱۴۲۵ : حضور ﷺ کی قبرِ انور کھودنے کا شرف کس صحابی کو حاصل ہوا؟
جوب ۱۴۲۵ : حضرت ابوطلحہ زید انصاری رضی اللہ عنہ کو۔ (ترمذی شریف ج۱ ص۱۲۴)
سوال ۱۴۲۶ : حضور ﷺ کی تدفین کس دن عمل میں آئی؟
جوب ۱۴۲۶ : بدھ کی رات میں۔ (ضیاء النبی ج۴ ص۸۴۲)
سوال ۱۴۲۷ : حضور ﷺ کے غسل کے لیے پانی کہاں سے آیا تھا؟
جوب ۱۴۲۷ : غرس نامی کنویں سے جو قبا کے قریب تھا اور یہ سعد بن خشیمہ رضی اللہ عنہ کی ملکیت میں تھا۔ آپ اکثر اس کنویں کا پانی نوش فرمایا کرتے تھے۔ (ضیاء النبی ج۴ ص۸۳۸)
سوال ۱۴۲۸ : آقا ﷺ کی قبرِ انور کہاں کھودی گئی؟
جوب ۱۴۲۸ : حجرۂ عائشہ رضی اللہ عنہا میں۔
سوال ۱۴۲۹ : تاجدارِ دو عالم ﷺ کو قبرِ انور میں اُتارنے کا شرف کن حضرات کو حاصل ہوا؟
جوب ۱۴۲۹ : حضرت علی و عباس اور قثم اور فضل بن عباس کو اور شقران جو آپ کے آزاد کردہ غلام تھے اور اوس بن خولی بھی اجازت لیکر اُترے۔ (رضی اللہ عنہم)۔ (ضیاء النبی ج۴ ص۸۴۱/نشر الطیب ص۲۰۶)
سوال ۱۴۳۰ : آقا ﷺ کی قبرِ انور پر کتنی اینٹیں اور کس طرح بچھائی گئیں؟
جوب ۱۴۳۰ : ۹ کچی اینٹیں کھڑی بچھائی گئیں۔ (نشر الطیب صفحہ ۲۰۶)
سوال ۱۴۳۱ : حضور ﷺ کے روضۂ اطہر پر پانی کس نے چھڑکا؟
جوب ۱۴۳۱ : حضرت بلالِ حبشی رضی اللہ عنہ نے ایک مشک سرہانے سے شروع کیا۔

سوال۱۴۳۲: مسجدِ نبوی کہاں واقع ہے؟

جواب۱۴۳۲: مدینہ منورہ میں۔

مدینے کے شام و سحر اللہ اللہ
فرشتے وہیں پھول برسا رہے ہیں

سوال۱۴۳۳: مسجدِ نبوی کس کی زمین میں واقع ہے؟

جواب۱۴۳۳: بنونجار کی۔

سوال۱۴۳۴: مسجدِ نبوی جن یتیم بچّوں کی زمین پر واقع ہے ان کا نام بتائیے؟

جواب۱۴۳۴: سہل اور سہیل بن رافعہ بن ابی عمرو بن عائذ۔ یہ لوگ بنونجار کے اسعد بن زرارہ کی کفالت میں تھے۔

سوال۱۴۳۵: مسجدِ نبوی کی زمین کتنے میں اور کس نے خرید کر وقف کی؟

جواب۱۴۳۵ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے دس دینار میں۔ (ضیاء النبی سوم صفحہ ۱۴۹)

سوال۱۴۳۶ آقا ﷺ نے مدینہ میں کل کتنے سال قیام فرمایا؟

جواب۱۴۳۶: دس سال۔

سوال۱۴۳۷: مدینہ منورہ میں دس سالہ قیام کے دوران آقا ﷺ کو کتنی لڑائیاں لڑنی پڑیں؟

جواب۱۴۳۷: انیس ۱۹۔

سوال۱۴۳۸: مدینہ سے تبوک تک رسول اللہ ﷺ کے مساجد کی تعداد بتائیے؟

جواب۱۴۳۸: سترہ ۱۷۔

سوال۱۴۳۹: اصحابِ صفّہ کی تعداد کتنی تھی؟ جنہیں آقا ﷺ نے ایک پیالہ دودھ سے سیراب فرمایا اور بچ گیا؟

جواب۱۴۳۹: ستر ۷۰۔

کیوں جنابِ بوہریرہ تھا وہ کیسا جامِ شیر
جس سے ستر صاحبوں کا دودھ سے منہ پھر گیا



سوال۱۴۴۰: اس جگہ کا نام بتائیے جہاں آقا ﷺ باہر کے وفود سے ملاقات فرماتے تھے؟

جواب۱۴۴۰: ستونِ وفود۔

سوال۱۴۴۱: اس قبہ کا نام کیا ہے جہاں حضرت خضر علیہ السلام زائرینِ دربارِ رسالت کے صاحب جذب وکرامت کی حالتوں کو سلب کر لیتے ہیں؟

جواب۱۴۴۱: قبۂ خضر علیہ السلام۔

سوال۱۴۴۲: حضرت خضر علیہ السلام زائرینِ دربارِ رسالت کے صاحبِ ارباب و جذب وکرامات کی حالتوں کو کیوں سلب کر لیتے ہیں؟

جواب۱۴۴۲: تاکہ عالمِ بے خودی میں دربارِ رسالت مآب ﷺ میں کسی قسم کی بے ادبی نہ ہونے پائے۔

سوال۱۴۴۳: زائرینِ روضۂ مقدسہ ﷺ کے قافلے اونٹوں سے اتر کر شہر پناہ کے دروازے میں داخل ہوتے ہیں وہاں کون سی مسجد بنی ہے؟

جواب۱۴۴۳: مسجدِ غمامہ جو ایک وسیع میدان میں واقع ہے۔

سوال۱۴۴۴: مدینہ میں داخلہ بروز سوموار ہوا تھا بتائیے انگریزی تاریخ کیا تھی؟

جواب۱۴۴۴: ۲۸ جون ۶۲۲ء۔

سوال۱۴۴۵: مسجدِ نبوی کا شمالی دروازہ کس نام سے موسوم ہے؟

جواب۱۴۴۵: بابِ مجیدی سے۔

سوال۱۴۴۶: مسجدِ نبوی کے پوربی دونوں دروازے کس نام سے موسوم ہیں؟

جواب۱۴۴۶: باب النساء اور باب جبرئیل علیہ السلام سے۔

سوال۱۴۴۷: مسجدِ نبوی میں کتنے درجے ہیں؟

جواب۱۴۴۷: بارہ۔

سوال۱۴۴۸: مسجدِ نبوی سے کتنے فاصلے پر مقامِ دفنِ استنِ حنانہ ہے؟

جواب۱۴۴۸: ڈیڑھ گز کے فاصلہ پر مغرب کی جانب۔

سوال ۱۴۴۹ : نشستِ عشرۂ مبشرہ کو کیا کہا جاتا ہے؟
جواب ۱۴۴۹ : دارالشوریٰ۔
سوال ۱۴۵۰ : جنت البقیع کس جگہ سے تسلیم کیا جاتا ہے؟
جواب ۱۴۵۰ : مابین روضۂ رسول ﷺ اور حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی قبرانور سے جو احاطۂ قبرستان ہے۔
سوال ۱۴۵۱ : دنیا کی اس مسجد کا نام بتایئے جہاں نماز پڑھنے سے دوسری مسجدوں کے مقابل پچاس ہزار نمازوں کا ثواب ملتا ہے؟
جواب ۱۴۵۱ : مسجدِ نبوی ﷺ۔
سوال ۱۴۵۲ : مسجدِ نبوی میں منبرِ رسول ﷺ اور روضۂ اطہر کا درمیانی حصّہ کیا کہلاتا ہے؟
جواب ۱۴۵۲ : ریاض الجنۃ۔
سوال ۱۴۵۳ : آقا ﷺ مسجدِ نبوی کے کس دروازے سے اکثر داخل ہوتے تھے؟
جواب ۱۴۵۳ : بابِ آلِ عثمان سے۔
سوال ۱۴۵۴ : رحمتِ دوجہاں ﷺ کی عدم موجودگی میں مدینہ کی سربراہی کون صحابی کرتے تھے؟
جواب ۱۴۵۴ : حضرت عبداللہ ابن مکتوم رضی اللہ عنہ۔
سوال ۱۴۵۵ : جنت البقیع کے بعد دنیا کا افضل ترین کونسا قبرستان ہے؟
جواب ۱۴۵۵ : جنت المعلّٰی۔
سوال ۱۴۵۶ : مسجدِ نبوی میں منبر کس سنہ میں قائم کیا گیا؟
جواب ۱۴۵۶ : ۸ھ میں اور دوسری روایت میں ۷ھ ہے۔
سوال ۱۴۵۷ : مسجدِ نبوی کے لیے اینٹیں کہاں تیار کی گئیں؟
جواب ۱۴۵۷ : مسجدِ ابراہیم کے شمالی جانب بیرِ ایوب کے پاس اس جگہ کو بقیع النجنجہ کہتے ہیں۔ (ضیاء النبی سوم صفحہ ۱۵۰)
سوال ۱۴۵۸ : مٹی گوندھنے اور گارا بنانے کے فن میں کون ماہر تھا؟



جواب ۱۴۵۸ : طلق بن علی۔ (ضیاء النبی سوم صفحہ ۱۵۱)
سوال ۱۴۵۹ : روضۂ رسول ﷺ میں سرنگ لگانے کا واقعہ کب وقوع پزیر ہوا؟
جواب ۱۴۵۹ : ۵۵۷ھ میں۔
سوال ۱۴۶۰ : کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ مسجدِ نبوی کے صحن میں جو سایہ دار چبوترہ تھا اسے کس نام سے پکارا جاتا تھا؟
جواب ۱۴۶۰ : صفہ کے نام سے۔
سوال ۱۴۶۱ : رحمتِ عالم ﷺ کی تدفین کس دن مکمل ہوئی تھی؟
جواب ۱۴۶۱ : سہ شنبہ کی شب کو جسے عرب میں چہار شنبہ کہتے ہیں۔
سوال ۱۴۶۲ : آقا ﷺ نے اپنی حیاتِ اقدس میں کون سی آخری نماز مسجد نبوی میں پڑھی؟
جواب ۱۴۶۲ : نمازِ ظہر۔
سوال ۱۴۶۳ : رحمتِ عالم ﷺ نے مسجدِ نبوی میں آخری نماز وصال سے کتنے دن قبل پڑھی تھی؟
جواب ۱۴۶۳ : پانچ دن قبل بروز جمعرات۔
سوال ۱۴۶۴ : اُمہات المومنین کیلئے حسبِ ضرورت جو حجرے تعمیر ہوئے اس کی تعداد بتایئے؟
جواب ۱۴۶۴ : نو ۹۔
سوال ۱۴۶۵ : حضور ﷺ کے وصال کے وقت مدینہ منورہ میں مساجد کی تعداد کیا تھی؟
جواب ۱۴۶۵ : صرف دس ۱۰ مسجدیں تعمیر ہوئی تھیں۔

## خانہ کعبہ اور اس کے تعلق سے

سوال ۱۴۶۶ : رحمتِ عالم ﷺ کی عمر پاک کے کس حصّہ میں کعبہ کی تعمیر ہوئی؟
جواب ۱۴۶۶ : ۳۵ سال کی عمر میں۔ (ضیاء النبی دوم ص ۱۴۷)

سوال ۱۴۶۷: آقا ﷺ نے کس عمر میں کعبہ معظمہ کے اندر حجرِ اسود نصب فرمایا؟

جواب ۱۴۶۷: ۳۵ سال کی عمر میں ۶۰۳ء۔

سوال ۱۴۶۸: رحمتِ عالم ﷺ کون سی نماز ادا فرمارہے تھے جب تحویلِ قبلہ کا حکم نازل ہوا؟

جواب ۱۴۶۸: نمازِ ظہر۔

سوال ۱۴۶۹: نمازِ ظہر بوقتِ تحویلِ قبلہ حضور ﷺ کس مسجد میں ادا فرمارہے تھے؟

جواب ۱۴۶۹: مسجد بنوسلیم میں۔

سوال ۱۴۷۰: حجرِ اسود کس پیغمبر کی تلاش ہے؟

جواب ۱۴۷۰: حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی۔

سوال ۱۴۷۱: کعبہ معظمہ کی تعمیر میں کہاں کا پتھر استعمال ہوا؟

جواب ۱۴۷۱: کوہِ لبنان، حرا، کوہِ ابوقبیس، صفا اور مروہ کا۔

سوال ۱۴۷۲: پتھر لانے کی خدمت کس نے انجام دی؟

جواب ۱۴۷۲: حضرت جبرئیل علیہ السلام نے۔

سوال ۱۴۷۳: خانۂ کعبہ کا دوسرا نام بتایئے؟

جواب ۱۴۷۳: بیت عتیق۔

سوال ۱۴۷۴: حطیم کسے کہتے ہیں؟

جواب ۱۴۷۴: حرم پاک کا وہ حصّہ جو بعثت سے پانچ سال قبل کعبہ کی نئی تعمیر میں مصارف کی کمی کی وجہ سے تعمیر سے باقی رہ گیا تھا؟

مہر مادر کا مزہ دیتی ہے آغوشِ حطیم ☆ جن پہ ماں باپ فدایاں کرم ان کا دیکھو

سوال ۱۴۷۵: حطیم کا پرانا نام بتایئے؟

جواب ۱۴۷۵: مقامِ حجر۔

سوال ۱۴۷۶: ام القران کس شہر کو کہا جاتا ہے؟

جواب ۱۴۷۶: شہر مکّہ کو۔

سوال ۱۴۷۷: مطاف کسے کہتے ہیں؟



جواب ۱۴۷۷: جس جگہ طواف کیا جاتا ہے۔

سوال ۱۴۷۸: رمیٔ جمار کسے کہتے ہیں؟

جواب ۱۴۷۸: مجسمۂ شیطان پر کنکریاں مارنے کو۔

سوال ۱۴۷۹: حج کے دوران کعبہ معظمہ کو غسل کس چیز سے دیا جاتا ہے؟

جواب ۱۴۷۹: عرقِ گلاب سے۔

سوال ۱۴۸۰: مسجدِ حرام کسے کہتے ہیں؟

جواب ۱۴۸۰: خانۂ کعبہ کے چاروں طرف جو مسجد ہے۔

سوال ۱۴۸۱: باب السلام کسے کہتے ہیں؟

جواب ۱۴۸۱: مسجدِ حرام کا وہ دروازہ جس سے پہلی بار داخل ہونا افضل ہے۔

سوال ۱۴۸۲: خانۂ کعبہ میں جو پتھر نصب ہے اس کا نام بتایئے؟

جواب ۱۴۸۲: حجرِ اسود۔

سوال ۱۴۸۳: حجرِ اسود کعبہ میں کس جگہ نصب ہے؟

جواب ۱۴۸۳: جنوب و مشرق کے کونے پر جس کو رکنِ اسود کہتے ہیں۔

سوال ۱۴۸۴: کعبہ شریف میں کتنے رکن ہیں؟

جواب ۱۴۸۴: چار۔ رکنِ اسود، رکنِ عراقی، رکنِ شامی، رکنِ یمانی۔

سوال ۱۴۸۵: رکنِ اسود اور رکنِ عراقی کی دیوار میں زمین سے بلند سونے کے دروازہ کو کیا کہتے ہیں؟

جواب ۱۴۸۵: باب الکعبہ۔

سوال ۱۴۸۶: جس سونے کے پرنالے سے بارش کا پانی حطیم میں نچھاور ہوتا ہے اس کا نام بتایئے؟

جواب ۱۴۸۶: میزابِ رحمت۔

زیرِ میزاب ملے خوب کرم کے چھینٹے ☆ ابرِ رحمت کا یہاں روز برسنا دیکھو

سوال ۱۴۸۷: مستجاب کون سی جگہ ہے؟

جواب۱۴۸۷ : رکنِ یمانی اور رکنِ اسود کے بیچ کی جنوبی دیوار ہے جہاں ستر ہزار فرشتے دعاء پر آمین کہنے کے لیے مقرر ہیں۔

سوال۱۴۸۸: مقامِ ابراہیم کہاں واقع ہے؟

جواب۱۴۸۸ : دروازۂ کعبہ کے سامنے ایک قبہ ہے، یہ جنتی پتھر ہے۔

سوال۱۴۸۹: کوہِ صفاو مروہ مکّہ شریف سے کس طرف واقع ہے؟

جواب۱۴۸۹ : جنوب میں۔

سوال۱۴۹۰ : مقامِ ابراہیم کسے کہتے ہیں؟

جواب۱۴۹۰ : وہ پتھر ہے جس پر حضرت ابراہیم علیہ السلام نے کھڑے ہوکر کعبہ تعمیر فرمایا۔

سوال۱۴۹۱ : میقات کسے کہتے ہیں؟

جواب۱۴۹۱ : جہاں سے مکہ شریف جانے کے لئے احرام پہنا جاتا ہے۔

سوال۱۴۹۲ : ہندوستانی حاجیوں کے میقات کا نام بتایئے؟

جواب۱۴۹۲ : یلملم۔

سوال۱۴۹۳ : منیٰ مسجد حرام سے کتنی دوری پر واقع ہے؟

جواب۱۴۹۳ : پانچ سو کلومیٹر پر جہاں حاجی صاحبان قیام فرماتے ہیں۔

سوال۱۴۹۴ : عرفات کسے کہتے ہیں؟

جواب۱۴۹۴ : منیٰ سے تقریباً گیارہ کلومیٹر دور میدان ہے جہاں ۹/ ذی الحجہ کو حاجی صاحبان جمع ہوتے ہیں۔

سوال۱۴۹۵ : ظہر اور عصر کی نماز ایک ہی وقت میں کہاں پڑھی جاتی ہے؟

جواب۱۴۹۵ : عرفات میں ایامِ حج کے دوران۔

سوال۱۴۹۶ : جبلِ رحمت کسے کہتے ہیں؟

جواب۱۴۹۶ : عرفات کا وہ مقدس پہاڑ جس کے قریب وقوف کرنا افضل ہے۔

سوال۱۴۹۷ : مزدلفہ کسے کہتے ہیں؟



جواب۱۴۹۷ : منیٰ سے تقریباً پانچ کلومیٹر عرفات کی جانب ایسی جگہ جہاں حاجی صاحبان رات گذارتے ہیں۔

سوال۱۴۹۸: مسجدِ حرام اور جنت المعلٰی کے درمیان جہاں دعا مانگنا مستحب ہے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۱۴۹۸ : مَدْعٰی۔

سوال۱۴۹۹ : حج کی کتنی قسمیں ہیں؟

جواب۱۴۹۹ : تین۔ قران، تمتع، افراد۔

سوال۱۵۰۰ : تاریخی روایات کے مطابق جنت البقیع میں کتنے صحابۂ کرام آرام فرما ہیں؟

جواب۱۵۰۰ : دس ہزار۔

سوال۱۵۰۱ : اصل مواجہہ شریف کس طرف ہے؟

جواب۱۵۰۱ : اس چاندی کی کیل کے سامنے جو سنہری جالیوں کے قریب ہے۔

سوال۱۵۰۲ : حج کے دوران جو لباس پہنا جاتا ہے اسکو کیا کہتے ہیں؟

جواب۱۵۰۲ : احرام۔

سوال۱۵۰۳: حالتِ احرام میں داڑھی کا خلال کیسا ہے؟

جواب۱۵۰۳ : مکروہ ہے۔

سوال۱۵۰۴: حجاجِ کرام کن دو پہاڑوں کی سعی کرتے ہیں؟

جواب۱۵۰۴ : صفا و مروہ کی۔

خوب مسعی میں بامیدِ صفا دوڑ لئے! ☆ رہِ جاناں کی صفا کا بھی تماشہ دیکھو

سوال۱۵۰۵ : حرم شریف کو حرم کیوں کہتے ہیں؟

جواب۱۵۰۵ : اس لیے کہ حدودِ حرم میں ظلم، قتال، شکار، غارتگری حرام ہے۔

سوال۱۵۰۶: حج میں جو کعبہ کا چکّر لگاتے ہیں اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۱۵۰۶ : طواف۔

سوال۱۵۰۷: جس کی طرف منہ کر کے نماز پڑھتے ہیں اسے کیا کہتے ہیں؟

جوب۱۵۰۷ : قبلہ۔

سوال۱۵۰۸: مسلمانوں کے قبلہ کا نام بتائیے؟

جوب۱۵۰۸ : کعبہ شریف۔

سوال۱۵۰۹: حج کس مہینہ میں ہوتا ہے؟

جوب۱۵۰۹ : ذی الحجہ میں۔

سوال۱۵۱۰ : حرم شریف میں اذان کے لیے مختلف اطراف میں کتنے مینارے بنے ہیں؟

جوب۱۵۱۰ : سات۔

سوال۱۵۱۱ : وہ کونسا پتھر ہے جو ضرورت کے وقت اونچا اور نیچا ہوا کرتا تھا؟

جوب۱۵۱۱ : جس پتھر پر کھڑے ہوکر حضرت ابراہیم علیہ السلام کعبہ تعمیر فرمارہے تھے؟

سوال۱۵۱۲ : اس پتھر کا نام بتائیے جس میں گناہ سلب کرنے کی قوت ہے؟

جوب۱۵۱۲ : حجرِ اسود۔

دھوچکا ظلمتِ دل بوسۂ سنگِ اسود ☆ خاک بوسیٔ مدینہ کا بھی رتبہ دیکھو

سوال۱۵۱۳ : کعبہ شریف میں داخل ہونے کے لیے کتنے دروازے ہیں؟

جوب۱۵۱۳ : چالیس۔

سوال۱۵۱۴ : اس پانی کا نام بتاؤ جس کو بھوکا پئے تو آسودہ ہوجائے پیاسا پئے تو پیاس بجھ جائے بیمار پئے تو شفا پاجائے؟

جوب۱۵۱۴ : آبِ زم زم۔

سوال۱۵۱۵ : حضرت علی ﷺ کی جہاں ناف کاٹی گئی اور غسل دیا گیا وہ جگہ کس نام سے مشہور ہے؟

جوب۱۵۱۵ : مولد علی کے نام سے (رضی اللہ عنہ)۔

سوال۱۵۱۶ : خانۂ کعبہ کس شہر میں واقع ہے؟

جوب۱۵۱۶ : مکہ معظمہ میں۔



سوال۱۵۱۷: حجرِ اسود کے چومنے کے عمل کو کیا کہا جاتا ہے؟

جوب۱۵۱۷ : تقبیل۔

سوال۱۵۱۸: استلام کسے کہتے ہیں؟

جوب۱۵۱۸ : دور سے ہاتھ کے اشارہ سے بوسہ لینے کے عمل کو۔

سوال۱۵۱۹: مزدلفہ کا دوسرا نام بتائیے؟

جوب۱۵۱۹ : مشعرالحرام۔

سوال۱۵۲۰: رمیٔ جمار کے لیے حاجی صاحبان اپنی چادر میں کتنی کنکریاں باندھ کرلے جاتے ہیں؟

جوب۱۵۲۰ : ۴۹ اُنچاس۔

سوال۱۵۲۱: شیطان کے مجسّمہ پر کنکریاں کن تاریخوں میں ماری جاتی ہیں؟

جوب۱۵۲۱ : دسویں، گیارہویں، بارہویں، ذی الحجہ میں۔

سوال۱۵۲۲: وادیٔ منیٰ میں حجّاجِ کرام کے سرمنڈانے کے عمل کو کیا کہتے ہیں؟

جوب۱۵۲۲ : حلق۔

سوال۱۵۲۳: منیٰ سے حجّاجِ کرام کتنے دنوں کے بعد واپس ہوتے ہیں؟

جوب۱۵۲۳ : تین دن کے بعد۔

سوال۱۵۲۴: حجرِ اسود کو جنت سے زمین پر کون لایا تھا؟

جوب۱۵۲۴ : حضرت جبرئیل علیہ السلام اور طبقاتِ ابن سعد میں حضرت آدم علیہ السلام کو بتایا گیا ہے۔

سوال۱۵۲۵: حجّاجِ کرام صفا و مروہ کا سات چکر لگاتے ہیں اسے کیا کہا جاتا ہے؟

جوب۱۵۲۵ : سعی۔

سوال۱۵۲۶: تلبیہ کب پڑھا جاتا ہے؟

جوب۱۵۲۶ : حج و عمرہ کے دوران حالتِ احرام میں۔

سوال۱۵۲۷: بیت المقدس سے کعبہ کی طرف منہ کرکے نماز پڑھنے کا حکم کب ہوا؟

جواب۱۵۲۷: ۱۵ر شعبان ۵ھ میں۔
سوال۱۵۲۸: مسجد حرام میں کتنے دروازے ہیں؟
جواب۱۵۲۸: ۲۵۔
سوال۱۵۲۹: بیت اللہ کسے کہتے ہیں؟
جواب۱۵۲۹: کعبہ شریف کو۔
سوال۱۵۳۰: قرآن شریف میں بکہ لفظ کس شہر کے لئے استعمال ہوا ہے؟
جواب۱۵۳۰: مکّہ شریف کے لیے۔
سوال۱۵۳۱: خانۂ کعبہ کے کونے میں جہاں دو دیواریں آپس میں ملتی ہیں انہیں کیا کہتے ہیں؟
جواب۱۵۳۱: رکن۔
سوال۱۵۳۲: رکنِ عراقی کسے کہتے ہیں؟
جواب۱۵۳۲: خانۂ کعبہ کے مشرقی شمالی کونے کو۔
سوال۱۵۳۳: رکنِ اسود کسے کہتے ہیں؟
جواب۱۵۳۳: خانۂ کعبہ کے مشرقی جنوبی کونے کو۔
سوال۱۵۳۴: خانۂ کعبہ کے مغربی شمالی کونے کو کیا کہتے ہیں؟
جواب۱۵۳۴: رکنِ شامی۔

رکنِ شامی سے مٹی وحشتِ شام غربت ☆ اب مدینہ کو چلو صبح ولآرا دیکھو

سوال۱۵۳۵: خانۂ کعبہ کے مغربی جنوبی کونے کو کیا کہتے ہیں؟
جواب۱۵۳۵: رکنِ یمانی۔

ایمنِ طور کا تھا رکنِ یمانی میں فروغ ☆ شعلۂ طور بیاں انجمن آراء دیکھو

سوال۱۵۳۶: حجرِ اسود سے مقام ابراہیم کا فاصلہ کتنا ہے؟
جواب۱۵۳۶: ۲۷ گز۔
سوال۱۵۳۷: مکہ شریف کا وہ حصّہ جو حجرِ اسود اور کعبہ شریف کے دروازے کے



درمیان ہے اسے کیا کہتے ہیں؟
جواب۱۵۳۷: ملتزم۔

ملتزم سے تو گلے لگ کے نکالے ارماں
ادب و شوق کا یاں باہم الجھنا دیکھو

سوال۱۵۳۸: وہ کون سا مقام ہے جو خاتم النبین علیہ کے نشانِ قدم سے مشابہت رکھتا ہے؟
جواب۱۵۳۸: مقامِ ابراہیم۔
سوال۱۵۳۹ اس مقدس جگہ کا نام بتاؤ جہاں سے اللہ تعالیٰ اپنے تراویح پڑھنے والے بندوں کو دیکھتا ہے؟
جواب۱۵۳۹: خطیر المقدس۔
سوال۱۵۴۰: کیا مسلمانوں نے قبلِ ہجرت کعبہ شریف کی طرف منہ کر کے نماز پڑھی ہے؟
جواب۱۵۴۰: نہیں۔
سوال۱۵۴۱: مکّہ مکرمہ کے تاریخی قبرستان کا نام بتایئے؟
جواب۱۵۴۱: جنت المعلّٰی۔
سوال۱۵۴۲: خانۂ کعبہ کے عمارت کی بلندی کس قدر ہے؟
جواب۱۵۴۲: ۴۹ فٹ اڑھائی انچ۔
سوال۱۵۴۳: بیت المقدس سے خانۂ کعبہ کتنے سال قبل تعمیر ہوا؟
جواب۱۵۴۳: چالیس سال۔ (خزائن العرفان آل عمران ۱۷۶)
سوال۱۵۴۴: چاہِ زمزم کا زمزم کے علاوہ اور کیا نام ہیں؟
جواب۱۵۴۴: طیبہ، برّہ، مضنون۔
سوال۱۵۴۵: کعبہ کی تعمیر کتنی مرتبہ ہوئی؟
جواب۱۵۴۵: سات ۷ مرتبہ۔ ۱ فرشتوں کی، ۲ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی، ۳ عمالقہ

کی ۴ جرہم کی، ۵ قریش کی جس میں حضورﷺ شامل تھے، ٦ عبداللہ بن زبیر کی، ۷ حجاج بن یوسف ظالم کی عبدالملک بن مروان کے حکم سے یہی عمارت اب تک باقی ہے۔ (نزھۃ القاری اوّل ص ۴۳۵)

آبِ زمزم تو پیا خوب بجھائیں پیاسیں آؤ جودِ شہ کوثر کا بھی رتبہ دیکھو

# مساجد اور ان کے تعلق سے

سوال ۱۵۴٦: مسجدِ بلال کہاں واقع ہے؟

جواب ۱۵۴٦: جبلِ ابوقبیس پر نجدیوں نے اسے ڈھادیا ہے اور شاہ فہد نے اس جگہ انتہائی شاندار محل بنواکر اس دنیا کا سب سے بڑا ٹی وی چینل لگا رکھا ہے۔

سوال ۱۵۴۷: آقاﷺ بوقتِ عمرہ کہاں ٹھہرا کرتے تھے؟

جواب ۱۵۴۷: مسجدِ قباء میں۔

سوال ۱۵۴۸: اسلامی تاریخ میں سب سے پہلے کون سی مسجد تعمیر ہوئی؟

جواب ۱۵۴۸: مسجدِ قباء۔ (مواہب لدنیہ اول صفحہ ٦۷)

سوال ۱۵۴۹: بتائیے مسجدِ قباء مدینہ منورہ سے کتنی دوری پر واقع ہے؟

جواب ۱۵۴۹: قریب تین میل جنوب میں جہاں حضورﷺ ہجرت میں سب سے پہلے پہونچے۔ (ضیاء النبی دوم صفحہ ۵۵۹)

سوال ۱۵۵۰: مسجدِ قبلتین کس مسجد کو کہا جاتا ہے؟

جواب ۱۵۵۰: مسجدِ بنو سلیم کو۔

سوال ۱۵۵۱: رحمتِ عالمﷺ نے سب سے پہلی نمازِ جمعہ کہاں ادا فرمائی؟

جواب ۱۵۵۱: مسجدِ سالم میں اسی کو مسجد جمعہ بھی کہتے ہیں۔ (راحت القلوب صفحہ ۱۴۳)

سوال ۱۵۵۲: نبیٔ کریمﷺ عیدین کی نماز کہاں ادا فرماتے تھے؟

جواب ۱۵۵۲: مسجدِ غمامہ میں۔

سوال ۱۵۵۳: مسجدِ مصلّی کس مسجد کو کہا جاتا ہے؟



جواب ۱۵۵۳: مسجدِ غمامہ کو۔

سوال ۱۵۵۴: مسجدِ عائشہ کہاں واقع ہے؟

جواب ۱۵۵۴: تنعیم میں جہاں سے حجاجِ کرام عمرہ کا احرام باندھتے ہیں۔

سوال ۱۵۵۵: جنت المعلیٰ کے قریب اس مسجد کا نام بتاؤ جہاں جنوں نے اسلام قبول کیا تھا؟

جواب ۱۵۵۵: مسجدِ جن اسی کا دوسرا نام مسجد بیعت اور مسجدِ خرسی ہے۔

سوال ۱۵۵٦: اس مسجد کا نام کیا ہے جہاں فتحِ مکہ کے وقت آقاﷺ نے جھنڈا نصب کیا تھا؟

جواب ۱۵۵٦: مسجد الرایۃ۔

سوال ۱۵۵۷: وہ کون سی مسجد ہے جہاں ستر ہزار انبیائے کرام نے نمازیں پڑھیں اور ستر ہزار انبیائے کرام وہیں مدفون ہیں؟

جواب ۱۵۵۷: مسجدِ خیف۔

سوال ۱۵۵۸: مسجدِ جعرانہ میں ایک ہی رات میں آقاﷺ کی زیارت سو بار کرنے والے بزرگ کا نام بتائیے؟

جواب ۱۵۵۸: حضرت سیدنا عبدالوہاب متقی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال ۱۵۵۹: مسجدِ قبلتین کہاں واقع ہے؟

جواب ۱۵۵۹: وادیٔ عتیق میں۔

سوال ۱۵٦۰: مسجدِ اجیاد کہاں واقع ہے؟

جواب ۱۵٦۰: محلّہ اجیاد میں۔

سوال ۱۵٦۱: مسجدِ خالد کہاں واقع ہے؟

جواب ۱۵٦۱: حارت الباب میں۔

سوال ۱۵٦۲: نجف اشرف سے کتنی دوری پر مسجدِ کوفہ واقع ہے؟

جواب ۱۵٦۲: دو میل کے فاصلے پر۔

سوال۱۵۶۳ : مسجدِ آدم کس مسجد کو کہا جاتا ہے؟
جواب۱۵۶۳ : مسجدِ حرام کو۔
سوال۱۵۶۴ : مسجدِ کوثر کہاں واقع ہے؟
جواب۱۵۶۴ : منیٰ میں جہاں سورۂ کوثر کا نزول ہوا تھا۔
سوال۱۵۶۵ : مسجدِ خیف کہاں واقع ہے؟
جواب۱۵۶۵ : وادیٔ منیٰ میں۔
سوال۱۵۶۶ : مسجدِ آدم مسجد حرام کے علاوہ اور کہاں تعمیر ہے؟
جواب۱۵۶۶ : مقامِ عرفات میں۔
سوال۱۵۶۷ : مسجدِ آدم کا دوسرا نام بتایئے؟
جواب۱۵۶۷ : مسجدِ نمرہ۔
سوال۱۵۶۸ : ان مساجد کا نام بتایئے جن کا ذکر قرآن مجید میں آیا ہے؟
جواب۱۵۶۸ : مسجدِ حرام، مسجدِ اقصیٰ، مسجدِ ضرار۔
سوال۱۵۶۹ : مسجدِ حمزہ کہاں واقع ہے؟
جواب۱۵۶۹ : جبلِ احد کے دامن میں واقع ہے۔ (مدینہ منورہ)
سوال۱۵۷۰ : مسجدِ زبیر کہاں واقع ہے؟
جواب۱۵۷۰ : موضع وحط میں جبلِ کوع کے اندر۔
سوال۱۵۷۱ : مسجدِ نمرہ کس نے قائم کی ہے؟
جواب۱۵۷۱ : حضرت سیدنا ابراہیم علیہ السلام نے۔
سوال۱۵۷۲ : مسجدِ ثنایا کہاں واقع ہے؟
جواب۱۵۷۲ : میدانِ احد میں جہاں آقا ﷺ کے دندانِ مبارکہ شہید ہوئے تھے۔
سوال۱۵۷۳ : رحمتِ عالم ﷺ کی ایک نہایت اہم دعا جہاں قبول ہوئی تھی اس مسجد کا نام بتایئے؟
جواب۱۵۷۳ : مسجدِ اجابہ۔



سوال۱۵۷۴ : اونٹنی کی سیر پر کون سی مسجد تعمیر ہوئی؟
جواب۱۵۷۴ : مسجدِ قباء۔ (راحت القلوب صفحہ ۱۳۹)
سوال۱۵۷۵ : مسجدِ تقویٰ کس مسجد کا نام ہے؟
جواب۱۵۷۵ : مسجد قباء کا۔ (راحت القلوب صفحہ ۱۴۰)
سوال۱۵۷۶ : ایّامِ جاہلیت میں قباء کا دوسرا نام کیا تھا؟
جواب۱۵۷۶ : عالیہ۔
سوال۱۵۷۷ : شراب کی حرمت کے موقع پر شراب کے مٹکے جہاں توڑے گئے اس جگہ کون سی مسجد آباد ہے؟
جواب۱۵۷۷ : مسجدِ الفضیح۔ (راحت القلوب ۱۴۴)
سوال۱۵۷۸ : ان مسجدوں کے نام بتایئے جن کی تعمیر میں خود حضور ﷺ نے صحابۂ کرام کے ساتھ مزدوروں کی طرح کام کیا ہے؟
جواب۱۵۷۸ : مسجدِ قباء اور مسجدِ نبوی۔

## قبلہ اوّل اور اس کے تعلق سے

سوال۱۵۷۹ : قبلۂ اوّل کا نام بتایئے؟
جواب۱۵۷۹ : بیت المقدس۔
سوال۱۵۸۰ : بیت المقدس کہاں واقع ہے؟
جواب۱۵۸۰ : فلسطین میں۔
سوال۱۵۸۱ : ماہِ رجب ۲ ھ سے قبل مسلمان کس طرف منہ کر کے نماز پڑھتے تھے؟
جواب۱۵۸۱ : بیت المقدس کی طرف۔
سوال۱۵۸۲ : اس ظالم بادشاہ کا نام بتایئے جس نے بیت المقدس کو ویران کیا تھا؟
جواب۱۵۸۲ : بختِ نصر۔
سوال۱۵۸۳ : غارِ انبیاء کس سرزمین پر واقع ہے؟

جواب ۱۵۸۳ : بیت المقدس کے قریب قصبہ خلیل الرحمٰن میں۔

سوال ۱۵۸۴ : غارِ انبیاء میں کتنے پیغمبروں کے مزارات ہیں؟

جواب ۱۵۸۴ : ۱۲ ہزار نبیوں کی۔

سوال ۱۵۸۵ : حضرت ابراہیم و سارہ اور اسحاق اور ان کی زوجہ اور حضرت یعقوب علیہم السلام کے مزارات کہاں ہیں؟

جواب ۱۵۸۵ : مختلف روایات کے مطابق غارِ انبیاء میں۔

سوال ۱۵۸۶ : اکثر انبیاء علیہم السلام کس سرزمین پر مدفون ہیں؟

جواب ۱۵۸۶ : بیت المقدس میں۔

سوال ۱۵۸۷ : بیت المقدس کتنے دنوں تک مسلمانوں کا قبلہ رہا؟

جواب ۱۵۸۷ : تقریباً سترہ ۱۷ ماہ تک۔ (خزائن العرفان البقرہ)

سوال ۱۵۸۸ : بیت المقدس کی تعمیر کن دو پیغمبروں نے کی؟

جواب ۱۵۸۸ : حضرت داؤد و حضرت سلیمان علیہما السلام نے۔

سوال ۱۵۸۹ : تحویلِ قبلہ کا حکم کس تاریخ میں نازل ہوا؟

جواب ۱۵۸۹ : ۱۵ ر رجب المرجب ۲ ھ میں دسمبر ۶۲۳ء۔

نہ ہو آقا کو سجدہ آدم و یوسف کا سجدہ ہو<br>
مگر سد ذراع داب ہے اپنی شریعت کا

# سرورِ کائنات ﷺ کی ازواجِ طیبات

## حضرت سیدہ خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا

سوال ۱۵۹۰ : عورتوں میں سب سے پہلے ایمان لانے والی خاتون کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب ۱۵۹۰ : حضرت سیدہ خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا۔



سوال ۱۵۹۱ : وہ کون سی خاتون ہیں جنہیں آقا ﷺ کی زوجیت میں داخل ہونے کا شرف پہلے حاصل ہوا؟

جواب ۱۵۹۱ : حضرت سیدہ خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا۔

سوال ۱۵۹۲ : رحمتِ عالم ﷺ کی زوجیت میں داخل ہونے کے وقت حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کی عمر کیا تھی؟

جواب ۱۵۹۲ : ۴۰ سال (دو شوہروں سے بیوہ تھیں)۔

سوال ۱۵۹۳ : آقا ﷺ کے نکاحِ اوّل کے وقت خطبہ کس نے پڑھا؟

جواب ۱۵۹۳ : حضور ﷺ کی جانب سے ابوطالب نے اور حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کی طرف سے ورقہ بن نوفل نے۔

سوال ۱۵۹۴ : حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کے اس غلام کا نام بتایئے جو آقا ﷺ کے ساتھ ملکِ شام کے سفر پر تھے؟

جواب ۱۵۹۴ : میسرہ۔

سوال ۱۵۹۵ : ام المومنین حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کے والد کا نام بتایئے؟

جواب ۱۵۹۵ : خویلد بن اسد بن عبدالعزیٰ۔

سوال ۱۵۹۶ : حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کی کنیت کیا تھی؟

جواب ۱۵۹۶ : اُمِ ہند۔

سوال ۱۵۹۷ : حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کی والدہ کا نام کیا تھا؟

جواب ۱۵۹۷ : فاطمہ بنت زائدہ۔ (جنتی زیور صفحہ ۳۵۲)

سوال ۱۵۹۸ : ام المومنین حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کا وصال کب ہوا؟

جواب ۱۵۹۸ : رمضان شریف ۱۰ نبوت میں۔ حجون کے قبرستان میں دفن ہوئیں۔ (ضیاء النبی دوم صفحہ ۴۳۰)

سوال ۱۵۹۹ : آقا ﷺ کی ازواجِ طیبات کی تعداد بتایئے؟

جواب ۱۵۹۹ : کم و بیش گیارہ۔

سوال۱۶۰۰ : حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کی نمازِ جنازہ کس نے پڑھائی؟
جوب۱۶۰۰ : اس وقت تک نمازِ جنازہ پڑھنے کا حکم نہیں آیا تھا۔
سوال۱۶۰۱ : وہ کون سی ام المومنین ہیں جنہیں اللہ پاک نے سلام کیا؟
جوب۱۶۰۱ : حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا۔
سوال۱۶۰۲ : حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کا مہر کتنا متعین ہوا تھا؟
جوب۱۶۰۲ : چار۴ سو درہم۔
سوال۱۶۰۳ : حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کا مزار کہاں واقع ہے؟
جوب۱۶۰۳ : جنت المعلیٰ کوہِ حجون میں مگر افسوس سعودی گورنمنٹ نے گنبد کو مسمار کردیا۔
سوال۱۶۰۴ : ازواجِ مطہرات میں کس کے لیے حضرت جبرئیل علیہ السلام نے خوش خبری سنائی کہ اللہ تعالیٰ نے ان کے لیے جنت میں موتی کا گھر بنایا ہے؟
جوب۱۶۰۴ : حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کے لیے۔ (بخاری شریف اوّل صفحہ۵۳۹)
سوال۱۶۰۵ : بوقتِ نکاح حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کا سرپرست (وکیل) کون تھا؟
جوب۱۶۰۵ : آپ کے چچا عمرو بن اسد۔ (ضیاء النبی دوم ص ۱۳۸)
سوال۱۶۰۶ : حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کے پہلے خاوند کا نام بتائیے؟
جوب۱۶۰۶ : ابوہالہ۔ (ضیاء النبی دوم صفحہ۱۷۰)
سوال۱۶۰۷ : ایامِ جاہلیت میں عرب حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کو کس نام سے یاد کرتے تھے؟
جوب۱۶۰۷ : طاہرہ سے۔
سوال۱۶۰۸ : حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کے کاروباری معاملات کی نگرانی کرنے والے غلام کا نام بتائیے؟
جوب۱۶۰۸ : میسرہ۔



سوال۱۶۰۹ : اُمہات المومنین میں سے سب سے پہلے کس کا وصال ہوا؟
جوب۱۶۰۹ : حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کا۔
سوال۱۶۱۰ : اُم المومنین حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا آقا علیہ السلام سے کتنے سال بڑی تھیں؟
جوب۱۶۱۰ : پندرہ ۱۵ سال۔
سوال۱۶۱۱ : خاتونِ مکہ حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا نے آقا علیہ السلام سے نکاح کے سلسلے میں کس کی معرفت بات چیت کی تھی؟
جوب۱۶۱۱ : اپنی سہیلی نفیسہ بنت علیہ کی معرفت سے۔
سوال۱۶۱۲ : حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کی عمر کتنے سال کی ہوئی؟
جوب۱۶۱۲ : ۶۵ سال کی۔ (ضیاء النبی دوم صفحہ۴۳۰)

# ام المومنین حضرت سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا

سوال۱۶۱۳ : ام المومنین میں سے کون ام المومنین ہیں جو کم عمری میں آقا علیہ السلام کے نکاح میں داخل ہوئیں؟
جوب۱۶۱۳ : حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا، حرم شریف میں فروری ۶۲۳ء میں تشریف لائیں۔
سوال۱۶۱۴ : حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے والدِ مکرم کا اسم گرامی بتائیے؟
جوب۱۶۱۴ : حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ۔
سوال۱۶۱۵ : حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی والدہ ماجدہ کا اسم گرامی بتائیے؟
جوب۱۶۱۵ : اُمِ رومان زینت۔
سوال۱۶۱۶ : حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے کس عمر میں انتقال فرمایا؟
جوب۱۶۱۶ : ۶۶ (چھیاسٹھ) سال میں۔ (نزھۃ القاری اوّل صفحہ۱۷۶)

سوال ۱۶۱۷ : امہات المومنین میں سے ان ام المومنین کا اسم گرامی بتایئے جن سے سب سے زیادہ احادیث مروی ہے؟

جواب ۱۶۱۷ : حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا۔

سوال ۱۶۱۸ : حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے کتنی احادیث مروی ہے؟

جواب ۱۶۱۸ : ۲۲۱۰۔ (نزھۃ القاری اوّل صفحہ ۲۲)

سوال ۱۶۱۹ : حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کب پیدا ہوئیں؟

جواب ۱۶۱۹ : ۴ ؁ نبوت میں۔ (نزھۃ القاری اوّل صفحہ ۱۷۶)

سوال ۱۶۲۰ : ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا مہر کتنا متعین ہوا تھا؟

جواب ۱۶۲۰ : چار سو درہم۔

سوال ۱۶۲۱ : حمیدہ کا لقب کونسی ام المومنین کا تھا؟

جواب ۱۶۲۱ : حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا۔

سوال ۱۶۲۲ : آقا علیہ السلام کی کونسی زوجۂ محترمہ کی پاکیزگی اور طہارت کے سلسلے میں قرآن پاک کی آیتیں نازل ہوئیں؟

جواب ۱۶۲۲ : حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی۔

سوال ۱۶۲۳ : حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا وصال کب ہوا؟

جواب ۱۶۲۳ : سترہ ۱۷ رمضان المبارک ۵۷ھ بروز منگل۔ (نزھۃ القاری اوّل صفحہ ۱۷۶)

سوال ۱۶۲۴ : حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا نکاح کب ہوا؟

جواب ۱۶۲۴ : یکم شوال المکرّم ۲ھ میں۔

سوال ۱۶۲۵ : آقا علیہ السلام کے وصال کے بعد دینی مشکلات درپیش ہونے پر صحابۂ کرام کس کی جانب رجوع فرماتے تھے؟

جواب ۱۶۲۵ : حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی طرف۔

سوال ۱۶۲۶ : واقعہ افک میں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا پر بہتان کس نے لگایا تھا؟

جواب ۱۶۲۶ : عبداللہ بن ابی منافق نے۔



سوال ۱۶۲۷ : حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا مزارِ مقدسہ کہاں واقع ہے؟

جواب ۱۶۲۷ : جنت البقیع میں۔

سوال ۱۶۲۸ : کس غزوہ سے واپسی کے وقت منافقوں نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا پر تہمت لگائی تھی؟

جواب ۱۶۲۸ : غزوۂ بنی المصطلق کے موقعہ پر۔

سوال ۱۶۲۹ : واقعۂ افک میں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی طہارت کی گواہی کس باندی نے دی تھی؟

جواب ۱۶۲۹ : حضرت بریرہ رضی اللہ عنہا نے۔

سوال ۱۶۳۰ : سورۂ نور میں ھٰذا افک مبین والی آیت کن ام المومنین سے متعلق ہے؟

جواب ۱۶۳۰ : حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے۔

سوال ۱۶۳۱ : وہ کون ام المومنین ہیں جنہیں حضرت جبرئیل علیہ السلام نے سلام کہا؟

جواب ۱۶۳۱ : حضرت خدیجہ و عائشہ رضی اللہ عنہما۔

سوال ۱۶۳۲ : حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا حضور علیہ السلام کے وصال کے بعد کتنے سال بقیدِ حیات رہیں؟

جواب ۱۶۳۲ : ۴۸ سال۔

## ام المومنین حضرت اُمّ حبیبہ رضی اللہ عنہا

سوال ۱۶۳۳ : ام المومنین حضرت ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کے والد کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب ۱۶۳۳ : حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ۔

سوال ۱۶۳۴ : ام المومنین حضرت ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کا اصل نام کیا تھا؟

جواب ۱۶۳۴ : رملہ۔

سوال۱۶۳۵ : امہات المومنین میں سے کون سی ام المومنین حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی بہن تھیں؟

جوب۱۶۳۵ : حضرت ام حبیبہ رضی اللہ عنہا۔

سوال۱۶۳۶ : ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کا مہر کتنا تھا اور کس نے ادا کیا؟

جوب۱۶۳۶ : چار سو دینار جسے حضور ﷺ کی جانب سے شاہِ نجاشی نے ادا کیا۔

سوال۱۶۳۷ : حضور ﷺ نے اپنے بدترین دشمن ابوسفیان کی بیٹی کی بیوگی اور غریب الوطنی پر ترس کھاتے ہوئے نکاح کا پیغام کب دیا؟

جوب۱۶۳۷ : ۵ھ میں۔ (ضیاء النبی چہارم صفحہ ۹۴)

سوال۱۶۳۸ : حضرت ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کو نجاشی بادشاہ نے کس کے زیرِ نگرانی حبشہ سے روانہ کیا تھا؟

جوب۱۶۳۸ : حضرت شرجیل بن حسنہ رضی اللہ عنہ کے۔

سوال۱۶۳۹ : دربارِ نجاشی میں ام المومنین حضرت ام حبیبہ رضی اللہ عنہا نے بوقتِ نکاح اپنا وکیل کس کو بنایا تھا؟

جوب۱۶۳۹ : حضرت خالد بن سعید رضی اللہ عنہ (مہاجر حبشہ) کو۔

# ام المومنین حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا

سوال۱۶۴۰ : ام المومنین حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کے والد مکرم کا اسم گرامی بتائیے؟

جوب۱۶۴۰ : امیر المومنین حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ۔

سوال۱۶۴۱ : وہ کون سی ام المومنین ہیں جن کے پاس پہلی مرتبہ تحریری طور پر قرآن مجید رکھوایا گیا؟

جوب۱۶۴۱ : حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا۔

سوال۱۶۴۲ : حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کا وصال کب ہوا؟



جوب۱۶۴۲ : ماہ شعبان ۴۵ھ بعمر ۶۰ سال۔ (ضیاء النبی سوم صفحہ ۵۷۴)

سوال۱۶۴۳ : حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کی پہلی شادی کس کے ساتھ ہوئی تھی؟

جوب۱۶۴۳ : خنیس بن حذافہ القرشی السہمی سے۔ (ضیاء النبی سوم صفحہ ۵۷۲)

سوال۱۶۴۴ : ام المومنین حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کہاں مدفون ہیں؟

جوب۱۶۴۴ : جنت البقیع شریف میں۔

# ام المومنین حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا

سوال۱۶۴۵ : ام المومنین حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کہاں مدفون ہیں؟

جوب۱۶۴۵ : بمقام یسرف، اسی چھپر کے نیچے جہاں آقا ﷺ نے پہلی بار قربت سے سرفراز فرمایا تھا۔

سوال۱۶۴۶ : ام المومنین حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کے والدین کے نام بتائیے؟

جوب۱۶۴۶ : حارث ہلالیہ عامر والدہ کا نام ہندہ بنت عوف تھا۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۴۴۹)

سوال۱۶۴۷ : آقا ﷺ کی کون سی زوجہ محترمہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ کی زوجہ محترمہ ام الفضل رضی اللہ عنہا کی بہن تھیں؟

جوب۱۶۴۷ : حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۴۴۹)

سوال۱۶۴۸ : حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کی نمازِ جنازہ کس نے پڑھائی؟

جوب۱۶۴۸ : حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۴۴۹)

سوال۱۶۴۹ : وہ کون سی ام المومنین ہیں جو حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کی خالہ تھیں؟

جوب۱۶۴۹ : حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا۔

سوال۱۶۵۰ : آقا ﷺ نے سب سے آخر میں کس خاتون سے نکاح فرمایا؟

جوب۱۶۵۰ : حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا سے۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۴۴۹)

سوال۱۶۵۱ : حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کا وصال کب ہوا؟

جواب۱۶۵۱ : سنہ ٦١ یا ۵۷ ھج میں۔ (نزہتہ القاری اوّل ۴۴۹)

سوال۱۶۵۲ : ام المومنین حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کا مزار کہاں واقع ہے؟

جواب۱۶۵۲ : نواریہ کے قریب مقام یسرف میں۔

سوال۱۶۵۳ : وہ کون سی ام المومنین ہیں جن کا جہاں نکاح ہوا وہیں انتقال فرمایا؟

جواب۱۶۵۳ : حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا۔

سوال۱۶۵۴ : حضرت ام المومنین میمونہ رضی اللہ عنہا حضور ﷺ کے عقدِ مقدس میں کب داخل ہوئیں؟

جواب۱۶۵۴ : عمرۃ القضاء کے موقع پر ۷ھ میں۔ (نزہتہ القاری اوّل ص۴۴۹)

## ام المومنین حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا

سوال۱۶۵۵ : حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کے والد کا نام بتایئے؟

جواب۱۶۵۵ : امیہ۔

سوال۱۶۵۶ : حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کا اصل نام بتایئے؟

جواب۱۶۵۶ : رملہ۔ (نزہتہ القاری اوّل صفحہ ۳۰۸)

سوال۱۶۵۷ : حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا پہلے کس کے نکاح میں تھیں؟

جواب۱۶۵۷ : ابوسلمہ کے۔ (حوالہ مندرجہ بالا)

سوال۱۶۵۸ : حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کا عقد سرکار ﷺ سے کب ہوا؟

جواب۱۶۵۸ : ۴ھ میں۔ (حوالہ مندرجہ بالا)

سوال۱۶۵۹ : حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے کتنی احادیث مروی ہے؟

جواب۱۶۵۹ : ۳۳۸ حدیثیں۔ (حوالہ مندرجہ بالا)



سوال۱۶۶۰ : حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کا وصال کتنی عمر میں ہوئی؟

جواب۱۶۶۰ : ۸۴ سال کی عمر میں۔ (حوالہ مندرجہ بالا)

سوال۱۶۶۱ : حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟

جواب۱۶۶۱ : حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے اور جنت البقیع میں دفن ہوئیں۔ (حوالہ مندرجہ بالا)

سوال۱۶۶۲ : سرورِ دو عالم ﷺ کے وصال کے بعد حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کتنے سال زندہ رہیں؟

جواب۱۶۶۲ : ۴۸ سال کل عمر ۸۴ سال تھی ٦٠ھ میں انتقال ہوا۔ (ضیاء النبی سوم صفحہ ۲۲۷)

## ام المومنین حضرت سودہ رضی اللہ عنہا

سوال۱۶۶۳ : آقا ﷺ کے ایک غزوہ سے واپسی پر کس ام المومنین نے دف بجانے کی منت مانی تھی؟

جواب۱۶۶۳ : حضرت سودہ (جاریہ) رضی اللہ عنہا نے۔

سوال۱۶۶۴ : ام المومنین حضرت سودہ رضی اللہ عنہا کے والد کا نام بتایئے؟

جواب۱۶۶۴ : شموس بن قیس یا زمعہ بن قیس۔

سوال۱۶۶۵ : ام المومنین حضرت سودہ رضی اللہ عنہا سے کتنی حدیثیں مروی ہیں؟

جواب۱۶۶۵ : پانچ حدیثیں۔ (نزہتہ القاری اوّل ص۴۷۱)

سوال۱۶۶۶ : امہات المومنین میں سے جسامت کے لحاظ سے کس کا قد دراز تھا؟

جواب۱۶۶۶ : حضرت سودہ رضی اللہ عنہا کا۔ آپ کا نکاح ٦٢١ء میں ہوا تھا۔

سوال۱۶۶۷ : ام المومنین حضرت سودہ بنت زمعہ بن قیس رضی اللہ عنہا کا وصال کب ہوا؟

جواب۱۶۶۷ : باختلافِ روایت شوال ۵۴ھ میں۔ (نزہتہ القاری اوّل ص۴۷۱)

# اُم المومنین حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا

سوال۱۶۶۸ : کن ام المومنین کے نکاح کے موقع پر آیتِ حجاب نازل ہوئی؟

جواب۱۶۶۸ : ام المومنین حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا۔

سوال۱۶۶۹ : آقا علیہ السلام کی کن زوجہ محترمہ کا نکاح آسمان پر ہوا؟

جواب۱۶۶۹ : حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا کا۔ (حاشیہ جالین ص۳۵۵)

سوال۱۶۷۰ : آقا علیہ السلام نے حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا کا نکاح حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ کے ساتھ کتنے مہر پر کیا تھا؟

جواب۱۶۷۰ : دس دینار، ساٹھ درہم، ایک جوڑا کپڑا، پچاس مد (پیمانہ) کھانا، تین صاع کھجوریں۔

سوال۱۶۷۱ : ام المومنین حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا کی نمازِ جنازہ کس نے پڑھائی۔

جواب۱۶۷۱ : حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے۔ (مدارج النبوۃ ص۱۰)

سوال۱۶۷۲ : امہات المومنین میں سے کون سی ام المومنین ہیں جن کا تعلق سورہ احزاب کی اُس آیت سے ہے جس میں حضرت زید رضی اللہ عنہ کا اسم گرامی ہے؟

جواب۱۶۷۲ : حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا۔

# ام المومنین حضرت زینب بنت خزیمہ رضی اللہ عنہا

سوال۱۶۷۳ : وہ کون سی ام المومنین ہیں جن سے عقد کے بعد اللہ پاک نے حضور علیہ السلام



کو چار سے زائد نکاح کرنے کا خصوصی طور پر حکم عطا فرمایا؟

جواب۱۶۷۳ : حضرت زینب بنت خزیمہ رضی اللہ عنہا۔

سوال۱۶۷۴ : ام المومنین حضرت زینب بنت خزیمہ رضی اللہ عنہا کا لقب کیا تھا؟

جواب۱۶۷۴ : ام المساکین۔

سوال۱۶۷۵ : امہات المومنین میں سے حضور علیہ السلام نے کن کی نمازِ جنازہ پڑھائی ہے؟

جواب۱۶۷۵ : حضرت زینب بنت خزیمہ رضی اللہ عنہا کی۔

سوال۱۶۷۶ : حضرت زینب بنت خزیمہ ابن الحارث رضی اللہ عنہا کی وفات کب ہوئی؟

جواب۱۶۷۶ : ماہِ ربیع الآخر ۴ھ میں۔ (ضیاء النبی سوم ص۶۲۲)

سوال۱۶۷۷ : ام المومنین حضرت زینب بنت خزیمہ رضی اللہ عنہا کا نکاح حضور علیہ السلام سے کب ہوا؟

جواب۱۶۷۷ : سنہ ۳ ہجری میں۔ (ضیاء النبی سوم ص۶۲۳)

# ام المومنین حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا

سوال۱۶۷۸ : ام المومنین حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا کے والد کا نام بتایئے؟

جواب۱۶۷۸ : حی بن اخطب۔

سوال۱۶۷۹ : حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا کس خاندان سے تھیں؟

جواب۱۶۷۹ : حضرت موسیٰ و ہارون علیہما السلام کے۔

سوال۱۶۸۰ : حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا کس غزوہ سے قید ہو کر آئی تھیں؟

جواب۱۶۸۰ : غزوۂ خیبر سے۔

سوال۱۶۸۱ : حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا کی نمازِ جنازہ کس نے پڑھائی اور قبر میں کس

نے اُتارا؟

جواب۱۶۸۱ : نمازِ جنازہ حاکمِ مدینہ مروان بن حکم نے پڑھائی اور قبر میں آپ کے بھتیجوں نے اُتارا۔ (زرقانی ج۳ ص۲۳۶)

سوال۱۶۸۲ : حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا کے پہلے شوہر کا نام کیا تھا؟

جواب۱۶۸۲ : یہودیوں کا سردار کنانہ بن ابی الحقیق۔ (ضیاء النبی چہارم ص۲۴۴)

سوال۱۶۸۳ : حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا کا پہلا نام کیا تھا؟

جواب۱۶۸۳ : زینب۔ (ضیاء النبی ج۴ ص۲۴۵)

سوال۱۶۸۴ : حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا جس وقت حضورﷺ کے نکاح میں داخل ہوئیں کیا عمر تھی؟

جواب۱۶۸۴ : سترہ ۱۷ سال۔ (ضیاء النبی ج۴ ص۲۴۵)

# دیگر ازواج مطہّرات رضوان اللہ عنہن

سوال۱۶۸۵ : امہات المومنین میں سے کن کو زبانی قرآن مجید یاد تھا؟

جواب۱۶۸۵ : حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا اور حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کو۔

سوال۱۶۸۶ : ام المومنین حضرت جویریہ رضی اللہ عنہا کا اصل نام بتایئے؟

جواب۱۶۸۶ : برّہ (غزوۂ بنی المصطلق سے قید ہو کر آئی تھیں)۔

سوال۱۶۸۷ : ام المومنین حضرت جویریہ رضی اللہ عنہا کے والد کا نام بتایئے؟

جواب۱۶۸۷ : حارث بن ابی ضرار۔

سوال۱۶۸۸ : ام المومنین حضرت جویریہ رضی اللہ عنہا کے شوہرِ اوّل کا نام بتایئے؟

جواب۱۶۸۸ : مسافع بن صفوان۔

سوال۱۶۸۹ : امہات المومنین میں سے ان کے اسمائے گرامی بتایئے جنہوںؓ نے کسی حدیث کی روایت نہیں کی ہے؟

جواب۱۶۸۹ : حضرت خدیجۃ وحضرت زینب بنت خزیمہ رضی اللہ عنہا۔



سوال۱۶۹۰ : بتایئے آقاﷺ نے ایک بار ایک ماہ کے لیے اپنی ازواج سے علیحدگی اختیار کرلی تھی کیوں اور اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۱۶۹۰ : وہ خرچ زیادہ مانگتی تھیں بعد میں معاف فرمادیا۔ اسے ایلاء کہتے ہیں؟

سوال۱۶۹۱ : ام المومنین حضرت ماریہ قبطیہ رضی اللہ عنہا کو کس بادشاہ نے تحفے میں بھیجا تھا؟

جواب۱۶۹۱ : حاکم اسکندریہ مقوقس نے۔

سوال۱۶۹۲ : ام المومنین حضرت ماریہ قبطیہ رضی اللہ عنہا کی بہن کا نام بتایئے؟

جواب۱۶۹۲ : شیرین۔

سوال۱۶۹۳ : ام المومنین حضرت ماریہ قبطیہ رضی اللہ عنہا کا وصال کب ہوا؟

جواب۱۶۹۳ : ۱۶ھ میں۔

سوال۱۶۹۴ : ام المومنین حضرت ماریہ قبطیہ رضی اللہ عنہا کی جنازہ کی نماز کس نے پڑھائی؟

جواب۱۶۹۴ : حضرت سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے۔

سوال۱۶۹۵ : آقاﷺ کے وصال کے وقت آپ کی کتنی ازواجِ طیبات باحیات تھیں؟

جواب۱۶۹۵ : نو ۹۔

سوال۱۶۹۶ : امہات المومنین کی دوسری عورتوں کے مقابلے میں امتیازی شان کیا ہے؟

جواب۱۶۹۶ : وہ امت کی مائیں ہیں آقاﷺ کے وصال کے بعد ان سے کوئی بھی نکاح نہیں کرسکتا۔

سوال۱۶۹۷ : قرآن مجید کی کس سورۃ اور آیت میں ازواجِ مطہرات کو امت کی مائیں کہا گیا ہے؟

جواب۱۶۹۷ : سورۂ احزاب آیت نمبر۶ میں۔

سوال۱۶۹۸ : حضورﷺ کی پہلی اور آخری زوجہ محترمہ کے اسمائے گرامی بتایئے؟

جواب۱۶۹۸ : آپ کی پہلی زوجہ حضرت خدیجۃ الکبریٰ اور آخری حضرت میمونہ رضی اللہ عنہما ہیں۔

# رحمتِ عالم ﷺ کے فرزندانِ محترم و دخترانِ مکرّم

سوال۱۶۹۹ : حضرت سیدہ فاطمہ زہرہ رضی اللہ عنہا کی والدہ ماجدہ کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۱۶۹۹ : حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا۔

سوال۱۷۰۰ : حضرت سیدہ فاطمہ زہرہ رضی اللہ عنہا کن کے نکاح میں داخل ہوئیں؟

جواب۱۷۰۰ : حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے۔

سوال۱۷۰۱ : حضرت سیدہ فاطمہ زہرہ رضی اللہ عنہا کا نکاح کب ہوا؟

جواب۱۷۰۱ : ۲ھ میں، جنوری ۶۲۴ء۔

سوال۱۷۰۲ : بوقتِ نکاح حضرت فاطمہ زہرہ رضی اللہ عنہا کا مہر کتنا متعین ہوا؟

جواب۱۷۰۲ : ۴۰۰ مثقال یعنی ڈیڑھ سو تولہ چاندی۔

سوال۱۷۰۳ : آقا علیہ السلام ﷺ نے اپنی شہزادی حضرت فاطمہ زہرہ رضی اللہ عنہا کو جہیز میں کیا عطا فرمایا؟

جواب۱۷۰۳ : دو جوڑے کپڑے، ۲ بازو بند، ایک چادر، ایک پیالہ، ایک چکی، دو گلاس، ایک چمڑے کا مشک، دو رضائی، چار گدّے دو میں اون بھرے تھے اور دو میں کھجور کی چھال۔

چلی تھیں باپ کے گھر سے نبی کی لاڈلی پہنے ☆ حیا کی چادریں عفت کا جامہ صبر کے گہنے

سوال۱۷۰۴ : آقا ﷺ کی کن صاحبزادی کا لقب خاتونِ جنت ہے؟

جواب۱۷۰۴ : حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کا۔

سوال۱۷۰۵ : حضرت فاطمہ زہرہ رضی اللہ عنہا قیامت کے دن جس اونٹنی پر سوار ہو کر آئیں گی اس کا نام بتایئے؟

جواب۱۷۰۵ : عضباء نام کی اونٹنی۔ (کنز العمال ج۱۱ص ۶۹۹/ ضیاء النبی ج ۳ صفحہ ۸۲)

سوال۱۷۰۶ : حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا آقا ﷺ کے کس عمر میں پیدا ہوئیں؟



جواب۱۷۰۶ : ۴۱ سال کی عمر میں۔

سوال۱۷۰۷ : حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کا وصال کب ہوا؟

جواب۱۷۰۷ : رمضان ۱۱ھ یا ۱۲ھ بروز منگل کو۔

سوال۱۷۰۸ : حضرت سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کا جنازہ کس نے تیار کیا؟

جواب۱۷۰۸ : حضرت اسماء بنت عمیس رضی اللہ عنہا نے۔

سوال۱۷۰۹ : آقا ﷺ کے وصال کے وقت آپ کی کون صاحبزادی موجود تھیں؟

جواب۱۷۰۹ : حضرت فاطمہ زہرہ رضی اللہ عنہا۔

سوال۱۷۱۰ : سیدہ فاطمہ زہرہ رضی اللہ عنہا کی اولاد کے اسمائے گرامی بتایئے؟

جواب۱۷۱۰ : حضرت امام حسن، امام حسین، محسن، ام کلثوم، زینب رضی اللہ عنہم۔

سوال۱۷۱۱ : حضرت سیدہ فاطمہ زہرہ رضی اللہ عنہا کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟

جواب۱۷۱۱ : حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے۔

سوال۱۷۱۲ : حضور ﷺ کی صاحبزادی سیدہ زینب رضی اللہ عنہا آپ کی عمر شریف کے کس حصہ میں پیدا ہوئیں؟

جواب۱۷۱۲ : ۳۰ سال کی عمر میں۔

سوال۱۷۱۳ : حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا آقا ﷺ کے کس عمر میں پیدا ہوئیں؟

جواب۱۷۱۳ : ۳۵ سال کی عمر میں۔

سوال۱۷۱۴ : رحمتِ عالم ﷺ کے صاحبزادے حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ کی والدہ ماجدہ کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۱۷۱۴ : حضرت ماریہ قبطیہ رضی اللہ عنہا۔

سوال۱۷۱۵ : حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ کتنی عمر میں فوت ہوئے؟

جواب۱۷۱۵ : ستّر دن کے بعد اور اُسی روز سورج گہن ہوا۔

سوال۱۷۱۶ : وہ قبر بتایئے جس پر ایک مشک پانی پہلی مرتبہ چھڑکا گیا؟

جواب۱۷۱۶ : وہ حضور علیہ السلام کے شہزادہ حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ کی قبر ہے۔(ضیاء النبی ج۴ ص۳۲۷)

سوال۱۷۱۷ : حضرت رقیہ بنتِ رسول اللہ علیہ السلام کا وصال کب ہوا؟

جواب۱۷۱۷ : غزوۂ بدر کے دن۔

سوال۱۷۱۸ : آقا علیہ السلام کے فرزندِ مکرم حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ کو دودھ کس نے پلایا؟

جواب۱۷۱۸ : حضرت ام سیف رضی اللہ عنہا نے۔

سوال۱۷۱۹ : آقا علیہ السلام کی دخترِ مکرم حضرت زینب رضی اللہ عنہا کا وصال کب اور کس بیماری سے ہوا؟

جواب۱۷۱۹ : ۸ھ میں چیچک کی بیماری سے۔

سوال۱۷۲۰ : سلطانِ دارین علیہ السلام کی صاحبزادی حضرت اُمِ کلثوم رضی اللہ عنہا کا وصال کب ہوا؟

جواب۱۷۲۰ : شعبان ۹ھ میں۔

سوال۱۷۲۱ : حضرت زینب بنت رسول اللہ علیہ السلام کے شوہر کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۱۷۲۱ : حضرت ابوالعاص بن ربیع رضی اللہ عنہ۔

سوال۱۷۲۲ : حضور علیہ السلام نے اپنی بیٹی زینب کا نکاح حضرت ابو العاص سے کس کی فرمائش سے کیا تھا؟

جواب۱۷۲۲ : حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کی، چونکہ ابوالعاص آپ کی ہمشیرہ ہالہ کے بیٹے تھے۔ (ضیاء النبی ج۳ ص۳۹۰)

سوال۱۷۲۳ : حضرت علی زینبی اور امامہ رضی اللہ عنہما کی والدہ کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۱۷۲۳ : حضرت زینب بنت رسول اللہ علیہ السلام۔

سوال۱۷۲۴ : رسول اللہ علیہ السلام کے فرزندِ مکرم حضرت قاسم رضی اللہ عنہ نے کس عمر میں انتقال فرمایا؟

جواب۱۷۲۴ : تقریباً دو سال کی عمر میں۔



سوال۱۷۲۵ : سیدہ رقیہ رضی اللہ عنہا بنتِ رسول علیہ السلام کا نکاح کس سے ہوا؟

جواب۱۷۲۵ : حضرت سیدنا عثمان غنی رضی اللہ عنہ سے۔

سوال۱۷۲۶ : سرورِ کائنات علیہ السلام نے اپنے کس داماد کو بددعا دی تھی؟

جواب۱۷۲۶ : سیدہ اُمِ کلثوم رضی اللہ عنہا کے شوہر اوّل عتیبہ کو (رخصتی نہیں ہوئی تھی)۔

سوال۱۷۲۷ : حضرت اُمِ کلثوم رضی اللہ عنہا کا نکاحِ ثانی کس سے ہوا؟

جواب۱۷۲۷ : حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ سے۔

سوال۱۷۲۸ : طیّب و طاہر آقا علیہ السلام کے کن صاحبزادے کا لقب تھا؟

جواب۱۷۲۸ : عبداللہ رضی اللہ عنہ کا۔

سوال۱۷۲۹ : آقا علیہ السلام کے تینوں صاحبزادوں کے اسمائے گرامی بتائیے؟

جواب۱۷۲۹ : حضرت قاسم، حضرت عبداللہ، حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہم۔

سوال۱۷۳۰ : حضور علیہ السلام کی سب سے پہلی اولاد کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۱۷۳۰ : حضرت قاسم رضی اللہ عنہ۔

سوال۱۷۳۱ : آقا علیہ السلام کی سب سے آخری اولاد کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۱۷۳۱ : حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ۔

سوال۱۷۳۲ : سرورِ دوجہاں علیہ السلام کی صاحبزادیوں کے اسمائے گرامی بتائیے؟

جواب۱۷۳۲ : حضرت زینب، حضرت رقیہ، حضرت اُمّ کلثوم، حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہن۔

سوال۱۷۳۳ : حضرت قاسم رضی اللہ عنہ کی والدہ ماجدہ کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۱۷۳۳ : حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا۔

سوال۱۷۳۴ : حضرت زینب رضی اللہ عنہا جب ہجرت کے ارادہ سے مکہ سے نکلیں تو کس بدبخت نے نیزہ مار کر زمین پر گرا دیا جس کے صدمہ سے آپ کا حمل ساقط ہوگیا؟

جواب۱۷۳۴ : مہبار بن الاسود یا ہبار نے۔

سوال۱۷۳۵ : آقا علیہ السلام اپنی کس صاحبزادی کے جنازہ میں غزوۂ بدر کی وجہ سے شریک نہ ہو سکے؟

جواب۱۷۳۵ : حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا کے۔

# اهلِ بیت اطهار رضی الله عنهم

سوال۱۷۳۶ : حضرت سیدہ فاطمہ زہرہ رضی اللہ عنہا کے دونوں شہزادوں کے اسمائے گرامی بتائیے؟

جواب۱۷۳۶ : حضرت سیدنا امام حسن و امام حسین رضی اللہ عنہما۔

سوال۱۷۳۷ : حضور علیہ السلام کی مقدس نسل دنیا میں کس سے چلی؟

جواب۱۷۳۷ : حضرت سیدنا امام حسن و امام حسین رضی اللہ عنہما سے۔

سوال۱۷۳۸ : امام حسن رضی اللہ عنہ کے ولادت کی تاریخ بتائیے؟

جواب۱۷۳۸ : ۱۵ ؍ رمضان ۳ھ بروز منگل۔ (ضیاء النبی ج ۳ صفحہ ۶۷۵)

سوال۱۷۳۹ : حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کی کنیت کیا تھی؟

جواب۱۷۳۹ : ابو محمد۔ (ضیاء النبی ج ۳ صفحہ ۵۷۶)

سوال۱۷۴۰ : حضرت علی رضی اللہ عنہ نے امام حسن کا نام کیا تجویز کیا تھا؟

جواب۱۷۴۰ : حرب، حضور علیہ السلام نے حسن رکھا۔ (ضیاء النبی ج ۳ صفحہ ۵۷۶)

سوال۱۷۴۱ : حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کو آخری بار زہر کس چیز میں ملا کر دیا گیا؟

جواب۱۷۴۱ : پانی کی صراحی میں۔

سوال۱۷۴۲ : زہر دینے والی خبیثہ کون تھی؟

جواب۱۷۴۲ : دلالہ الیسونیہ، جسے والیٔ مدینہ مروان بن حکم نے تیار کیا تھا اور اس کی آمد و رفت آپ کے گھر میں زیادہ تھی۔ اس قرینِ قیاس سے قاتلہ یہی ثابت ہوتی ہے۔

سوال۱۷۴۳ : حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کی شہادت کب واقع ہوئی؟

جواب۱۷۴۳ : ۲۹ ؍ صفر المظفر کو۔



سوال۱۷۴۴ : وقتِ شہادت حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کی عمر کیا تھی؟

جواب۱۷۴۴ : ۷۶ یا ۷۷ سال کی۔

سوال۱۷۴۵ : حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کی ولادت کب ہوئی؟

جواب۱۷۴۵ : ۵ شعبان ۴ھ کو مدینہ منورہ میں۔

سوال۱۷۴۶ : حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کی کنیت اور لقب بتائیے؟

جواب۱۷۴۶ : کنیت ابو عبد اللہ اور لقب شہید اعظم، سبط، سید وغیرہ تھے۔

سوال۱۷۴۷ : حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کے کس بھائی کا لقب علمبردار تھا؟

جواب۱۷۴۷ : حضرت عباس رضی اللہ عنہ کا۔

سوال۱۷۴۸ : حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کے صاحبزادوں کے اسمائے گرامی بتائیے؟

جواب۱۷۴۸ : علی اکبر، علی اوسط، علی اصغر، عبد اللہ، محمد جعفر، رضی اللہ عنہم۔

سوال۱۷۴۹ : حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کے کس صاحبزادے کی اولاد سید کہلاتی ہے؟

جواب۱۷۴۹ : حضرت امام زین العابدین رضی اللہ عنہ کی۔

سوال۱۷۵۰ : حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کی چاروں شہزادیوں کے اسمائے گرامی بتائیے؟

جواب۱۷۵۰ : فاطمہ کبریٰ، فاطمہ صغریٰ، سکینہ، زینب رضوان اللہ عنہن۔

سوال۱۷۵۱ : حضرت فاطمہ صغریٰ رضی اللہ عنہا کے شوہر کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۱۷۵۱ : حضرت حسن مثنٰی رضی اللہ عنہ۔

سوال۱۷۵۲ : دنیا میں آقا علیہ السلام کی نسل آپ کی کن بیٹی کے صاحبزادوں سے چل رہی ہے؟

جواب۱۷۵۲ : حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی۔

سوال۱۷۵۳ : حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کے صاحبزادے حضرت علی اکبر رضی اللہ عنہ کی والدہ کا نام بتائیے؟

جواب۱۷۵۳ : حضرت لیلیٰ بنت مرّہ بن مسعود ثقفی۔

سوال۱۷۵۴ : حضرت علی اوسط امام زین العابدین رضی اللہ عنہ کی والدہ کا اسم گرامی کیا تھا؟

جواب۱۷۵۴ : حضرت شہربانو رضی اللہ عنہا۔

سوال۱۷۵۵ : حضرت علی اصغر رضی اللہ عنہ کی والدہ کا نام بتائیے؟

جواب۱۷۵۵ : آپ کی والدہ کا نام محقق نہیں ہے۔ صرف اتنا معلوم ہے کہ وہ قوم عرب اور نسل بنی قضاعہ سے تھیں۔

سوال۱۷۵۶ : حضرت فاطمہ کبریٰ فاطمہ صغریٰ رضی اللہ عنہما کن کی بطن سے ہیں؟

جواب۱۷۵۶ : حضرت اُمّ اسحاق جو حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی تھیں۔

سوال۱۷۵۷ : حضرت سکینہ رضی اللہ عنہا کی والدہ ماجدہ کا نام بتائیے؟

جواب۱۷۵۷ : رباب بنت امرئ القیس بن عدی (قبیلہ عدی سے تھیں)۔

سوال۱۷۵۸ : حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ کے والد مکرم کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۱۷۵۸ : حضرت امام باقر رضی اللہ عنہ۔

سوال۱۷۵۹ : حضرت امام باقر رضی اللہ عنہ کے والد مکرم کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۱۷۵۹ : حضرت امام زین العابدین رضی اللہ عنہ۔

سوال۱۷۶۰ : ہشام بن عبدالملک کے خلاف سب سے پہلے بغاوت کا علم کس نے بلند کیا؟

جواب۱۷۶۰ : حضرت امام زین العابدین رضی اللہ عنہ نے۔

سوال۱۷۶۱ : حضرت زینب خواہرِ حضرت امام حسین رضی اللہ عنہما کا روضہ کہاں ہے؟

جواب۱۷۶۱ : دمشق سے ۴ کوس کے فاصلہ پر قریۂ زینب میں۔

سوال۱۷۶۲ : آقا صلی اللہ علیہ وسلم کی اُن نواسی کا نام بتائیے جو میدانِ کربلا میں اپنے بھائی کے ساتھ موجود تھیں؟

جواب۱۷۶۲ : حضرت سیدہ زینب رضی اللہ عنہا۔

سوال۱۷۶۳ : بارہ اماموں کے اسمائے گرامی بتائیے؟

جواب۱۷۶۳ : (۱) حضرت علی، (۲) حضرت امام حسن بن علی کنیت ابومحمد (۳) امام حسین بن علی کنیت ابوعبداللہ (۴) حضرت علی بن حسین کنیت ابومحمد لقب سجاد و زین العابدین (۵) محمد بن علی بن حسین کنیت ابوجعفر لقب باقر (۶) امام جعفر کنیت ابوعبداللہ لقب صادق (۷) موسیٰ بن جعفر بن الصادق کنیت کاظم (۸) علی بن موسیٰ بن جعفر کنیت ابوالحسن (۹) محمد بن علی موسیٰ کنیت ابوجعفر (۱۰) علی بن محمد بن علی ابوالحسن ثالث بھی کہتے ہیں لقب ہادی اور عسکری ہے (۱۱) حسین بن علی بن محمد بن علی الرضا کنیت ابومحمد لقب زکی (۱۲) محمد بن حسین بن علی بن محمد بن علی الرضا کنیت ابوالقاسم رضوان اللہ علیہم اجمعین۔



# غزوات و سرایا!!

سوال۱۷۶۴ : غزوہ کسے کہتے ہیں؟

جواب۱۷۶۴ : جس جنگ میں رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم بذاتِ خود شریک ہوئے ہوں۔

سوال۱۷۶۵ : غزوہ کی جمع کیا ہے؟

جواب۱۷۶۵ : غزوات۔

سوال۱۷۶۶ : سریہ کسے کہتے ہیں؟

جواب۱۷۶۶ : جس میں نبیٔ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم بذاتِ خود شریک نہ ہوئے ہوں بلکہ دشمن کے مقابلے میں صحابۂ کرام کو روانہ فرمایا ہو۔

سوال۱۷۶۷ : سریہ کی جمع کیا ہے؟

جواب۱۷۶۷ : سرایا۔

سوال۱۷۶۸ : وہ غزوات جس میں رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم شریک ہوئے کتنے ہیں؟

جواب۱۷۶۸ : ۲۷ اور بعض نے ۵۶ بتایا ہے۔

# سامانِ حرب آقا صلی اللہ علیہ وسلم

سوال۱۷۶۹ : رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس تلواریں کتنی تھیں؟

جواب ۱۷۶۹ : گیارہ ۱۱ ماثور یہ پہلی تلوار، یہ آپ کے والد ماجد کی تلوار تھی، (۲) الغضب، (۳) ذوالفقار اس کے بیچ میں دھار تھی، بدر کی جنگ میں ملی تھی اس کا دستہ

چاندی کا تھا، (۴) قلعی یہ قلع کے نام سے منسوب تھی، (۵) البتار یا البطار کاٹنے والی، (۶) الحتف (موت)، (۷) مخذم کاٹنے والی، (۸) رسوب پیٹ میں گھس جاتی تھی، (۹) قضیب (۱۰) صمصامۃ، (۱۱) اَللُّحَیۡفُ۔ (ضیاء النبی ج ۵ ص ۹۹ـ۵۹۸)

سوال ۱۷۷۰ : آقا علیہ السلام کی زرہوں کی تعداد کیا تھی؟

جواب ۱۷۷۰ : سات (۱) ذات الفضول (۲) ذات الوشاح (۳) ذات الحواشی (۴) اسفندیہ، یہ ایک شہر کی طرف منسوب تھی یہی وہ زرہ ہے جسے داؤد علیہ السلام نے پہن کر جالوت کو قتل کیا تھا (۵) فضہ (۶) البترا یہ چھوٹی تھی (۷) خرنق (بچہ خرگوش)۔ (ضیاء النبی ج ۵ ص ۶۰۰)

سوال ۱۷۷۱ : رسول اللہ علیہ السلام کی کمانوں کی تعداد اور نام بتایئے؟

جواب ۱۷۷۱ : چھ (۱) الزورا، (۲) الروجا، (۳) الصغریٰ، (۴) شوط، (۵) کتوم، اس کی آواز مدھم تھی، (۷) سداد۔ (ضیاء النبی ج ۵ ص ۵۹۷)

سوال ۱۷۷۲ : شہنشاہِ کونین علیہ السلام کے پاس گھوڑے کتنے تھے؟

جواب ۱۷۷۲ : ۲۰ بیس۔

سوال ۱۷۷۳ : سرورِ دو عالم علیہ السلام کے نیزوں کی تعداد کتنی تھی؟

جواب ۱۷۷۳ : پانچ۔ المثوی، المثنیٰ، النبعہ، البیضاء، العنزہ، الھد القمرہ۔ (ضیاء النبی ج ۵ ص ۵۹۹)

سوال ۱۷۷۴ : آقا علیہ السلام کی ڈھالوں کی تعداد کتنی تھی؟

جواب ۱۷۷۴ : تین ۳۔ الزلوق۔ اَلۡفَتَقۡ تیسری وہ ڈھال تھی جس میں مینڈھے اور عقاب کی تمثال تھی۔ (ضیاء النبی ج ۵ ص ۶۰۱) بعض نے یہ تعداد چھ بتائی ہے۔

سوال ۱۷۷۵ : حضور علیہ السلام کی زینِ مبارک کا نام بتایئے؟

جواب ۱۷۷۵ : الرّاج الموجز جبکہ بچھانے والی گدی ایک بکری کے چمڑے کی تھی۔ (ضیاء النبی ج ۵ ص ۶۰۴)



سوال ۱۷۷۶ : تاجدارِ مدینہ علیہ السلام کے پاس خچر کتنے تھے؟

جواب ۱۷۷۶ : بارہ ۱۲۔

سوال ۱۷۷۷ : حضور علیہ السلام کے پاس اونٹنیاں کتنی تھیں؟

جواب ۱۷۷۷ : ۴۵ اونٹنیاں۔

سوال ۱۷۷۸ : سرکارِ دو عالم علیہ السلام کی ملکیت میں کتنے گھوڑے تھے؟

جواب ۱۷۷۸ : ۷ سات۔ (۱) اَلسَّکَبۡ (۲) سبحہ (۳) مُرۡتَجِزۡ (۴) لِزار، مقوقس نے ہدیہ پیش کیا تھا (۵) الظَّرِبۡ (۶) اللحیف (۷) الورد، یہ سرخ رنگ کا تھا۔ (ضیاء النبی ج ۵ ص ۶۰۸)

سوال ۱۷۷۹ : آقا علیہ السلام کی اس تلوار کا نام بتاؤ جسے ملکۂ بلقیس نے حضرت سلیمان علیہ السلام کی بارگاہ میں پیش کیا تھا؟

جواب ۱۷۷۹ : الرسوب۔

سوال ۱۷۸۰ : آقا علیہ السلام کے ترکش کا نام بتایئے؟

جواب ۱۷۸۰ : فورق۔

سوال ۱۷۸۱ : مصر کے بادشاہ مقوقس نے آقا علیہ السلام کی بارگاہ میں کون سا گھوڑا بھیجا تھا؟

جواب ۱۷۸۱ : الکواز۔

سوال ۱۷۸۲ : آقا علیہ السلام کی بکریوں کی تعداد بتایئے؟

جواب ۱۷۸۲ : ۱۰۰۔ (ابوداؤد صفحہ ۱۹ حدیث ۳)

سوال ۱۷۸۳ : شاہ نجاشی نے رحمتِ عالم علیہ السلام کی بارگاہ میں جو خچر بھیجا تھا اس کا نام بتایئے؟

جواب ۱۷۸۳ : دُلدُل۔

سوال ۱۷۸۴ : بوقتِ وصال حضور علیہ السلام کی کون سی زرہ رہن رکھی تھی؟

جواب ۱۷۸۴ : ذات الفضول۔

سوال ۱۷۸۵ : آقا علیہ السلام کی زرہ ذات الفضول کس نے پاس رہن تھی؟

جواب ۱۷۸۵ : ابو شحمہ یہودی کے پاس ۳۰ صاع جَو کے بدلے۔ (ضیاء النبی ج ۵ صفحہ ۶۰۰)

سوال۱۷۸۶ : حضور ﷺ کے پاس خود مبارک کتنے تھے؟

جواب۱۷۸۶ ایک جس کا نام السبوغ تھا۔ (ضیاء النبی ج ۵ ص ۶۰۰)

سوال۱۷۸۷ : آقا ﷺ نے پہلے کس غزوہ میں شرکت فرمائی؟

جواب۱۷۸۷ غزوۂ ابواء یا ودّان میں ہجرت کے ۱۲ ماہ بعد ماہِ صفر ۲ ھ جون ۶۲۳ء میں۔

سوال۱۷۸۸ : رحمتِ عالم ﷺ نے سب سے پہلے اپنے چچاؤں کے ساتھ کس جنگ میں شرکت فرمائی؟

جواب۱۷۸۸ جنگ فجار میں جبکہ آپ کی عمر مبارک ۱۵ یا ۱۶ سال تھی۔

سوال۱۷۸۹ : ان ۹ مشہور غزووں کے نام بتایئے جس میں آقا ﷺ نے شرکت فرمائی؟

جواب۱۷۸۹ : (۱) بدر (۲) اُحد (۳) المریسع (۴) خندق (۵) قریظہ (۶) خیبر (۷) فتح مکہ (۸) حنین (۹) طائف۔ (حاشیہ بخاری)

سوال۱۷۹۰ : ان غزووں کے نام بتایئے جن میں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی چادرِ پاک کا علم بنایا گیا؟

جواب۱۷۹۰: غزوۂ بدر، خیبر، اور فتح مکہ کے موقع پر۔

سوال۱۷۹۱ : آقا ﷺ کے علَم کا رنگ کیسا تھا؟

جواب۱۷۹۱ : سفید۔ (امن وشانتی کا پیغام تھا)

سوال۱۷۹۲ : حضور ﷺ نے دفاعی مقاصد کے لئے فوجی مظاہروں اور چھاپہ ماردستوں کو بھیجنے کا سلسلہ کب شروع فرمایا؟

جواب۱۷۹۲: ۱ ھ ساتویں ماہ میں۔

ترے در کا درباں ہے جبریلِ اعظم ☆ ترا مدح خواں ہر نبی وولی ہے

# غزوۂ بدر اور اس کے تعلق سے

سوال۱۷۹۳ : رحمتِ عالم ﷺ نے کس جنگ میں کنکریاں پھینکی تھی؟

جواب۱۷۹۳ : غزوۂ بدر میں۔ (احوال الانبیاء ج ۲ ص ۱۴۹)

سوال۱۷۹۴ : غزوۂ بدر میں مسلمان جاں نثاروں کی تعداد کیا تھی؟



جواب۱۷۹۴ : ۳۱۳۔

سوال۱۷۹۵ : آقا ﷺ کا غزوۂ بدر کے بعد مدینہ میں فاتحانہ داخلہ کب ہوا؟

جواب۱۷۹۵ : بروز شنبہ ۲۰ رمضان ۲ ھ ہجری میں/ ۶۲۴ء۔

سوال۱۷۹۶ : اس میدانِ جنگ کا نام بتایئے جس میں جنگ شروع ہونے سے قبل غیب داں رسول ﷺ نے کافروں کے گرنے کی جگہ بتادی اور ویسا ہی ہوا؟

جواب۱۷۹۶ : جنگ بدر۔

سوال۱۷۹۷ : جنگِ بدر کی فتح کی خوشخبری سن کر مدینہ کے بچے کیا کہتے ہوئے دیوانہ وار گلیوں میں دوڑ رہے تھے؟

جواب۱۷۹۷ : قُتِلَ اَبُو جَھْلِ الْفَاسِقْ، فاسق ابوجہل قتل کردیا گیا۔ (ضیاء النبی ج ۳ ص ۳۷۹)

اور کوئی غیب کیا تم سے نہاں ہو بھلا ☆ جب نہ خدا ہی چھپا تم پہ کروڑوں درود

سوال۱۷۹۸ : جنگِ بدر میں امیر حمزہ رضی اللہ عنہ کا مقابلہ کس کافر سے ہوا؟

جواب۱۷۹۸ : شیبہ سے آپ نے اسے قتل کردیا۔ (ضیاء النبی ج ۳ ص ۳۳۷)

سوال۱۷۹۹ : غزوۂ بدر میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کے مقابلے میں کون سا کافر آیا؟

جواب۱۷۹۹ : ولید بن عتبہ۔ (ضیاء النبی ج ۳ ص ۳۳۷)

سوال۱۸۰۰ : غزوۂ بدر میں حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ کا مقابلہ کس کافر سے ہوا؟

جواب۱۸۰۰ : عتبہ سے، آپ زخمی ہوگئے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے مل کر اس کو قتل کیا۔ (ضیاء النبی ج ۳ ص ۳۳۷)

سوال۱۸۰۱ : غزوۂ بدر میں مسلمانوں کی مدد کو آنے والے فرشتوں کی تعداد کیا تھی؟

جواب۱۸۰۱ : ایک ہزار جو سفید پگڑیوں میں تھے۔

سوال۱۸۰۲ : غزوۂ بدر میں مسلمان کتنے شہید ہوئے؟

جواب۱۸۰۲ : ۱۴ جن میں ۶ مہاجرین اور ۸ انصار تھے جن کے خون نے اسلام کے پودے کو ہمیشہ نہ مرجھانے والی شادابی عطا فرمادی۔ (ضیاء النبی ج ۳ ص ۲۸۰)

سوال۱۸۰۳ : غزوۂ بدر میں شامل ہونے والوں میں کتنے مہاجرین اور کتنے انصار تھے؟

جواب۱۸۰۳ : ۷۷ مہاجرین اور ۲۳۶ انصار تھے۔ (خزائن العرفان، آل عمران)

سوال۱۸۰۴ : مدینہ سے مقامِ بدر کا فاصلہ کتنا ہے؟

جواب۱۸۰۴ : ۸۰ میل کا، بدر ایک گاؤں کا نام ہے جہاں زمانۂ جاہلیت میں میلہ لگتا تھا۔ (ضیاء النبی ج ۳ صفحہ ۲۱۷)

سوال۱۸۰۵ : آقا علیہ السلام کے مٹھی بھر کنکریاں پھینکنے سے کافروں کے پاؤں کس غزوہ میں لڑکھڑا گئے؟

جواب۱۸۰۵ : غزوۂ بدر میں۔

میں ترے ہاتھوں کے صدقے کیسی کنکریاں تھیں وہ
جن سے اتنے کافروں کا دفعتًا منہ پھر گیا

سوال۱۸۰۶ : غزوۂ بدر میں مشرکین کا سردار کون تھا؟

جواب۱۸۰۶ : عتبہ بن ربیعہ۔ (خزائن العرفان آل عمران)

سوال۱۸۰۷ : غزوۂ بدر میں آقا علیہ السلام کی حفاظت کون صحابی فرما رہے تھے؟

جواب۱۸۰۷ : حضرت ابو بکر صدیق و حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ عنہما۔ (ضیاء النبی ج ۳ صفحہ ۳۱۷)

سوال۱۸۰۸ : ابو جہل بد بخت کہاں قتل ہوا؟

جواب۱۸۰۸ : غزوۂ بدر میں۔

سوال۱۸۰۹ : غزوۂ بدر میں جنگ کی پہلی چنگاری کس نے بھڑکائی تھی جو مسلمانوں کے پانی کے تالاب کی طرف بڑھا تھا؟

جواب۱۸۰۹ : اسود بن عبدالاسد المخزومی نے۔ (ضیاء النبی ج ۳ ص ۳۳۶) اسے حضرت امیر حمزہ رضی اللہ عنہ نے قتل کیا تھا۔

سوال۱۸۱۰ : غزوۂ بدر میں ابو جہل کو کس مجاہد نے قتل کیا؟

جواب۱۸۱۰ : معاذ بن عفراء نے، ان کی عمر ۱۱ سال تھی۔



سوال۱۸۱۱ : غزوۂ بدر میں کس صحابی نے سب سے پہلے جامِ شہادت نوش فرمایا تھا؟

جواب۱۸۱۱ : حضرت مہجع رضی اللہ عنہ، خلیفۂ دوم کے غلام تھے۔ (ضیاء النبی ج ۳ ص ۳۲۹)

سوال۱۸۱۲ : امتِ محمدیہ کے فرعون ابو جہل بن ہشام کو کس نے جہنم رسید کیا؟

جواب۱۸۱۲ : معاذ اور معوذ رضی اللہ عنہما نے۔ باپ کا نام حارث اور ماں کا نام عفراء تھا۔ (ضیاء النبی ج ۳ ص ۳۵۲)

سوال۱۸۱۳ : غزوۂ بدر میں ابو جہل کا سر کاٹنے والے صحابی کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۱۸۱۳ : حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ۔

سوال۱۸۱۴ : غزوۂ بدر کو قرآن مجید میں کس نام سے یاد کیا گیا ہے؟

جواب۱۸۱۴ : یوم الفرقان سے۔

سوال۱۸۱۵ : غزوۂ بدر سے حاصل ہونے والی اس تلوار کا نام بتاؤ جسے آقا علیہ السلام زیادہ پسند فرماتے تھے؟

جواب۱۸۱۵ : ذوالفقار۔

سوال۱۸۱۶ : رحمتِ عالم علیہ السلام کے ان چچا کا اسم گرامی بتایئے جنہوں نے غزوۂ بدر کے دن مشرکین کے لشکر کو کھانا کھلانے کی ذمہ داری لی تھی؟

جواب۱۸۱۶ : حضرت عباس رضی اللہ عنہ (قبولِ اسلام سے قبل)۔

سوال۱۸۱۷ : غزوۂ بدر میں ابو جہل اور دوسرے رؤسائے قریش کے ساتھ کتنے آدمی قتل ہوئے اور کتنے گرفتار ہوئے؟

جواب۱۸۱۷ : ۷۰ آدمی مارے گئے اور ۷۰ ہی گرفتار ہوئے۔

سوال۱۸۱۸ : اسیرانِ بدر کی قسمت کا فیصلہ سنانے کیلئے آقا علیہ السلام نے کس کا مشورہ قبول فرمایا اور وہ کیا تھا؟

جواب۱۸۱۸ : حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کا جنہوں نے عرض کیا کہ لوگوں سے فدیہ لے کر چھوڑ دیا جائے۔

سوال۱۸۱۹ : غزوۂ بدر کے مجاہدین کا سامانِ حرب کیا تھا؟

جواب۱۸۱۹ : ۷۰ اونٹ دو گھوڑے ۶ زرہیں اور آٹھ تلواریں۔

سوال۱۸۲۰ : جنگِ بدر میں اپنے سگے بھائی کو قتل کرنے والے صحابی کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۱۸۲۰ : حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ۔

سوال۱۸۲۱ : غزوۂ بدر کے سب سے پہلے شہید کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۱۸۲۱ : حضرت سیدنا سعید رضی اللہ عنہ۔

سوال۱۸۲۲ : غزوۂ بدر میں اپنے سگے ماموں کو کس صحابی نے قتل کیا؟

جواب۱۸۲۲ : حضرت سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے۔

سوال۱۸۲۳ : غزوۂ بدر کس تاریخ میں واقع ہوا؟

جواب۱۸۲۳ : ۱۷ رمضان بروز جمعہ کو۔ (ضیاء النبی ج ۳ صفحہ ۳۶۲)

سوال۱۸۲۴ : غزوۂ بدر میں مہاجرین کی جانب سے صاحبِ رائت کون صحابی تھے؟

جواب۱۸۲۴ : حضرت علی رضی اللہ عنہ۔ (خزائن العرفان آل عمران)

سوال۱۸۲۵ : غزوۂ بدر الاخریٰ میں کتنے آدمی مقتول ہوئے؟

جواب۱۸۲۵ : کوئی آدمی قتل نہیں ہوا۔ (ضیاء النبی ج ۳ صفحہ ۲۸۱)

سوال۱۸۲۶ : غزوۂ بدر میں ایک صحابی کے ہاتھ میں لکڑی تلوار بن گئی تھی آپ صحابی کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۱۸۲۶ : حضرت عکاشہ رضی اللہ عنہ اور تلوار کا نام تھا عرجون جسے خلیفہ معتصم باللہ نے دوسو دینار میں خریدی تھی۔

سوال۱۸۲۷ : لشکرِ اسلام فتح وظفر کا پرچم لہراتا ہوا جب اُثیل کے مقام پر پہونچا تو نبیٔ مکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کن دو صحابہ کو مدینہ منورہ پہلے روانہ فرمایا تھا؟

جواب۱۸۲۷ : زید بن حارثہ اور عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہما کو۔ (ضیاء النبی ج ۳ صفحہ ۳۷۸)

سوال۱۸۲۸ : جنگِ بدر کے قیدیوں میں سے کون کون لوگ بغیر زرِ فدیہ کے رہا کیے گئے تھے؟



جواب۱۸۲۸ : (۱) ابو العاص بن ربیع شوہر حضرت زینب جن کا تعلق بنی عبد شمس سے تھا۔ (۲) بنو مخزوم سے المطلب بن حنطب (۳) صیفی بنی ابی رفاعہ (۴) ابو عزّہ (۵) عمرو بن عبداللہ، یہ مفلس تھا اور بہت سی بچیوں کا باپ بھی تھا وغیرہ۔ (ضیاء النبی ج ۳ ص ۳۹۶)

سوال۱۸۲۹ : شہدائے بدر کے اسمائے گرامی بتائیے؟

جواب۱۸۲۹ : (۱) عبیدہ بن الحارث، یہ حضور کے چچا حارث کے بیٹے تھے (۲) عمیر بن ابی وقاص، بوقتِ شہادت ان کی عمر ۱۶ یا ۱۷ سال تھی (۳) عمیر بن حمام (۴) سعد بن خیثمہ (۵) ذوالشمالین بن عبد عمرو بن نضلہ خزاعی (۶) صفوان بن بیضاء الفہری (۷) مبشر بن عبدالمنذر (۸) عاقل بن بکیر اللیثی (۹) مَہجع خلیفۂ دوم کے آزاد کردہ حبشی غلام (۱۰) یزید بن حارث خزرجی (۱۱) رافع بن معلیٰ (۱۲) حارث بن سراقہ (۱۳) عوف بن عفراء (۱۴) معوذ بن عفراء وغیرہ۔ (ضیاء النبی ج ۳ ص ۹۸-۳۹۷)

سوال۱۸۳۰ : غزوۂ بدر کے لیے مدینہ منورہ روانہ ہونے سے پہلے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے وہاں کا قائم مقام والی کس کو بنایا؟

جواب۱۸۳۰ : حضرت ابولبابہ بن عبدالمنذر رضی اللہ عنہ کو۔ (ضیاء النبی ج ۳ ص ۴۰۰)

سوال۱۸۳۱ : غزوۂ بدر میں حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ کی اس تلوار کا نام بتاؤ جو سرکار صلی اللہ علیہ وسلم نے کھجور کی شاخ دی تو تلوار بن گئی؟

جواب۱۸۳۱ : العرجون۔ (ضیاء النبی ج ۳ ص ۴۹۴)

سوال۱۸۳۲ : جنگِ بدر میں امیہ بن خلف کو کس نے قتل کیا؟

جواب۱۸۳۲ : حضرت بلال حبشی رضی اللہ عنہ نے۔ (ضیاء النبی ج ۳ ص ۵۱۲)

سوال۱۸۳۳ : جنگِ بدر میں ایسے کتنے صحابی تھے جو شامل نہ تھے مگر مالِ غنیمت میں سے ان کو حصہ ملا؟

جواب۱۸۳۳ : آٹھ ۸۔ (ضیاء النبی ج ۴ ص ۲۵۰)

سوال۱۸۵۰ : ہجرت کے موقع پر ابو بکر صدیق نے جو امان نامہ سراقہ کو دیا تھا اُسے آپ نے کس مقام پر حضور علیہ السلام کی بارگاہ میں پیش کیا تھا۔ (رضی اللہ عنہما)

جواب۱۸۵۰ : طائف سے واپسی پر جعرانہ کے مقام پر۔ (ضیاء النبی ج۴ ص۵۳۳)

سوال۱۸۵۱ : مقامِ جعرانہ پر قبیلہ ہوازن کا جو وفد حاضر ہوکر اسلام سے مشرف ہوا کتنے افراد پر مشتمل تھا؟

جواب۱۸۵۱ : ۱۴؍اشخاص پر، سردار زہیر بن ضرد تھے۔ (ضیاء النبی ج۴ ص۵۳۴)

سوال۱۸۵۲ : وفدِ ہوازن میں سرکار علیہ السلام کا ایک رضاعی چچا بھی شامل تھے ان کا نام بتائیے؟

جواب۱۸۵۲ : ابو برقان۔ (ضیاء النبی ج۴ ص۵۳۴)

## غزوۂ اُحد

سوال۱۸۵۳ : غزوۂ اُحد میں وہ کون سا مقتول ہے جس کا لباس اور اسلحہ صرف اس کے قاتل کو دیا گیا؟

جواب۱۸۵۳ : عثمان بن عبداللہ مغیرہ المخزومی جس کا لباس اور اسلحہ حضرت حارث بن صمہ کو دیا گیا۔ (ضیاء النبی ج۳ ص۵۱۲)

سوال۱۸۵۴ : جنگِ اُحد میں ابی بن خلف کو کس نے قتل کیا؟

جواب۱۸۵۴ : حضور علیہ السلام نے ایک چھوٹے نیزے سے۔ (ضیاء النبی ج۳ ص۵۱۳)

سوال۱۸۵۵ : نبی کریم علیہ السلام کے دندانِ مبارک کس غزوہ میں شہید ہوئے؟

جواب۱۸۵۵ : غزوۂ احد میں۔

سوال۱۸۵۶ : غزوۂ احد کب واقع ہوا؟

جواب۱۸۵۶ : ہجرت کے تیسرے سال ۱۱ ریا ۱۵ شوال بروز ہفتہ کو جنوری ۶۲۵ء میں۔

سوال۱۸۵۷ : اُحد کے شگاف پر آقا علیہ السلام نے کس کی سالاری میں پچاس مجاہدین کو متعین فرمایا تھا؟



جواب۱۸۵۷ : حضرت عبداللہ بن جبیر رضی اللہ عنہما کی۔

سوال۱۸۵۸ : جنگ احد میں آقا علیہ السلام پر کتنے حملے ہوئے؟

جواب۱۸۵۸ : ۷۰ ستر۔

سوال۱۸۵۹ : غزوۂ احد کے سلسلے میں قرآن پاک کی کتنی آیتیں نازل ہوئیں؟

جواب۱۸۵۹ : ساٹھ ۶۰۔

سوال۱۸۶۰ : غزوۂ احد میں کتنے مسلمانوں نے جامِ شہادت نوش فرمایا؟

جواب۱۸۶۰ : ستر ۷۰۔ (ضیاء النبی ج۳ صفحہ ۲۸۰)

سوال۱۸۶۱ : غزوۂ احد میں حضور علیہ السلام کے ہمراہ کتنی خواتین شامل تھیں؟

جواب۱۸۶۱ : چودہ ۱۴۔ (ضیاء النبی ج۳)

سوال۱۸۶۲ : غزوۂ اُحد میں سب سے پہلے حضور علیہ السلام کو افراتفری کے ماحول میں کس نے پہچانا؟

جواب۱۸۶۲ : کعب بن مالک رضی اللہ عنہ نے۔

سوال۱۸۶۳ : غزوۂ احد میں کتنے مشرکین قتل ہوئے؟

جواب۱۸۶۳ : ۲۲۔ (ضیاء النبی ج۳ صفحہ ۲۸۰)

سوال۱۸۶۴ : کتنے مجاہدین نے چار ہزار دشمنانِ توحید کو شکستِ فاش دی؟

جواب۱۸۶۴ : سات سو مجاہدین نے۔

سوال۱۸۶۵ : غزوۂ احد کے اسلامی پرچم کے علمبردار کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۱۸۶۵ : حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ جنہیں ابن قیمہ نے شہید کیا۔ (ضیاء النبی ج۳ صفحہ ۴۸۵)

سوال۱۸۶۶ : احد کی طرف روانہ ہونے والے لشکر میں سے وہ کون سا شخص تھا جو تھوڑی دور جانے کے بعد اپنے تین سو ساتھیوں کے ساتھ الگ ہوگیا تھا؟

جواب۱۸۶۶ : رئیس المنافقین عبداللہ بن ابی۔

سوال۱۸۶۷ : غزوۂ احد میں کس صحابی کی تیر اندازی پر خوش ہو کر آقا ﷺ نے فرمایا تیر چلاؤ تم پر میرے ماں باپ قربان؟

جواب۱۸۶۷ : حضرت سعد بن ابی وقاص ؓ۔

سوال۱۸۶۸ : غزوۂ احد کے موقع پر آقا ﷺ نے ایک صحابی کو اپنی تلوار عطا فرمائی کیا آپ ان کا اسم گرامی بتا سکتے ہیں؟

جواب۱۸۶۸ : حضرت ابو دجانہ ؓ۔

سوال۱۸۶۹ : غزوۂ احد کے موقع پر مشرکین کے سردار کو کس نے قتل کیا تھا؟

جواب۱۸۶۹ : حضرت علی ؓ نے۔

سوال۱۸۷۰ : غزوۂ احد کے موقع پر شہنشاہِ دارین ﷺ کے چہرۂ مبارک کا خون چوس کر صاف کرنے والے صحابی کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۱۸۷۰ : حضرت مالک بن سنان ؓ۔

سوال۱۸۷۱ : حضرت مالک بن سنان ؓ کس جلیل القدر صحابی کے والد مکرم تھے؟

جواب۱۸۷۱ : حضرت ابو سعید خدری ؓ کے۔

سوال۱۸۷۲ : غزوۂ احد میں حضرت سعد بن ابی وقاص ؓ بقول امام ذہبی کے لشکرِ کفار پر کتنے تیر برسائے؟

جواب۱۸۷۲ : ایک ہزار تیر۔ (ضیاء النبی ج۳ص۵۱۱)

سوال۱۸۷۳ : غزوۂ احد کے موقع پر رحمت عالم ﷺ نے زندہ شہید کا خطاب کسے عطا فرمایا؟

جواب۱۸۷۳ : حضرت طلحہ بن عبید اللہ ؓ کو۔

سوال۱۸۷۴ : غزوۂ احد میں کس صحابی نے اپنے باپ کو قتل کیا؟

جواب۱۸۷۴ : حضرت ابو عبیدہ ؓ نے (اپنے باپ جراح کو قتل کیا)۔

سوال۱۸۷۵ : غزوۂ احد میں حضرت مصعب بن عمیر ؓ کی شہادت کے بعد اسلامی علم کس نے ہاتھ میں لے لیا؟



جواب۱۸۷۵ : حضرت علی ؓ نے۔

سوال۱۸۷۶ : غزوۂ احد کے موقع پر آقا ﷺ کے رخسارِ مبارک سے خود کی کڑیاں دانتوں سے کس نے نکالا؟

جواب۱۸۷۶ : حضرت ابو عبیدہ ؓ نے۔

سوال۱۸۷۷ : وہ خاتون جو اپنے بھائی، باپ، بیٹے، شوہر، کے شہید ہونے کے باوجود آقا ﷺ کی خیریت کی خواہاں تھیں کس قبیلے سے تعلق رکھتی تھیں؟

جواب۱۸۷۷ : قبیلہ دینار سے۔ (یہ واقعہ غزوۂ احد میں پیش آیا)

سوال۱۸۷۸ : غزوۂ احد میں آقا ﷺ نے سوار دستوں کا افسر کس صحابی کو بنایا تھا؟

جواب۱۸۷۸ : حضرت زبیر بن العوام ؓ کو۔

سوال۱۸۷۹ : بوقتِ روانگی غزوۂ احد آقا ﷺ نے مدینہ کا حاکم کس کو مقرر فرمایا تھا؟

جواب۱۸۷۹ : حضرت عبداللہ ابن مکتوم ؓ کو۔

سوال۱۸۸۰ : غزوۂ احد میں دونوں ہاتھوں سے تلوار چلانے والے صحابی کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۱۸۸۰ : حضرت امیر حمزہ ؓ۔

سوال۱۸۸۱ : غزوۂ احد میں آقا ﷺ کے پہریدار کون صحابی تھے؟

جواب۱۸۸۱ : حضرت محمد بن سلمہ ؓ۔

سوال۱۸۸۲ : جنگِ احد میں حضور ﷺ نے عبداللہ بن جبیر ؓ کو پہاڑ کے درّہ پر متعین فرماتے وقت کیا حکم دیا تھا؟

جواب۱۸۸۲ : کسی صورت میں اس جگہ کو خالی مت ہونے دینا۔

سوال۱۸۸۳ : وہ کون سا پہلا اظہارِ فخر تھا جس کو رحمتِ عالم ﷺ نے پسند فرمایا؟

جواب۱۸۸۳ : غزوۂ احد میں ابو دجانہ ؓ کا آپ کی تلوار لے کر اکڑ کر چلنا۔

سوال۱۸۸۴ : غزوۂ احد میں کس بدبخت کے پتھر مارنے سے حضور ﷺ کے دندانِ مبارک شہید ہوئے؟

جواب۱۸۸۴ : عتبہ بن ابی وقاص جس کی اولاد سے ہر بچہ کے سامنے والے چار دانت ناپید ہوتے ہیں اور اس کے منہ سے سخت بدبو آتی ہے۔ (ضیاء النبی ج ۳ ص ۸۔۵۰۷)

سوال۱۸۸۵ : غزوۂ احد کے سب سے کم سن جانباز سپاہیوں کے اسمائے گرامی بتایئے؟

جواب۱۸۸۵ : رافع اور سمرہ رضی اللہ عنہما۔

سوال۱۸۸۶ : غزوۂ احد میں حضرت عبداللہ بن جحش رضی اللہ عنہ کی تلوار ٹوٹ جانے پر حضور ﷺ نے کھجور کی ایک شاخ پکڑادی تھی جو شمشیر جوہر دار بن گئی تھی بتایئے یہ تلوار نسلاً بعد نسلٍ منتقل ہوتی آئی بعد میں کس نے کتنے میں خرید لی؟

جواب۱۸۸۶ : خلیفہ معتصم بن ہارون رشید کے ایک امیر سلطنت نے دو سو دینار میں۔ (ضیاء النبی ج ۳ ص ۴۹۴)

## صلحِ حُدیبیہ

سوال۱۸۸۷ : صلح حدیبیہ کن کے درمیان ہوئی ؟

جواب۱۸۸۷ : رحمتِ عالم ﷺ اور سردارانِ قریش کے درمیان۔

سوال۱۸۸۸ : صلح نامۂ حدیبیہ لکھنے والے کاتب کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۱۸۸۸ : حضرت علی رضی اللہ عنہ۔

سوال۱۸۸۹ : حدیبیہ کے موقعہ پر صحابۂ کرام کی تعداد کتنی تھی؟

جواب۱۸۸۹ : پندرہ سو ۱۵۰۰۔

سوال۱۸۹۰ : صلح حدیبیہ کے موقعہ پر آقا ﷺ نے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی شہادت کی خبر پر جو بیعت لی اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۱۸۹۰ : بیعتِ رضوان۔

سوال۱۸۹۱ : صلحِ حدیبیہ کو قرآن مجید میں کس نام سے یاد کیا گیا ہے؟



جواب۱۸۹۱ : فتح مبین سے۔

سوال۱۸۹۲ : صلح کی شرائط قریش کی جانب سے کس نے پیش کیے؟

جواب۱۸۹۲ : حضرت سہیل نے (قبول اسلام سے قبل)۔

سوال۱۸۹۳ : صلح حدیبیہ کے بعد ہجرت کر کے آنے والے کون صحابی ہیں جنہیں چوتھی شرط صلح نامہ کے مطابق آقا ﷺ نے واپس فرما دیا؟

جواب۱۸۹۳ : حضرت ابو بصیر رضی اللہ عنہ۔

سوال۱۸۹۴ : بعدِ فراغت صلح نامۂ حدیبیہ آقا ﷺ نے سب سے پہلے کون سے اہم کام کا آغاز فرمایا؟

جواب۱۸۹۴ : سلاطین کے نام تبلیغی خطوط۔

سوال۱۸۹۵ : بوقت تحریر صلح نامۂ حدیبیہ کس آدمی نے رسول اللہ ﷺ لکھنے پر اعتراض کیا تھا؟

جواب۱۸۹۵ : قریش کے سفیر سہیل بن عمرو نے۔

سوال۱۸۹۶ : شرائطِ صلح حدیبیہ بتایئے؟

جواب۱۸۹۶ : (۱) اس سال آپ حج وعمرہ کو نہ آئیں اور یہیں سے واپس ہو جائیں (۲) چاہیں تو اگلے سال آکر قضاء کریں مگر ۳ دن سے زیادہ نہ ٹھہریں اور ایک تلوار کے علاوہ کوئی ہتھیار ساتھ نہ ہو۔ (۳) دس سال ہمارے اور آپ کے درمیان امن رہے گا، (۴) اگر کوئی آدمی ہماری اجازت کے بغیر آپ کے پاس آجائے تو واپس کر دیں مگر آپ کا آدمی ہمارے پاس آئے گا تو ہم اسے واپس نہ کریں گے۔

سوال۱۸۹۷ : صلح حدیبیہ کی چوتھی شرط پر شدت سے کس نے اعتراض کیا تھا؟

جواب۱۸۹۷ : حضرت سیدنا فاروق اعظم رضی اللہ عنہ نے۔

سوال۱۸۹۸ : صلح نامۂ حدیبیہ کے وقت قریش کے سفیر سہیل بن عمرو کے صاحبزادے جو مسلمان ہو چکے تھے زنجیروں سمیت مکّہ سے بھاگ کر وہاں پہونچے

صلح نامہ کی چوتھی شرط کے مطابق انہیں واپس کرنا پڑا کیا آپ کو ان کا اسم گرامی معلوم ہے؟

جوب۱۸۹۸ : حضرت ابوجندل رضی اللہ عنہ۔ (ضیاء النبی ج۴ صفحہ ۱۵۴)

سوال۱۸۹۹ : محققین کے نزدیک غزوۂ حدیبیہ کب واقع ہوا؟

جوب۱۸۹۹ : ماہ ذوالقعدہ ۶ھ میں۔ (ضیاء النبی ج۴)

سوال۱۹۰۰ : صلح حدیبیہ کے موقع پر جانوروں کو ذبح کرنے کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا حلق کس نے کیا؟

جوب۱۹۰۰ : آپ کے حجام خراش بن امیہ الکعبی رضی اللہ عنہ نے۔ (ضیاء النبی ج۴ ص۱۵۴)

# غزوۂ خندق

سوال۱۹۰۱ : کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ غزوۂ خندق کس سنہ ہجری میں واقع ہوا؟

جوب۱۹۰۱ : ۵ھ ہجری میں فروری ۶۲۳ء۔ (ضیاء النبی ج۴ صفحہ ۲۵) بعض نے ۶۲۷ء بتایا ہے۔

سوال۱۹۰۲ : جنگ خندق میں حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ایک بڑے بہادر کو قتل کیا تھا آپ اس بہادر کا نام بتا سکتے ہیں؟

جوب۱۹۰۲ : عمرو بن عبدود جو خندق عبور کر آیا تھا۔ (ضیاء النبی ج۴ ص ۵۶)

سوال۱۹۰۳ : غزوۂ خندق کا دوسرا نام بتایئے؟

جوب۱۹۰۳ : غزوۂ احزاب۔

سوال۱۹۰۴ : غزوۂ احزاب کے موقع پر خندق کھودنے کا مشورہ کس نے دیا؟

جوب۱۹۰۴ : حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ نے۔

سوال۱۹۰۵ : غزوۂ احزاب کے موقعہ پر جو خندق کھودی گئی اس کا عرض وطول بتایئے؟

جوب۱۹۰۵ : ۳ میل لمبی اور تقریباً ۵ گز چوڑی۔

سوال۱۹۰۶ : غزوۂ خندق میں مسلمانوں کے کتنے مجاہدین شہید ہوئے؟



جوب۱۹۰۶ : صرف چھ ۶۔ جبکہ ضیاء النبی ج۴ ص، ۵۶ پر ۹ بتایا گیا ہے۔

سوال۱۹۰۷ : غزوۂ خندق میں مشرکین کے کل کتنے آدمی قتل ہوئے؟

جوب۱۹۰۷ : صرف ۳۔

سوال۱۹۰۸ : غزوۂ احزاب کے موقعہ پر مدینہ کے اطرف میں خندق کتنے دنوں میں کھودی گئی؟

جوب۱۹۰۸ : بیس دن میں اور بعض نے صرف چھ ۶ روز بتایا ہے۔

سوال۱۹۰۹ : حضرت زبیر بن العوام رضی اللہ عنہ، آقا صلی اللہ علیہ وسلم کے پہریدار کس غزوہ کے موقع پر تھے؟

جوب۱۹۰۹ : غزوۂ خندق کے موقعہ پر جبکہ ضیاء النبی ج۴ صفحہ ۴۷ پر حضرت عباد رضی اللہ عنہ کو بتایا ہے۔

سوال۱۹۱۰ : سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی مسلسل چار نمازیں کس غزوہ کے موقع پر قضاء ہوئیں؟

جوب۱۹۱۰ : غزوۂ خندق کے موقعہ پر۔

سوال۱۹۱۱ : جنگِ خندق کے موقعہ پر اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کی نصرت وحمایت کس طرح فرمائی؟

جوب۱۹۱۱ : تیز ہوا کے ذریعہ سے۔

سوال۱۹۱۲ : رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے کمر سے شمشیر ذوالفقار کس غزوہ کے موقعہ پر باندھی تھی؟

جوب۱۹۱۲ : غزوۂ احزاب کے موقعہ پر۔

سوال۱۹۱۳ : غزوۂ احزاب میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کب تشریف لے گئے اور مدینہ واپس کب ہوئے؟

جوب۱۹۱۳ : ۸ ذی قعدہ ۵ھ کو پیر کے دن تشریف لے گئے اور ۲۳ ذیقعدہ ۵ھ بروز چہارشنبہ واپس مدینہ تشریف لائے تھے؟

سوال۱۹۱۴ : کس غزوہ میں ۱۶۰۰ مجاہدین نے ۲۴ ہزار مسلح لشکر کے پرخچے اڑا دیئے؟

جواب۱۹۱۴ : غزوۂ خندق میں۔

سوال۱۹۱۵ : جنگِ احزاب کے خاتمے پر جب قریش اور ان کے حلیف ناکام و نامراد واپس لوٹ گئے تو آقا علیہ السلام نے کیا ارشاد فرمایا؟

جواب۱۹۱۵ : اب ہم ان (قریش) پر چڑھائی کریں گے اور وہ ہم پر چڑھائی نہ کر سکیں گے۔

سوال۱۹۱۶ : بتایئے غزوۂ خندق کی انفرادی شان کیا تھی؟

جواب۱۹۱۶ : اس غزوہ میں ساری اسلام دشمن قوتوں نے متحد ہوکر مرکزِ اسلام مدینہ طیبہ پر حملہ کیا تھا اور دشمنِ اسلام کے جارحانہ حملوں کی یہ آخری کڑی تھی۔ (ضیاء النبی ج۴ ص۲۵)

سوال۱۹۱۷ : شہدائے خندق کے اسمائے گرامی بتایئے؟

جواب۱۹۱۷ : (۱) سعد بن معاذ (۲) انس بن اوس (۳) عبداللہ بن سہیل (۴) طفیل بن نعمان (۵) ثعلبہ بن عنمہ (۶) کعب بن زید البخاری بقول حافظ الدمیاطی (۷) قیس بن زید بن عامر (۸) عبداللہ بن ابی خالد (۹) ابو سفیان بن سیفی بن صخر رضی اللہ عنہم۔ (ضیاء النبی ج۴ ص۵۵۔۵۶)

سوال۱۹۱۸ : غزوۂ خندق کے مقتولینِ کفار کے نام بتایئے؟

جواب۱۹۱۸ : عمر بن عَبدِوُدّ، نوفل بن عبداللہ بن مغیرہ، اسے حضرت زبیر بن العوام نے قتل کیا تھا، عثمان بن منبہ۔ (ضیاء النبی ج۴ ص۵۶)

## غزوۂ خیبر

سوال۱۹۱۹ : غزوۂ خیبر کے موقعہ پر آقا علیہ السلام نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو کون سا قلعہ فتح کرنے کے لئے مقرر فرمایا؟

جواب۱۹۱۹ : قلعہ قموس۔



سوال۱۹۲۰ : غزوۂ خیبر کس سنہ ہجری میں واقع ہوا؟

جواب۱۹۲۰ : جمادی الاول سنہ ۷ ہجری میں اگست ۶۲۸ء۔

سوال۱۹۲۱ : غزوۂ خیبر میں کتنے مسلمان شہید ہوئے؟

جواب۱۹۲۱ : صرف پندرہ جن میں سے چار مہاجر گیارہ انصار۔ (ضیاء النبی ج۴ صفحہ ۲۵۲)

سوال۱۹۲۲ : غزوۂ خیبر میں کتنے یہودی مسلمانوں کے ہاتھوں قتل ہوگئے؟

جواب۱۹۲۲ : ترانوے ۹۳۔

نوٹ : جبکہ ضیاء النبی ج۳ صفحہ ۲۸۱ پر ہے جانبین سے زیادہ سے زیادہ ۲۰ آدمی مارے گئے۔

سوال۱۹۲۳ : غزوۂ خیبر میں مسلمانوں کی تعداد کتنی تھی؟

جواب۱۹۲۳ : سولہ سو ۱۶۰۰۔

سوال۱۹۲۴ : کس غزوہ کے موقعہ پر آقا علیہ السلام کے کھانے میں زہر ملایا گیا؟

جواب۱۹۲۴ : غزوۂ خیبر کے موقعہ پر۔

سوال۱۹۲۵ : غزوۂ خیبر کے مالِ غنیمت میں سے ایک گدھا آقا علیہ السلام کے حصّہ میں آیا تھا اس کا نام بتایئے؟

جواب۱۹۲۵ : یزید بن شہاب۔ حضور علیہ السلام نے اس کا نام یعفور رکھا۔ اس کی نسل سے ستر انبیاء نے سواری کی اور آخر میں آپ نے کی۔ گدھے نے خود کہا کہ یارسول اللہ علیہ السلام میرے اجداد کہا کرتے تھے کہ ہماری نسل میں آخری پیغمبر کی سواری بننے کا شرف حاصل ہوگا۔

نوٹ : مرزائی حضرات اس گدھے سے سبق حاصل کریں۔

سوال۱۹۲۶ : خیبر میں یہودی کیوں جمع ہوئے تھے؟

جواب۱۹۲۶ : خیبر کے قلعہ کو یہودی اپنا مضبوط قلعہ سمجھتے تھے۔

سوال۱۹۲۷ : غزوۂ خیبر کے موقعہ پر آقا علیہ السلام کو کھانے میں زہر کس نے دیا تھا؟

جواب۱۹۲۷ : سلام بن مشکم یہودی کی بیوی زینب نے۔

سوال ۱۹۲۸ : آقا علیہ السلام نے کس غزوہ کے موقعہ پر مسلمانوں کو گدھے کا گوشت کھانے سے منع فرمایا؟

جواب ۱۹۲۸ : غزوۂ خیبر کے موقعہ پر۔

سوال ۱۹۲۹ : غزوۂ خیبر میں رئیس خیبر کو کس نے قتل کیا؟

جواب ۱۹۲۹ : حضرت علی رضی اللہ عنہ نے۔

سوال ۱۹۳۰ : غزوۂ خیبر میں حضور علیہ السلام کے پاس کتنے گھوڑے تھے؟

جواب ۱۹۳۰ : تین گھوڑے تھے۔ (ضیاء النبی ج ۴ صفحہ ۲۵۱)

سوال ۱۹۳۱ : درِ خیبر کس نے اکھاڑا؟

جواب ۱۹۳۱ : حضرت علی رضی اللہ عنہ نے۔

سوال ۱۹۳۲ : درِ خیبر کا وزن کتنا تھا؟

جواب ۱۹۳۲ : آٹھ سو من۔

سوال ۱۹۳۳ : غزوۂ خیبر میں قلعہ کے دروازے کو پیٹھ پر رکھ کر مسلمانوں کو اس کے اوپر سے قلعہ میں کس نے داخل فرمایا؟

جواب ۱۹۳۳ : حضرت علی رضی اللہ عنہ نے۔

سوال ۱۹۳۴ : محرم ۷ھ میں جب آقا علیہ السلام نے خیبر کے یہودیوں پر لشکر کشی کا ارادہ فرمایا تو کن کو لشکر میں شامل ہونے کا حکم فرمایا؟

جواب ۱۹۳۴ : آپ نے فرمایا کہ خیبر کی جنگ میں صرف وہ لوگ شامل ہوں جو بیعتِ رضوان میں شریک تھے۔

سوال ۱۹۳۵ : غزوۂ خیبر میں کتنی خواتین شامل تھیں؟

جواب ۱۹۳۵ : سترہ ۱۷۔ (ضیاء النبی ج ۴ ص ۲۴۹)

## غزوۂ تبوک

سوال ۱۹۳۶ : غزوۂ تبوک میں سواری کے جانور نہ ہونے کی وجہ سے جو صحابہ رونے لگے تھے ان کی تعداد بتایئے؟



جواب ۱۹۳۶ : سات ۷۔ (ضیاء النبی ج ۴ ص ۵۹۸)۔

سوال ۱۹۳۷ : غزوۂ تبوک کے لیے لشکرِ اسلام کے روانگی کے وقت حضور علیہ السلام نے اہلِ بیت و ازواجِ مطہرات کی حفاظت کے لئے کس کو مقرر فرمایا تھا؟

جواب ۱۹۳۷ : حضرت علی رضی اللہ عنہ کو۔ (ضیاء النبی ج ۴ ص ۵۹۹)

سوال ۱۹۳۸ : حضور علیہ السلام نے غزوۂ تبوک کے لیے کب کوچ فرمایا تھا؟

جواب ۱۹۳۸ : رجب ۹ھ میں۔ (ضیاء النبی ج ۴ ص ۶۰۱)

سوال ۱۹۳۹ : کس غزوہ کے موقع پر حضور علیہ السلام کی اونٹنی قصویٰ گم ہوگئی تھی اور منافق زید بن لصیت نے کہا تھا کہ اگر اللہ کے نبی ہوتے تو خبر ہوتی اونٹنی کہاں ہے؟

جواب ۱۹۳۹ : غزوۂ تبوک کے موقع پر۔ (ضیاء النبی ج ۴ ص ۶۰۶)

سوال ۱۹۴۰ : حضرت عمارہ بن حزم رضی اللہ عنہ کو جب زید کی خبثِ باطنی کا علم ہوا تو اُس کی گردن دبوچ کر کیا فرمایا تھا؟

جواب ۱۹۴۰ : اُخرُج یا عدوَ اللّٰہِ من رحلي فلا تصحبني، اے اللہ کے دشمن میری قیام گاہ سے نکل جا میں تجھے اپنے ساتھ رہنے کی اجازت نہیں دونگا۔ (ضیاء النبی ج ۴ ص ۶۰۷)

سوال ۱۹۴۱ : غزوۂ تبوک میں شرکت نہ کرنے والے صحابہ کتنے تھے جنہوں نے عذر خواہی کے لئے اپنے آپ کو مسجدِ نبوی کے ستون سے باندھ رکھا تھا؟

جواب ۱۹۴۱ : دس جن میں سات صحابہ نے اپنے کو ستون سے باندھ رکھا تھا اور سرِ فہرست حضرت ابولبابہ رضی اللہ عنہ تھے۔ (ضیاء النبی ج ۴ ص ۶۳۳)

سوال ۱۹۴۲ : غزوۂ تبوک میں مسلمانوں کی تعداد کتنی تھی؟

جواب ۱۹۴۲ : ستر ہزار ۷۰،۰۰۰۔

سوال ۱۹۴۳ : آقا علیہ السلام کی حیاتِ مبارکہ کے آخری غزوہ کا نام بتایئے؟

جواب ۱۹۴۳ : غزوۂ تبوک۔ (ضیاء النبی ج ۴ صفحہ ۲۸۱)

سوال۱۹۴۴ : غزوۂ تبوک کے سفر میں آقا ﷺ کا چابک کس صحابی کو لگ گیا تھا؟
جواب۱۹۴۴ : حضرت عکاشہ رضی اللہ عنہ کو۔
سوال۱۹۴۵ : حضرت عکاشہ رضی اللہ عنہ نے آخر وقت میں آقا ﷺ سے کیا عرض کیا؟
جواب۱۹۴۵ : یارسول اللہ ﷺ میں بدلہ چاہتا ہوں؟
سوال۱۹۴۶ : حضرت عکاشہ رضی اللہ عنہ کے جسم کے کس حصّہ پر وہ چابک لگا تھا؟
جواب۱۹۴۶ : شانہ اور پشت پر۔
سوال۱۹۴۷ : آقا ﷺ نے چابک لانے کا حکم کس صحابی کو دیا؟
جواب۱۹۴۷ : حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ کو۔ چابک حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے گھر موجود تھا۔
سوال۱۹۴۸ : بدلہ دینے کی غرض سے آقا ﷺ نے جب پشتِ مبارک پیش کی تو کیا ہوا؟
جواب۱۹۴۸ : عکاشہ رضی اللہ عنہ نے آپ کے مُہرِ نبوت کو چوم لیا۔
سوال۱۹۴۹ : وہ کون صحابی ہیں جنھوں نے غزوۂ تبوک کے موقعہ پر ۴۰ ہزار درہم پیش کیا؟
جواب۱۹۴۹ : حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ۔
سوال۱۹۵۰ : گرمی کی شدت سے مسلمانوں نے ایک غزوہ کے موقعہ پر اونٹ ذبح کر کے ان کی آنتوں کا پانی پیا کیا آپ اس غزوہ کا نام بتا سکتے ہیں؟
جواب۱۹۵۰ : غزوۂ تبوک۔
سوال۱۹۵۱ : امیرالمومنین حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے ایک غزوہ کے موقعہ پر اپنا پورا اثاثہ پیش کر دیا تھا اس غزوہ کا نام بتائیے؟
جواب۱۹۵۱ : غزوۂ تبوک۔

پروانے کو چراغ ہے بلبل کو پھول بس
صدیق کے لیے ہے خدا اور رسول بس



سوال۱۹۵۲ : غزوۂ تبوک کے موقعہ پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے مال کا کس قدر نذرانہ پیش کیا تھا؟
جواب۱۹۵۲ : پورے اثاثہ کا نصف حصّہ۔
سوال۱۹۵۳ : غزوۂ تبوک کس سنہ ہجری میں واقع ہوا؟
جواب۱۹۵۳ : رجب ۹ھ میں (ضیاء النبی ج۴ص ۵۸۵) ستمبر ۶۳۰ء۔
سوال۱۹۵۴ : حضرت عاصم بن عدی رضی اللہ عنہ نے غزوۂ تبوک کے موقع پر کتنا مال پیش کیا تھا؟
جواب۱۹۵۴ : ۷۰ وسق کھجور۔ وسق اس وزن کو کہتے ہیں جو ایک اونٹ پر لادا جاتا ہے۔ (ضیاء النبی ج۴ص ۵۹۵)
سوال۱۹۵۵ : میدان جنگ تبوک مدینہ طیبہ سے کتنے فاصلہ پر واقع ہے؟
جواب۱۹۵۵ : سات ۷سو یا نو۹ سو کلومیٹر کی دوری پر۔ (ضیاء النبی ج۴ص ۵۸۶)
سوال۱۹۵۶ : حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے غزوۂ تبوک کے موقع پر کتنا نذرانہ پیش کیا تھا؟
جواب۱۹۵۶ : لشکر اسلام کے تیسرے حصہ یعنی دس ۱۰ ہزار مجاہدین کے لیے سواری کے جانور، اسلحہ، زرہیں اور دیگر ضروریات کے علاوہ اپنی آستین میں سے دس ۱۰ ہزار دینار۔ (ضیاء النبی ج۴ص ۵۹۵)
سوال۱۹۵۷ : غزوۂ تبوک میں کتنے مسلمان شہید ہوئے؟
جواب۱۹۵۷ : صرف ایک۔ (ضیاء النبی ج۴ص ۲۸۱)

## جنگِ موتہ

سوال۱۹۵۸ : بتائیے جنگ موتہ کب واقع ہوئی؟
جواب۱۹۵۸ : جمادی الاولیٰ ۸ھ میں۔
سوال۱۹۵۹ : جنگِ موتہ میں مسلمانوں کی تعداد کیا تھی؟
جواب۱۹۵۹ : صرف تین ہزار۔ (ضیاء النبی ج۴ صفحہ ۳۷۸)

سوال۱۹۶۰ : جنگ موتہ میں کفار و مشرکین کی تعداد کیا تھی؟

جواب۱۹۶۰ : تقریباً دو لاکھ سے زائد۔ (ضیاء النبی ج۴ صفحہ ۳۷۸)

سوال۱۹۶۱ : جنگِ موتہ کیوں پیش آئی؟

جواب۱۹۶۱ : حاکمِ بصرہ کے پاس دعوتِ اسلام پہنچانے والے حارث بن عمیر رضی اللہ عنہ کو عمر بن شرجیل نے شہید کر دیا تھا جس کی وجہ سے جنگِ موتہ پیش آئی؟

سوال۱۹۶۲ : حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ کس جنگ میں شہید ہوئے؟

جواب۱۹۶۲ : جنگِ موتہ میں، بعمر ۵۵ سال۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۴۵۳)

سوال۱۹۶۳ : حضرت جعفر بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے دونوں ہاتھ کس جنگ میں شہید ہوئے؟

جواب۱۹۶۳ : جنگ موتہ میں شہید ہوئے۔

سوال۱۹۶۴ : جنگ موتہ میں حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کے ہاتھ میں پرچمِ اسلام کس نے اٹھا کر پکڑا دیا تھا؟

جواب۱۹۶۴ : ثابت بن قیس بن ارقم رضی اللہ عنہ نے جو قبیلہ بنی عجلان کے ایک منچلے نوجوان تھے۔ (ضیاء النبی ج۴ صفحہ ۳۷۳)

سوال۱۹۶۵ : جنگِ موتہ میں تین سالاروں کی شہادت کے بعد ایک ایسے مجاہد کے ہاتھ میں علم دیا گیا جن کی سیاسی بصیرت اور جوانمردی کی وجہ سے جنگ جیت لی گئی۔ کیا آپ ان صحابی کا اسم گرامی بتا سکتے ہیں؟

جواب۱۹۶۵ : حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ۔

سوال۱۹۶۶ : جنگ موتہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد کے مطابق یکے بعد دیگرے تین سالاروں کی شہادت واقع ہوئی ان کے اسمائے گرامی بتایئے؟

جواب۱۹۶۶ : (۱) زید بن حارثہ، (۲) جعفر بن ابی طالب، (۳) عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم۔



# جنگِ حنین

سوال۱۹۶۷ : جنگِ حنین کے موقع پر جنگی اخراجات پورا کرنے کیلئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے قرضہ بھی لیا تھا، بتایئے کس سے کتنا لیا تھا؟

جواب۱۹۶۷ : صفوان بن امیہ سے ۵۰ ہزار درہم، عبداللہ بن ربیعہ سے ۴۰ ہزار درہم، حویطب بن عبدالعزیٰ سے ۴۰ ہزار درہم۔ (ضیاء النبی ج۴ ص۵۰۲)

سوال۱۹۶۸ : وہ کون سا پہلا موقعہ تھا جبکہ آقا صلی اللہ علیہ وسلم کی زبانِ مبارکہ سے بے ساختہ جنگی ترانہ صادر ہوا؟

جواب۱۹۶۸ : غزوۂ حنین میں جب لشکرِ اسلام میں سراسیمگی پھیل گئی تھی۔ انا النبی لاکذب، انا بن عبدالمطلب۔

سوال۱۹۶۹ : جنگ حنین کب واقع ہوئی؟

جواب۱۹۶۹ : سنہ ۸ ہجری ۱۰ شوال جنوری ۶۳۰ء۔ (ضیاء النبی ج۴ صفحہ ۵۰۳)

سوال۱۹۷۰ : جنگ حنین کا دوسرا نام بتایئے؟

جواب۱۹۷۰ : جنگ ہوازن۔

سوال۱۹۷۱ : جنگ حنین میں فرشتوں کے عمامہ کا رنگ کیسا تھا؟

جواب۱۹۷۱ : سبز (ہرا)۔

سوال۱۹۷۲ : جنگ حنین میں حضرت ابوطلحہ انصاری رضی اللہ عنہ نے تنہا کتنے مشرکوں کو واصلِ جہنم کیا؟

جواب۱۹۷۲ : ۳۰ مشرکوں کو۔ (ضیاء النبی ج۴ صفحہ ۵۱۴)

سوال۱۹۷۳ : جنگ حنین میں فرشتوں کی تعداد کتنی تھی؟

جواب۱۹۷۳ : ۵ ہزار مجاہدین کی مدد کے لیے نازل ہوئے۔ (ضیاء النبی ج۴ ص۵۱۳)

سوال۱۹۷۴ : جنگ حنین میں کفاروں کی تعداد کیا تھی؟

جواب۱۹۷۴ : ۳۰ ہزار سپہ سالار مالک بن عوف النصری تھے جو بعد میں مسلمان ہوئے۔ (ضیاء النبی ج۴ ص۴۹۸)

سوال۱۹۷۵ : جنگ حنین کے موقعہ پر صحابۂ کرام کی تعداد کتنی تھی؟

جواب۱۹۷۵ : ۱۲ ہزار۔

سوال۱۹۷۶ : جنگ حنین کے اسیروں میں سے اس قیدی کا نام بتائیے جن کا نام سنکر آقا ﷺ کو اپنا بچپن یاد آ گیا اور آنسو بہہ نکلے؟

جواب۱۹۷۶ : آپ کی رضاعی بہن شیما بنت الحارث۔

سوال۱۹۷۷ : غزوۂ حنین میں جب بنو ہوازن کی تیر اندازی سے مسلمانوں کے پاؤں اکھڑ گئے اور وہ میدان چھوڑنے پر آمادہ ہوگئے تو کون کون سے صحابہ رسول اللہ ﷺ کے ساتھ ثابت قدم رہے؟

جواب۱۹۷۷ : حضرت ابوبکر، عمر، علی عباس، فضل بن عباس قثم بن عباس اسامہ بن زید، ایمن بن عبید، مغیرہ بن حارث بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہم۔

سوال۱۹۷۸ : غزوۂ حنین میں کتنے لوگ شہید ہوئے؟

جواب۱۹۷۸ : چار مسلمان شہید ہوئے جبکہ قبیلہ ثقیف کے ۷۵ کافر مارے گئے۔ (ضیاء النبی ج۴ صفحہ ۲۸۱)

سوال۱۹۷۹ : جنگ حنین کے اموال غنیمت کی فہرست بتائیے؟

جواب۱۹۷۹ : اسیرانِ جنگ ۶ ہزار، اونٹ ۲۴ ہزار، بکریاں ۴۰ ہزار، چاندی ۴۰ ہزار اوقیہ۔ (ضیاء النبی ج۴ ص ۵۱۵)

## فتح مکّہ

سوال۱۹۸۰ : اہل مکّہ کے لیے عفو عام سے پہلے سرکار ﷺ نے کتنے افراد کو واجب القتل فرمایا؟

جواب۱۹۸۰ : ۱۵/ افراد کو جن میں سے بعض نے اسلام قبول کرلیا۔ (ضیاء النبی ج۴ ص ۴۵۱)

سوال۱۹۸۱ : فتح مکہ کے وقت حضرت بلال حبشی رضی اللہ عنہ نے کہاں اذان کہی؟



جواب۱۹۸۱ : خانۂ کعبہ کی چھت پر پہلے دن ظہر کی۔ (ضیاء النبی ج۴ صفحہ ۴۷۷)

سوال۱۹۸۲ : فتح مکہ کی تاریخ بتائیے؟

جواب۱۹۸۲ : ۲۰ رمضان سنہ ۸ ہجری۔ (ضیاء النبی ج۴ صفحہ ۱۵۹)

سوال۱۹۸۳ : بوقتِ فتح مکہ مسلمانوں کی تعداد کیا تھی؟

جواب۱۹۸۳ : دس ہزار۔

سوال۱۹۸۴ : فتح مکہ کے وقت آقا ﷺ نے اسلام کے بہت بڑے دشمن کے مکان کو امان خانہ بنادیا تھا، کیا آپ ان کا اسم گرامی بتا سکتے ہیں؟

جواب۱۹۸۴ : حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ۔

سوال۱۹۸۵ : مکہ کی فتح کے وقت کعبہ کے اندر کتنے بت نصب تھے؟

جواب۱۹۸۵ : ۳۶۰۔

سوال۱۹۸۶ : خانۂ کعبہ میں ۳۶۰ بت کتنے عرصہ تک رہے؟

جواب۱۹۸۶ : تین سو سال تک۔

سوال۱۹۸۷ : فتح مکّہ کے دن سب سے پہلے امارت کا شرف کس صحابی کو حاصل ہوا؟

جواب۱۹۸۷ : حضرت خالد بن ولید کو۔

سوال۱۹۸۸ : فتح مکہ کی بیعت میں کتنی عورتیں شامل تھیں؟

جواب۱۹۸۸ : ۴۵۷ عورتیں۔

سوال۱۹۸۹ : فتح مکہ کے موقعہ پر بوقتِ داخلِ شہر آقا ﷺ کون سی سورۃ تلاوت فرما رہے تھے؟

جواب۱۹۸۹ : سورۂ فتح۔

سوال۱۹۹۰ : آقا ﷺ نے فتح کے بعد خانۂ کعبہ کی چابی کس کے حوالہ کی اور کیا فرمایا؟

جواب۱۹۹۰ : حضرت عثمان بن طلحہ رضی اللہ عنہ کے۔ آپ نے فرمایا کہ یہ چابی تمہارے پاس قیامت تک رہے گی۔

سوال۱۹۹۱ : فتح مکہ کے موقعہ پر رحمتِ عالم ﷺ نے عام معافی کا اعلان کن الفاظ میں فرمایا؟

جواب۱۹۹۱ : لاتثریب علیکم الیوم انتم الطلقاء آج میری طرف سے تم پر کوئی بدلہ نہیں جاؤ تم سب آزاد ہو۔

سوال۱۹۹۲ : فتح مکہ کے وقت غیب داں رسول ﷺ نے اپنی امّت کو کن دو عظیم اور محفوظ سلطنت کا وعدہ فرمایا؟

جواب۱۹۹۲ : فارس اور روم کا۔

سوال۱۹۹۳ : غزوۂ فتح مکہ میں کتنے آدمی کام آئے؟

جواب۱۹۹۳ : ۱۲ آدمی۔ (ضیاء النبی ج۳ صفحہ ۲۸۱)

سوال۱۹۹۴ : قریشیوں کے اسلام قبول کرنے کا انداز کیا تھا؟

جواب۱۹۹۴ : سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے سامنے سے کلمۂ شہادت پڑھتے ہوئے گذرتے اور آئندہ بدکاری نہ کرنے کا اعلان کرتے چونکہ اس وقت بدکاری عام تھی۔ (ضیاء النبی ج۴ ص ۴۸۵)

سوال۱۹۹۵ : فتح مکہ کے بعد حضور ﷺ کا قیام مکہ میں کتنے دن رہا؟

جواب۱۹۹۵ : ۱۵ روز تک۔ (ضیاء النبی ج۴ صفحہ ۴۷۶)

سوال۱۹۹۶ : فتح مکہ کے بعد دس روز کی مدت میں کتنے لوگوں نے اسلام قبول کیا؟

جواب۱۹۹۶ : دو ہزار قریشیوں نے۔ (ضیاء النبی ج۴ صفحہ ۴۸۵)

سوال۱۹۹۷ : ۸ھ میں جب لشکرِ اسلام مکہ میں فاتحانہ حیثیت سے داخل ہوا تو خاص علمِ نبوی کس کے ہاتھ میں تھا؟

جواب۱۹۹۷ : حضرت زبیر بن العوام رضی اللہ عنہ کے ہاتھ میں۔

سوال۱۹۹۸ : فتح کے بعد حرم کعبہ میں بوقتِ داخلہ کون صحابی حضور ﷺ کی سواری (ناقہ) پر آپ کے پیچھے بیٹھے ہوئے تھے؟

جواب۱۹۹۸ : حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ۔



سوال۱۹۹۹ : بوقتِ روانگئ مکہ حضور ﷺ نے امارت کے لیے کس کا انتخاب فرمایا؟

جواب۱۹۹۹ : حضرت عتاب بن اسید کا جبکہ معلم کی حیثیت سے حضرت معاذ بن جبل کو منتخب فرمایا۔ (رضی اللہ عنہما) (ضیاء النبی ج۴ ص ۴۸۳)

سوال۲۰۰۰ : فتح مکہ کے وقت حضور ﷺ نے گیارہ مرد اور چھ عورتوں کا خون جائز قرار دیا تھا ان کے نام بتایئے؟

جواب۲۰۰۰ : (۱) عکرمہ بن ابوجہل (۲) صفوان بن امیہ (۳) وحشی قاتلِ امیر حمزہ (۴) عبداللہ بن ابی سرج (۵) کعب بن زہیر (۶) ہبار ابن اسود (۷) عبداللہ بن زبعری (۸) عبدالعزیٰ یا عبداللہ بن خطل (۹) مقیس بن صبابہ (۱۰) حارث بن طلاطلہ (۱۱) حویرث بن نقید یہ مؤخر الذکر چار آدمی قتل ہوئے باقی مشرف بہ اسلام ہوئے۔ عورتوں میں (۱) ہندہ زوجہ ابوسفیان (۲) قرتنا (۳) قریبہ (۴) ارنب (۵) سارہ (۶) ام سعدیہ، پچھلی چاروں قتل ہوئیں۔

# متفرق غزوات و سرایا

سوال۲۰۰۱ : وہ کون سا غزوہ ہے جو دوبار واقع ہوا؟

جواب۲۰۰۱ : غزوۂ حضرت علی رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۰۰۲ : غزوۂ بواط جو دوسرا سریہ ہے اس میں کتنے صحابہ شریک ہوئے؟

جواب۲۰۰۲ : دوسو (۲۰۰)، جولائی ۶۲۳ء ربیع الاول ۲ھ میں۔

سوال۲۰۰۳ : جنگ یمامہ میں کتنے حافظِ قرآن شہید ہوئے؟

جواب۲۰۰۳ : تقریباً (۷۰۰) سات سو۔

سوال۲۰۰۴ : حافظِ قرآن صحابہ زیادہ تر کس جنگ میں شہید ہوئے؟

جواب۲۰۰۴ : جنگ یمامہ میں۔

سوال۲۰۰۵ : پہلا سریہ جس میں حضرت امیر حمزہ رضی اللہ عنہ شریک ہوئے کتنے مسلمانوں پر

مشتمل تھا؟

جواب۲۰۰۵ : ۳۰ مجاہدین پر جو قریش کے قافلہ کو روکنے کے لئے روانہ ہوئے تھے۔
(ضیاء النبی ج۳ صفحہ ۲۶۲)

سوال۲۰۰۶: سب سے پہلے سریہ کا نام بتایئے؟

جواب۲۰۰۶ : سریہ سیف البحر۔

سوال۲۰۰۷: سب سے آخری سریہ کا نام بتایئے؟

جواب۲۰۰۷ : دومتہ الجندل۔

سوال۲۰۰۸: بنو ہوازن سے مقابلہ کرنے کیلئے آقا علیہ السلام نے کس سے اسلحہ اُدھار لیا تھا؟

جواب۲۰۰۸ : حضرت صفوان بن امیہ رضی اللہ عنہ سے جو اس وقت تک مسلمان نہیں ہوئے تھے۔

سوال۲۰۰۹: ۶ھ میں آقا علیہ السلام نے کس سریہ کے لیے دوسو صحابۂ کرام کو روانہ کیا؟

جواب۲۰۰۹ : جنگ غابہ، جس میں آقا علیہ السلام کی اونٹنیوں کو لٹیروں نے لوٹ لیا تھا اور یہ قبیلۂ غطفان کے لوگ تھے۔

سوال۲۰۱۰ : غزوۂ دومتہ الجندل کب پیش آیا جس میں حضور علیہ السلام ایک ہزار مجاہدین کی معیت میں روانہ ہوئے؟

جواب۲۰۱۰ : ۵ھ ماہِ ربیع الاوّل میں۔ (ضیاء النبی ج۳ صفحہ ۲۳۳)

سوال۲۰۱۱ : آقا علیہ السلام کی اونٹنیوں کو لٹیروں پر حملہ کرکے واپس لانے والوں میں ایک صحابی کا نمایاں کردار تھا ان کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۲۰۱۱ : حضرت سلمہ بن الاکوع رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۰۱۲ : مسلمانوں نے ایرانیوں سے پہلی فتح عظیم کس جنگ میں حاصل کی؟

جواب۲۰۱۲ : جنگِ یورپ میں۔

سوال۲۰۱۳ : بنو ہوازن کے مقابلے کے لئے آقا علیہ السلام کے ساتھ کتنے مجاہدین تھے؟



جواب۲۰۱۳ : بارہ ہزار۔

سوال۲۰۱۴ : پانچویں ہجری میں جنگ کے بغیر کون سا غزوہ واقع ہوا؟

جواب۲۰۱۴ : دومتہ الجندل۔

سوال۲۰۱۵ : غزوۂ ذات الرقاع کس عیسوی میں پیش آیا؟

جواب۲۰۱۵ : جون ۶۲۵ء میں۔

سوال۲۰۱۶ : صلوٰۃِ خوف کس غزوہ میں مشروع ہوئی؟

جواب۲۰۱۶ : غزوۂ ذات الرقاع میں اس غزوہ میں مسلمانوں نے برہنہ پا ہونے کی وجہ سے پاؤں میں چیتھڑے لپیٹے تھے۔

سوال۲۰۱۷ : غزوۂ مریسیع کب واقع ہوا؟

جواب۲۰۱۷ : ۲ شعبان ۵ھ ہجری میں۔ (مریسیع، بنی خزاعہ کے ایک تالاب کا نام تھا اور اسی کو غزوۂ بنی المصطلق بھی کہتے ہیں۔)

سوال۲۰۱۸ : آقا علیہ السلام کس غزوہ کے موقع پر اپنی والدہ کی قبر پر تشریف لے گئے اور رونے لگے؟

جواب۲۰۱۸ : غزوۂ بنی الحیان کے موقعہ پر۔

سوال۲۰۱۹ : حضور علیہ السلام نے کس کو اور کب بنی قریظہ کا محاصرہ کرنے کا حکم دیا تھا؟

جواب۲۰۱۹ : ۲۳ ذی قعدہ ۵ھ میں جنگ احزاب ختم ہوتے ہی حضرت علی رضی اللہ عنہ کو علم دے کر مقدمتہ الجیش کی حیثیت سے روانہ فرمایا تھا؟

سوال۲۰۲۰ : سریہ عبیدہ بن حارث رضی اللہ عنہ کب واقع ہوا؟

جواب۲۰۲۰ : ہجرت کے آٹھ ماہ شوال میں اس لشکر میں ۶۰ مہاجرین شریک ہوئے۔
(ضیاء النبی ج۳ صفحہ ۲۶۴)

سوال۲۰۲۱ : اسلامی جنگوں میں اسلامی مجاہدین کی طرف سے پہلا تیر کس نے کب چلایا؟

جواب۲۰۲۱ : حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ نے سریہ عبیدہ بن حارث کے موقع پر۔
(ضیاء النبی ج۳ صفحہ ۲۶۴)

سوال۲۰۲۲ : سریہ سعد بن ابی وقاص ﷺ کب واقع ہوا؟

جواب۲۰۲۲ : ہجرت کے نو۹ ماہ بعد ذی القعدہ میں۔ (ضیاء النبی ج۳ ص ۲۶۵)

سوال۲۰۲۳ : غزوۂ بُواط کب واقع ہوا؟

جواب۲۰۲۳ : ہجرت کے تیرہ ۱۳ ماہ بعد ماہ ربیع الاوّل یا ربیع الآخر میں۔ (ضیاء النبی ج۳ صفحہ ۲۷۱)

سوال۲۰۲۴ : ابتدائی سرایا وغزوات میں کیا معاملات درپیش ہوئے؟

جواب۲۰۲۴ : نہ دشمن کا کوئی آدمی قتل ہوا نہ کوئی کلمہ گو شہید ہوا۔ (ضیاء النبی ج۳ ص ۲۸۰)

سوال۲۰۲۵ : عبداللہ بن جحش کے سریہ میں کفار کا کونسا ایک آدمی مارا گیا؟

جواب۲۰۲۵ : عمرو بن حضرمی، اسلامی جنگوں میں یہ پہلا مقتول تھا۔ (ضیاء النبی ج۳ ص ۲۸۰)

سوال۲۰۲۶ : غزوۂ سویق میں کتنے لوگ قتل ہوئے؟

جواب۲۰۲۶ : صرف ایک مشرک۔ (ضیاء النبی ج۳ صفحہ ۲۸۰)

سوال۲۰۲۷ : غزوۂ بنی سلیم میں کتنے انصاری شہید ہوئے؟

جواب۲۰۲۷ : صرف تین انصاری۔ (ضیاء النبی ج۳ صفحہ ۲۸۰)

سوال۲۰۲۸ : غزوۂ ذی امر جو نجد میں ہوا کتنے لوگ مارے گئے؟

جواب۲۰۲۸ : کوئی شخص نہیں مارا گیا۔ (ضیاء النبی ج۳ صفحہ ۲۸۰)

سوال۲۰۲۹ : غزوۂ حمرا الاسد میں کون سا بدزبان موت کے گھاٹ اتارا گیا؟

جواب۲۰۲۹ : ابوعزہ۔ (ضیاء النبی ج۳ ص ۲۸۱)

سوال۲۰۳۰ : یومِ رجیع میں کتنے مسلمان شہید ہوئے؟

جواب۲۰۳۰ : چھ ۶۔ (ضیاء النبی ج۳ ص ۲۸۱)

سوال۲۰۳۱ : غزوۂ ذات الرقاع میں کتنے مسلمان شہید ہوئے؟

جواب۲۰۳۱ : صرف ایک انصاری جو رات کو پہرہ دے رہے تھے۔ (ضیاء النبی ج۳ ص ۲۸۱)



سوال۲۰۳۲ : غزوۂ بنی قریظہ میں کتنے مسلمان شہید ہوئے؟

جواب۲۰۳۲ : دو مسلمان اور چھ یا سات یہودی مقتول ہوئے۔ (ضیاء النبی ج۳ ص ۲۸۱)

سوال۲۰۳۳ : بیرِ معونہ کے غدارانہ منصوبہ میں کتنے مسلمانوں نے تاجِ شہادت زیب سر کیا؟

جواب۲۰۳۳ : ۷۰ ستر مسلمانوں نے۔ (ضیاء النبی ج۳ ص ۲۸۱)

سوال۲۰۳۴ : غزوۂ بنی مصطلق میں کتنے اشخاص کام آئے؟

جواب۲۰۳۴ : صرف دو آدمی۔ (ضیاء النبی ج۳ ص ۲۸۱)

سوال۲۰۳۵ : جنگ جسر کس کے عہد میں لڑی گئی تھی؟

جواب۲۰۳۵ : جنگ جسر حضرت عمر فاروق ﷺ کے عہد میں حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ کی قیادت میں لڑی گئی تھی۔ (ضیاء النبی ج۳ ص ۳۶۱)

سوال۲۰۳۶ : غزوۂ بنی سُلَم میں لشکر کے علمبردار کون صحابی تھے؟

جواب۲۰۳۶ : حضرت علی ﷺ۔ (ضیاء النبی ج۳ ص ۴۲۹)

سوال۲۰۳۷ : غزوۂ بنی قینقاع کب وقوع پذیر ہوا؟

جواب۲۰۳۷ : ہجرت کے ۲۰ ماہ بعد شوال میں محاصرہ پندرہ ۱۵ شوال بروز ہفتہ شروع ہوا جو پندرہ روز تک جاری رہا۔ (ضیاء النبی ج۳ ص ۴۳۶)

سوال۲۰۳۸ : غزوۂ احد کے کتنے ماہ بعد غزوۂ بیرِ معونہ پیش آیا؟

جواب۲۰۳۸ : چار ماہ بعد ماہ صفر میں۔ (ضیاء النبی ج۳ ص ۵۹۲)

سوال۲۰۳۹ : غزوۂ بنی نضیر کب وقوع پذیر ہوا؟

جواب۲۰۳۹ : ربیع الاوّل ۴ھ میں۔ (ضیاء النبی ج۳ ص ۶۱۲)

سوال۲۰۴۰ : غزوۂ ذات الرقاع کب پیش آیا؟

جواب۲۰۴۰ : غزوۂ بنی نضیر کے چند ماہ بعد جمادی الثانی ۴ھ میں۔ (ضیاء النبی ج۳ ص ۶۱۳)

سوال۲۰۴۱ : رسول اللہ ﷺ نے بنو مصطلق اور بنولحیان کے ساتھ کب جنگ کی؟

جواب۲۰۴۱ : ماہِ شعبان ۵ھ میں۔ (ضیاء النبی ج ۳ ص ۶۳۵)

سوال۲۰۴۲ : غزوۂ بنو مصطلق سے واپسی کے موقع پر جب حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا پیچھے رہ گئی تھیں تو کون صحابی اپنے اونٹ پر بٹھا کر لائے تھے؟

جواب۲۰۴۲ : حضرت صفوان بن معطل ﷺ۔ (ضیاء النبی ج ۳ ص ۶۴۶)

سوال۲۰۴۳: جو لڑائی قبیلہ ہوازن اور ثقیف کے درمیان ہوئی اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۲۰۴۳ : حربِ فجار۔ (ضیاء النبی ج ۴ ص ۴۹۶)

## مدعیانِ نبوت

سوال۲۰۴۴: قبولِ اسلام کے بعد مرتد ہو کر نبوت کا دعویٰ کس نے کیا؟

جواب۲۰۴۴ : مسلیمہ کذّاب نے۔

سوال۲۰۴۵: مسلیمہ کذّاب نے دعوائے نبوت کہاں کیا تھا؟

جواب۲۰۴۵ : علاقہ یمن ویمامہ میں۔

سوال۲۰۴۶: مسلیمہ کذّاب کس خلیفہ کے دورِ خلافت میں قتل کیا گیا ہے؟

جواب۲۰۴۶ : حضرت سیدنا ابوبکر صدیق ﷺ کے عہد خلافت میں۔

سوال۲۰۴۷: مسلیمہ کذّاب کو کس نے قتل کیا؟

جواب۲۰۴۷ : وحشی بن حرب قاتلِ حمزہ ﷺ نے۔

سوال۲۰۴۸: مسلیمہ کذّاب نے اپنا لقب کیا رکھا تھا؟

جواب۲۰۴۸ : رحمٰن الیمامہ۔

سوال۲۰۴۹: نبوت کا دعویٰ کرنے والی ایک جھوٹی عورت نے نبوت کا دعویٰ کرنے والے مسلیمہ کذّاب سے شادی کی کیا آپ اس کا نام بتا سکتے ہیں؟

جواب۲۰۴۹ : سجاح بنت حارث۔ مگر یہ بعد میں مسلمان ہو گئی۔

سوال۲۰۵۰ : مسلیمہ کذّاب کے فوجیوں کی تعداد کیا تھی؟

جواب۲۰۵۰ : ۴۰ یا ۷۰ ہزار پختہ کار جنگجو۔



سوال۲۰۵۱ : نبوت کے جھوٹے دعویدار اسود عنسی نے اپنا لقب کیا رکھا تھا؟

جواب۲۰۵۱ : رحمٰن الیمین اور اصل نام عقیلہ بن کعب تھا۔ جبکہ اسے ذوالحمار بھی کہا جاتا تھا۔

سوال۲۰۵۲ : رحمتِ عالم ﷺ کے وصال سے دو روز پیشتر جس جھوٹے نبی کو اسلامی دستے نے ہلاک کیا اس کا نام بتایئے؟

جواب۲۰۵۲ : اسود عنسی۔

سوال۲۰۵۳: بنو اسد کے ایک شخص نے نبوت کا دعویٰ کیا تھا، کیا آپ اس جھوٹے نبی کا نام بتا سکتے ہیں؟

جواب۲۰۵۳ : طلیحہ بن خویلد۔

سوال۲۰۵۴: یمن کے اس شخص کا نام بتایئے جس نے نبوت کا دعویٰ کیا اور اپنا نام لا رکھا؟

جواب۲۰۵۴ : اصل نام معلوم نہ ہو سکا لیکن وہ کہتا تھا لا نبی بعدی میرے بعد لا نبی ہوگا وہ لا میں ہی ہوں۔

سوال۲۰۵۵: حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں کس نے نبوت کا دعویٰ کیا تھا؟

جواب۲۰۵۵ : مختار ثقفی نے۔

سوال۲۰۵۶: مرزا غلام احمد قادیانی نے کس سنہ ہجری میں نبوت کا دعویٰ کیا تھا؟

جواب۲۰۵۶ : ۱۳۰۰ھ کے اوائل میں جس کے متبعین آج بھی موجود ہیں۔

سوال۲۰۵۷: نبوت کا دعویٰ کرنے والوں کی تعداد کیا تھی؟

جواب۲۰۵۷ : تقریباً اٹھارہ ۱۸۔

سوال۲۰۵۸: وفد بنو حنفیہ کے اس شخص کا نام بتایئے جس نے آقا ﷺ سے کہا تھا کہ نبوت میں مجھے بھی شریک فرمائیں؟

جواب۲۰۵۸ : مسلیمہ کذّاب نے (جس نے بعد میں نبوت کا دعویٰ کیا)۔

سوال۲۰۵۹: حضور ﷺ کے مقابلے پر جھوٹی نبوت کا عَلَم کس نے بلند کیا؟

جواب۲۰۵۹: مسلیمہ کذاب نے۔

سوال۲۰۶۰: اسود عنسی نے جب نبوت کا دعویٰ کیا تو اس نے ایک صحابی کو آگ جلا کر اس میں ڈالدیا بتایئے صحابی کا نام کیا تھا؟

جواب۲۰۶۰: حضرت مسلم خولانی رضی اللہ عنہ۔ (ضیاء النبی ج۴ ص ۶۷۸)

سوال۲۰۶۱: حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے روبرو مسلم خولانی رضی اللہ عنہ کے بارے میں کیا فرمایا تھا؟

جواب۲۰۶۱: الحمد اللہ میں نے ایسے شخص کی زیارت کی جس کو ابراہیم علیہ السلام کی طرح آگ میں ڈالا گیا لیکن آگ نہ جلا سکی۔ (ضیاء النبی ج۴ ص ۶۷۶)

نوٹ: اسود عنسی نے جب حضرت مسلم خولانی سے اپنے سلسلے میں نبی کہلوانا چاہا تو آپ نے انکار کر دیا جس کی وجہ سے آگ روشن کر کے جلتے ہوئے شعلوں کے حوالے کر دیا گیا مگر آگ اس عاشقِ صادق کا کپڑا تک نہ جلا سکی۔

## دُشمنانِ اسلام اور سازشیں

سوال۲۰۶۲: اس مسجد کا نام بتایئے جس کی مسماری کا حکم نازل ہوا؟

جواب۲۰۶۲: مسجد ضرار جو فتنہ برپا کرنے اور اسلام کے خلاف تخریب کاری کے لیے تعمیر کی گئی تھی۔

سوال۲۰۶۳: آقا ﷺ کو وحی کے ذریعہ ایک مسجد میں نماز پڑھنے سے روک دیا گیا اس کا نام بتایئے؟

جواب۲۰۶۳: مسجد ضرار۔

سوال۲۰۶۴: مسجد ضرار کس منافق کے حکم اور مشورہ سے تعمیر ہوئی؟

جواب۲۰۶۴: ابو عامر کے۔



سوال۲۰۶۵: مسجد ضرار کتنے لوگوں نے مل کر تعمیر کیا تھا؟

جواب۲۰۶۵: بارہ ۱۲ لوگوں نے۔

سوال۲۰۶۶: ابولہب کی بیوی ایک بار آقا ﷺ کا سر کچلنے کے لیے پتھر لائی بتایئے وہ کون سا واقعہ تھا؟

جواب۲۰۶۶: سورۂ لہب کے نزول کے بعد۔

سوال۲۰۶۷: ابولہب کی خبیثہ بیوی کا نام بتایئے؟

جواب۲۰۶۷: ام جمیلہ اصل نام اروی حرب بن امیہ تھا۔

سوال۲۰۶۸: ابولہب کے دونوں بیٹوں کا نام بتایئے؟

جواب۲۰۶۸: عتبہ، عتیبہ۔ اور ضیاء النبی ج۴ ص ۴۶۷ پر تیسرے بیٹے کا نام معتب بتایا گیا ہے۔

سوال۲۰۶۹: ابولہب کیسے مرا؟

جواب۲۰۶۹: جذام اور چیچک کی بیماریوں سے۔

سوال۲۰۷۰: عتیبہ بن ابولہب کیسے مرا؟

جواب۲۰۷۰: اس کو شیر نے پھاڑ ڈالا۔

سوال۲۰۷۱: رسول اللہ ﷺ کے عہد میں یہودیوں کا سب سے بڑا عالم کون تھا؟

جواب۲۰۷۱: کعب بن اشرف۔

سوال۲۰۷۲: وہ کون سا قبیلہ تھا جس کے لوگوں نے ایک بڑا سا پتھر پہاڑ سے گرادیا تاکہ رحمتِ عالم ﷺ شہید ہوجائیں؟

جواب۲۰۷۲: قبیلۂ ثقیف۔

سوال۲۰۷۳: خانۂ کعبہ میں رحمتِ عالم ﷺ کی پشت مبارکہ پر حالتِ نماز میں اونٹ کی اوجھڑی کس نے رکھی تھی؟

جواب۲۰۷۳: ابوجہل کے کہنے پر عقبہ نے۔

سوال۲۰۷۴: سب سے پہلے مسلمان سے عیسائی ہونے والے بدنصیب شخص کا نام بتایئے؟

جواب۲۰۷۴ : عبیداللہ بن جحش۔

سوال۲۰۷۵: رئیس المنافقین کس کا لقب تھا؟

جواب۲۰۷۵ : عبداللہ بن ابی کا۔

سوال۲۰۷۶: احمد مختار ﷺ کے چچا ابوطالب کا انتقال کب ہوا؟

جواب۲۰۷۶ : ۱۰ سنہ نبوت میں۔

سوال۲۰۷۷: جنگ بدر کے دن مشرکین مکّہ کی ضیافت میں ابوجہل نے کتنے اونٹ ذبح کروائے؟

جواب۲۰۷۷ : دس اونٹ۔

سوال۲۰۷۸: ابوجہل کے باپ کا نام بتایئے؟

جواب۲۰۷۸ : ہشام۔

سوال۲۰۷۹: ابوجہل کا اصل نام کیا تھا؟

جواب۲۰۷۹ : عمرو بن ہشام۔

سوال۲۰۸۰ : ابوجہل کی کنیت کیا تھی؟

جواب۲۰۸۰ : ابوالحکم۔

سوال۲۰۸۱ : آقا ﷺ کی بارگاہ میں علمائے یہود نے اپنے نمائندوں کو کون سے تین سوالات دریافت کرنے کے لیے بھیجا تھے؟

جواب(۱)۲۰۸۱ :زمانہ گذشتہ میں وہ کون لوگ تھے جو بادشاہ کے ڈر سے بھاگے تھے؟ (اصحاب کہف)

(۲) : زمین کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک چکر لگانے والے شخص کا نام؟ (حضرت سکندر ذوالقرنین)

(۳) : روح کے بارے میں؟ (ویسئلونک عن الروح قل الروح من امر ربی)۔

سوال۲۰۸۲ : خانۂ کعبہ کے اندر حالتِ نماز میں آقا ﷺ کے گلے میں ایک بدبخت نے چادر کا پھندا ڈال کر کھینچا، کیا ایسے کم بخت کا نام بتا سکتے ہیں؟



جواب۲۰۸۲ : عقبہ بن ابی معیط۔

سوال۲۰۸۳: نبیٔ برحق ﷺ پر جادو کس نے کیا؟

جواب۲۰۸۳ : لبید بن اعصم یہودی اور اس کی بیٹیوں نے۔

سوال۲۰۸۴: ابولہب کا لغوی معنی بتایئے؟

جواب۲۰۸۴ : شعلہ۔

سوال۲۰۸۵: مسجدِ ضرار کو مسمار کرنے کے لیے حضور ﷺ نے کن صحابہ کو حکم دیا تھا؟

جواب۲۰۸۵ : مالک بن دخشم، معن بن عدی، عامر بن السکن، اور وحشی بن حرب رضی اللہ عنہم کو۔ (ضیاء النبی ج۴ ص۶۳۱)

سوال۲۰۸۶: اللہ کے رسول علیہ السلام کے حکم سے حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ نے کس منافق کو پاؤں سے پکڑ کر گھسیٹتے ہوئے مسجد سے باہر کر دیا؟

جواب۲۰۸۶ : اپنے ہم قبیلہ منافق عمرو بن قیس کو۔ (ضیاء النبی ج۳ ص۲۳۷)

سوال۲۰۸۷: ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ نے ایک اور اپنے ہم قبیلہ منافق کو اس کی چادر سے گھسیٹا اور طمانچے مارتے ہوئے مسجد سے نکال دیا کیا آپ اس کا نام بتا سکتے ہیں؟

جواب۲۰۸۷ : رافع بن ربیعہ قبیلہ نجار سے تھا۔ (ضیاء النبی ج۳ ص۲۳۷)

سوال۲۰۸۸: حضرت عبداللہ بن حزم رضی اللہ عنہ نے کس منافق کی لمبی داڑھی پکڑ کر کھینچتے ہوئے مسجد سے باہر نکال دیا؟

جواب۲۰۸۸ : منافق زید بن عمر کو۔ (ضیاء النبی ج۳ ص۲۳۸)

سوال۲۰۸۹: صحابیٔ رسول ﷺ ابو محمد مسعود بن اوس جو بدری تھے کس نوجوان منافق کو پیچھے سے دھکا دیتے ہوئے مسجد سے باہر نکال دیا۔

جواب۲۰۸۹ : منافق قیس بن عمرو بن سہل کو۔ منافقوں میں یہی ایک نوجوان تھا بقیہ سب بوڑھے تھے۔ (ضیاء النبی ج۳ ص۲۳۸)

سوال۲۰۹۰ : عبداللہ بن ابی سلول جو منافقوں کا سردار تھا کس قبیلہ سے تعلق رکھتا تھا؟

جواب ۲۰۹۰ : قبیلہ خزرج سے۔ (ضیاء النبی ج ۳ ص ۲۴۲)

سوال ۲۰۹۱ : مٹھی میں کنکریاں لاکر کس نے حضور ﷺ سے کہا تھا، بتایئے میری بند مٹھی میں کیا ہے؟

جواب ۲۰۹۱ : ابو جہل نے۔

سوال ۲۰۹۲ : ابو جہل کی بند مٹھی میں کنکریوں نے اپنی غلامی کا ثبوت کس طرح دیا تھا؟

جواب ۲۰۹۲ : کلمہ پڑھ کر۔

# خلفائے راشدین

اسلام تیری نبض نہ ڈوبے گی حشر تک ☆ تیری رگوں میں خوں ہے رواں چار یار کا

## خلیفہ اوّل

## حضرت سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ

کس نے دیکھا اور سُنا صدیق اکبر کی طرح ☆ اے زمانہ! ہے تو لا صدیق اکبر کی طرح
گھر کا کس نے کل اثاثہ رکھ دیا پیشِ نبی ☆ کس نے گھر کو تج دیا صدیق اکبر کی طرح
کس کو دنیا میں بنائے مصطفےٰ اپنا خلیل ☆ ہمنشیں کوئی نہ تھا صدیق اکبر کی طرح

سوال ۲۰۹۳ : سب سے پہلے خلیفۂ راشد کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب ۲۰۹۳ : حضرت سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۰۹۴ : یارِ غار کس صحابی کا لقب ہے؟

جواب ۲۰۹۴ : حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا۔

سوال ۲۰۹۵ : خلیفۂ اوّل حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا وصال کب ہوا؟

جواب ۲۰۹۵ : ۲۲ رجمادی الآخر ۱۳ھ بوقت غروب آفتاب بروز منگل ۶۳۴ء۔



سوال ۲۰۹۶ : امیر المومنین حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی خلافت کے لیے لی جانے والی بیعت کو کیا کہتے ہیں؟

جواب ۲۰۹۶ : بیعت عاصم۔

سوال ۲۰۹۷ : مردوں میں سب سے پہلے ایمان لانے والی شخصیت کا اسمِ گرامی بتایئے؟

جواب ۲۰۹۷ : حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۰۹۸ : حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی دعوت پر کون کون حضرات ایمان لائے؟

جواب ۲۰۹۸ : حضرت عثمان بن عفان، زبیر بن العوام، عبدالرحمٰن بن عوف، سعد بن ابی وقاص، طلحہ بن عبیداللہ رضی اللہ عنہم۔

سوال ۲۰۹۹ : حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ قبولِ اسلام سے قبل کس نام سے پکارے جاتے تھے؟

جواب ۲۰۹۹ : عبدالکعبہ سے۔

سوال ۲۱۰۰ : حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا اصل نام بتایئے جو بعدِ قبول اسلام رکھا گیا؟

جواب ۲۱۰۰ : عبداللہ۔

سوال ۲۱۰۱ : آقا ﷺ نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے بارے میں کیا فرمایا ہے؟

جواب ۲۱۰۱ : ابوبکر کی محبت میری امت پر فرض ہے۔

سوال ۲۱۰۲ : حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو زہر کس میں دیا گیا؟

جواب ۲۱۰۲ : چاولوں میں۔

سوال ۲۱۰۳ : حضرت سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی کنیت کیا تھی؟

جواب ۲۱۰۳ : ابوبکر۔

سوال ۲۱۰۴ : امیر المومنین حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا لقب بتایئے؟

جواب ۲۱۰۴ : عتیق اور صدیق۔

سوال ۲۱۰۵ : حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے والد محترم کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۲۱۰۵ : حضرت ابوقحافہ ﷛۔

سوال۲۱۰۶ : حضرت ابوقحافہ ﷛ کا اصل نام کیا تھا؟

جواب۲۱۰۶ : عثمان بن عامر۔

سوال۲۱۰۷ : امیر المومنین حضرت ابوبکر صدیق ﷛ کی والدہ کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۲۱۰۷ : سلمٰی بنت صخر بن کعب۔

سوال۲۱۰۸ : حضرت ابوبکر صدیق ﷛ نے کس عمر میں اسلام قبول کیا؟

جواب۲۱۰۸ : ۳۷ یا ۳۸ سال کی عمر میں۔

سوال۲۱۰۹ : حضرت ابوبکر صدیق ﷛ سے ملک شام کے سفر کے دوران بُحیرہ راہب نے کیا پیشینگوئی فرمائی تھی؟

جواب۲۱۰۹ : آخری پیغمبر کے تم وزیر بنو گے اور بعد وصال خلافت کے حقدار ہو گے۔

سوال۲۱۱۰ : حضرت ابوبکر صدیق ﷛ کے پاس کتنے درہم تھے جسے قبول اسلام کے بعد صدقہ کر دیا؟

جواب۲۱۱۰ : ۴۰ ہزار درہم۔

سوال۲۱۱۱ : شیخ صدیقی نجیب الطرفین جو حضرت ابوبکر صدیق ﷛ کی طرف منسوب ہیں ان کی پہچان کیا ہے؟

جواب۲۱۱۱ : پاؤں کے غسالہ سے سانپ کے کاٹے ہوئے زہر کے اثرات زائل ہو جاتے ہیں۔

سوال۲۱۱۲ : حضرت ابوبکر صدیق ﷛ کے کون داماد عشرۂ مبشرہ میں داخل ہیں؟

جواب۲۱۱۲ : حضرت زبیر بن العوام ﷛۔

سوال۲۱۱۳ : امت محمدیہ ﷺ میں سب سے پہلے جنت میں کون داخل ہونگے؟

جواب۲۱۱۳ : حضرت ابوبکر صدیق ﷛۔

سوال۲۱۱۴ : حضرت ابوبکر صدیق ﷛ کی کون صاحبزادی حضرت زبیر بن العوام ﷛ کی نکاح میں داخل تھیں؟



جواب۲۱۱۴ : حضرت اسماء رضی اللہ عنہا جو حضرت عبداللہ بن زبیر ﷛ کی والدہ ہیں۔(نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۳۸۰)

سوال۲۱۱۵ : حضرت اسماء بنت ابوبکر رضی اللہ عنہما نے کتنی عمر پائی؟

جواب۲۱۱۵ : تقریباً سو سال۔ ۷۳ھ جمادالاخریٰ میں وصال ہوا۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۳۸۰)

سوال۲۱۱۶ : حضرت اسماء رضی اللہ عنہا سے کتنی حدیثیں مروی ہیں؟

جواب۲۱۱۶ : ۵۶ احادیث۔(نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۳۸۰)

سوال۲۱۱۷ : حضرت ابوبکر صدیق ﷛ کی ایک صاحبزادی امہات المومنین میں سے ہیں کیا آپ ان کا اسم گرامی بتا سکتے ہیں؟

جواب۲۱۱۷ : حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا۔

سوال۲۱۱۸ : وہ کون صحابی ہیں جن کی چار پشتیں شرفِ صحابیت سے مشرف ہوئیں؟

جواب۲۱۱۸ : حضرت ابوبکر صدیق ﷛۔

سوال۲۱۱۹ : حضرت ابوبکر صدیق ﷛ کے کن صاحبزادے کو حضرت علی ﷛ نے اپنے دورِ خلافت میں مصر کا گورنر بنایا؟

جواب۲۱۱۹ : حضرت محمد بن ابی بکر ﷛ کو۔

سوال۲۱۲۰ : حضرت محمد بن ابی بکر ﷛ کے قاتل کا نام بتائیے؟

جواب۲۱۲۰ : صاویہ بن ضریح۔

سوال۲۱۲۱ : حضرت ابوبکر صدیق ﷛ کی پہلی بیعت کس نے لی؟

جواب۲۱۲۱ : حضرت عمر فاروق اعظم ﷛ نے۔

سوال۲۱۲۲ : مواخات میں حضرت ابوبکر صدیق ﷛ کس کے بھائی بنائے گئے؟

جواب۲۱۲۲ : حضرت خارجہ بن زید انصاری ﷛ کے۔

سوال۲۱۲۳ : امیر المومنین حضرت ابوبکر صدیق ﷛ کی عمر کتنے سال کی ہوئی؟

جواب۲۱۲۳ : تریسٹھ ۶۳ سال کی۔

سوال ۲۱۲۴ : خلیفۂ اوّل کی مدتِ خلافت بتائیے؟
جواب ۲۱۲۴ : دو ۲ سال تین ماہ چھبیس دن۔
سوال ۲۱۲۵ : حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟
جواب ۲۱۲۵ : حضرت سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے۔ (تاریخ الخلفاء ص ۶۲)
سوال ۲۱۲۶ : حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کس چیز کی تجارت کرتے تھے؟
جواب ۲۱۲۶ : کپڑے کی۔
سوال ۲۱۲۷ : ہجرت کے بعد حضرت سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے مدینہ کے بازار میں کس مقام پر کپڑے کا کارخانہ قائم فرمایا تھا؟
جواب ۲۱۲۷ : مقام سخ پر۔ (جمال مصطفٰے) صفحہ ۲۸ ج ۳۔
سوال ۲۱۲۸ : حضرت سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے عہد خلافت میں ان کا تب کا اسم گرامی بتائیے جنھوں نے ترتیب قرآن کی خدمت انجام دی؟
جواب ۲۱۲۸ : حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ۔
سوال ۲۱۲۹ : سب سے پہلے قرآن کو مصحف کے نام سے موسوم کرنے والے صحابی کا اسم گرامی بتائیے؟
جواب ۲۱۲۹ : حضرت سیدنا ابوبکرؓ صدیق رضی اللہ عنہ۔
سوال ۲۱۳۰ : قرآن مجید کے منتشر مضامین کو کتابی صورت کس کے عہدِ خلافت میں دی گئی؟
جواب ۲۱۳۰ : حضرت سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے۔
سوال ۲۱۳۱ : حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا روضہ کہاں واقع ہے؟
جواب ۲۱۳۱ : حجرۂ عائشہ میں۔ بہ پہلوئے آقا علیہ السلام۔
سوال ۲۱۳۲ : امت محمدیہ صلی اللہ علیہ وسلم میں سب سے افضل شخصیت کا اسم گرامی بتائیے؟
جواب ۲۱۳۲ : حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ۔
سوال ۲۱۳۳ : حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے دورِ جاہلیت میں کتنی شادیاں کیں؟



جواب ۲۱۳۳ : دو، اوّل فتیلہ بنت عبدالعزیٰ سے جو زندگی میں ہی وصال کرگئیں، دوسری زوجہ ام رومان بنت عامر کنانی ہیں۔
سوال ۲۱۳۴ : محمد بن ابی بکر رضی اللہ عنہما کی والدہ کا اسم گرامی بتائیے؟
جواب ۲۱۳۴ : حضرت اسماء بنت عمیس رضی اللہ عنہا۔
سوال ۲۱۳۵ : حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے بعدِ قبول اسلام کتنی شادیاں کیں؟
جواب ۲۱۳۵ : دو ۲ اوّل اسماء بنت عمیس دوسری حبیبہ بنت خارجہ بن زید انصاری رضی اللہ عنہما سے۔
سوال ۲۱۳۶ : حضرت اسماء بنت عمیس رضی اللہ عنہا خلیفۂ اوّل کے نکاح میں داخل ہونے سے قبل کن کی زوجیت میں تھیں؟
جواب ۲۱۳۶ : حضرت جعفر بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے۔
سوال ۲۱۳۷ : حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے والد کی کل عمر کتنے سال ہوئی؟
جواب ۲۱۳۷ : ۹۷ سال کی۔
سوال ۲۱۳۸ : حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے وصال کے بعد آپ کے والد ماجد کتنے سال زندہ رہے؟
جواب ۲۱۳۸ : ۶ سال کچھ دن۔
سوال ۲۱۳۹ : حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے وصال کے بعد حضرت اسماء بنت عمیس رضی اللہ عنہا سے کس کی ولادت ہوئی؟
جواب ۲۱۳۹ : حضرت اُمِ کلثوم رضی اللہ عنہا کی۔
سوال ۲۱۴۰ : حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی والدہ کی کنیت کیا تھی؟
جواب ۲۱۴۰ : ام الخیر۔
سوال ۲۱۴۱ : حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی ان بیوہ کا اسم گرامی بتائیے جن سے حضرت علی رضی اللہ عنہ نے نکاح فرمایا؟
جواب ۲۱۴۱ : حضرت اسماء بنت عمیس رضی اللہ عنہا۔

سوال۲۱۴۲ : حضرت سیدنا ابوبکر صدیق ﷜ کے عہد خلافت میں نبوت کے جھوٹے دعویداروں کی تعداد کتنی تھی؟

جواب۲۱۴۲ : پانچ ۵۔

سوال۲۱۴۳ : حضرت ابوبکر صدیق ﷜ کے عہد خلافت میں کون سا فتنہ پیدا ہوا؟

جواب۲۱۴۳ : ارتداد کا۔

سوال۲۱۴۴ : حضرت ابوبکر صدیق ﷜ کو قرآن جمع کرنے کا مشورہ کس نے دیا؟

جواب۲۱۴۴ : حضرت عمر فاروق اعظم ﷜ نے۔

سوال۲۱۴۵ : سیدنا ابوبکر صدیق ﷜ کا تعلق قریش کے کس خاندان سے تھا؟

جواب۲۱۴۵ : بنی تمیم سے۔

سوال۲۱۴۶ : امیر المومنین حضرت ابوبکر صدیق ﷜ کے تینوں صاحبزادیوں کے اسمائے گرامی بتائیے؟

جواب۲۱۴۶ : حضرت اسماء، حضرت عائشہ، حضرت ام کلثوم، رضوان اللہ عنھن۔

سوال۲۱۴۷ : ۹ھ سے پہلے اسلامی امیر حج کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۲۱۴۷ : حضرت ابوبکر صدیق ﷜۔

سوال۲۱۴۸ : راہِ خدا میں سب سے پہلے مال خرچ کرنے والے صحابی کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۲۱۴۸ : حضرت ابوبکر صدیق ﷜۔

سوال۲۱۴۹ : رحمتِ عالم ﷺ نے علالتِ شدیدہ کی وجہ سے نماز کی امامت کا حکم کس کو دیا تھا؟

جواب۲۱۴۹ : حضرت ابوبکر صدیق ﷜ کو۔

سوال۲۱۵۰ : حضرت اسماء بنت ابی بکر رضی اللہ عنہما کا لقب کیا تھا؟

جواب۲۱۵۰ : ذات النطاقین۔

سوال۲۱۵۱ : ذات النطاقین کی وجہ تسمیہ بتائیے؟



جواب۲۱۵۱ : ہجرت کی رات اپنے کمر بند سے توشہ باندھنے کا شرف حاصل کیا تھا۔ (اسمائے رجال مشکوٰۃ)

سوال۲۱۵۲ : امیر المومنین حضرت ابوبکر صدیق ﷜ نے خلافت سنبھالنے کے بعد دو اہم کون سے کارنامے انجام دیئے؟

جواب۲۱۵۲ : حضرت اسامہ بن زید ﷜ کے لشکر کی روانگی اور مانعینِ زکوٰۃ و مرتدین کی یلغار کا مقابلہ۔

سوال۲۱۵۳ : سیدنا حضرت ابوبکر صدیق ﷜ کے فرزندان محترم کے اسمائے گرامی بتائیے؟

جواب۲۱۵۳ : حضرت عبداللہ، حضرت عبدالرحمٰن، حضرت محمد رضی اللہ عنہم۔

سوال۲۱۵۴ : ایک صحابی نے غزوۂ تبوک کے موقعہ پر اپنا پورا مال و اسباب رسول اللہ ﷺ کی بارگاہ میں پیش کر دیا کیا آپ ان کا اسم گرامی بتا سکتے ہیں؟

جواب۲۱۵۴ : حضرت ابوبکر صدیق ﷜۔

سوال۲۱۵۵ : رحمتِ عالم ﷺ کی حیاتِ مقدسہ میں حضرت ابوبکر صدیق ﷜ نے کتنی نمازوں کی امامت فرمائی؟

جواب۲۱۵۵ : سترہ ۱۷ نمازوں کی۔

سوال۲۱۵۶ : دنیائے اسلام کے سب سے پہلے خطیب کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۲۱۵۶ : حضرت ابوبکر صدیق ﷜۔ (ضیاء النبی دوم صفحہ ۲۳۸)

سوال۲۱۵۷ : جو شخص حوروں میں سے کسی خاتون کی زیارت کرنا چاہے وہ اِن کی زیارت کر لے، کس کے بارے میں فرمایا گیا؟

جواب۲۱۵۷ : امّ رومان زوجہ ابوبکر رضی اللہ عنہما۔ (ضیاء النبی ج ۴ صفحہ ۱۲۲)

سوال۲۱۵۸ : ایک ایسے بھی صحابی گذرے ہیں جنہیں اللہ تعالیٰ کی جانب سے جبرئیل علیہ السلام سلام لے کر آئے کیا آپ کو ان کا اسم گرامی معلوم ہے؟

جواب۲۱۵۸ : حضرت ابوبکر صدیق ﷜۔

سوال۲۱۵۹: وہ کون صحابی ہیں جو خلیفہ ہونے کے باوجود بیت المال کے چھ ہزار روپیہ مقروض تھے؟

جواب۲۱۵۹: امیر المومنین حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۱۶۰: بوقتِ وصال حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ آپ کے مال میں کونسا زائد مال تھا؟

جواب۲۱۶۰: ایک غلام، ایک لونڈی، دو اونٹنیاں۔

سوال۲۱۶۱: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا دولت خانہ کس محلہ میں تھا؟

جواب۲۱۶۱: محلہ بنوحج میں۔

سوال۲۱۶۲: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو وصیت کے مطابق غسل کس نے دیا؟

جواب۲۱۶۲: حضرت علی کرم اللہ وجہہٗ نے۔

# خلیفۂ دوم حضرت سیدنا عمر فاروق رضی اللّٰہ عنہ

ہے قدر اللہ اکبر کس قدر فاروق اعظم کی ☆ ثناء کرتے ہیں قدسی عرش پر فاروق اعظم کی
اگر بعدِ محمد مصطفےٰ کوئی نبی ہوتا!! (صلی اللہ علیہ وسلم) ☆ نبوت خلق میں ہوتی فاروق اعظم کی (رضی اللہ عنہ)

سوال۲۱۶۳: اسلام کے دوسرے خلیفۂ راشد کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۲۱۶۳: حضرت عمر رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۱۶۴: حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کتنے سال کی عمر میں اسلام قبول کیا؟

جواب۲۱۶۴: ۲۶ سال کی عمر میں۔ (ضیاء النبی دوم صفحہ ۲۵۸)

سوال۲۱۶۵: امیر المومنین حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا لقب کیا تھا؟

جواب۲۱۶۵: فاروق اعظم۔

سوال۲۱۶۶: راتوں میں بھیس بدل کر رعایا کے حالات معلوم کرنے والے خلیفہ کا اسم گرامی بتائیے؟



جواب۲۱۶۶: حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۱۶۷: حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے قبول اسلام سے قبل اسلام لانے کے جرم میں اپنی جس بہن کو لہولہان کیا ان کا اسم گرامی کیا ہے؟

جواب۲۱۶۷: فاطمہ بنت خطاب رضی اللہ عنہا۔

سوال۲۱۶۸: قرآن پاک کی کس آیت کی تلاوت نے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو اسلام لانے پر مجبور کر دیا؟

جواب۲۱۶۸: سبح للّٰہ مافی السموات والارض یحی ویمیت وھو علیٰ کل شیٔ قدیرo۔

سوال۲۱۶۹: کس خلیفہ کے عہد کو دورِ فتوحات کہا جاتا ہے؟

جواب۲۱۶۹: امیر المومنین حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے عہد کو۔

سوال۲۱۷۰: آیتِ حجاب کا نزول کس کی خواہش پر ہوا؟

جواب۲۱۷۰: حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی۔

سوال۲۱۷۱: خلیفۂ دوئم کی مدتِ خلافت بتائیے؟

جواب۲۱۷۱: ۱۰ سال، ۶ ماہ، ۵ دن۔

سوال۲۱۷۲: تیر و تلوار لے کر اعلانیہ ہجرت کرنے والے صحابی کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۲۱۷۲: حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۱۷۳: حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے والد گرامی کا نام بتائیے؟

جواب۲۱۷۳: خطاب بن نفیل۔

سوال۲۱۷۴: حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی والدہ کا نام بتائیے؟

جواب۲۱۷۴: حنتمہ بنت ہشام۔

سوال۲۱۷۵: حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کس سنہ ہجری میں خلافت کی مسند پر رونق افروز ہوئے؟

جواب۲۱۷۵: ۲۳ر جمادی الاخریٰ ۱۳ھ میں۔ (نزھۃ القاری اوّل صفحہ ۱۶۷)

سوال۲۱۷۶: سب سے پہلے مساجد کو قندیلوں سے روشن کرنے والے خلیفہ کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۲۱۷۶: حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۱۷۷ سب سے پہلے مسجد حرام کی توسیع کس خلیفہ نے کروائی؟

جواب۲۱۷۷: حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے۔

سوال۲۱۷۸: تراویح کی نماز باجماعت بیس رکعت کس خلیفہ کے عہد میں شروع ہوئی؟

جواب۲۱۷۸: امیرالمومنین حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے۔ (تاریخ الخلفاء ص ۹۷)

سوال۲۱۷۹: رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد حجاز سے یہودیوں کو کس نے نکالا؟

جواب۲۱۷۹: امیرالمومنین حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے۔

سوال۲۱۸۰: دریائے نیل کے نام اس کے جاری ہونے کے لیے خط لکھنے والے صحابی کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۲۱۸۰: حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۱۸۱: دریائے نیل کے جاری ہونے کے لیے اہل مصر کیا کرتے تھے؟

جواب۲۱۸۱: ایک دوشیزہ کی بھینٹ چڑھاتے تھے۔

سوال۲۱۸۲: دریائے نیل کے خشک ہونے اور دوشیزہ کی قربانی کے رسم کی اطلاع حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو کس نے دی؟

جواب۲۱۸۲: مصر کے گورنر حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ نے۔

سوال۲۱۸۳: وہ کون سے صحابی ہیں جنھوں نے اپنے دشمنِ اسلام ماموں کو قتل کردیا؟

جواب۲۱۸۳: حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۱۸۴: حضرت سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی کنیت کیا تھی؟

جواب۲۱۸۴: ابوالحفص۔

سوال۲۱۸۵: حضرت عمر رضی اللہ عنہ کب شہید ہوئے؟

جواب۲۱۸۵: ۲۸/ ذوالحجہ بروز دوشنبہ ۲۳ھ۔ (نزھۃ القاری اوّل صفحہ ۲۱۷)



سوال۲۱۸۶: حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی شہادت کس حالت میں ہوئی؟

جواب۲۱۸۶: حالت نمازِ فجر میں۔

سوال۲۱۸۷ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی تدفین کہاں عمل میں آئی؟

جواب۲۱۸۷: خاص روضۂ رسول صلی اللہ علیہ وسلم میں حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے پہلو میں۔

سوال۲۱۸۸: حضرت سیدنا عمر رضی اللہ عنہ کو روضۂ رسول صلی اللہ علیہ وسلم میں دفن ہونے کی اجازت کس نے دی؟

جواب۲۱۸۸: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے۔

سوال۲۱۸۹: حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے قاتل کا نام بتاؤ؟

جواب۲۱۸۹: (ابولؤلؤ) فیروز مجوسی جو مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ کا غلام تھا۔ (نزھۃ القاری اوّل صفحہ ۱۶۷)

سوال۲۱۹۰: ابولؤلؤ مجوسی کے حملہ کے بعد نماز فجر کس نے پڑھائی؟

جواب۲۱۹۰: حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ نے۔

سوال۲۱۹۱: خلیفۂ دوم حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کی کل کتنے سال کی عمر ہوئی؟

جواب۲۱۹۱: تریسٹھ (۶۳) سال کی ہوئی۔ (تاریخ الخلفاء صفحہ ۹۷)

سوال۲۱۹۲: حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کو آپ کے بہن بہنوئی کے قبول اسلام کی اطلاع کس نے دی؟

جواب۲۱۹۲: حضرت نعیم بن عبداللہ رضی اللہ عنہ نے۔

سوال۲۱۹۳: حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کے عہد خلافت میں کتنی مسجدیں تعمیر ہوئیں؟

جواب۲۱۹۳: چار ہزار مسجدیں نماز پنج گانہ کے لیے اور نو جامع مسجدیں۔

سوال۲۱۹۴: ایک ہزار چھتیس ۱۰۳۶ شہر مع مضافات کس کے عہد خلافت میں فتح ہوئے؟

جواب۲۱۹۴: حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کے۔

سوال۲۱۹۵: مکہ اور مدینہ کے درمیان ہر منزل پر کنویں اور سرائے بنوانے والے

خلیفہ کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب ۲۱۹۵ : حضرت عمر فاروق ؓ۔

سوال ۲۱۹۶ : حدودِ حرم شریف میں نشانات کس خلیفہ نے لگوائے؟

جواب ۲۱۹۶ : حضرت عمر فاروق ؓ نے۔

سوال ۲۱۹۷: مسائلِ دینیہ سے ناواقف تاجروں کو بازارِ اسلامیہ میں تجارت سے کس نے منع فرمایا؟

جواب ۲۱۹۷ : حضرت سیدنا عمر ؓ نے۔

سوال ۲۱۹۸: حضرت سیدنا عمر فاروق ؓ نے اپنے دورِ خلافت میں کس کا وظیفہ دو لاکھ درہم سالانہ مقرر فرمایا تھا؟

جواب ۲۱۹۸ : حضرت عباس ؓ کا۔

سوال ۲۱۹۹ : سنہ ہجری کا استعمال دور فاروقی ؓ میں پہلی مرتبہ کب سے ہوا؟

جواب ۲۱۹۹ : یوم الخمیس ۲۰ رجمادالاولیٰ ۱۷ھ میں (ضیاء النبی دوم صفحہ ۳۹)۔

نوٹ: ۱۲ رجولائی ۶۳۸ء میں اس کا نفاذ مملکتِ اسلامیہ میں ہوا۔

سوال ۲۲۰۰ : حضرت عمر فاروق اعظم ؓ نے ازواجِ مطہرات کا سالانہ وظیفہ کس قدر مقرر فرمایا تھا؟

جواب ۲۲۰۰ : دس دس ہزار درہم۔

سوال ۲۲۰۱ : بیت المال کس خلیفہ نے قائم فرمایا؟

جواب ۲۲۰۱ : امیر المومنین حضرت سیدنا عمر فاروق ؓ نے۔

سوال ۲۲۰۲ : مجاہدین کی پینشن سب سے پہلے کس نے مقرر فرمائی؟

جواب ۲۲۰۲ : حضرت عمر فاروق ؓ نے۔

سوال ۲۲۰۳: سب سے پہلے محکمات کے دفتر کس خلیفہ نے قائم فرمایا؟

جواب ۲۲۰۳ : حضرت عمر فاروق ؓ نے۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ ۹۷)

سوال ۲۲۰۴ : مردم شماری کا کام دنیا میں سب سے پہلے کس خلیفہ نے انجام دلوایا؟



جواب ۲۲۰۴ : حضرت عمر فاروق ؓ نے۔ (تاریخ اسلام اول صفحہ ۳۶۸)

سوال ۲۲۰۵: سب سے پہلے شرابی پر سزا کی حد کس نے جاری کی؟

جواب ۲۲۰۵ : حضرت عمر فاروق ؓ نے۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ ۹۷)

سوال ۲۲۰۶: مقبوضہ علاقوں کو صوبوں میں تقسیم کی حکمت کس خلیفہ کی ہے؟

جواب ۲۲۰۶ : حضرت عمر فاروق ؓ کی۔

سوال ۲۲۰۷: ملکوں کی پیمائش کے لیے باقاعدہ اصول کس نے بنایا؟

جواب ۲۲۰۷ : حضرت عمر فاروق ؓ نے۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ ۹۷)

سوال ۲۲۰۸: مملکتِ اسلامیہ میں جیل اور پولیس کا محکمہ سب سے پہلے کس نے قائم کیا؟

جواب ۲۲۰۸ : حضرت عمر فاروق ؓ نے۔

سوال ۲۲۰۹ : حضرت عمر فاروق ؓ کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟

جواب ۲۲۰۹ : حضرت صہیب رومی ؓ نے۔ (تاریخ الخلفاء صفحہ ۹۷)

سوال ۲۲۱۰ : حضرت عمر فاروق ؓ سے کتنی حدیثیں مروی ہیں؟

جواب ۲۲۱۰ : ۵۳۹۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۳۹۴)

سوال ۲۲۱۱ : حضرت عمر فاروق ؓ کے عہد کی سب سے پہلی جنگ کا نام بتایئے؟

جواب ۲۲۱۱ : جنگ یرموک۔

سوال ۲۲۱۲ : شہر کوفہ کس کے حکم سے کس نے بسایا؟

جواب ۲۲۱۲ : حضرت عمر فاروق کے حکم سے حضرت سعد بن ابی وقاص (رضی اللہ عنہما) نے۔ شہر کوفہ میں ۱۰۵۰ صحابۂ کرام آ کر آباد ہوئے تھے جن میں ۳۰۰ اصحابِ بیعت رضوان تھے اور ستر اصحابِ بدر تھے۔ (نزہۃ القاری ج ۳ ص ۲۱۱)

سوال ۲۲۱۳ : بصرہ کی بنیاد خلیفۂ دوم کے حکم سے کس نے رکھی؟

جواب ۲۲۱۳ : حضرت عقبہ بن غزوان ؓ نے ۱۷ھ میں۔ (نزہۃ القاری ج ۳ ص ۲۵۰)

سوال۲۲۱۴ : حضرت سعید بن زید ﷛ کس کے بہنوئی تھے؟

جواب۲۲۱۴ : حضرت عمر فاروق ﷛ کے۔

سوال۲۲۱۵ : امیر المومنین حضرت عمر ﷛ کو فاروق اعظم کا خطاب کس نے عطا فرمایا؟

جواب۲۲۱۵ : حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے۔

سوال۲۲۱۶ : سب سے پہلے اعلانیہ خانہ کعبہ میں نماز کس نے پڑھی؟

جواب۲۲۱۶ : حضرت عمر فاروق ﷛ نے۔

سوال۲۲۱۷ : کوفہ، بصرہ، موصل، فسطاط جیسے شہر کس نے آباد کرائے؟

جواب۲۲۱۷ : حضرت عمر فاروق ﷛ نے۔

سوال۲۲۱۸ : حضرت سیدنا فاروق اعظم ﷛ کے عہد خلافت میں ایران کا بادشاہ کون تھا؟

جواب۲۲۱۸ : یزدگرد۔

سوال۲۲۱۹ : سب سے پہلے گھوڑوں کی زکوۃ کس نے وصول کروائی؟

جواب۲۲۱۹ : حضرت عمر فاروق ﷛ نے۔

سوال۲۲۲۰ : کوڑے کی سزا اور دُرّے کی ایجاد کس صحابی نے کی؟

جواب۲۲۲۰ : حضرت عمر فاروق ﷛ نے۔

سوال۲۲۲۱ : جنازہ میں چار تکبیروں پر لوگوں کو کس نے جمع کیا؟

جواب۲۲۲۱ : حضرت عمر فاروق ﷛ نے۔

سوال۲۲۲۲ : حضرت عمر فاروق ﷛ کی زوجۂ اوّل کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۲۲۲۲ : حضرت زینب بنت مظعون رضی اللہ عنہ عنہا۔

سوال۲۲۲۳ : حضرت عمر فاروق ﷛ کی تیسری زوجہ کا نام بتائیے؟

جواب۲۲۲۳ : قریبہ بنت ابی امیہ مخزومی۔

سوال۲۲۲۴ : روضۂ رسول ﷺ کس نے بنایا؟

جواب۲۲۲۴ : حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے۔



سوال۲۲۲۵ : حضرت زینب بنت مظعون رضی اللہ عنہا سے پیدا ہونے والی اولاد کے اسمائے گرامی بتائیے؟

جواب۲۲۲۵ : حضرت عبداللہ، عبدالرحمٰن اکبر، حفصہ، رضی اللہ عنہم۔

سوال۲۲۲۶ : حضرت عمر فاروق ﷛ نے اپنی کس زوجہ کو اسلام قبول نہ کرنے کے جرم میں طلاق دے دی تھی؟

جواب۲۲۲۶ : دوسری بیوی ملیکہ بنت جرول خزاعی کو۔

سوال۲۲۲۷ : حضرت سیدنا عمر فاروق ﷛ کی چوتھی زوجہ کا نام کیا تھا؟

جواب۲۲۲۷ : ام حکیم بنت حارث۔

سوال۲۲۲۸ : حضرت عمر فاروق ﷛ نے بعد ہجرت مدینہ شریف میں کس سے نکاح فرمایا؟

جواب۲۲۲۸ : حضرت جمیلہ بنت عاصم انصاری رضی اللہ عنہا سے۔

سوال۲۲۲۹ : امیر المومنین حضرت عمر فاروق ﷛ کی چھٹی زوجہ کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۲۲۲۹ : حضرت ام کلثوم بنت علی رضی اللہ عنہما۔

سوال۲۲۳۰ : حضرت عمر فاروق ﷛ کی ساتویں زوجہ محترمہ کا نام بتائیے؟

جواب۲۲۳۰ : عاتکہ بنت زید بن عمرو بن نفیل۔ (نزہۃ القاری ج۳ صفحہ ۳۳۹)

سوال۲۲۳۱ : حضرت سیدنا عمر فاروق ﷛ کا تعلق قریش کے کس قبیلہ کی شاخ سے تھا؟

جواب۲۲۳۱ : بنو عدی سے۔

سوال۲۲۳۲ : حضرت عمر فاروق ﷛ پر قاتلانہ حملہ کب ہوا؟

جواب۲۲۳۲ : ۲۷ ذی الحجہ ۲۳ھ میں۔

سوال۲۲۳۳ : علم فقہ کی بنیاد کس صحابی نے رکھی؟

جواب۲۲۳۳ : حضرت عمر فاروق ﷛ نے۔

سوال۲۲۳۴ : حضرت سیدنا عمر فاروق ﷛ نے اپنے وصال کے وقت جن چھ مقتدر حضرات کی مجلس شوریٰ قائم فرمائی ان کے اسمائے گرمی بتائیے؟

جواب۲۲۳۴ : حضرت عثمان غنی، حضرت علی، عبدالرحمٰن بن عوف، طلحہ، زبیر بن العوام سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہم۔

سوال۲۲۳۵ مجلسِ مشاورت کے ارکان نے خلیفہ کے انتخاب کی ذمہ داری کس کو تفویض فرمائی تھی؟

جواب۲۲۳۵ : حضرت عبدالرحمٰن بن عوف کو (رضی اللہ عنہ)۔

سوال۲۲۳۶ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے کس منافق کا سر قلم فرمایا تھا؟

جواب۲۲۳۶ : آقا علیہ السلام کے فیصلے کو تسلیم نہ کرنے والے بشر نامی منافق کا۔

سوال۲۲۳۷ فجر کی اذان میں الصلوۃ خیر من النوم کا اضافہ کس کی خواہش پر ہوا؟

جواب۲۲۳۷ : حضرت سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی خواہش پر۔

سوال۲۲۳۸ نماز کے لیے اذان کی تجویز سب سے پہلے کس نے پیش کی؟

جواب۲۲۳۸ : حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے۔

سوال۲۲۳۹ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے عہد خلافت میں فتح ایران کے بعد کون سا حکمراں ملک چھوڑ کر بھاگ گیا؟

جواب۲۲۳۹ : یزدگرد۔

سوال۲۲۴۰ : وہ کون صحابی ہیں جو خلیفہ ہونے کے باوجود پھٹا ہوا کرتا اور پھٹا ہوا عمامہ استعمال فرماتے تھے؟

جواب۲۲۴۰ : حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ عنہ جن کے کرتے میں پیوند لگے ہوتے تھے۔

سوال۲۲۴۱ : بیت المقدس میں داخلے کے وقت حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے کُرتے میں کتنے پیوند تھے؟

جواب۲۲۴۱ : چودہ ۱۴۔

سوال۲۲۴۲ : ان تینوں چھاؤنیوں کے نام بتاؤ جس کو امیر المومنین حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے قائم فرمایا تھا؟

جواب۲۲۴۲ : الکوفہ، البصرہ، الفسطاط۔



(نوٹ) شہر کوفہ بابل کے کھنڈرات کے قریب دریائے فرات کے کنارے آباد کیا گیا، جس کا معنی ہے ریت کا ٹیلہ، اور الفسطاط کا معنی ہے خیمہ گاہ۔ یہ حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کے لیے نصب کیا گیا تھا۔ ایک چڑیا کے گھونسلہ بنا لینے کی وجہ سے خیمہ کو نہ اجاڑا گیا۔ بعدہٗ اسی نام سے شہر منسوب ہوگیا۔

سوال۲۲۴۳: حضرت ساریہ رضی اللہ عنہ کے لشکر کی رہنمائی دورانِ خطبہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے کہاں سے کی اور فاصلہ کتنا تھا؟

جواب۲۲۴۳ : مدینہ منورہ سے۔ نمازِ جمعہ کے خطبہ کے دوران جہاں سے لشکر گاہ کی مسافت ایک ماہ کی تھی (تقریباً ڈیڑھ ہزار میل)۔

سوال۲۲۴۴: سب سے پہلے امیر المومنین کا لقب کس کو ملا؟

جواب۲۲۴۴ : حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو۔

سوال۲۲۴۵: جلاوطنی کی سزا کس صحابی نے ایجاد کی؟

جواب۲۲۴۵ : حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے۔

سوال۲۲۴۶: مقام ابراہیم کو مصلّٰی کس کی خواہش پر بنایا گیا؟

جواب۲۲۴۶ : حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی۔

سوال۲۲۴۷: آقا علیہ السلام کو توریت پڑھ کر کون سے صحابی سنایا کرتے تھے؟

جواب۲۲۴۷ : حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ۔

شفاعت کرے حشر میں جو رضا کی ☆ سوا تیرے کس کو یہ قدرت ملی ہے

## خلیفۂ سوم

# حضرت سیّدنا عثمان غنی رضی اللہ عنہ

اے غنی دل اے مرے دلدار عثمان غنی ☆ اے غریبوں کے دھنی غمخوار عثمان غنی

کتنے احساں ہیں تمہارے اے زمانہ کے غنی ☆ قوم کی خاطر ہوئے نادار عثمان غنی رضی اللہ عنہ

سوال ۲۲۴۸: اسلامی تاریخ کے تیسرے خلیفۂ راشد کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب ۲۲۴۸ : حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۲۴۹: حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کب مسند خلافت پر رونق افروز ہوئے؟

جواب ۲۲۴۹ : یکم محرم الحرام ۲۴ھ میں (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۴۸۹)

سوال ۲۲۵۰: جامع القرآن کس صحابی کا لقب ہے؟

جواب ۲۲۵۰ : حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کا۔

سوال ۲۲۵۱ : ہجرت حبشہ اولیٰ اور ثانی دونوں میں شریک ہونے والے صحابی کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب ۲۲۵۱ : امیر المومنین حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۲۵۲ : ذوالنورین کس خلیفہ کا لقب ہے؟

جواب ۲۲۵۲ : حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کا۔

نور کی سرکا سے پایا دو شالا نور کا ٥ ہو مبارک تم کو ذوالنورین جوڑا نور کا

سوال ۲۲۵۳: حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر خلافت کی بیعت سب سے پہلے کس نے لی؟

جواب ۲۲۵۳ : عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ نے۔

سوال ۲۲۵۴: ملک افریقہ کس خلیفہ کے عہد میں فتح ہوا؟

جواب ۲۲۵۴ : حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے۔

سوال ۲۲۵۵: حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں آپ کے خلاف سرگرم باغی کون تھا؟

جواب ۲۲۵۵ : عبداللہ بن سباء یہودی۔

سوال ۲۲۵۶: وہ کون صحابی ہیں جنہیں غزوۂ بدر میں شرکت کے بغیر مال غنیمت سے حصّہ بھی ملا اور بدری صحابہ میں شمار بھی کئے جاتے ہیں؟



جواب ۲۲۵۶ : حضرت سیدنا عثمان غنی رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۲۵۷: حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے والد کا نام بتائیے؟

جواب ۲۲۵۷ : عفان۔

سوال ۲۲۵۸: حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی والدہ کا نام کیا تھا؟

جواب ۲۲۵۸ : درویٰ بنت کریز اور بعض نے اروئی بتایا ہے اور یہی محقق ہے۔ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی پھوپھی ام حکیم الابیضا بنت عبدالمطلب کی صاحبزادی اروئی کے صاحبزادے ہیں اور یہ حضرت عبداللہ کے ساتھ جڑواں پیدا ہوئی تھیں۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۴۸۹)

سوال ۲۲۵۹: حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی نکاح میں آقا صلی اللہ علیہ وسلم کی کون کون صاحبزادیاں یکے بعد دیگرے داخل ہوئیں؟

جواب ۲۲۵۹ : حضرت رقیہ اور حضرت ام کلثوم رضی اللہ عنہما۔

سوال ۲۲۶۰: حضرت ام کلثوم رضی اللہ عنہا کا وصال کب ہوا؟

جواب ۲۲۶۰ : سنہ ۹ ہجری میں۔

سوال ۲۲۶۱ : حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کو جامع القرآن کیوں کہا جاتا ہے؟

جواب ۲۲۶۱ : آپ نے پوری اُمّت کو ایک ہی لغت پر قرآن پڑھنے پر جمع فرمایا۔

سوال ۲۲۶۲ : کس خلیفہ کی والدہ رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی پھوپھی زاد بہن تھیں؟

جواب ۲۲۶۲ : حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی۔

سوال ۲۲۶۳: آقا صلی اللہ علیہ وسلم نے کس صحابی کے بارے میں فرمایا کہ ان سے ملائکہ شرم کرتے ہیں؟

جواب ۲۲۶۳ : حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے متعلق۔

سوال ۲۲۶۴: حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ سے کتنی حدیث مروی ہیں؟

جواب ۲۲۶۴ : ۱۴۶ حدیثیں۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۴۹۰)

سوال ۲۲۶۵: غزوۂ تبوک کے موقع پر حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے کتنے اونٹ پیش کئے؟

جواب۲۲۶۵ : ایک ہزار مع ساز وسامان۔

سوال۲۲۶۶: اس کنواں کا نام بتایئے جس کو خرید کر حضرت عثمان غنی ﷜ نے مسلمانوں کے لئے وقف فرمایا؟

جواب۲۲۶۶: بیر رومہ پہلے نصف حصہ ۱۲ ہزار درہم میں بعد میں بقیہ نصف حصہ ۸ ہزار درہم میں خریدا۔ (راحت القلوب صفحہ ۱۶۲)

سوال۲۲۶۷ حضرت لوط علیہ السلام کے بعد اللہ تعالیٰ کے لیے سب سے پہلی ہجرت کس نے کی؟

جواب۲۲۶۷: حضرت عثمان غنی ﷜ اور آپ کی زوجہ محترمہ بنت رسول ﷺ نے۔

سوال۲۲۶۸ سب سے پہلے مؤذنوں کی تنخواہ کس نے مقرر فرمائی؟

جواب۲۲۶۸: حضرت عثمان غنی ﷜ نے۔

سوال۲۲۶۹: امیر المومنین حضرت عثمان غنی ﷜ کا پیشہ کیا تھا؟

جواب۲۲۶۹ : غلے کی تجارت۔

سوال۲۲۷۰: جمعہ کی نماز میں دو اذانوں کا رواج کس خلیفہ نے قائم کیا؟

جواب۲۲۷۰ : حضرت عثمان غنی ﷜ نے۔ (بخاری شریف صفحہ ۱۲۴)

سوال۲۲۷۱ : حضرت عثمان غنی ﷜ نے تبلیغ اسلام کے لئے جو وفد ہندوستان روانہ فرمایا اُس کے سالار کا نام بتایئے؟

جواب۲۲۷۱ : حضرت مغیرہ بن شعبہ ﷜ سابق گورنر کوفہ۔

سوال۲۲۷۲: وفد کے لوگ سب سے پہلے ہندوستان میں کہاں داخل ہوئے؟

جواب۲۲۷۲ : مالا بار میں۔

سوال۲۲۷۳: امیر وفد کی زبانی آقا ﷺ کے حالات سننے کے بعد مالا بار کا راجہ مسلمان ہوا اس کا نام بتایئے؟

جواب۲۲۷۳ : راجہ زمورن۔

سوال۲۲۷۴: اہل مصر نے کس خلیفۂ راشد پر پانی بند کر رکھا تھا؟



جواب۲۲۷۴ : حضرت عثمان غنی ﷜ پر۔

سوال۲۲۷۵: حضرت عثمان غنی ﷜ پر کتنے دنوں تک پانی بند تھا؟

جواب۲۲۷۵ : متواتر چھ روز تک۔

سوال۲۲۷۶: حضرت عثمان غنی ﷜ کے دولت کدہ پر پہرہ دینے والے حضرات کا نام بتایئے؟

جواب۲۲۷۶ : حضرت امام حسن و امام حسین رضی اللہ عنہما۔

سوال۲۲۷۷ قاتلِ حضرت عثمان غنی ﷜ کا نام بتایئے؟

جواب۲۲۷۷: کنانہ ابن بشیر یا اسود التجیبی لعین۔ (عمدۃ القاری ج ۳ صفحہ ۵)

سوال۲۲۷۸ حضرت عثمان غنی ﷜ کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟

جواب۲۲۷۸: حضرت زبیر بن مطعم نے اور بعض نے حضرت زبیر بن العوام رضی اللہ عنہما بتایا ہے۔

سوال۲۲۷۹: حضرت عثمان غنی ﷜ کی شہادت کب واقع ہوئی؟

جواب۲۲۷۹ : بروز جمعہ عصر کے وقت ۱۸ ذی الحجہ ۳۵ھ۔

سوال۲۲۸۰: حضرت عثمان غنی ﷜ کا روضہ کہاں واقع ہے؟

جواب۲۲۸۰ : جنت البقیع کے ایک حصہ حش کوکب میں۔

سوال۲۲۸۱ : حضرت عثمان غنی ﷜ کی پوری زندگی کتنے سال کی ہوئی؟

جواب۲۲۸۱ : ۸۲ رسال کی۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۴۹۰)

سوال۲۲۸۲ : حضرت عثمان غنی ﷜ کے عہد خلافت میں، مصری، کوفی اور بصری بلوائیوں نے باغیانہ طور پر مدینہ شریف کا محاصرہ کب کیا؟

جواب۲۲۸۲ : شوال ۳۴ھ میں۔

سوال۲۲۸۳: آقا ﷺ کی وہ انگوٹھی مبارکہ جو آپ بطور مہر استعمال فرماتے تھے کن صحابی کی انگلی سے کنویں میں گر گئی تھی؟

جواب۲۲۸۳ : حضرت عثمان غنی ﷜ کی انگلی سے بیرِ اریس نامی کنویں میں۔

سوال۲۲۸۴: بوقتِ شہادت حضرت عثمان غنی ﷛ کیا کررہے تھے؟

جواب۲۲۸۴: قرآن پاک کی تلاوت۔

سوال۲۲۸۵: حضرت عثمان غنی ﷛ کی وہ کون سی زوجہ ہیں جن کی انگلی بلوائیوں نے کاٹ ڈالی تھی؟

جواب۲۲۸۵: حضرت نائلہ رضی اللہ عنہا۔

سوال۲۲۸۶: حضرت عثمان غنی ﷛ کو دنیا میں جنتی ہونے کی بشارت کتنی مرتبہ دی گئی ہے؟

جواب۲۲۸۶: تین مرتبہ۔

سوال۲۲۸۷: تاریخِ اسلام میں سب سے پہلے بحری فتوحات کس نے حاصل کی؟

جواب۲۲۸۷: حضرت عثمان غنی ﷛ نے۔

سوال۲۲۸۸: بحری لڑائی کی ابتداء کس نے کی؟

جواب۲۲۸۸: حضرت عثمان غنی ﷛ نے۔

سوال۲۲۸۹: فارس، خراسان، سجستان، افریقہ، سواحلِ شام اور بحرِ روم جیسے علاقے کس کے عہد میں فتح ہوئے؟

جواب۲۲۸۹: حضرت عثمان غنی ﷛ کے۔

سوال۲۲۹۰: سندھ اور بلوچستان کے متعدد علاقوں میں اسلامی علم کس کے عہد خلافت میں لہرائے گئے؟

جواب۲۲۹۰: حضرت عثمان غنی ﷛ کے۔

سوال۲۲۹۱: حضرت عثمان غنی ﷛ کا تعلق قریش کے کس قبیلہ سے تھا؟

جواب۲۲۹۱: قبیلہ بنی امیہ سے۔

سوال۲۲۹۲: اسلام لانے کے جرم میں حضرت عثمان غنی ﷛ کا چچا آپ کو کس قسم کی تکلیف دیتا تھا؟

جواب۲۲۹۲: کچے چمڑے میں لپیٹ کر رسی سے باندھ کر دھوپ میں ڈال دیا کرتا تھا۔
(ضیاء النبی دوم صفحہ ۳۲۲)



سوال۲۲۹۳: کس کی رائے سے محرم کو اسلامی سال کا اوّل ماہ قرار دیا گیا؟

جواب۲۲۹۳: حضرت عثمان غنی ﷛ کی۔

سوال۲۲۹۴: حضرت عثمان غنی ﷛ کی شہادت پر جنوں نے کتنے دنوں تک نوحہ کیا اور اشعار پڑھتے رہے؟

جواب۲۲۹۴: تین ۳ روز تک مسجد نبوی کی چھت پر۔

سوال۲۲۹۵: وہ کون خوش نصیب صحابی ہیں جن کے نکاح میں ایک نبی کی دو صاحبزادیاں داخل ہوئیں؟

جواب۲۲۹۵: حضرت عثمان غنی ﷛۔

سوال۲۲۹۶: حضرت عثمان غنی ﷛ نے کس کی تحریک پر اسلام قبول کیا؟

جواب۲۲۹۶: حضرت ابوبکر صدیق ﷛ کی۔

# خلیفۂ چہارم
# حضرت سیّدنا علی بن ابی طالب
## کرم اللہ وجہہ

حضرتِ شیرِ خدا مولیٰ علی مولیٰ علی ☆ رہبر دیں پیشوا مولیٰ علی مولیٰ علی
قادری ہوں یا کہ چشتی آپ سب کے پیشوا ☆ آپ کے کوچے سے نکلی ہر گلی مولیٰ علی مولیٰ علی
رضی اللہ عنہ

سوال۲۲۹۷: اسلام کے چوتھے خلیفۂ راشد کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۲۲۹۷: حضرت علی ﷛۔

سوال۲۲۹۸: امیر المومنین حضرت علی ﷛ کے والد کا نام بتائیے؟

جواب۲۲۹۸: ابو طالب بن عبد المطلب۔

سوال۲۲۹۹: حضرت علی ﷛ کی والدہ کا نام کیا ہے؟

جواب۲۲۹۹ : فاطمہ بنت اسد رضی اللہ عنہا۔
سوال۲۳۰۰: حضرت علی رضی اللہ عنہ کے اور کتنے بھائی تھے؟
جواب۲۳۰۰ : تین ۳۔جن کے نام عقیل، جعفر، طالب رضی اللہ عنہم تھے۔
سوال۲۳۰۱: حضرت علی رضی اللہ عنہ کے والدین نے آپ کا نام کیا رکھا؟
جواب۲۳۰۱ : والد نے عبداللہ اور والدہ نے زید۔
سوال۲۳۰۲: حضرت علی رضی اللہ عنہ کا نام علی کس نے رکھا۔
جواب۲۳۰۲ : حضور ﷺ نے۔
سوال۲۳۰۳: حضرت علی رضی اللہ عنہ کی کنیت کیا تھی؟
جواب۲۳۰۳ : ابوالحسن، ابوتراب۔
سوال۲۳۰۴: حضرت علی رضی اللہ عنہ کی سب سے بڑی کرامت بتائیے؟
جواب۲۳۰۴ : پاؤں رکاب میں رکھتے وقت قرآن مجید کی تلاوت شروع فرماتے اور دوسرا پاؤں رکاب میں پہونچنے سے پہلے ختم فرماتے۔
سوال۲۳۰۵: حضرت علی رضی اللہ عنہ کے دادا کا نام بتائیے؟
جواب۲۳۰۵ : عبدالمطلب۔
سوال۲۳۰۶: حضرت علی رضی اللہ عنہ کس واحد غزوہ میں شریک نہ ہوسکے؟
جواب۲۳۰۶ : غزوۂ تبوک میں۔
سوال۲۳۰۷: حضرت علی رضی اللہ عنہ کا ذریعۂ معاش کیا تھا؟
جواب۲۳۰۷ : زراعت کے علاوہ اذخر نام خودرو گھاس جنگل سے کاٹ کر مدینہ کے بازار میں بیچتے تھے۔
سوال۲۳۰۸: حضرت علی رضی اللہ عنہ کی ولادت کہاں ہوئی؟
جواب۲۳۰۸ : خانۂ کعبہ میں۔ (شرح شفاء اول صفحہ ۱۵۱)
سوال۲۳۰۹: وہ کون سی پہلی ہاشمی خاتون ہیں جنہوں نے ہاشمی بچہ جنا؟
جواب۲۳۰۹ : فاطمہ بنت اسد بن ہاشم والدہ حضرت علی رضی اللہ عنہ۔ (ضیاء النبی ج ۳ ص ۶۲۸)



نوٹ: حضرت فاطمہ بنت اسد نے آغاز ہی میں اسلام قبول کرلیا تھا اور حضور ﷺ سے سگی ماں کی طرح محبت کرتی تھی۔
سوال۲۳۱۰: آقا ﷺ نے کس صحابی کے لیے حالتِ جنابت میں مسجد اقدس میں رہنے کو مباح فرمادیا؟
جواب۲۳۱۰ : حضرت علی رضی اللہ عنہ کو۔
سوال۲۳۱۱ : حضرت علی رضی اللہ عنہ جس کرسی پر تشریف فرما کر مقدمات کا فیصلہ کرتے اس کا نام بتائیے؟
جواب۲۳۱۱ : شرط اللہ۔
سوال۲۳۱۲ : حضرت علی رضی اللہ عنہ کی زوجیت میں آقا ﷺ کی کون سی صاحبزادی داخل تھیں؟
جواب۲۳۱۲ : حضرت سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا۔
سوال۲۳۱۳: حضرت علی رضی اللہ عنہ کی دوسری زوجہ محترمہ کا اسم گرامی بتائیے؟
جواب۲۳۱۳ : ام البنین بنت خرام رضی اللہ عنہا۔
سوال۲۳۱۴: حضرت علی رضی اللہ عنہ کی تیسری زوجہ محترمہ کا اسم گرامی بتائیے؟
جواب۲۳۱۴ : حضرت لیلیٰ بنت مسعود رضی اللہ عنہا۔
سوال۲۳۱۵: حضرت علی رضی اللہ عنہ کی چوتھی زوجہ محترمہ کا اسم گرامی بتائیے؟
جواب۲۳۱۵ : حضرت اسماء بنت عمیس رضی اللہ عنہا۔
سوال۲۳۱۶: حضرت علی رضی اللہ عنہ کی پانچویں زوجہ محترمہ کا اسم گرامی بتائیے؟
جواب۲۳۱۶ : امامہ بنت ابی العاص زینب بنت رسول اللہ ﷺ (رضی اللہ عنہم)۔
سوال۲۳۱۷: حضرت علی رضی اللہ عنہ کی چھٹی زوجہ محترمہ کا نام کیا تھا؟
جواب۲۳۱۷ : خولہ بنت جعفر حنفیہ رضی اللہ عنہا۔
سوال۲۳۱۸: حضرت علی رضی اللہ عنہ کی ساتویں زوجہ محترمہ کا نام بتائیے؟
جواب۲۳۱۸ : حضرت سعیدہ بنت عروہ رضی اللہ عنہا۔

سوال۲۳۱۹: حضرت علی ﷺ کی آٹھویں زوجہ محترمہ کا نام کیا تھا؟

جواب۲۳۱۹: صہبا بنت ربیعہ رضی اللہ عنہا۔

سوال۲۳۲۰: حضرت علی ﷺ کی نویں زوجہ محترمہ کا نام بتایئے؟

جواب۲۳۲۰: محیاء بنت امرء القیس۔

سوال۲۳۲۱: حضرت عباس، جعفر، عبداللہ، اور عثمان رضی اللہ عنہم کی والدہ کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۲۳۲۱: ام البنین بنت خرام رضی اللہ عنہا۔

سوال۲۳۲۲: بوقتِ نکاح حضرت علی و فاطمہ رضی اللہ عنہما کی عمریں کیا تھیں؟

جواب۲۳۲۲: حضرت علی کی عمر ۲۱ سال ۵ ماہ اور حضرت فاطمہ کی ۱۵ سال ساڑھے پانچ ماہ (رضی اللہ عنہما)۔

سوال۲۳۲۳: حضرت علی ﷺ کے صاحبزادے عبداللہ اور ابوبکر رضی اللہ عنہما کی والدہ کا نام بتایئے؟

جواب۲۳۲۳: لیلیٰ بنت مسعود رضی اللہ عنہا۔

سوال۲۳۲۴: حضرت اسماء بنت عمیس رضی اللہ عنہا کی بطن سے پیدا ہونے والوں کے اسمائے گرامی بتایئے؟

جواب۲۳۲۴: محمد، اصغر، یحییٰ رضی اللہ عنہم۔

سوال۲۳۲۵: حضرت علی ﷺ کے صاحبزادے محمد اوسط کی والدہ کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۲۳۲۵: حضرت امامہ بنت ابی العاص زینب بنت رسول اللہ ﷺ (رضی اللہ عنہا)۔

سوال۲۳۲۶: محمد اکبر المعروف بہ محمد بن حنفیہ بن علی رضی اللہ عنہما کی والدہ کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۲۳۲۶: خولہ بنت جعفر حنفیہ رضی اللہ عنہا۔

سوال۲۳۲۷: حضرت محمد بن حنفیہ سے کسی نے کہا کہ تمہارے والد حضرت علی، حسن اور



حسین کو کسی جنگ میں نہیں بھیجتے اور تمہیں موت کے منہ میں دھکیل دیتے ہیں تو آپ نے کیا جواب دیا تھا؟ (رضی اللہ عنہم)

جواب۲۳۲۷: فرمایا حسن و حسین میرے والد کی آنکھیں ہیں اور مَیں بازو ہوں، آنکھ کا کام الگ ہے اور بازو کا الگ ہے۔

سوال۲۳۲۸: ام الحسن، ملتہ الکبریٰ، ام کلثوم رضی اللہ عنہم کی والدہ ماجدہ کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۲۳۲۸: سعیدہ بنت عروہ رضی اللہ عنہا۔

سوال۲۳۲۹: حضرت رقیہ بنت علی رضی اللہ عنہا کی والدہ ماجدہ کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۲۳۲۹: صہبا بنت ربیعہ رضی اللہ عنہا۔

سوال۲۳۳۰: آقا ﷺ نے باب العلم کس کو فرمایا؟

جواب۲۳۳۰: حضرت علی ﷺ کو۔

سوال۲۳۳۱: حضرت سیدنا علی کرم اللہ وجہہ کی تاریخ ولادت کیا ہے؟

جواب۲۳۳۱: ۱۳ رجب بروز، جمعہ اعلانِ نبوت سے دس سال قبل۔ (نزھۃ القاری اوّل صفحہ ۲۹۳)

سوال۲۳۳۲: حضرت علی ﷺ کی شہادت کب واقع ہوئی؟

جواب۲۳۳۲: ۲۱ رمضان ۳۶ ہجری کو۔

سوال۲۳۳۳: قاتلِ حضرت علی ﷺ کا نام بتایئے؟

جواب۲۳۳۳: ابن ملجم۔ (تاریخ الخلفاء صفحہ ۱۲۳)

سوال۲۳۳۴: ابن ملجم قاتلِ حضرت علی ﷺ کا اصل نام کیا تھا؟

جواب۲۳۳۴: عبدالرحمٰن۔

سوال۲۳۳۵: بتایئے ابن ملجم کہاں کا رہنے والا تھا؟

جواب۲۳۳۵: مصر کا۔

سوال۲۳۳۶: اس فاحشہ کا نام بتاؤ جس کی شرط پوری کرنے کے لیے ابن ملجم نے امیر المومنین حضرت علی ﷺ کو شہید کیا؟

جواب۲۳۳۶: قطامہ۔
سوال۲۳۳۷: قطامہ کا تعلق کس قبیلے سے تھا؟
جواب۲۳۳۷: قبیلہ تیم الرباب سے۔
سوال۲۳۳۸: قطامہ نے حضرت علی ؓ کو شہید کروانے کی وجہ کیا بتائی؟
جواب۲۳۳۸: لشکرِ علی رضی اللہ عنہ نے جنگِ نہروان میں قطامہ کے ۱۲ رشتہ داروں کو قتل کیا تھا۔
سوال۲۳۳۹: قطامہ نے ابن ملجم کو اپنا مہر کیا بتایا تھا؟
جواب۲۳۳۹: تین ۳ ہزار نقد ا ایک خوبصورت کنیز اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا قتل۔
سوال۲۳۴۰: ابن ملجم نے حضرت علی ؓ کو کس حالت میں شہید کیا؟
جواب۲۳۴۰: سجدہ سے سر اٹھاتے وقت تلوار سے حملہ کیا۔
سوال۲۳۴۱: قتلِ حضرت علی ؓ میں ابن ملجم کے ساتھ شریک ہونے والے دونوں بدبختوں کے نام بتاؤ؟
جواب۲۳۴۱: شبیب خبیث اور وردان خبیث یہ دونوں خارجی تھے۔
سوال۲۳۴۲: دنیا کا سب سے بڑا امان نامہ کس کو ملا؟
جواب۲۳۴۲: حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو۔
سوال۲۳۴۳: قلعۂ خیبر کے مالک مرحب نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے مقابلے میں جب اپنی بہادری میں شعر پڑھا تھا تو آپ کا جواب کیا تھا؟
جواب۲۳۴۳: انا الذی سمی امی حیدرہ کلیث غاباتٍ کریہ المنظرہ
ترجمہ: میں وہ ہوں جس کا نام میری ماں نے شیرِ خدا رکھا ہے جو جنگل کے شیروں کی طرح خوفناک ہے۔
سوال۲۳۴۴: حضرت علی ؓ کے قاتل کو کس نے گرفتار کروایا؟
جواب۲۳۴۴: قاتل کے چچا زاد بھائی نے۔
سوال۲۳۴۵: حضرت علی ؓ کو غسل کس نے دیا؟
جواب۲۳۴۵: حضرت عبداللہ بن جعفرؓ نے جبکہ محمد بن حنفیہ پانی ڈالتے رہے (رضی اللہ عنہم)



سوال۲۳۴۶: حضرت علی ؓ کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟
جواب۲۳۴۶: حضرت امام حسن ؓ نے۔ (تاریخ الخلفاء صفحہ ۱۲۳)
سوال۲۳۴۷: حضرت سیدنا علی کرم اللہ وجہہ کا روضہ کہاں واقع ہے؟
جواب۲۳۴۷: نجف اشرف میں۔
سوال۲۳۴۸: سب سے پہلے خلیفہ جن کے والدین ہاشمی تھے ان کا اسم گرامی بتایئے؟
جواب۲۳۴۸: حضرت علی ؓ۔
سوال۲۳۴۹: حضرت علی ؓ نے اپنا دارالخلافہ مدینہ سے کوفہ کب منتقل فرمایا؟
جواب۲۳۴۹: ۳۶ سنہ ہجری میں۔
سوال۲۳۵۰: حضرت علی ؓ کے عہدِ خلافت میں تین جنگیں واقع ہوئی ہیں ان کے نام بتایئے؟
جواب۲۳۵۰: جنگ جمل، جنگ صفین، جنگ نہروان۔
سوال۲۳۵۱: جنگ جمل کے بعد حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اپنا دارالخلافہ کس شہر کو بنایا؟
جواب۲۳۵۱: کوفہ کو۔
سوال۲۳۵۲: حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی پوری زندگی کتنے سال کی ہوئی؟
جواب۲۳۵۲: ۶۳ (ترسیٹھ) سال کی۔ (مسند امام اعظم صفحہ ۱۱۳)
سوال۲۳۵۳: جنگِ احد میں شیرِ خدا حضرت علی رضی اللہ عنہ کے جسم پر کتنے زخم آئے تھے؟
جواب۲۳۵۳: ۱۶ (سولہ)۔
سوال۲۳۵۴: حضرت علی ؓ سے کتنی حدیثیں مروی ہیں؟
جواب۲۳۵۴: ۵۸۶ احادیث۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۳۹۴)
سوال۲۳۵۵: امیر المومنین حضرت علی ؓ کی مدتِ خلافت بتایئے؟
جواب۲۳۵۵: پونے پانچ سال۔
سوال۲۳۵۶: حضرت عثمان غنی ؓ کی شہادت کے کتنے دنوں کے بعد کوفہ دارالخلافہ بنا؟
جواب۲۳۵۶: سات ۷ ماہ بعد۔

سوال۲۳۵۷: عبداللہ بن سباء یہودی حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے خلاف سرگرم باغی اور حضرت علی ﷛ کی شہادت کا بانی کس جنگ میں قتل ہوا؟

جواب۲۳۵۷: جنگِ نہروان میں۔

سوال۲۳۵۸: شہنشاہِ دو جہاں ﷺ نے سردی اور گرمی سے متاثر نہ ہونے کی دعاء بتایئے کس کے لیے فرمائی تھی؟

جواب۲۳۵۸: حضرت علی ﷛ کے لیے۔

# جنگ جمل و صفین

## حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ

سوال۲۳۵۹: حضرت امیر معاویہ ﷛ ہجرت سے کتنے سال قبل پیدا ہوئے؟

جواب۲۳۵۹: آٹھ سال قبل۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۳۶۷)

سوال۲۳۶۰: جنگِ صفین کن کے درمیان واقع ہوئی؟

جواب۲۳۶۰: حضرت علی و امیر معاویہ رضی اللہ عنہما کے درمیان۔

سوال۲۳۶۱: جنگِ صفین میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے لشکر کی تعداد کیا تھی؟

جواب۲۳۶۱: ۹۰ ہزار۔

سوال۲۳۶۲: جنگ صفین میں کتنے مسلمان شہید ہوئے؟

جواب۲۳۶۲: تقریباً ۹۰ نوے ہزار۔

سوال۲۳۶۳: حضرت علی و حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہما کے درمیان کون سی جنگ ہوئی؟

جواب۲۳۶۳: جنگِ جمل۔

سوال۲۳۶۴: جنگِ جمل کس سنہ ہجری میں واقع ہوئی؟

جواب۲۳۶۴: جمادی الاخری ۳۶ھ ہجری میں۔



سوال۲۳۶۵: جمل کا نام جنگِ جمل کیوں پڑا؟

جواب۲۳۶۵: جنگِ جمل میں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے جمل (اونٹ) کو زیادہ اہمیت حاصل تھی۔

سوال۲۳۶۶: جنگ جمل میں کتنے مسلمان شہید ہوئے؟

جواب۲۳۶۶: ۱۳ ہزار۔

سوال۲۳۶۷: جنگِ صفین کے راستے میں چشمے سے ایک بڑی چٹان کو کس نے ہٹایا؟

جواب۲۳۶۷: حضرت علی ﷛ نے۔

سوال۲۳۶۸: صفین کے راستے کے کنیسہ کے اس راہب کا نام بتاؤ جس نے حضرت علی ﷛ کے دستِ حق پرست پر اسلام قبول کیا؟

جواب۲۳۶۸: شمعون بن یوحنّا۔

سوال۲۳۶۹: شمعون بن یوحنّا نے تاخیر سے اسلام قبول کرنے کی وجہ کیا بتائی؟

جواب۲۳۶۹: کتاب میں لکھا ہے کہ اس چٹان کو ہٹا کر چشمہ نکالنے والا اس کنیسے کا فاتح ہوگا اور وہ یا تو رسولِ الٰہی ہوگا یا دامادِ رسول ہوگا۔

سوال۲۳۷۰: حضرت امیر معاویہ ﷛ کے والد گرامی کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۲۳۷۰: حضرت ابوسفیان ﷛۔

سوال۲۳۷۱: حضرت امیر معاویہ ﷛ نے حضرت عثمان غنی ﷛ کا خون آلود پیراہن اور آپ کی اہلیہ کی کٹی ہوئی انگلی کہاں رکھی تھی؟

جواب۲۳۷۱: دمشق کی جامع مسجد کے منبر پر لٹکا دیا تھا۔

سوال۲۳۷۲: حضرت امیر معاویہ ﷛ کا مجتہد ہونا بخاری شریف میں کس راوی سے مروی ہے؟

جواب۲۳۷۲: حضرت سیدنا ابن عباس ﷛ سے۔

سوال۲۳۷۳: حضرت امیر معاویہ ﷛ کا وصال کب ہوا؟

جواب۲۳۷۳: ۴۲ھ میں، جبکہ نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۳۶۸ میں ۶۰ھ بتایا گیا ہے۔

سوال۲۳۷۴ محکمۂ ڈاک کا باقاعدہ انتظام کس صحابی نے کیا؟
جواب۲۳۷۴: حضرت امیر معاویہ ﷛ نے۔
سوال۲۳۷۵ تاریخ اسلام کو کتابی شکل میں تدوین فرمانے والے صحابی کا اسم گرامی بتائیے؟
جواب۲۳۷۵: حضرت امیر معاویہ ﷛۔
سوال۲۳۷۶ وہ کون سے صحابی ہیں جن کی چار پشتوں میں خلافت چلی آرہی تھی؟
جواب۲۳۷۶: حضرت امیر معاویہ ﷛۔
سوال۲۳۷۷ حضرت امیر معاویہ ﷛ سے کتنی احادیث مروی ہیں؟
جواب۲۳۷۷: ایک سو تریسٹھ (۱۶۳) حدیثیں۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۳۶۸)
سوال۲۳۷۸ حضرت امیر معاویہ ﷛ کو خلیفۂ دوم نے کس سنہ میں شام کا والی بنایا تھا؟
جواب۲۳۷۸: ۱۹ھ میں۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۳۶۸)
سوال۲۳۷۹ وہ کون سے صحابی ہیں جنہیں تمام مومنین کا ماموں کہا جاتا ہے؟
جواب۲۳۷۹: حضرت امیر معاویہ ﷛۔
سوال۲۳۸۰ مسلم حکمرانوں میں سب سے پہلے بحری بیڑہ کس نے تیار کروایا؟
جواب۲۳۸۰: حضرت امیر معاویہ ﷛ نے۔
سوال۲۳۸۱ کون سے صحابی رحمتِ عالم ﷺ کے زیادہ عرصہ تک کاتبِ وحی رہے؟
جواب۲۳۸۱: حضرت امیر معاویہ ﷛۔
سوال۲۳۸۲ سب سے پہلے سوار ہوکر رمئ جمار کس نے کی؟
جواب۲۳۸۲: حضرت امیر معاویہ ﷛ نے۔
سوال۲۳۸۳ اول ملوک اسلام کا اسم گرامی بتائیے؟
جواب۲۳۸۳: حضرت امیر معاویہ ﷛۔
سوال۲۳۸۴ جنگِ نہروان میں خوارج کے خلاف حضرت علی ﷛ نے اپنی فوج کے پیدل دستے کا کمانڈر کس کو بنایا تھا؟



جواب۲۳۸۴: حضرت ابوقتادہ ﷛ کو۔
سوال۲۳۸۵ حضرت امیر معاویہ ﷛ کب ایمان لائے؟
جواب۲۳۸۵: فتح مکہ کے بعد صلح حدیبیہ سے پہلے۔
سوال۲۳۸۶ سب سے پہلے اذان کیلئے مینارہ کس نے بنوایا؟
جواب۲۳۸۶: حضرت امیر معاویہ ﷛ نے۔

# صحابۂ کرام
## حضرت سیدنا امیر حمزہ رضی اللہ عنہ

سوال۲۳۸۷ وہ کون سے صحابی ہیں جن کا کلیجہ دانتوں سے چبایا گیا؟
جواب۲۳۸۷: حضرت امیر حمزہ ﷛۔
سوال۲۳۸۸ حضرت امیر حمزہ ﷛ کا کلیجہ کس نے چبایا؟
جواب۲۳۸۸: ہندہ نے۔
سوال۲۳۸۹ حضرت امیر حمزہ ﷛ کی صاحبزادی عمارہ رضی اللہ عنہا کو مکہ سے کون صحابی لائے تھے؟
جواب۲۳۸۹: حضرت علی ﷛۔ (ضیاء النبی ج ۴ صفحہ ۳۴۲)
سوال۲۳۹۰: جنگ اُحد کے ۳۷ سال بعد ۴۰ھ میں حضرت امیر معاویہ ﷛ کے حکم سے احد کی اس طرف سے ایک نہر کھودی گئی تھی جہاں شہیدانِ احد کی قبریں تھیں ایک شہید کے پاؤں میں کدال لگنے کی وجہ سے خون کے فوارے جاری ہوگئے کیا آپ کو ان کا اسم گرامی معلوم ہے؟
جواب۲۳۹۰: حضرت امیر حمزہ ﷛۔ (مدارج النبوۃ ترجمہ دوم صفحہ ۲۴۶)
سوال۲۳۹۱: حضور ﷺ نے حضرت عمارہ کی کفالت کا حکم کس کو دیا تھا؟

جواب۲۳۹۱ : حضرت جعفر ﷺ کو کیونکہ ان کی اہلیہ عمارہ کی خالہ تھیں۔ (ضیاء النبی ج۴ صفحہ۳۴۲)

سوال۲۳۹۲: ہندہ کے شوہر کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۲۳۹۲ : حضرت ابوسفیان ﷺ۔

سوال۲۳۹۳ حضرت امیر حمزہ ﷺ کا کلیجہ کس جنگ میں دانتوں سے چبایا گیا؟

جواب۲۳۹۳ : غزوۂ احد میں۔

سوال۲۳۹۴: ہندہ کے باپ کا نام بتاؤ؟

جواب۲۳۹۴ : عقبہ۔

سوال۲۳۹۵ حضرت امیر حمزہ ﷺ آقا علیہ السلام ﷺ سے کتنے سال بڑے تھے؟

جواب۲۳۹۵ : چار سال۔

سوال۲۳۹۶ حضرت امیر حمزہ ﷺ کی کنیت کیا تھی؟

جواب۲۳۹۶ : ابوعمارہ اور ابویعلی۔

سوال۲۳۹۷ حضرت امیر حمزہ ﷺ کے قاتل کا نام بتائیے؟

جواب۲۳۹۷ : وحشی بن حرب۔

سوال۲۳۹۸ وحشی بن حرب کا دوسرا نام کیا تھا؟

جواب۲۳۹۸ : ابودسمہ۔

سوال۲۳۹۹ حضرت امیر حمزہ ﷺ، حضور ﷺ کے رشتے میں کون تھے؟

جواب۲۳۹۹ : آپ کے چچا تھے۔

سوال۲۴۰۰ : حضرت امیر حمزہ ﷺ کس سنہ ہجری میں شہید ہوئے؟

جواب۲۴۰۰ : ۳ سنہ ہجری میں۔

سوال۲۴۰۱ : حضرت امیر حمزہ ﷺ کی نمازِ جنازہ کس نے پڑھائی؟

جواب۲۴۰۱ : حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے۔

سوال۲۴۰۲ : آقا ﷺ نے حضرت امیر حمزہ ﷺ کے جنازہ میں کتنی تکبیریں پڑھیں؟



جواب۲۴۰۲ : ۷۰ (ستر)۔

سوال۲۴۰۳: سیدالشہدا کا لقب کس صحابی کو عطا ہوا؟

جواب۲۴۰۳ : حضرت امیر حمزہ ﷺ کو۔

سوال۲۴۰۴: وحشی بن حرب کس کے غلام تھے؟

جواب۲۴۰۴ : جبیر بن مطعم کے۔

سوال۲۴۰۵: حضرت امیر حمزہ ﷺ کا مزار کہاں واقع ہے؟

جواب۲۴۰۵ : کوہِ احد کے دامن میں۔

سوال۲۴۰۶: اسلامی فوج کے سب سے پہلے کمانڈر کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۲۴۰۶ : حضرت امیر حمزہ ﷺ۔

سوال۲۴۰۷: حضرت محمد ﷺ نے اپنے خاندان کے کس شہید کی نماز جنازہ پڑھائی؟

جواب۲۴۰۷ : حضرت امیر حمزہ ﷺ کی۔

سوال۲۴۰۸: رحمتِ عالم ﷺ نے اسلامی پرچم سب سے پہلے کس کو عطا فرمایا؟

جواب۲۴۰۸ : حضرت امیر حمزہ ﷺ کو۔

سوال۲۴۰۹: وہ کون صحابی ہیں جنہوں نے حضرت جبرئیل علیہ السلام کو اصل صورت میں دیکھا؟

جواب۲۴۰۹ : حضرت امیر حمزہ ﷺ۔

سوال۲۴۱۰ : حضرت امیر حمزہ ﷺ کی زوجہ کا نام بتائیے؟

جواب۲۴۱۰ : سلمٰی بنت عمیس رضی اللہ عنہا۔

سوال۲۴۱۱ : حضرت امیر حمزہ ﷺ کی زوجہ حضرت خولہ بنت قیس رضی اللہ عنہا کے بطن سے کس کی ولادت ہوئی؟

جواب۲۴۱۱ : حضرت عمارہ ﷺ کی جن کی نسبت سے آپ کی کنیت ابوعمارہ ہے۔

سوال۲۴۱۲ جنگِ بدر میں ایک صحابی اپنی دستار میں شتر مرغ کی کلغی لگائے لڑ رہے تھے، ان کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۲۴۱۲ : حضرت امیر حمزہ رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۴۱۳ : غزوۂ احد میں قریش کے ایک مشہور جنگجو عثمان بن ابی طلحہ کو کس صحابی نے قتل کیا تھا ان کا نعرہ کیا تھا؟

جواب۲۴۱۳ : حضرت امیر حمزہ رضی اللہ عنہ نے اور آپ نے نعرہ لگایا تھا "یہ لے میں ساقیٔ حجاج (عبدالمطلب) کا بیٹا ہوں۔

# حضرت سیدنا بلال حبشی رضی اللہ عنہ

سوال۲۴۱۴ : حضرت بلال حبشی کو کس نے خرید کر آزاد فرمایا تھا؟

جواب۲۴۱۴ : حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے۔ قسطاس نامی غلام کو بھی اس کے حوالے کردیا تھا جس کی قیمت کئی ہزار دینار تھی۔ (ضیاء النبی ج ۲ صفحہ ۳۲۸)

سوال۲۴۱۵ : مؤذنِ رسول حضرت بلال حبشی رضی اللہ عنہ کا وصال کب ہوا؟

جواب۲۴۱۵ : ۲۱ سنہ ہجری میں۔

سوال۲۴۱۶ : اسلام کے مؤذنِ اوّل کا اسمِ گرامی بتایئے؟

جواب۲۴۱۶ : حضرت بلال حبشی رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۴۱۷ : حضرت بلال حبشی رضی اللہ عنہ کہاں کے رہنے والے تھے؟

جواب۲۴۱۷ : حبشہ "ایران" کے۔

سوال۲۴۱۸ : حضرت بلال حبشی رضی اللہ عنہ کے والد کا نام بتایئے؟

جواب۲۴۱۸ : رباح۔

سوال۲۴۱۹ : حضرت بلال حبشی رضی اللہ عنہ کی والدہ کا نام کیا تھا؟

جواب۲۴۱۹ : حمامہ رضی اللہ عنہا جنہیں ایک ظالم سنگ دل سے آزاد کرایا گیا تھا۔ (ضیاء النبی دوم صفحہ ۳۲۸)

سوال۲۴۲۰ : غلاموں میں سب سے پہلے اسلام کی دولت سے مشرف ہونے والے



صحابی کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۲۴۲۰ : حضرت بلال حبشی رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۴۲۱ : حضرت بلال حبشی رضی اللہ عنہ کس کے غلام تھے؟

جواب۲۴۲۱ : امیہ بن خلف کے۔

سوال۲۴۲۲ : غلاموں میں کافروں نے سب سے زیادہ کس کو تکلیف پہونچائی؟

جواب۲۴۲۲ : حضرت بلال حبشی رضی اللہ عنہ کو۔

سوال۲۴۲۳ : سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی گھریلو خدمات انجام دینے والے صحابی کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۲۴۲۳ : حضرت بلال حبشی رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۴۲۴ : حضرت بلال حبشی رضی اللہ عنہ کا مزار کہاں واقع ہے؟

جواب۲۴۲۴ : دمشق کے قبرستان باب الصغیر میں۔

سوال۲۴۲۵ : حضرت بلال حبشی رضی اللہ عنہ قیامت کے دن کس حالت میں کس سواری پر آئیں گے؟

جواب۲۴۲۵ : اونٹنی پر اذان پڑھتے ہوئے۔

سوال۲۴۲۶ : سب سے پہلے غلام کون ہوئے؟

جواب۲۴۲۶ : حضرت بلال حبشی رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۴۲۷ : عیدین اور نمازِ استسقاء کے موقع پر آقا صلی اللہ علیہ وسلم کے آگے برچھا لیکر کون سے صحابی چلا کرتے تھے؟

جواب۲۴۲۷ : حضرت بلال حبشی رضی اللہ عنہ۔

# حضرت سیدنا خالد بن ولید رضی اللہ عنہ

زلزلے جن سے شہنشاہوں کے درباروں میں تھے ☆ بجلیوں کے آشیانے جن کی تلواروں میں تھے

سوال ۲۴۲۸: سیف اللہ (اللہ کی تلواروں میں سے ایک تلوار) کس صحابی کا لقب تھا؟

جواب ۲۴۲۸: حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کا۔

سوال ۲۴۲۹: حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ نے کس سن ہجری میں اسلام قبول کیا؟

جواب ۲۴۲۹: ۸ھ میں۔

سوال ۲۴۳۰: حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کو کس جنگ کے موقعہ پر معزولی کا پروانہ ملا؟

جواب ۲۴۳۰: جنگِ یرموک میں۔

سوال ۲۴۳۱: حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کی معزول کا پروانہ لیجانے والے قاصد کا نام بتایئے؟

جواب ۲۴۳۱: یرفا نامی حبشی غلام، جسے خلیفۂ دوم نے آزاد فرمایا تھا۔

سوال ۲۴۳۲: ایک صحابی کے جنازہ پر ان کی بہن کو دیکھ کر حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے شدتِ غم سے منہ پھیر لیا اور بے اختیار رونے لگے بتایئے وہ جنازہ کس کا تھا؟

جواب ۲۴۳۲: حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کا۔

سوال ۲۴۳۳: حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کو کس خلیفہ نے معزول فرمایا؟

جواب ۲۴۳۳: حضرت سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے۔

سوال ۲۴۳۴: قبولِ اسلام کے بعد حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ نے سب سے پہلے کس جنگ میں حصّہ لیا؟

جواب ۲۴۳۴: جنگِ موتہ میں۔

سوال ۲۴۳۵: وہ بت خانہ جہاں عزّیٰ (دیوی) نامی بت تھا کس نے منہدم کیا؟

جواب ۲۴۳۵: حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ نے۔

سوال ۲۴۳۶: لات نامی بت توڑنے کا فریضہ کس نے انجام دیا؟

جواب ۲۴۳۶: حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ نے۔

سوال ۲۴۳۷: رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے یمن کی جانب مبلغ و معلم بنا کر کس صحابی کو روانہ فرمایا؟



جواب ۲۴۳۷: حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کو۔

سوال ۲۴۳۸: حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کے ہمراہ کن حضرات نے اسلام قبول کیا؟

جواب ۲۴۳۸: حضرت عثمان بن طلحہ، حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہما نے۔

سوال ۲۴۳۹: جنگِ موتہ میں حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کے ہاتھوں کتنی تلواریں ٹوٹی؟

جواب ۲۴۳۹: نو (۹) تلواریں۔

سوال ۲۴۴۰: حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کا مزار کہاں واقع ہے؟

جواب ۲۴۴۰: حمص کی جامع مسجد میں۔

سوال ۲۴۴۱: وہ کون صحابی ہیں جن کی قبر کے سرہانے آج بھی تلوار اور ڈھال لٹک رہی ہے؟

جواب ۲۴۴۱: حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۴۴۲: حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ نے ایک مرتبہ بسم اللہ پڑھ کر زہر پی لیا تھا اور زہر نے کچھ نقصان نہ دیا، یہ واقعہ کہاں وقوع پذیر ہوا؟

جواب ۲۴۴۲: مقام حیرہ میں۔

سوال ۲۴۴۳: آقا صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کو سیف اللہ کا خطاب کب عطا فرمایا تھا؟

جواب ۲۴۴۳: جنگِ موتہ کے موقع پر۔

# حضرت سیّدنا سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ اور جنگِ قادسیہ

دشت تو دشت ہے دریا بھی نہ چھوڑے ہم نے ☆ بحرِ ظلمات میں دوڑا دیئے گھوڑے ہم نے

سوال ۲۴۴۴: دریائے دجلہ میں گھوڑے دوڑانے والے مجاہدین کے سالار کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۲۴۴۴ : حضرت سعد بن ابی وقاص ﷛۔

سوال۲۴۴۵: مسلمانوں کی جانب سے پہلا تیر مشرکین پر کس نے چلایا؟

جواب۲۴۴۵ : حضرت سعد بن ابی وقاص ﷛ نے۔

سوال۲۴۴۶: جنگِ قادسیہ میں ایرانی لشکر کا سپہ سالار کون تھا؟

جواب۲۴۴۶ : سلطنتِ ایران کا وزیرِ دفاع رستم۔

سوال۲۴۴۷: جنگ قادسیہ میں مسلمانوں کے سپہ سالار کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۲۴۴۷ : حضرت سعد بن ابی وقاص ﷛۔

سوال۲۴۴۸: حضرت سعد بن ابی وقاص ﷛ کا اصل نام بتایئے؟

جواب۲۴۴۸ : مالک۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ۲۸۲)

سوال۲۴۴۹: حضرت سعد بن ابی وقاص ﷛ نے ایک شخص کے لئے درازئ عمر کی بددعا کی تھی جس سے اس کی عمر طویل ہوگئی اور طرح طرح کی پریشانیوں میں گرفتار ہوگیا، بتایئے وہ کون تھا اور ایسا کیوں ہوا؟

جواب۲۴۴۹ : اسامہ بن قتادہ جس نے تہمت لگائی تھی کہ وہ نہ جہاد پر جاتے ہیں اور نہ مالِ غنیمت کی تقسیم برابر کرتے ہیں۔

سوال۲۴۵۰: رستم پر برچھے سے حملہ کس نے کیا تھا؟

جواب۲۴۵۰ : حضرت ہلال بن علقمہ ﷛ نے۔

سوال۲۴۵۱: جنگِ قادسیہ کے اس نقاب پوش مجاہد کا اسم گرامی بتایئے جس نے قید خانہ میں واپس آنے کا وعدہ کرکے حضرت سعد بن ابی وقاص ﷛ کے گھوڑے پر سوار ہوکر ایرانیوں کی صفوں کو درہم برہم کردیا؟

جواب۲۴۵۱ : حضرت ابو محجن ثقفی ﷛۔

سوال۲۴۵۲: جنگِ قادسیہ میں جو ایرانی جھنڈا تھا آپ کیا اس جھنڈے کا نام بتا سکتے ہیں؟



جواب۲۴۵۲ : درفش۔

سوال۲۴۵۳: جنگِ قادسیہ میں ایرانی پرچم کس کے ہاتھ لگا؟

جواب۲۴۵۳ : حضرت ضرار بن الخطاب ﷛ کے۔

سوال۲۴۵۴: حضرت ضرار بن خطاب ﷛ کو ایرانی پرچم سرنگوں کرنے کے عوض میں کتنے درہم دیئے گئے؟

جواب۲۴۵۴ : ۳۰ ہزار۔

سوال۲۴۵۵: رستم کا لباس اور اس کا جنگی سامان کس مجاہد صحابی کو ملا؟

جواب۲۴۵۵ : قاتلِ رستم حضرت ہلال بن علقمہ ﷛ کو۔

سوال۲۴۵۶: قادسیہ کی جنگ میں کل کتنے مجاہدین شہید ہوئے؟

جواب۲۴۵۶ : ۴۰ ہزار۔

سوال۲۴۵۷: دریائے دجلہ میں گھوڑے دوڑانے والے مجاہدین کی تعداد کیا تھی؟

جواب۲۴۵۷ : ۶۰ ہزار۔

سوال۲۴۵۸: جنگ قادسیہ کے دوران ایرانی دارالسلطنت کہاں تھی؟

جواب۲۴۵۸ : مدائن، جو قادسیہ سے ۳۰ میل کے فاصلہ پر تھا۔

سوال۲۴۵۹: دریائے دجلہ جس دن مسلمانوں نے عبور کیا تھا اس دن کو تاریخ اسلام میں کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۲۴۵۹ : یوم الماء۔

سوال۲۴۶۰: بعدِ جنگِ قادسیہ سعد بن ابی وقاص ﷛ نے کس شہر کی بنیاد ڈالی؟

جواب۲۴۶۰ : شہر بصرہ کی جہاں دجلہ فرات سے ملتا ہے۔

سوال۲۴۶۱: حضرت سعد بن ابی وقاص ﷛ کا مزار کہاں واقع ہے؟

جواب۲۴۶۱ : شہر حمص کے اندر۔

سوال۲۴۶۲: شہر حمص کے اندر کتنے صحابی شہداء کے مزارات ہیں؟

جواب۲۴۶۲ : تقریباً تین سو۔

سوال۲۴۶۳ جنگ قادسیہ میں اسلامی فوجی کمانڈر کا مقابلہ کس سے ہوا؟

جواب۲۴۶۳ : ایرانی سپہ سالار رستم سے۔

سوال۲۴۶۴: حضرت سعد بن ابی وقاص ﷺ کی کنیت کیا تھی؟

جواب۲۴۶۴ : ابو اسحٰق۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۲۸۲)

سوال۲۴۶۵ مورخین کے نزدیک اسلام کی حمایت میں پہلی خون ریزی کس صحابی کے ہاتھوں عمل میں آئی؟

جواب۲۴۶۵: حضرت سعد بن ابی وقاص ﷺ کے ہاتھوں جب ایک اونٹ کی ہڈی سے مشرک کے سر پر مارا تھا۔

سوال۲۴۶۶ عراقی سرزمین پر شہر مدائن کے ایوانِ کسریٰ میں پہلی نماز جمعہ کس نے ادا فرمائی؟

جواب۲۴۶۶ : حضرت سعد بن ابی وقاص ﷺ نے۔

سوال۲۴۶۷ عشرۂ مبشرہ میں سب سے آخر میں کس کا وصال ہوا؟

جواب۲۴۶۷: حضرت سعد بن ابی وقاص ﷺ کا۔

سوال۲۴۶۸ حضرت سعد بن ابی وقاص ﷺ کا وصال کب ہوا؟

جواب۲۴۶۸: ۵۵ھ میں، جنت البقیع میں دفن ہوئے بعمر ۷۰ سال سے زائد۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۲۸۲)

سوال۲۴۶۹: حضرت سعد بن ابی وقاص ﷺ کا پیشہ کیا تھا؟

جواب۲۴۶۹ : تیر بنا کر بیچتے تھے۔

سوال۲۴۷۰: رحمتِ دوعالم ﷺ نے صحابۂ کرام میں سے کس کیلئے مستجاب الدعوات ہونے کی دعاء فرمائی تھی؟

جواب۲۴۷۰ : حضرت سعد بن ابی وقاص ﷺ کے لیے۔



# حضرت سیدنا سلمان فارسی رضی اللہ عنہ

سوال۲۴۷۱ : وہ کون صحابی ہیں جو گورنر ہونے کے باوجود چٹائیاں بنا کر گذارہ کرتے تھے؟

جواب۲۴۷۱ : حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۴۷۲ : حضرت سلمان فارسی ﷺ کہاں کے گورنر تھے؟

جواب۲۴۷۲ : مدائن کے۔

سوال۲۴۷۳ : حضرت سلمان فارسی ﷺ کا مزار کہاں واقع ہے؟

جواب۲۴۷۳ : مدائن میں دیوارِ محلِ نوشیرواں کے قریب۔

سوال۲۴۷۴: حضرت سلمان فارسی ﷺ کا لقب کیا تھا؟

جواب۲۴۷۴ : سلمان الخیر۔

سوال۲۴۷۵ : سب سے پہلے اسلام قبول کرنے والے ایرانی شخص کا نام بتایئے؟

جواب۲۴۷۵ : حضرت سلمان فارسی ﷺ۔

سوال۲۴۷۶ : حضرت سلمان فارسی ﷺ کے قدیم مذہب میں کس کی عبادت ہوتی تھی؟

جواب۲۴۷۶ : ابلق نامی گھوڑے کی۔

سوال۲۴۷۷ : حضرت سلمان فارسی ﷺ کا قدیم نام بتایئے؟

جواب۲۴۷۷ : مابہ بن بوذخشاں۔ (حاشیہ اصح السیر صفحہ ۱۴۴)

سوال۲۴۷۸ : حضرت سلمان فارسی ﷺ نے اپنے آقا سے آزاد ہونے کے لیے کون سی شرط طے کی تھی؟

جواب۲۴۷۸ : ۴۰ اوقیہ سونا اور تین سو پودے لگانا، جسے صحابۂ کرام نے آقا ﷺ کے حکم سے پورا فرمایا۔

سوال۲۴۷۹ : آقا ﷺ نے ایک صحابی کے بارے میں فرمایا کہ میرے اہلبیت سے ہیں، کیا آپ ان کا اسم گرامی بتا سکتے ہیں؟

جواب ۲۴۷۹ : حضرت سلمان فارسی ؓ۔

سوال ۲۴۸۰ : حضرت سلمان فارسی ؓ اصفہان کے رہنے والے تھے ، بتائیے کونسی زبردست کتاب کے عالم تھے؟

جواب ۲۴۸۰ : انجیل مقدس کے۔ (مردانِ عرب اوّل ص ۸۶)

# حضرت سیدنا زید بن حارثہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

سوال ۲۴۸۱ : وہ کون سے صحابی ہیں جن کا ذکر قرآن مجید میں نام کے ساتھ آیا ہے؟

جواب ۲۴۸۱ : حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۴۸۲ : آزاد غلاموں میں سب سے پہلے اسلام لانے والے صحابی کا نام بتائیے؟

جواب ۲۴۸۲ : حضرت زید بن حارثہ بن شراحیل الکعبی رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۴۸۳ : بتائیے حضرت زید بن حارثہ ؓ نے لکھنا کیسے سیکھا؟

جواب ۲۴۸۳ : بدر کی لڑائی میں گرفتار شدگان قیدیوں کے ذریعہ۔ (سیرۃ النبی ج ۱ ص ۴۱)

سوال ۱۴۸۴ : حضرت زید بن حارثہ ؓ کی والدہ قبیلہ طے کی کس شاخ سے تھیں؟

جواب ۲۴۸۴ : شاخ بنومعن سے۔

سوال ۲۴۸۵ : حضرت اسامہ بن زید ؓ کی والدہ ام ایمن رضی اللہ عنہا سے کتنی حدیثیں مروی ہیں؟

جواب ۲۴۸۵ : ۱۲۸ احادیث۔ ۵۴ھ بعمر ۵۵ سال وصال فرمایا۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۴۵۱)

سوال ۲۴۸۶ : حضرت زید بن حارثہ ؓ کو کتنی دفعہ سالار بنایا گیا؟

جواب ۲۴۸۶ : نو (۹) بار۔

سوال ۲۴۸۷ : وہ کون صحابی ہے جن کے لئے آقا ﷺ نے فرمایا مَیں اس کا وارث ہوں وہ میرا وارث ہے؟



جواب ۲۴۸۷ : حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۴۸۸ : اسلامی سپہ سالاروں میں سب سے کم عمر سپہ سالار کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب ۲۴۸۸ : حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۴۸۹ : حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا نے کس غلام کو آقا ﷺ کی بارگاہ میں پیش کیا تھا؟

جواب ۲۴۸۹ : حضرت زید بن حارثہ ؓ کو۔

سوال ۲۴۹۰ : حضرت زید بن حارثہ ؓ کی والدہ کا نام بتائیے؟

جواب ۲۴۹۰ : سعدی بنت ثعلبہ۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۴۵۲)

سوال ۲۴۹۱ : حضرت زید بن حارثہ ؓ کی کنیت کیا تھی؟

جواب ۲۴۹۱ : ابو اسامہ۔

سوال ۲۴۹۲ : حضرت زید بن حارثہ ؓ کے صاحبزادے کا اسم گرامی بتائیے جو صحابی تھے؟

جواب ۲۴۹۲ : حضرت اسامہ ؓ۔

سوال ۲۴۹۳ : رسول اللہ ﷺ کے منہ بولے بیٹے کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب ۲۴۹۳ : حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۴۹۴ : رسول اللہ ﷺ کے خادم مطبخ صحابی کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب ۲۴۹۴ : حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۴۹۵ : رحمت عالم ﷺ نے عبرانی زبان سیکھنے کا حکم کس صحابی کو دیا؟

جواب ۲۴۹۵ : حضرت زید بن حارثہ ؓ کو۔

سوال ۲۴۹۶ : حضور ﷺ نے اپنے وصال سے قبل جو لشکر شام کی طرف روانہ فرمایا تھا اس لشکر کے سالار کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب ۲۴۹۶ : حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۴۹۷ : حضرت زید بن حارثہ ؓ کو لٹیروں نے اغواء کرکے کس بازار میں فروخت کیا تھا؟

جواب ۲۴۹۷ : بازارِ عکاظ میں۔

سوال ۲۴۹۸ : انجمنِ صحابہ میں وہ کون خوش نصیب باپ بیٹے ہیں جو محبِّ رسول کہلاتے ہیں؟

جواب ۲۴۹۸ : حضرت زید بن حارثہ اور اسامہ بن زید رضی اللہ عنہما۔

سوال ۲۴۹۹ : حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہما مع لشکر کے کس مقام پر پہنچے کہ حضور ﷺ کا وصال ہو گیا؟

جواب ۲۴۹۹ : مقام ذی خَشَبْ۔

سوال ۲۵۰۰ : حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ کو حضور ﷺ کے آخری وقت کی اطلاع کس ذریعہ سے دی گئی؟

جواب ۲۵۰۰ : آپ کی والدہ ام ایمن نے قاصد روانہ فرما کر۔ (ضیاء النبی ج ۴ صفحہ ۷۹۶)

سوال ۲۵۰۱ : حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ کے والد اور چچا نے فدیہ دے کر جب آپ کو لیجانا چاہا تو آپ نے کیا جواب دیا، امام احمد رضا کی زبان میں بتایئے؟

جواب ۲۵۰۱ : تیرے قدموں میں جو ہیں غیر کا منہ کیا دیکھیں کون نظروں پہ چڑھے دیکھ کے تلوا تیرا
تیرے ٹکڑوں سے پلے غیر کی ٹھوکر پہ نہ ڈال جھڑکیاں کھائیں کہاں چھوڑ کے صدقہ تیرا

سوال ۲۵۰۲ : حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ ایک بہت بڑے لشکر کے ساتھ شام کی طرف کب روانہ ہوئے؟

جواب ۲۵۰۲ : ۲۶ رصفر ۱۱ھ بروز دوشنبہ کو۔

سوال ۲۵۰۳ : حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ کو کس نے کس کے لیے خریدا تھا؟

جواب ۲۵۰۳ : حکیم بن حزام نے اپنی پھوپھی حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے لیے۔ (نزھۃ القاری اوّل صفحہ ۴۵۲)

سوال ۲۵۰۴ : حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ کی والدہ آپ کو بچپن میں اپنے قبیلہ بنو معن کے پاس لے جا رہی تھیں تو کس جماعت نے لوٹ لیا تھا؟

جواب ۲۵۰۴ : بنو قین کی ایک جماعت نے۔



سوال ۲۵۰۵ : حکیم بن حزام نے حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ کو کتنے درہم میں خریدا تھا؟

جواب ۲۵۰۵ : چار سو درہم میں۔ (ضیاء النبی دوم صفحہ ۱۵۷)

## حضرت سیّدنا حنظلہ رضی اللہ عنہ

سوال ۲۵۰۶ : غسیل الملائکہ کس صحابی کا لقب ہے؟

جواب ۲۵۰۶ : حضرت حنظلہ رضی اللہ عنہ کا۔

سوال ۲۵۰۷ : جہاد میں شرکت کیلئے شادی کی پہلی رات بھی نہ گذارنے والے صحابی اسلام کی راہ میں شہید ہو گئے کیا ان کا اسم گرامی بتا سکتے ہیں؟

جواب ۲۵۰۷ : حضرت حنظلہ رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۵۰۸ : حضرت حنظلہ رضی اللہ عنہ کس جنگ میں شہید ہوئے؟

جواب ۲۵۰۸ : غزوۂ احد میں۔

سوال ۲۵۰۹ : حضرت حنظلہ رضی اللہ عنہ کے والد کا نام بتایئے؟

جواب ۲۵۰۹ : ابو عامر فاسق۔ (ضیاء النبی ج ۳ صفحہ ۴۹۵)

سوال ۲۵۱۰ : حضرت حنظلہ رضی اللہ عنہ کی زوجہ محترمہ کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب ۲۵۱۰ : جمیلہ بنت عبداللہ ابی بن سلول رضی اللہ عنہا۔

## حضرت سیّدنا زبیر بن العوام رضی اللہ عنہ

سوال ۲۵۱۱ : اسلام کی راہ میں سب سے پہلے تلوار اٹھانے والے صحابی کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب ۲۵۱۱ : حضرت زبیر بن العوام رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۵۱۲ : رحمتِ عالم ﷺ کے کون سے پھوپھی زاد بھائی صحابی تھے؟

جواب۲۵۱۲ : حضرت زبیر بن العوام ﷛ حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا کے بیٹے ہیں۔

سوال۲۵۱۳ : وہ کون صحابی ہیں جن کا چچا اسلام لانے کے جرم میں چٹائی میں لپیٹ کر دھونی دیتا تھا؟

جواب۲۵۱۳ : حضرت زبیر بن العوام رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۵۱۴ : حواریٔ رسول ﷺ کن صحابی کو کہا جاتا ہے؟

جواب۲۵۱۴ : حضرت زبیر بن العوام ﷛ کو۔

سوال۲۵۱۵ : کس صحابی کی جنگی تدبیر سے افریقہ فتح ہوا؟

جواب۲۵۱۵ : حضرت زبیر بن العوام ﷛ کی۔

سوال۲۵۱۶ : حضرت زبیر بن العوام ﷛ نے افریقہ کے جس بادشاہ کو قتل کیا اس کا نام بتایئے؟

جواب۲۵۱۶ : جرجیس۔

سوال۲۵۱۷ : حضرت زبیر بن العوام ﷛ نے کتنے سال کی عمر میں اسلام قبول کیا؟

جواب۲۵۱۷ : ۱۶ سال کی عمر میں، صدیق اکبر ﷛ کے ہاتھ پر بالکل ابتداء ہی میں۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۳۹۵)

سوال۲۵۱۸ : غزوۂ بدر کے موقع پر کس صحابی کے سر پر زرد عمامہ دیکھکر سرورِ دوعالم ﷺ نے فرمایا کہ آج مسلمانوں کی مدد کے لیے فرشتے بھی زرد عمامہ باندھ کر آسمان سے اترے ہیں؟

جواب۲۵۱۸ : حضرت زبیر بن العوام ﷛ کے سر پر۔

سوال۲۵۱۹ : حضرت زبیر بن العوام ﷛ سے کتنی حدیثیں مروی ہیں؟

جواب۲۵۱۹ : ۳۸ر احادیث۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۳۹۶)

سوال۲۵۲۰ : حضرت زبیر بن العوام ﷛ کو کس نے کہاں شہید کیا؟

جواب۲۵۲۰ : بصرہ کے قریب وادیٔ سباع کے ایک گاؤں سفوان میں عمرو حرموز التیمی نے۔ بصرہ ہی میں آپ کا مزار پاک ہے۔ (حوالہ مندرجہ بالا)



سوال۲۵۲۱ : حضرت زبیر بن العوام ﷛ کب شہید ہوئے؟

جواب۲۵۲۱ : بعمر ۶۲ سال ۳۶ھ میں۔ (حوالہ مندرجہ بالا)

# حضرت سیّدنا عبّاس رضی اللہ عنہ

سوال۲۵۲۲ : مشرکین مکہ پر خرچ کرنے کے لیے حضرت عباس ﷛ بدر کے دن کتنا سونا لے کر شریک ہوئے تھے؟

جواب۲۵۲۲ : ۲۰ اوقیہ (ایک اوقیہ چالیس درہم کا ہوتا ہے)۔

سوال۲۵۲۳ : حضرت عباس ﷛ کے ان بھتیجوں کے نام بتایئے جن کے زرِ فدیہ کا بار آپ پر رکھا گیا تھا؟

جواب۲۵۲۳ : حضرت عقیل ونوفل بن حارث۔

سوال۲۵۲۴ : حضرت عباس ﷛ کی کنیت کیا تھی؟

جواب۲۵۲۴ : ابوالفضل۔

سوال۲۵۲۵ : حضرت عباس ﷛ عمِ رسول ﷺ کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟

جواب۲۵۲۵ : حضرت عثمان غنی ﷛ نے۔

سوال۲۵۲۶ : خاتم المہاجرین کس کا لقب ہے؟

جواب۲۵۲۶ : حضرت عباس ﷛ کا۔

سوال۲۵۲۷ : حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے بعد عورتوں میں سب سے پہلے اسلام لانے والی خاتون کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۲۵۲۷ : حضرت عباس ﷛ کی زوجہ محترمہ ام الفضل رضی اللہ عنہا۔

سوال۲۵۲۸ : حضرت عباس ﷛ رشتہ میں آقا ﷺ کے کون تھے؟

جواب۲۵۲۸ : آپ کے چچا تھے۔

سوال۲۵۲۹ : حضور ﷺ کے وہ کون سے چچا تھے جن کی آواز آٹھ میل تک سنی جاتی تھی؟

جواب۲۵۲۹ : حضرت عباس رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۵۳۰ : ایامِ قحط سالی میں حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کس صحابی کے وسیلے سے دعاء کرتے تھے؟

جواب۲۵۳۰ : حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے وسیلے سے۔

سوال۲۵۳۱ : حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کی نمازِ جنازہ کس نے پڑھائی؟

جواب۲۵۳۱ : حضرت محمد بن حنفیہ رضی اللہ عنہ نے۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۲۱۰)

سوال۲۵۳۲ : رئیس المفسرین کس صحابی کا لقب ہے؟

جواب۲۵۳۲ : حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کا۔

سوال۲۵۳۳ : خیر الامۃ کس کا لقب تھا؟

جواب۲۵۳۳ : حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کا۔

## حضرت سیدنا ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ

سوال۲۵۳۴ : حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کا اصل نام بتایئے؟

جواب۲۵۳۴ : جُندُب یا جندَب۔ (نزہۃ القاری اوّل ص۲۹۰)

نوٹ: ضیاء النبی دوّم ص۲۴۳ میں جندب یا جنادہ بتایا گیا ہے۔

سوال۲۵۳۵ : آقا صلی اللہ علیہ وسلم نے کس صحابی کے بارے میں فرمایا، تم تنہا رہوگے، تنہا انتقال کروگے اور حشر میں تنہا اُٹھائے جاؤگے؟

جواب۲۵۳۵ : حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کے بارے میں۔

سوال۲۵۳۶ : وہ کون صحابی ہیں جنہیں خلیلِ رسول کہا جاتا ہے؟

جواب۲۵۳۶ : حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۵۳۷ : مسیح الاسلام کس صحابی کا لقب تھا؟

جواب۲۵۳۷ : حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کا۔

سوال۲۵۳۸ : حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کے گھر کے کُل اثاثے کی قیمت کیا تھی؟



جواب۲۵۳۸ : دو۲ درہم سے زیادہ نہ تھی۔

سوال۲۵۳۹ : اصدق المومنین کا خطاب کس صحابی کو ملا؟

جواب۲۵۳۹ : حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کو۔

سوال۲۵۴۰ : حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک صحابی کے بارے میں فرمایا "آسمان کسی ایسے شخص پر سایہ فگن نہیں ہوا اور زمین نے کسی ایسے شخص کو اپنے کندھوں پر نہیں بٹھایا جواُن سے زیادہ سچی زبان رکھتا ہو" بتایئے وہ کون سے صحابی ہیں؟

جواب۲۵۴۰ : حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۵۴۱ : حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کا وصال کب ہوا؟

جواب۲۵۴۱ : ۳۲ھ میں۔ (نزہۃ القاری اوّل ص۲۹۰)

سوال۲۵۴۲ : حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کی نمازِ جنازہ کس نے پڑھائی؟

جواب۲۵۴۲ : حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے۔ (نزہۃ القاری اوّل ص۲۹۰)

## حضرت سیّدنا خباب بن الارت رضی اللہ عنہ

سوال۲۵۴۳ : حضرت عمر فاروق کی بہن فاطمہ بنت خطاب اور ان کے شوہر سعید بن زید رضی اللہ عنہم کو قرآن مجید کون صحابی پڑھایا کرتے تھے؟

جواب۲۵۴۳ : حضرت خباب رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۵۴۴ : اسلام لانے کے جرم میں مشرکینِ مکہ کس صحابی کو جلتے ہوئے کوئلوں پر لٹا کر اذیت پہونچاتے تھے؟

جواب۲۵۴۴ : حضرت خباب رضی اللہ عنہ کو۔

سوال۲۵۴۵ : کفارِ مکہ نے حضرت خباب رضی اللہ عنہ پر جو مظالم ڈھائے تھے اُن میں سے کسی ایک کا تذکرہ کیجیے؟

جواب۲۵۴۵ : آپ کے کپڑے اُتروا کر دہکتے ہوئے انگاروں پر لٹاتے اور سینے پر بھاری

پتھر رکھ دیتے تھے۔ اُن کے زخموں سے خون اور پیپ اس قدر بہتا کہ دہکتے انگارے سرد ہو جاتے تھے۔

سوال۲۵۴۶ : حضرت خباب رضی اللہ عنہ کا وصال کہاں اور کب ہوا؟

جواب۲۵۴۶ : کوفہ میں جنگِ صفین سے واپسی کے بعد ۳۷ھ میں۔ (نزہۃ القاری ج ۳ ص ۲۰۷)

سوال۲۵۴۷ وہ کون صحابی ہیں جن کی نمازِ جنازہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے سب سے پہلے پڑھائی؟

جواب۲۵۴۷ : حضرت خباب رضی اللہ عنہ۔ (نزہۃ القاری ج ۳ ص ۲۰۷)

سوال۲۵۴۸ : حضرت خباب رضی اللہ عنہ کس کے غلام تھے؟

جواب۲۵۴۸ : اُمِّ انمار کے۔ وہ لوہے کا ٹکڑا گرم کر کے چمٹے سے پکڑ کر آپ کے سر پر رکھتی تھی۔ (ضیاء النبی ج ۳ صفحہ ۳۳۳)

سوال۲۵۴۹ : حضرت خباب رضی اللہ عنہ کا پیشہ کیا تھا؟

جواب۲۵۴۹ : آپ لوہاری کا کام کرتے تھے تلوار اور دیگر سامان بہت ہی عمدہ تیار کرتے تھے۔

## حضرت سیدنا عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ

سوال۲۵۵۰ : حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کس خلیفہ کے نامور نواسے تھے؟

جواب۲۵۵۰ : حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے۔

سوال۲۵۵۱ : رسول اللہ ﷺ بچوں کو بیعت نہیں فرماتے تھے لیکن ایک صحابی کو سات سال کی عمر میں بیعت فرمالیا تھا ان کا اسم گرامی کیا ہے؟

جواب۲۵۵۱ : حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ

سوال۲۵۵۲ : رحمتِ عالم ﷺ کے وصال کے غم میں ایک صحابی رونے کی وجہ سے



نابینا ہو گئے ان کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۲۵۵۲ : حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۵۵۳ : بیت اللہ شریف میں ایک صحابی اس قدر خشوع وخضوع کے ساتھ نماز پڑھا کرتے تھے کہ پرندے سوکھا درخت سمجھ کر بیٹھ جایا کرتے تھے ان کا اسم گرامی کیا تھا؟

جواب۲۵۵۳ : حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۵۵۴ : اسلام میں سب سے پہلے بعدِ ہجرت کن کی ولادت ہوئی؟

جواب۲۵۵۴ : حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کی۔

سوال۲۵۵۵ : حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کی لاش کی بے حرمتی کس نے کی؟

جواب۲۵۵۵ : حجاج بن یوسف نے۔

سوال۲۵۵۶ : حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کی والدہ کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۲۵۵۶ : حضرت اسماء بنت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہما۔

## حضرت سیدنا ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ

سوال۲۵۵۷ : آقا ﷺ نے مدینہ شریف میں میزبانی کا شرف کس صحابی کو بخشا؟

جواب۲۵۵۷ : حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کو۔

سوال۲۵۵۸ : کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ میزبانِ رسول ﷺ کس صحابی کا لقب تھا؟

جواب۲۵۵۸ : حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کا۔

سوال۲۵۵۹ : حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کا اصل نام کیا تھا؟

جواب۲۵۵۹ : خالد بن زید۔ (سیرۃ النبی صفحہ ۲۷۹)

سوال۲۵۶۰ : حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کس قبیلے سے تعلق رکھتے تھے؟

جواب۲۵۶۰ : قبیلہ بنونجار سے۔ یہی وہ قبیلہ ہے جہاں حضور ﷺ کے دادا عبدالمطلب

کا ننھال تھا۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۴٦١)

سوال۲۵٦۱ : خارجیوں کے خلاف جنگِ نہروان میں حضرت علی نے اپنا مشہور علم، رائۃ الایمان کس کے سپرد کیا تھا؟

جوب۲۵٦۱ : حضرت ابوایوب انصاری کے۔

سوال۲۵٦۲ : جن دنوں باغیوں نے حضرت عثمان غنی کے مکان کا محاصرہ کر رکھا تھا ان دنوں مسجدِ نبوی میں مسلمانوں کی امامت کون صحابی کرتے تھے؟

جوب۲۵٦۲ : حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۵٦۳ : حضرت ابوایوب انصاری کس جنگ میں شہید ہوئے؟

جوب۲۵٦۳ : قسطنطنیہ کی جنگ میں۔

سوال۲۵٦۴ : حضرت ابوایوب انصاری کا مزار کہاں واقع ہے؟

جوب۲۵٦۴ : قسطنطنیہ میں فصیل کے نیچے۔

سوال۲۵٦۵ : مصطفیٰ کمال پاشا سے پہلے ترکی بادشاہوں کی تاج پوشی کی رسم کہاں ادا ہوتی تھی؟

جوب۲۵٦۵ : حضرت ابوایوب انصاری کے مزار پر۔

سوال۲۵٦٦ : قیصرِ روم کے عہد میں قسطنطنیہ کے یہودی و عیسائی بارش کی طلب کے لیے دعا کرنے کس صحابی کی قبر پر جاتے تھے؟

جوب۲۵٦٦ : حضرت ابوایوب انصاری ﷺ کی۔

## حضرت سیّدنا صہیب رومی رضی اللہ عنہ

سوال۲۵٦۷ : حوضِ کوثر پر سب سے پہلے سیراب ہونے والے صحابی کا اسم گرامی بتایئے؟

جوب۲۵٦۷ : حضرت صہیب رومی رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۵٦۸ : حضرت صہیب رومی ﷺ کی قبر کہاں واقع ہے؟



جوب۲۵٦۸ : دمشق کے بالائے کوہ محلّہ میدان میں۔

سوال۲۵٦۹ : حضرت صہیب رومی ﷺ کے باپ کہاں کی حکومت میں اعلیٰ افسر تھے؟

جوب۲۵٦۹ : کسریٰ کی حکومت میں۔ (ضیاء النبی دوّم ص ۲۴۷)

سوال۲۵۷۰ : حضرت صہیب رومی ﷺ کو کس نے کہاں سے خریدا تھا؟

جوب۲۵۷۰ : بازارِ عکاظ سے عبداللہ بن جدعان نے۔ (ضیاء النبی دوّم ص ۲۴۷)

سوال۲۵۷۱ : حضرت صہیب رومی ﷺ کی کنیت کیا تھی؟

جوب۲۵۷۱ : ابو یحییٰ۔ آقا ﷺ نے یہ کنیت رکھی جبکہ آپ کے بیٹا نہیں تھا۔ (ضیاء النبی ج ۳ ص ۳۷)

## حضرت سیّدنا عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ

سوال۲۵۷۲ : وہ کون سے صحابی ہیں جنھوں نے اپنی بہن کے مشورے سے اسلام قبول کیا؟

جوب۲۵۷۲ : حاتم طائی کے بیٹے حضرت عدی رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۵۷۳ : عرب کے مشہور سخی حاتم طائی کے بیٹے جو صحابی تھے ان کا اسم گرامی بتایئے؟

جوب۲۵۷۳ : حضرت عدی ﷺ۔ اپنی قوم کے رئیس تھے اور عیسائی مذہب کے پیروکار تھے۔ (ضیاء النبی ج ۴ ص ۵۷۴)

سوال۲۵۷۴ : وہ کون صحابی ہیں جو روٹیوں کو مَل کر چیونٹیوں کے بلوں میں ڈالا کرتے تھے؟

جوب۲۵۷۴ : حضرت عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۵۷۵ : حضرت عدی بن حاتم ﷺ جن کا پورا قبیلہ نصرانی تھا کب ایمان لائے؟

جوب۲۵۷۵ : ۷ھ میں۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۵۲۷)

سوال۲۵۷٦ : حضرت عدی بن حاتم ﷺ کی کُل عمر کتنے سال کی ہوئی؟

جواب۲۵۷۶ : ایک سو بیس ۱۲۰ یا ایک سو اسّی ۱۸۰ سال۔ یہ جنگِ جمل میں حضرت علی ﷺ کے ساتھ تھے۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۵۲۸)

سوال۲۵۷۷ : حضرت عدی بن حاتم ﷺ سے کتنی حدیثیں مروی ہیں؟

جواب۲۵۷۷ : ۶۶ حدیثیں۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۵۲۸)

## حضرت سیدنا خبیب بن عدی رضی اللّٰہ عنہ

سوال۲۵۷۸ : قرآنِ پاک کی وہ کون سی آیت ہے جو حضرت خبیب بن عدی ﷺ کے حق میں نازل ہوئی؟

جواب۲۵۷۸ : ومن یشری نفسهُ ابتغاء مرضات اللّٰه۔

سوال۲۵۷۹ : تختۂ دار پر چڑھنے سے پہلے دو رکعت نماز نفل سب سے پہلے پڑھنے والے صحابی کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۲۵۷۹ : حضرت خبیب بن عدی رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۵۸۰ : بلیغ الارض کس صحابی کا لقب ہے؟

جواب۲۵۸۰ : حضرت خبیب بن عدی ﷺ کا۔

سوال۲۵۸۱ : ایک صحابی کی لاش زمین نگل گئی تاکہ مشرکین اس پر قابو نہ پاسکیں۔ کیا آپ کو ان کا نام معلوم ہے۔

جواب۲۵۸۱ : حضرت خبیب بن عدی رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۵۸۲ : وہ کون خوش نصیب صحابی ہیں جن کو سلام ربِّ قدیر نے حضرت جبرئیل علیہ السلام کے ذریعہ آقا ﷺ تک پہونچایا۔

جواب۲۵۸۲ : حضرت خبیب بن عدی رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۵۸۳ : اُس جلیل القدر صحابی کا اسم گرامی بتایئے جن کو اُن کے قید کرنے والوں نے متعدد بار انگور کھاتے ہوئے دیکھا تھا حالانکہ ان دنوں مکہ میں انگور کا نام ونشان تک نہ تھا؟



جواب۲۵۸۳ : حضرت خبیب بن عدی رضی اللہ عنہ۔

## حضرت سیدنا سعد بن معاذ رضی اللّٰہ عنہ

سوال۲۵۸۴ : حضرت سعد بن معاذ ﷺ کس قبیلہ کے رئیس اعظم تھے؟

جواب۲۵۸۴ : قبیلۂ اوس کے۔ (سیرۃ النبی اوّل ص ۳۰۶)

سوال۲۵۸۵ : رسول اللہ ﷺ نے کس صحابی کے بارے میں فرمایا کہ عرشِ رحمٰن بھی جھوم گیا؟

جواب۲۵۸۵ : حضرت سعد بن معاذ ﷺ کے لیے۔

سوال۲۵۸۶ : بتایئے صدیق انصار کون صحابی تھے؟

جواب۲۵۸۶ : حضرت سعد بن معاذ ﷺ جو قبیلۂ اوس کے سردار تھے۔

سوال۲۵۸۷ : اس جلیل القدر صحابی کا اسم گرامی بتایئے جن کی تبلیغ سے ان کا قبیلہ ایک ہی دن میں مسلمان ہوگیا اور یہ شرف صرف ان ہی کو حاصل ہے؟

جواب۲۵۸۷ : حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۵۸۸ : غزوۂ بدر پر روانہ ہونے سے قبل مسجدِ نبوی میں کس صحابی نے پُر زور تقریر کی تھی؟

جواب۲۵۸۸ : حضرت سعد بن معاذ ﷺ نے۔

## حضرت سیدنا ضرار بن اَزوَر رضی اللّٰہ عنہ

سوال۲۵۸۹ : وہ کون سے جنگجو صحابی ہیں جنھوں نے جھوٹے نبی طلیحہ بن خویلد اسدی

کے خلاف صف آرا ہوکر مقام یمیرا پر شکستِ فاش دی اور واپسی پر حضور ﷺ کے وصالِ مبارک کی خبر سنی؟

جواب ۲۵۸۹ : حضرت ضرار بن ازور رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۵۹۰ : وہ کون سے مشہور جنگ جو صحابی ہیں جن سے رومی بہت گھبراتے تھے جن کا لقب "برہنہ جنگ جو" پڑ گیا تھا؟

جواب ۲۵۹۰ : حضرت ضرار بن ازور رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۵۹۱ : شام کی جنگوں میں حضرت ضرار بن ازور رضی اللہ عنہ ایک بار گرفتار ہوگئے تھے حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ جب انہیں آزاد کرانے رومیوں کے مقابلے پر پہونچے تو دیکھا ایک نقاب پوش سوار لشکرِ اسلام کے آگے رومیوں کا صفایا کررہا ہے۔ کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ وہ سوار کون تھے؟

جواب ۲۵۹۱ : حضرت ضرار بن ازور کی بہن خولہ رضی اللہ عنہا تھیں۔

سوال ۲۵۹۲ : کیا آپ اس مجاہد کا نام بتا سکتے ہیں جس نے تنہا بغیر زخم کھائے چھ ہزار عیسائیوں کو شکستِ فاش دی؟

جواب ۲۵۹۲ : حضرت ضرار بن ازور رضی اللہ عنہ (لقب برہنہ جنگجو تھا)۔

ے زلزلے جن سے شہنشاہوں کے درباروں میں تھے

## حضرت سیدنا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ

سوال ۲۵۹۳ : حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ اسلام لانے میں کتنے نمبر پر تھے؟

جواب ۲۵۹۳ : چھٹے نمبر پر۔

سوال ۲۵۹۴ : حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ جب اسلام میں داخل ہوئے تو سرکارِ دو عالم ﷺ نے کیا فرمایا؟

جواب ۲۵۹۴ : انک غلام معلم ۔ (تم تعلیم یافتہ لڑکے ہو)



سوال ۲۵۹۵ : قرآنِ پاک کی تلاوت سب سے پہلے بلند آواز میں قریش کے سامنے کس نے کی؟

جواب ۲۵۹۵ : حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے۔

سوال ۲۵۹۶ : حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی نمازِ جنازہ کس نے پڑھائی؟

جواب ۲۵۹۶ : حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے۔

سوال ۲۵۹۷ : رحمتِ عالم ﷺ کے نعلینِ پاک اُٹھانے اور تکیہ شریف درست کرنے کی سعادت اور وضو کے لیے پانی پیش کرنے کی خدمت کس کو حاصل تھی؟

جواب ۲۵۹۷ : حضرت سیدنا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کو۔

سوال ۲۵۹۸ : وہ کون سے صحابی ہیں جو صاحب النعل، صاحب الوسادۃ اور صاحب المطہرہ (جوتا والے، تکیہ والے، وضو کے پانی والے) جیسے لقب سے سرفراز ہوئے؟

جواب ۲۵۹۸ : حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۵۹۹ : وہ کون سے صحابی ہیں جو سورۂ نساء کی تلاوت سننے کے بعد شدّتِ تاثیر سے رونے لگے؟

جواب ۲۵۹۹ : حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۶۰۰ : غزوۂ حنین کے موقع پر ایک مٹھی خاک لانے کا حکم آقا ﷺ نے کس کو دیا تھا؟

جواب ۲۶۰۰ : حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کو۔

سوال ۲۶۰۱ : حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی کنیت کیا تھی؟

جواب ۲۶۰۱ : عبدالرحمٰن اور والدہ کا نام امّ عبد تھا۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۲۴۴)

سوال ۲۶۰۲ : حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کا وصال کب ہوا؟

جواب ۲۶۰۲ : ۳۲ھ میں عمر ۶۰ سال سے کچھ زیادہ تھی۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۲۴۴)

# حضرت سیّدنا حذیفہ رضی اللہ عنہ

سوال۲۶۰۳ : صاحب السر یعنی رازدار رسول علیہ السلام کس صحابی کا لقب تھا؟

جواب۲۶۰۳ : حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ کا۔

سوال۲۶۰۴ : رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کن صحابی کو منافقوں کے نام بتا دیئے تھے؟

جواب۲۶۰۴ : حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ کو۔

سوال۲۶۰۵ : ایران کے شہر نہاوند میں فاتح اسلامی لشکر کس کی قیادت میں داخل ہوا تھا؟

جواب۲۶۰۵ : حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ کی قیادت میں۔

سوال۲۶۰۶ : حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ کی نگاہ کیسی تھی؟

جواب۲۶۰۶ : اتنی تیز کہ صبح کے اندھیرے میں بھی تیر کا نشانہ دیکھ لیتے تھے۔

سوال۲۶۰۷ : معرکۂ نہاوند (ایران) میں جب لشکرِ اسلام کے امیر حضرت نعمان بن مقرن رضی اللہ عنہ شہید ہوگئے تو حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے فرمان کے مطابق امیرِ لشکر کون سے صحابی ہوئے؟

جواب۲۶۰۷ : حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۶۰۸ : حضرت سالم مولیٰ ابو حذیفہ رضی اللہ عنہ کس نسل سے تھے؟

جواب۲۶۰۸ : فارسیُ النسل، ایک انصاری خاتون کے غلام تھے۔ جنگِ یمامہ میں شہید ہوئے۔ (نزہۃ القاری سوم ص۱۶۳)

سوال۲۶۰۹ : مدائن کی گورنری میں حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ کتنی تنخواہ لیتے تھے؟

جواب۲۶۰۹ : کوئی تنخواہ نہ تھی صرف دو۲ وقت کا کھانا اور گدھے کیلئے چارہ۔



# حضرت سیّدنا عمّار بن یاسر رضی اللہ عنہما

سوال۲۶۱۰ : اسلام کی راہ میں ایک ہی گھر کے افراد مشرکوں کے ظلم وستم کا نشانہ بنے ان کے اسمائے گرامی بتایئے؟

جواب۲۶۱۰ : حضرت یاسر اور ان کی زوجہ سمیہ اور صاحب زادے عمار رضی اللہ عنہم۔

سوال۲۶۱۱ : حضرت عمار اور ان کے اہلِ خانہ کو کس نے تختۂ مشق بنایا؟ (رضی اللہ عنہم)

جواب۲۶۱۱ : ابوجہل نے۔

سوال۲۶۱۲ : حضرت سیّدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے اپنے دورِ خلافت میں کوفہ کا گورنر کس کو بنایا تھا؟

جواب۲۶۱۲ : حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہما کو۔

سوال۲۶۱۳ : کوفہ کی سرزمین کو اپنے دامن میں کس صحابی کو لینے کا پہلا موقع میسر آیا؟

جواب۲۶۱۳ : حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہما کو۔

سوال۲۶۱۴ : حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہما کی کنیت کیا تھی؟

جواب۲۶۱۴ : ابوالیقظان۔

سوال۲۶۱۵ : حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہما کی نمازِ جنازہ کس نے پڑھائی؟

جواب۲۶۱۵ : حضرت علی رضی اللہ عنہ نے۔

سوال۲۶۱۶ : سب سے پہلے مسجد کس نے بنائی؟

جواب۲۶۱۶ : حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہما نے۔

سوال۲۶۱۷ : حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہما جنگِ صفین میں کس کے ساتھ تھے؟

جواب۲۶۱۷ : حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے ساتھ۔ (نزہۃ القاری اوّل ص۲۸۶)

سوال۲۶۱۸ : حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہما کا وصال کب ہوا؟

جواب۲۶۱۸ : ۳۷ھ میں بعمر ۹۳ یا ۹۴ سال۔ (نزہۃ القاری اوّل ص۲۸۶)

# حضرت سیدنا ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ

سوال ۲۶۱۹ : حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کا اصل نام کیا تھا؟

جواب ۲۶۱۹ : عبداللہ بن قیس۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۲۵۴)

سوال ۲۶۲۰ : وہ کون صحابی ہیں جنہوں نے حضرت دانیال علیہ السلام کے جسدِ خاکی کی زیارت کی؟

جواب ۲۶۲۰ : حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۶۲۱ : حضرت دانیال علیہ السلام کے جسدِ خاکی کو کفنا کر خوشبو لگا کر جنازہ پڑھنے کے بعد کس نے دفن کیا؟

جواب ۲۶۲۱ : حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ نے۔

سوال ۲۶۲۲ : حضرت علی رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کے بارے میں کیا فرمایا تھا؟

جواب ۲۶۲۲ : ابوموسیٰ مجسم علم ہیں۔ (رضی اللہ عنہ)

سوال ۲۶۲۳ : وہ کون صحابی ہیں جن کو لحنِ داؤدی (علیہ السلام) کا حصہ ملا تھا؟

جواب ۲۶۲۳ : حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۶۲۴ : حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کا وصال کب ہوا؟

جواب ۲۶۲۴ : ۴۱، ۴۴، ۴۵ یا ۵۲ھ میں بعمر ۶۳ سال۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۲۵۴)

سوال ۲۶۲۵ : حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے کتنی حدیثیں مروی ہیں؟

جواب ۲۶۲۵ : ۳۰۰/احادیث۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۲۵۴)

# حضرت سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ

سوال ۲۶۲۶ : سب سے زیادہ احادیث کس صحابی سے مروی ہے؟



جواب ۲۶۲۶ : حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے۔

سوال ۲۶۲۷ : کس صحابی کے مکان میں خواب آلود رات میں بیداری کا چراغ ٹمٹمایا کرتا تھا؟

جواب ۲۶۲۷ : حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ۔ جن کے یہاں تہجد کا اہتمام ہوتا تھا۔

سوال ۲۶۲۸ : آقا صلی اللہ علیہ وسلم سے کس نے کون سا ایسا سوال کیا کہ ان سے پہلے کسی نے نہ کیا تھا؟

جواب ۲۶۲۸ : حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے۔ آپ کی شفاعت کا زیادہ حق دار کون ہوگا۔

سوال ۲۶۲۹ : حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا تعلق کس قبیلہ سے ہے؟

جواب ۲۶۲۹ : قبیلۂ دوس سے۔

سوال ۲۶۳۰ : حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا وصال کب ہوا؟

جواب ۲۶۳۰ : ۵۹ھ میں۔ آپ جنت البقیع میں مدفون ہوئے، عمر مبارک ۶۳ سال تھی۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۲۵۰)

سوال ۲۶۳۱ : حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے کتنی حدیثیں مروی ہیں؟

جواب ۲۶۳۱ : ۵۳۷۴ (پانچ ہزار تین سو چوہتر)۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۲۴۹)

سوال ۲۶۳۲ : حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا اصل نام بتاتے ہوئے والدین کا نام بتائیے؟

جواب ۲۶۳۲ : اصل نام بقول علامہ عینی عبداللہ یا عبدالرحمٰن ہے والدہ کا نام میمونہ یا امینا اور والد کا نام صخر تھا۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۲۴۹)

# حضرت سیدنا ابو سفیان بن حرب رضی اللہ عنہ

سوال ۲۶۳۳ : ایک صحابی تیل، اچار، چٹنی کا کاروبار کرتے تھے ان کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب ۲۶۳۳ : حضرت سفیان بن حرب رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۶۳۴ : حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کتنے سال تک مسلسل اسلام کے خلاف دشمن فوج

کی کمان کرتے رہے؟

جواب ۲۶۳۴ : سات سال تک۔

سوال ۲۶۳۵ : حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کی کنیت اور اصل نام بتایئے؟

جواب ۲۶۳۵ : کنیت ابوسفیان اور ابوحنظلہ۔ اصل نام صخر تھا۔

سوال ۲۶۳۶ : اسلام لانے سے قبل حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے مسلمانوں کے خلاف کن جنگوں کی قیادت کی؟

جواب ۲۶۳۶ : جنگِ خندق اور جنگِ اُحد کی۔

## حضرت سیدنا انس بن مالک رضی اللہ عنہ

سوال ۲۶۳۷ : وہ کون سے صحابی ہیں جو اپنا رومال آگ میں ڈال کر صاف کیا کرتے تھے؟

جواب ۲۶۳۷ : حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ۔ آپ کے رومال سے آقا صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا چہرہ صاف فرمایا تھا۔

سوال ۲۶۳۸ : حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کی والدہ کا اسمِ گرامی کیا تھا؟

جواب ۲۶۳۸ : حضرتِ امّ سلیم رضی اللہ عنہا جو مشہور صحابیہ تھیں۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۲۵۸)

سوال ۲۶۳۹ : حضرت انس بن مالک بخاری خزاعی رضی اللہ عنہ سے کتنی حدیثیں مروی ہیں؟

جواب ۲۶۳۹ : ۲۲۸۶ (دو ہزار دو سو چھیاسی)۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۲۵۸)

سوال ۲۶۴۰ : حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کا وصال کب ہوا؟

جواب ۲۶۴۰ : ۹۳ھ میں۔ (نزہۃ القاری اوّل ۲۵۹)

سوال ۲۶۴۱ : روزانہ کدّو بطور سنت کون صحابی استعمال کرتے تھے؟

جواب ۲۶۴۱ : حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ۔



## حضرت سیّدنا ابو طلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

سوال ۲۶۴۲ : غزوۂ حنین میں حضرت ابوطلحہ رضی اللہ عنہ نے کتنے رومیوں کو قتل کیا؟

جواب ۲۶۴۲ : بیس رومیوں کو۔

سوال ۲۶۴۳ : حضرت ابوطلحہ رضی اللہ عنہ کا وصال کب ہوا؟

جواب ۲۶۴۳ : ۳۲ھ میں (نزہۃ القاری اوّل ص ۵۱۹)

سوال ۲۶۴۴ : حضرت ابوطلحہ رضی اللہ عنہ کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟

جواب ۲۶۴۴ : حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے (نزہۃ القاری اوّل ص ۵۱۹)

سوال ۲۶۴۵ : دائیں بائیں آگے پیچھے سے غزوۂ احد میں جمالِ نبوت کے شیدائی خورشیدِ نبوت کا ہالہ بن کر حملہ روکنے والے صحابی کا نام بتایئے؟

جواب ۲۶۴۵ : حضرت ابوطلحہ رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۶۴۶ : حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کس صحابی کو صاحبِ اُحد کہتے تھے؟

جواب ۲۶۴۶ : حضرت ابوطلحہ رضی اللہ عنہ کو۔

سوال ۲۶۴۷ : حضرت ابوطلحہ رضی اللہ عنہ کون سا کاروبار کرتے تھے؟

جواب ۲۶۴۷ : کپڑے کی تجارت۔

سوال ۲۶۴۸ : وہ کون صحابی ہیں جن کی اولاد کے لئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے دعا فرمائی؟

جواب ۲۶۴۸ : حضرت ابوطلحہ رضی اللہ عنہ۔ ان کی اولاد کی تعداد سو سے زیادہ تھی۔

سوال ۲۶۴۹ : لن تنالو البر حتیٰ تنفقو مما تحبون ۔ جب تک اپنی محبوب ترین چیز اللہ کی راہ میں خرچ نہ کروگے، بھلائی کو نہیں پہنچ سکتے۔ اس آیت کریمہ کے نازل ہونے کے بعد ایک صحابی نے اپنا قیمتی باغ مسلمانوں کیلئے وقف کر دیا، کیا آپ باغ اور صحابی کا نام بتا سکتے ہیں؟

جواب ۲۶۴۹ : حضرت ابوطلحہ انصاری رضی اللہ عنہ اور باغ کا نام بیرحاء ہے۔

# حضرت سیدنا ابو قتادہ رضی اللہ عنہ

سوال۲۶۵۰ : حضرت ابوقتادہ ﷛ کا وصال کب ہوا؟

جواب۲۶۵۰ : بعمر ۷۰ یا ۷۲ سال۔ علی اختلاف اقوال ۵۴ھ یا ۳۸ھ میں (نزھۃ القاری اوّل ص ۴۷۹)

سوال۲۶۵۱ : حضرت ابوقتادہ ﷛ سے کتنی حدیثیں مروی ہیں؟

جواب۲۶۵۱ : ۱۷۰ احادیث۔ (نزھۃ القاری اوّل ص ۴۷۹)

سوال۲۶۵۲ : غزوۂ احد کے موقع پر آقا ﷺ نے ایک صحابی کی پھوٹی آنکھ کو اپنے لعابِ دہن سے درست فرمایا کیا آپ کو اُن کا اسم گرامی معلوم ہے؟

جواب۲۶۵۲ : حضرت ابوقتادہ رضی اللہ عنہ۔

# حضرت سید عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہ

سوال۲۶۵۳ : حضرت عبداللہ بن عمر ﷛ کا لقب کیا تھا؟

جواب۲۶۵۳ : فقیہہ الامت۔

سوال۲۶۵۴ : حضرت عبداللہ بن عمر ﷛ کس جنگ میں شہید ہوئے؟

جواب۲۶۵۴ : جنگِ اُحد میں۔

سوال۲۶۵۵ : وہ کون صحابی ہیں جو صرف سلام کرنے کی غرض سے بازار جایا کرتے تھے؟

جواب۲۶۵۵ : حضرت عبداللہ بن عمر ﷛۔

سوال۲۶۵۶ : آقا ﷺ نے رجل صالح کس صحابی کو فرمایا؟

جواب۲۶۵۶ : حضرت عبداللہ بن عمر ﷛ کو۔

سوال۲۶۵۷ : حضرت عبداللہ بن عمر ﷛ کے گھر کے کل اثاثہ کی قیمت کیا تھی؟



جواب۲۶۵۷ : سو (۱۰۰) درہم۔

سوال۲۶۵۸ : سب سے پہلے احادیث جمع کرنے والے صحابی کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۲۶۵۸ : حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۶۵۹ : حضرت عبداللہ بن عمر ﷛ کی تاریخ ولادت اور وصال بتایئے؟

جواب۲۶۵۹ : نزولِ وحی سے ایک سال قبل ولادت اور ۷۳ھ بعمر ۸۶ سال میں وصال فرمایا۔ (نزھۃ القاری اوّل ص ۱۴۵)

سوال۲۶۶۰ : حضرت عبداللہ بن عمر ﷛ سے کتنی احادیث مروی ہے؟

جواب۲۶۶۰ : ۲۶۳۲ (دو ہزار چھ سو بتیس) حدیثیں۔ (نزھۃ القاری اوّل ص ۱۴۵)

# حضرت سیدنا حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ

سوال۲۶۶۱ : اس شاعر کا اسم گرامی بتایئے جن کے لئے رسول اللہ ﷺ منبر بچھوایا کرتے تھے؟

جواب۲۶۶۱ : حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۶۶۲ : آقا ﷺ کا شاعرِ خاص کس صحابی کو کہا جاتا ہے؟

جواب۲۶۶۲ : حضرت حسان بن ثابت ﷛ کو۔

سوال۲۶۶۳ : ام المومنین حضرت ماریہ قبطیہ رضی اللہ عنہا کی سگی بہن کس صحابی کے نکاح میں داخل تھیں؟

جواب۲۶۶۳ : حضرت حسان بن ثابت ﷛ کے۔

سوال۲۶۶۴ : سب سے پہلے حضور ﷺ کی بارگاہ میں نعت کی لڑیاں کس نے پروئیں؟

جواب۲۶۶۴ : حضرت حسان بن ثابت ﷛ نے۔

سوال۲۶۶۵ : بوقتِ ولادتِ سرکار ﷺ حضرت حسان بن ثابت ﷛ کی عمر کیا تھی؟

جواب۲۶۶۵ : ۷ یا ۸ سال۔ (ضیاء النبی ج ۲ ص ۳۱)

سوال۲۶۶۶ : وہ کون سے صحابی ہیں جن کے لئے سرکار ﷺ نے یہ دعا فرمائی؟ (اللّٰھم ایدہٗ بروح القدوس)

جواب۲۶۶۶ : حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ۔

## حضرت سیدنا سلمہ بن اکوع رضی اللہ عنہ

سوال۲۶۶۷ : گھوڑے سے بھی زیادہ تیز رفتار دوڑنے والے صحابی کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۲۶۶۷ : حضرت سلمہ بن اکوع رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۶۶۸ : بہادر ماہر تیرانداز فاضل صحابی کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۲۶۶۸ : حضرت سلمہ بن اکوع رضی اللہ عنہ۔ (نزھۃ القاری اوّل ص ۳۹۹)

سوال۲۶۶۹ : حضرت سلمہ بن اکوع رضی اللہ عنہ سے کتنی حدیثیں مروی ہیں؟

جواب۲۶۶۹ : ۷۷/احادیث۔ (نزھۃ القاری اوّل ص ۳۹۸)

سوال۲۶۷۰ : حضرت سلمہ بن اکوع رضی اللہ عنہ کا وصال کب اور کہاں ہوا؟

جواب۲۶۷۰ : مدینہ منورہ میں ۷۴ھ میں بعمر ۸۰ سال۔ (نزھۃ القاری اوّل ص ۳۹۹)

سوال۲۶۷۱ : وہ کون سے صحابی ہیں جن سے بھیڑیئے نے کلام کیا؟

جواب۲۶۷۱ : حضرت سلمہ بن اکوع رضی اللہ عنہ۔ (نزھۃ القاری اوّل ص ۳۹۸)

## حضرت سیدنا مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ

سوال۲۶۷۲ : مشہور صحابی حضرت سیدنا مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ کی اہلیہ کا حضور ﷺ سے کیا رشتہ تھا؟

جواب۲۶۷۲ : آپ کی اہلیہ محترمہ حمنہ بنت جحش رضی اللہ عنہا آقا ﷺ کی پھوپھی زاد بہن تھیں۔



سوال۲۶۷۳ : وہ کون سے صحابی ہیں جنہیں ان کے والد قبولِ اسلام سے قبل دو دو سو درہم کا جوڑا خرید کر پہناتے تھے؟

جواب۲۶۷۳ : حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۶۷۴ : وہ کون سے صحابی ہیں جو بحیثیت داعی یثرب (مدینہ) سب سے پہلے تشریف لے گئے۔

جواب۲۶۷۴ : حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۶۷۵ : کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ (پہلے داعیٔ اسلام) کے مدینہ منورہ میں فریضۂ تبلیغ کے دوران کون میزبان تھے؟

جواب۲۶۷۵ : حضرت اسعد بن زرارہ رضی اللہ عنہ۔

## حضرت سیدنا مثنّٰی بن حارثہ رضی اللہ عنہ

سوال۲۶۷۶ : جنگ جسر کے اس نامور مجاہد کا اسم گرامی بتایئے جنھوں نے ٹوٹے ہوئے پل کو دوبارہ تیار ہونے تک ایرانیوں کی زبردست فوج کو اپنے مختصر ساتھیوں کے ساتھ روک رکھا تھا؟

جواب۲۶۷۶ : حضرت مثنّٰی بن حارثہ رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۶۷۷ : حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے اپنے آخری لمحات میں اپنے جانشین حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو کون سی خصوصی وصیت کی تھی؟

جواب۲۶۷۷ : بنی شیبان کے سردار حضرت مثنّٰی بن حارثہ رضی اللہ عنہ کی مدد کیلئے فوج روانہ کریں تاکہ وہ ایرانیوں کا مقابلہ کرسکیں (حضرت مثنّٰی بن حارثہ رضی اللہ عنہ وہاں موجود تھے)۔

# متفرق صحابۂ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین اور ان کے تعلق سے

سوال۲۶۷۸ : صحابی کسے کہتے ہیں؟

جواب۲۶۷۸ : حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت میں ایمان کی حالت میں رہ کر خاتمہ بالخیر ہونے والے کو صحابی کہتے ہیں۔

سوال۲۶۷۹ : تابعی کسے کہتے ہیں؟

جواب۲۶۷۹ : جو ایک عرصہ تک کسی صحابی کی صحبت میں رہے ہوں۔

سوال۲۶۸۰ : صحابۂ کرام سے بغض وحسد رکھنے والا کیسا ہے؟

جواب۲۶۸۰ : فاسق، گمراہ اور بددین۔

سوال۲۶۸۱ : دامادِ رسول ﷺ کے اسمائے گرامی بتائیے؟

جواب۲۶۸۱ : حضرت ابوالعاص، سیدنا عثمان غنی وسیدنا علی رضی اللہ عنہم۔

سوال۲۶۸۲ : اسلام کے نامور جرنیل کون صحابہ گذرے ہیں؟

جواب۲۶۸۲ : حضرت ابوعبیدہ بن جراح، حضرت عمرو بن عاص، حضرت یزید بن سفیان، حضرت مثنّٰی بن حارثہ، حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہم۔

سوال۲۶۸۳ : صحابہ میں شیخین سے مراد کون کون حضرات ہیں؟

جواب۲۶۸۳ : حضرت سیدنا ابوبکر وعمر رضی اللہ عنہما۔

سوال۲۶۸۴ : خلفائے راشدین کے اسمائے گرامی بتائیے؟

جواب۲۶۸۴ : حضرت ابوبکر صدیق، حضرت عمر فاروق اعظم، حضرت عثمان غنی، حضرت علی، حضرت امام حسن مجتبٰے اور حضرت عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ عنہم۔

سوال۲۶۸۵ : ان صحابۂ کرام کے اسمائے گرامی بتائیے جنہیں غیب داں رسول ﷺ نے دنیا ہی میں جنت کی بشارت دی ہے؟



جواب۲۶۸۵ : حضرت ابوبکر صدیق، حضرت عمر فاروق، حضرت عثمان غنی، حضرت علی، حضرت طلحہ، حضرت عبدالرحمٰن بن عوف، حضرت زبیر بن العوام، حضرت سعد بن ابی وقاص، حضرت سعید، حضرت ابوعبیدہ بن الجراح رضی اللہ تعالیٰ عنہم۔

وہ دسوں جن کو جنت کا مژدہ ملا ☆ اس مبارک جماعت پہ لاکھوں سلام

سوال۲۶۸۶ : امیرین سے مراد کون صحابی ہیں؟

جواب۲۶۸۶ : حضرت علی وحضرت معاویہ رضی اللہ عنہما۔

سوال۲۶۸۷ : اس پہلے شاعر کا اسم گرامی بتائیے جو مکہ میں آقا ﷺ کی زبان مبارک سے چند آیتیں سن کر مسلمان ہو گئے؟

جواب۲۶۸۷ : حضرت طفیل بن عمرو دوسی رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۶۸۸ : ذوالنور کس صحابی کا لقب تھا؟

جواب۲۶۸۸ : حضرت طفیل بن عمرو دوسی رضی اللہ عنہ کا۔

سوال۲۶۸۹ : حضرت معاذ بن جبل انصاری خزرجی رضی اللہ عنہ کی کنیت کیا تھی؟

جواب۲۶۸۹ : ابوعبداللہ۔ آپ نے ۱۸؍سال کی عمر میں اسلام قبول کیا۔ ۱۷ھ یا ۱۸ھ میں بعمر ۳۴ سال وصال فرمایا۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۲۴۳)

سوال۲۶۹۰ : ناجیہ کا لقب کس صحابی کو کب عطا ہوا؟

جواب۲۶۹۰ : حضرت ذکوان رضی اللہ عنہ کو۔ قریش سے جب آپ کو نجات ملی تو آقا ﷺ نے یہ لقب عطا فرمایا۔ (مشکوٰۃ صفحہ ۶۲۰)

سوال۲۶۹۱ : آقا ﷺ نے امین الامت کا خطاب کس کو عطا فرمایا؟

جواب۲۶۹۱ : حضرت ابوعبیدہ بن الجراح رضی اللہ عنہ کو۔ (مشکوٰۃ صفحہ ۶۰۸)

سوال۲۶۹۲ : حضرت جابر رضی اللہ عنہ نے رحمتِ عالم ﷺ کی ضیافت مع صحابۂ کرام کس موقع پر کی تھی؟

جواب۲۶۹۲ : غزوۂ خندق کے موقع پر۔

سوال۲۶۹۳ : حضرت جابر ﷛ نے غزوۂ خندق کے موقع پر آقا ﷺ کی ضیافت میں کیا اہتمام فرمایا؟

جواب۲۶۹۳ : ایک صاع جَو کا آٹا اور ایک بکری کے بچے کا گوشت۔

سوال۲۶۹۴ : حضرت جابر ﷛ نے جس کھانے سے اہلِ خندق کی ضیافت کی اس میں کیسے برکت پیدا ہوئی؟

جواب۲۶۹۴ : حضور اکرم ﷺ کے لعاب دہن ڈالنے کی وجہ سے۔

سوال۲۶۹۵ : وہ کون صحابی ہیں جن کی شکل میں حضرت جبرئیل علیہ السلام کبھی کبھی تشریف لاتے تھے؟

جواب۲۶۹۵ : حضرت دحیہ کلبی ﷛۔ (مدارج النبوۃ ج۲ ص۴۴)

سوال۲۶۹۶ : جنگل کا راستہ شیر کی نگرانی میں طے کرنے والے صحابی کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۲۶۹۶ : حضرت سفینہ ﷛۔

سوال۲۶۹۷ : حضرت سفینہ ﷛ نے شیر کو کس طرح مخاطب فرمایا؟

جواب۲۶۹۷ : اے ابوالحارث (شیر کی کنیت) میں رسول اللہ ﷺ کا غلام ہوں۔

سوال۲۶۹۸ : حضرت سفینہ کا اصل نام کیا تھا؟

جواب۲۶۹۸ : مہران۔ (کنز العمال ج۱۱ صفحہ۶۹۲) اور حیٰوۃ الحیوان ج۱ صفحہ۵ پر رومان ملہان، مہران، عمیر لکھا ہے۔

سوال۲۶۹۹ : وہ کون صحابی ہیں جن کی قبر سے صحابۂ کرام نے خوشبو نکلتے محسوس کی؟

جواب۲۶۹۹ : حضرت عبیدہ بن حارث مطلبی رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۷۰۰ : وہ کون صحابی ہیں جنہیں ثقلِ سماعت تھا (یعنی اونچا سنتے تھے)؟

جواب۲۷۰۰ : حضرت ثابت بن قیس رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۷۰۱ : حضرت طلحہ و زبیر رضی اللہ عنہما کے مزارات کہاں واقع ہیں؟

جواب۲۷۰۱ : بصرہ کے نخلستان میں۔



سوال۲۷۰۲ : حضرت طلحہ و زبیر رضی اللہ عنہما کی شہادت کس جنگ میں ہوئی؟

جواب۲۷۰۲ : حضرت طلحہ جنگِ جمل میں شہید ہوئے اور حضرت زبیر واپس ہو رہے تھے تو راستے میں ابنِ جرموز نے شہید کر دیا۔ (رضی اللہ عنہما)

سوال۲۷۰۳ : مسجدِ نبوی میں سب سے پہلے قندیلوں کے ذریعے روشنی کا انتظام کس صحابی نے کیا؟

جواب۲۷۰۳ : حضرت تمیم ابن اوس داری ﷛ نے۔ (ابن ماجہ صفحہ۵۶)

سوال۲۷۰۴ : مالِ غنیمت کا پانچواں حصہ (خمس) سب سے پہلے کس کو ملا؟

جواب۲۷۰۴ : حضرت عبداللہ بن جحش ﷛ کو۔

سوال۲۷۰۵ : رحمتِ عالم ﷺ نے اپنی چادر مبارکہ کس صحابی کو عطا فرمائی جو شاعر بھی تھے؟

جواب۲۷۰۵ : حضرت کعب ﷛ کو۔

سوال۲۷۰۶ : حضرت کعب ﷛ کے وصال کے بعد آقا ﷺ کی عطا کردہ چادر مبارکہ کس نے کتنے میں خریدی؟

جواب۲۷۰۶ : حضرت امیر معاویہ ﷛ نے ۲۰ ہزار (۲۰،۰۰۰) درہم میں۔

نوٹ : یہ چادر سلاطینِ روم میں اب بھی موجود ہے۔

سوال۲۷۰۷ : الفاظِ اذان خواب میں سننے والے کتنے صحابۂ کرام تھے؟

جواب۲۷۰۷ : سات، مگر سب سے پہلے آقا ﷺ کی بارگاہ میں حضرت عبداللہ بن زید انصاری ﷛ نے خواب بیان فرمایا۔

سوال۲۷۰۸ : الفاظِ اذان خواب میں کس نے سنائے؟

جواب۲۷۰۸ : حضرت جبرئیل علیہ السلام نے۔

سوال۲۷۰۹ : خطیب رسول ﷺ کا خطاب کس کو حاصل ہے؟

جواب۲۷۰۹ : حضرت ثابت بن قیس ﷛ کو۔

سوال۲۷۱۰ : حضرت ضحاک ابن سفیان ﷛ کا لقب بتایئے؟

جواب۲۷۱۰ : سیافِ رسول ﷺ۔

سوال۲۷۱۱ : وہ کون صحابی ہیں جنھوں نے ایک وقت کی بھی نماز نہ پڑھی اور شہید ہو کر جنتی ہو گئے؟

جواب۲۷۱۱ : حضرت اُصیرم بن ثابت بن وقش رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۷۱۲ : کس صحابی کی مہمان نوازی اللہ تعالیٰ نے پسند فرمائی؟

جواب۲۷۱۲ : حضرت ابوطلحہ زید بن سہیل بن الاسد رضی اللہ عنہ کی۔

سوال۲۷۱۳ : رسولِ اکرم ﷺ کے دستِ مبارک سے دفن ہونے والے صحابی کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۲۷۱۳ : حضرت عبداللہ ذوالبجارتین رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۷۱۴ : صحابۂ کرام میں سب سے آخر میں کس کا وصال ہوا؟

جواب۲۷۱۴ : حضرت ابوالطفیل عامر بن واثلہ اللیثی رضی اللہ عنہ کا ۱۰۰ھ میں۔

سوال۲۷۱۵ : خلیفۂ برحق ہونے والے حضرات کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۲۷۱۵ : خلفائے راشدین۔

سوال۲۷۱۶ : خلفائے راشدین کی خلافت کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۲۷۱۶ : خلافتِ راشدہ۔

سوال۲۷۱۷ : یہودیوں کے سب سے بڑے عالم کا اسم گرامی بتایئے جنھوں نے اسلام قبول کیا؟

جواب۲۷۱۷ : حضرت عبداللہ بن سلام رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۷۱۸ : قبیلہ بنی تمیم کے لوگ کن صحابۂ کرام کا تمسخر ان کی غربت کی وجہ سے اُڑاتے تھے؟

جواب۲۷۱۸ : حضرت عمار، حضرت بلال، صہیب رومی، سلمان فارسی رضی اللہ عنہم کا۔

سوال۲۷۱۹ : حضرت سفیان ثوری رضی اللہ عنہ کا پیشہ کیا تھا؟

جواب۲۷۱۹ : آپ مالی کا کام کرتے تھے۔



سوال۲۷۲۰ : وہ کون صحابی ہیں جنھوں نے فتح مکہ کی تیاری کی اطلاع بذریعہ خط مکہ روانہ کی تھی؟

جواب۲۷۲۰ : حضرت حاطب بن بلتعہ رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۷۲۱ : حضرت حاطب بن بلتعہ رضی اللہ عنہ کا خط مکہ لیجانے والی عورت کا نام بتایئے؟

جواب۲۷۲۱ : خاندان بنی ہاشم کی باندی سارہ جسے راستے ہی میں روضۂ خاخ کے مقام پر گرفتار کرلیا گیا۔ (ضیاء النبی ج۴ ص۴۶۲)

سوال۲۷۲۲ : حضرت ارقم رضی اللہ عنہ کی نمازِ جنازہ کس نے پڑھائی؟

جواب۲۷۲۲ : حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ نے۔

سوال۲۷۲۳ : کس صحابی کی نمازِ جنازہ حضور ﷺ نے مسجد نبوی میں پڑھائی؟

جواب۲۷۲۳ : حضرت سہل بن بیضا رضی اللہ عنہ کی۔

سوال۲۷۲۴ : اسلام کی راہ میں سب سے پہلے شہید ہونے والے صحابی کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۲۷۲۴ : حضرت حارث بن ابی ہالہ رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۷۲۵ : رحمتِ عالم ﷺ کے وصال کے بعد آپ کے صدمے سے کس صحابی کا انتقال ہوا؟

جواب۲۷۲۵ : حضرت عبداللہ بن انیس رضی اللہ عنہ کا۔

سوال۲۷۲۶ : حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ نے کب وصال فرمایا؟

جواب۲۷۲۶ : ۳۱ھ بعمر ۷۵ سال۔ (ضیاء النبی ج۴ ص۵۹۴)

سوال۲۷۲۷ : حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ کی والدہ کا نام بتایئے؟

جواب۲۷۲۷ : الشفاء رضی اللہ عنہا۔ جن کی قسمت میں حضور ﷺ کی دایہ بننے کی سعادت لکھی تھی۔ (ضیاء النبی ج۲ ص۲۹)

سوال۲۷۲۸ : آقا ﷺ کے اونٹوں کے چَرانے کی خدمت کس صحابی کے سپرد تھی؟

جواب۲۷۲۸ : حضرت یسار رضی اللہ عنہ کے۔

سوال۲۷۲۹ : ازواجِ مطہرات کے نگراں صحابی کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۲۷۲۹ : حضرت اسد بن اسید ساعدی رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۷۳۰ : ازواجِ مطہرات کی حفاظت پر کون صحابی معمور رہا کرتے تھے؟

جواب۲۷۳۰ : حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۷۳۱ : حضرت ولید بن مغیرہ رضی اللہ عنہ کا پیشہ کیا تھا؟

جواب۲۷۳۱ : لوہاری۔

سوال۲۷۳۲ : حضرت سفیان ثوری رضی اللہ عنہ کا پیشہ کیا تھا؟

جواب۲۷۳۲ : آپ مالی کا کام کرتے تھے۔

سوال۲۷۳۳ : دوسی قبیلے کے لوگوں نے کس صحابی کے اشعار سے متاثر ہوکر اسلام قبول کیا؟

جواب۲۷۳۳ : حضرت کعب بن مالک رضی اللہ عنہ کے۔

سوال۲۷۳۴ : شاتمِ رسول (گالی دینے والی) اسماء بنت مردان بن امیہ بن زید کو کس نابینہ صحابی نے قتل کیا؟

جواب۲۷۳۴ : حضرت امیر بن عدالخطمی رضی اللہ عنہ نے۔

سوال۲۷۳۵ : سواع نامی بت توڑنے کا حکم بارگاہِ رسول ﷺ سے کس کو ہوا؟

جواب۲۷۳۵ : حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کو۔

سوال۲۷۳۶ : منات کے توڑنے پر کون معمور کیے گئے تھے؟

جواب۲۷۳۶ : حضرت اسعد بن فیروز رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۷۳۷ : وہ کون سے صحابی ہیں جنہوں نے آقا ﷺ کی شان میں چند شعر کہے جن کی برکت سے اُن کے ایک دانت بھی نہ گرے؟

جواب۲۷۳۷ : حضرت نابغہ رضی اللہ عنہ۔ آپ کی عمر ایک سو بیس ۱۲۰ سال کی ہوئی۔

سوال۲۷۳۸ : ضیغمِ اسلام کس صحابی کا لقب تھا؟

جواب۲۷۳۸ : حضرت ضرار سعدی رضی اللہ عنہ کا۔



سوال۲۷۳۹ : جنت البقیع میں سب سے پہلے کس صحابی کی تدفین عمل میں آئی؟

جواب۲۷۳۹ : حضرت عثمان بن مظعون رضی اللہ عنہ کی۔

سوال۲۷۴۰ : وہ کون سے صحابی ہیں جو قرآن مجید کے آخری وحی کے کاتب ہوئے؟

جواب۲۷۴۰ : حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۷۴۱ : حضرت عثمان بن مظعون رضی اللہ عنہ کی زوجۂ محترمہ کا نام بتایئے؟

جواب۲۷۴۱ : حضرت خولہ بنت حکیم۔

سوال۲۷۴۲ : شگفتہ مزاج (ہنسی مذاق کرنے والے) صحابی کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۲۷۴۲ : حضرت اسید بن حُضیر رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۷۴۳ : رحمتِ عالم ﷺ کے شادی فرمانے کے بعد دعوتِ ولیمہ کا اہتمام کون صحابی کیا کرتے تھے؟

جواب۲۷۴۳ : حضرت عمرو بن الجموع رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۷۴۴ : وہ کون صحابی ہیں جن کے لیے فتح مکہ کے بعد بارگاہِ رسول علیہ السلام سے قتل کا حکم جاری ہوگیا تھا؟

جواب۲۷۴۴ : حضرت عکرمہ بن ابوجہل رضی اللہ عنہ۔ آپ کی زوجہ حکیمہ بنت حارث نے امن طلب کرلیا بعدہٗ اسلام کی لازوال دولت سے مشرف ہوگئے۔

سوال۲۷۴۵ : وہ کون صحابی ہیں جو مصر کا گورنر ہونے کے باوجود پریشان منہ اور پابرہنہ ہوتے تھے؟

جواب۲۷۴۵ : حضرت فضالہ رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۷۴۶ : حمص کے گورنر کون صحابی تھے جو اپنا وظیفہ راہِ خدا میں صرف کرکے فقیرانہ زندگی گذارتے تھے؟

جواب۲۷۴۶ : حضرت سعید بن عامر رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۷۴۷ : وہ کون صحابی ہیں جو فاتح سجستان ہونے کے باوجود بارش میں جھاڑو سے گلیاں صاف کیا کرتے تھے؟

جواب۲۷۴۷ : حضرت عبدالرحمٰن بن سمرہ رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۷۴۸ : اسلام کے بہت بڑے دشمن کے بیٹے جو صحابی تھے ان کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۲۷۴۸ : حضرت عکرمہ بن ابوجہل رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۷۴۹ : ہجومِ عاشقاں میں سے وہ کون صحابی ہیں جو مسواک قلم کی طرح کانوں میں لگائے رہتے تھے؟

جواب۲۷۴۹ : حضرت ارقم رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۷۵۰ : مسجدوں سے دور صحرا اور ریگستانوں میں چلتی پھرتی مسجد بنا کر نماز کے ذریعہ شوقِ عبودیت پوری کرنے والے صحابی کے اسمائے گرامی بتائیے؟

جواب۲۷۵۰ : حضرت عبداللہ بن عمر اور انس بن مالک رضی اللہ عنہما۔

سوال۲۷۵۱ : وہ کون صحابی ہیں جو لنگڑے ہونے کے باوجود غزوۂ احد میں شریک ہو کر شہید ہوئے؟

جواب۲۷۵۱ : حضرت عمرو بن جموح رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۷۵۲ : معرکۂ بدر الکبریٰ کے فتح کی خوشخبری مدینہ پہونچانے کے لیے رحمتِ عالم ﷺ نے کن صحابۂ کرام کو روانہ فرمایا تھا؟

جواب۲۷۵۲ : حضرت عبداللہ بن رواحہ اور حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہما کو۔

سوال۲۷۵۳ : ذوالقعدہ ۲ھ میں آقا ﷺ نے غزوۂ بدر ثانیہ کے لیے تشریف لیجاتے وقت مدینہ میں اپنا نائب کس کو بنایا تھا؟

جواب۲۷۵۳ : حضرت عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ کو۔

سوال۲۷۵۴ : سریۂ رجیع میں کفار نے دھوکہ دے کر کن دو صحابہ کو گرفتار کر لیا تھا؟

جواب۲۷۵۴ : حضرت خبیب بن عدی و حضرت زید بن دشنہ رضی اللہ عنہما کو۔

سوال۲۷۵۵ : حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے بیس رکعت نماز تراویح کی جماعت قائم فرما کر کس کو امام بنایا تھا؟

جواب۲۷۵۵ : حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کو۔

سوال۲۷۵۶ : آقا ﷺ نے قمیص عاریتاً کس صحابی سے لی تھی؟

جواب۲۷۵۶ : حضرت شرحبیل بن حسنہ رضی اللہ عنہ سے۔



سوال۲۷۵۷ : حضرت عاصم بن ثابت رضی اللہ عنہ کا سر قلم کرنے والے کو سو اونٹ دینے کا اعلان کس نے کیا تھا؟

جواب۲۷۵۷ : سلافہ بنت سعد نے۔ آپ کے سر کا پیالہ بنا کر اس میں شراب پینے کا عہد کیا تھا لیکن اس کا یہ عہد پورا نہ ہو سکا۔

سوال۲۷۵۸ : اللہ تعالیٰ نے حضرت عاصم بن ثابت رضی اللہ عنہ کی لاش کی حفاظت کس طرح فرمائی؟

جواب۲۷۵۸ : بِروں کو مقرر فرمایا جس نے احاطہ کر رکھا اور رات میں پانی کا سیلاب آیا لاش کو بہا لے گیا۔

سوال۲۷۵۹ : امیر المومنین حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے عراق کی زمینوں کی پیائش کا کام کس کے سپرد فرمایا تھا؟

جواب۲۷۵۹ : حضرت عثمان بن حنیف و حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہما کے۔

سوال۲۷۶۰ : قبولِ اسلام سے قبل ایک صحابی کا نام ڈاکہ زنی، غارتگری کی وجہ سے دہشت پڑ گیا تھا ان کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۲۷۶۰ : حضرت عمرو بن معدی کرب رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۷۶۱ : ۲۳ھ میں علاقہ قفص بلوچستان کس صحابی نے فتح کیا؟

جواب۲۷۶۱ : حضرت سہل بن عدی خزرجی انصاری رضی اللہ عنہ نے۔

سوال۲۷۶۲ : خلیفۂ ثانی حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے عہدِ خلافت میں کتنے صحابۂ کرام واردِ برصغیر ہوئے اور ارضِ ہند کے بعض علاقوں میں تبلیغ دین کا فریضہ انجام دیا؟

جواب۲۷۶۲ : ۱۲ صحابۂ کرام۔

سوال۲۷۶۳ : شہد کی مکھی خدائی فوج کا ایک جز ہے، یہ مثل کب مشہور ہوئی؟

جواب۲۷۶۳ : حضرت قعقاع رضی اللہ عنہ نے جب شہد لاتے ہوئے گدھوں اور خچروں پر تلوار سے حملہ کیا۔

سوال۲۷۶۴ : ماوراء النہر میں سب سے پہلے نماز ادا کرنے والے صحابی کا اسم گرامی بتایئے؟
جواب۲۷۶۴ : حضرت حکم بن عمرو غِفاری رضی اللہ عنہ۔
سوال۲۷۶۵ : وہ کون صحابی ہیں جن کی اولاد کو سب سے پہلے ترکۂ عصبیہ شرعی ملا؟
جواب۲۷۶۵ : حضرت سعد بن ربیع رضی اللہ عنہ۔
سوال۲۷۶۶ : بتایئے سب سے پہلے مہاجرین کے مکان کے لیے زمین کس نے دی؟
جواب۲۷۶۶ : حضرت حارثہ بن نعمان ﷛ نے۔ (سیرۃ النبی اوّل صفحہ ۲۸۸)
سوال۲۷۶۷ : جنت کی لالچ میں حضرت خبیب ﷛ کی لاش تختۂ دار سے اتارنے والے صحابۂ کرام کے اسمائے گرامی بتایئے؟
جواب۲۷۶۷ : حضرت زبیر بن العوام اور مقداد بن الاسود رضی اللہ عنہما اور بعض نے عمرو بن امیہ ﷛ کو بتایا ہے؟
سوال۲۷۶۸ : حضرت خبیب ﷛ کو جہاں دار پر چڑھایا گیا وہ جگہ کہاں واقع ہے؟
جواب۲۷۶۸ : مکہ معظمہ کے قریب موضع تنعیم میں۔ (مدارج النبوۃ ج ۲ ص ۲۴۶)
سوال۲۷۶۹ : سب سے پہلے جمعہ کے دن لوگوں کو جمع کر کے پند و نصائح کس صحابی نے کیا؟
جواب۲۷۶۹ : حضرت کعب بن لوئی ﷛ نے۔
سوال۲۷۷۰ : آقا ﷺ نے کن چار شخصیتوں کے بارے میں فرمایا کہ قرآن ان سے سیکھو؟
جواب۲۷۷۰ : حضرت عبداللہ بن مسعود، سالم مولیٰ ابی حذیفہ، ابی بن کعب، معاذ بن جبل رضی اللہ عنہم۔
سوال۲۷۷۱ : ذوالشہادتین کا لقب کس صحابی کو حاصل تھا؟
جواب۲۷۷۱ : حضرت خذیمہ ﷛ کو۔
سوال۲۷۷۲ : ذوالجناحین کا لقب کس صحابی کو عطا ہوا؟
جواب۲۷۷۲ : حضرت جعفر طیار ﷛ کو۔
سوال۲۷۷۳ : آقا ﷺ کے عہد مبارکہ میں فتویٰ دینے والے صحابۂ کرام کے اسمائے



گرامی بتایئے؟
جواب۲۷۷۳ : حضرت ابوبکر صدیق، عمر فاروق، عثمان غنی، مولیٰ علی، عبدالرحمٰن بن عوف، ابی بن کعب، عبداللہ بن مسعود، معاذ بن جبل، عمار بن یاسر، حذیفہ بن الیمان، زید بن ثابت، سلمان فارسی، ابوالدرداء، ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہم۔
سوال۲۷۷۴ : رحمتِ عالم ﷺ کی مجلس میں کس صحابی کو آگے بیٹھنے کی جگہ ملتی تھی؟
جواب۲۷۷۴ : حضرت ثابت بن قیس ﷛ کو (اونچا سننے کی وجہ سے)۔
سوال۲۷۷۵ : وہ کون صحابی ہیں جو جنت کا پھل سب سے پہلے کھائیں گے؟
جواب۲۷۷۵ : حضرت ابوالدحداح ﷛۔ (کنز العمال ج ۱۱ صفحہ ۷۵۶)
سوال۲۷۷۶ : قیامت کے دن سب سے پہلے فرشتے کس صحابی سے مصافحہ کریں گے؟
جواب۲۷۷۶ : حضرت ابوالدرداء ﷛ سے۔
سوال۲۷۷۷ : حضور ﷺ نے کن صحابۂ کرام کے بارے میں فرمایا "فداک امی و ابی"؟
جواب۲۷۷۷ : حضرت زبیر و حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہما کے بارے میں۔
سوال۲۷۷۸ : بعدِ ہجرتین انصار میں کن کی ولادت ہوئی؟
جواب۲۷۷۸ : حضرت نعمان بن بشیر ﷛ کی۔
سوال۲۷۷۹ : عہدِ نبوی ﷺ میں واجب القتل مجرموں کے سر کون سے صحابۂ کرام قلم کیا کرتے تھے؟
جواب۲۷۷۹ : حضرت علی، حضرت زبیر بن العوام، حضرت مقداد بن عمرو، حضرت محمد بن مسلمہ، حضرت عاصم، حضرت ضحاک بن سفیان رضی اللہ عنہم۔
سوال۲۷۸۰ : حضرت زید بن ثابت ﷛ نے کتنے دنوں میں یہودیوں کی کتاب پڑھ لی تھی؟
جواب۲۷۸۰ : ۱۵ دن میں۔
سوال۲۷۸۱ : حضرت عامر بن فہیرہ ﷛ جو غارِ ثور میں ہجرت کے موقعہ پر دودھ

پہنچاتے تھے کس غزوہ میں شہید ہوئے؟

جواب۲۷۸۱ : غزوۂ بدر، احد، میں شریک ہوئے اور غزوۂ بیر معونہ میں عامر بن الطفیل نے شہید کیا اور فرشتوں نے آپ کو دفن کیا۔

سوال۲۷۸۲ : بروز قیامت علمائے کرام کا امام کس صحابی کو بنایا جائے گا؟

جواب۲۷۸۲ : حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ کو۔ (کنز العمال ج ہفتم ص ۸۷)

سوال۲۷۸۳ : آقا علیہ السلام کے وصال کے وقت صحابۂ کرام کی تعداد کیا تھی؟

جواب۲۷۸۳ : تقریباً ایک لاکھ ۲۴ ہزار۔

سوال۲۷۸۴ : اصحاب الہجرتین کن لوگوں کو کہا جاتا ہے؟

جواب۲۷۸۴ : جن لوگوں نے پہلے حبشہ کی طرف بعدہٗ مدینہ کی طرف ہجرت کی۔

سوال۲۷۸۵ : حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مدینہ آنے والوں میں سے پہلے کس کا وصال ہوا؟

جواب۲۷۸۵ : حضرت عثمان بن مظعون رضی اللہ عنہ کا۔

سوال۲۷۸۶ : سید الشہداء کون لوگ ہیں؟

جواب۲۷۸۶ : خلفائے راشدین، سیدنا امام حسین، امیر حمزہ، مختلف معانی سے۔ (رضی اللہ عنہم)

سوال۲۷۸۷ : قیامت کے دن مختلف جھنڈے کن لوگوں کے ہاتھ میں ہوں گے؟

جواب۲۷۸۷ : صبر کا جھنڈا امام حسین، سخاوت کا عثمان غنی، شجاعت کا علی، رضوان اللہ عنہم کے ہاتھوں میں ہوں گے۔

سوال۲۷۸۸ : شبینہ ایک رکعت میں قرآن ختم کرنے والے حضرات کے اسمائے گرامی بتایئے؟

جواب۲۷۸۸ : حضرت عثمان غنی، سعید بن جبیر اور امام اعظم ابو حنیفہ رضی اللہ عنہم۔

سوال۲۷۸۹ : ایک مرتبہ حضور علیہ السلام نے کوہِ اُحد پر پاؤں مارتے ہوئے فرمایا اُحد ٹھہر جا، تجھ پر ایک نبی ایک صدیق دو شہید ہیں، یہ دونوں شہید کون تھے؟

جواب۲۷۸۹ : حضرت عمر فاروق، حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہما۔

ایک ٹھوکر میں اُحد کا زلزلہ جاتا رہا!
رکھتی ہیں کتنا وقار اللہ اکبر ایڑیاں



سوال۲۷۹۰ : ان صحابی کا اسم گرامی بتایئے جو ایک ہی رات میں قرآن مجید ختم فرمائے رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں سات روز میں ختم کرنے کا حکم دیا؟

جواب۲۷۹۰ : حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۷۹۱ : فتح مکہ کے بعد اہلِ مکہ کو قرآن کی تعلیم دینے کے لیے کن صحابہ کا تقرر فرمایا گیا؟

جواب۲۷۹۱ : حضرت عبداللہ بن عمر، حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہما کا۔

سوال۲۷۹۲ : حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے بعد عرب کے سب سے زیادہ دولت مند شخص کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۲۷۹۲ : حضرت عبداللہ بن عوف رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۷۹۳ : حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے کس صحابی کی رائے سے سنہ ہجری کا آغاز کیا؟

جواب۲۷۹۳ : حضرت علی رضی اللہ عنہ کی رائے سے۔

سوال۲۷۹۴ : دنیا کا سب سے پہلا امان نامہ کس کو ملا؟

جواب۲۷۹۴ : حضرت سراقہ رضی اللہ عنہ کو۔

سوال۲۷۹۵ : عہدِ رسالت میں قرآن حکیم حفظ کرنے والے پانچوں صحابۂ کرام کے اسمائے گرامی بتایئے؟

جواب۲۷۹۵ : عبداللہ بن مسعود، معاذ بن جبل، ابی بن کعب، سالم، زید بن ثابت، رضی اللہ عنہم۔

سوال۲۷۹۶ : رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد سب سے پہلے اسلام ظاہر کرنے والے صحابی کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۲۷۹۶ : حضرت خباب بن العرص تمیمی رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۷۹۷ : حضرت عثمان بن مظعون رضی اللہ عنہ کی قبر پر نشانی کے لیے پتھر اُٹھا کر کس نے قبر پر رکھے؟

جواب۲۷۹۷ : حضور علیہ السلام نے۔

سوال۲۷۹۸ : مدینہ میں سب سے پہلے کس کے قتل کے جرم میں ایک غلام اور ایک لونڈی کو پھانسی دی گئی؟

جواب۲۷۹۸ : حضرت ام ورقہ بنت عبداللہ رضی اللہ عنہا کے قتل کی سزا میں۔
(الاستعاب ج۴ ص۱۹۶۵)

سوال۲۷۹۹ : حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ کون سا کاروبار کرتے تھے؟

جواب۲۷۹۹ : تجارت، کپڑے کی۔

سوال۲۸۰۰ : حضور علیہ السلام کے کاتبین کی تعداد بتایئے؟

جواب۲۸۰۰ : تیرہ ۱۳۔ خلفائے اربعہ (۵) عامر بن فہیرہ (۶) عبداللہ بن ارقم (۷) ابی بن کعب (۸) ثابت بن قیس (۹) خالد بن سعید (۱۰) حنظلہ بن ربیع (۱۱) زید بن ثابت (۱۲) معاویہ بن سفیان (۱۳) شرحبیل بن حسنہ۔ (الناہیہ ص۵)

سوال۲۸۰۱ : وہ کون سے صحابی ہیں جن کے جنازہ میں فرشتوں کا اژدہام دیکھ کر ایک یہودی مسلمان ہوگیا، جس کی عمر ستر سال کی تھی؟

جواب۲۸۰۱ : حضرت سہل تُستَری رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۸۰۲ : حضرت عمر بن حصین و زبیر رضی اللہ عنہما کون سا پیشہ اختیار کئے تھے؟

جواب۲۸۰۲ : قصاب تھے، گوشت بیچتے تھے۔

سوال۲۸۰۳ : حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ کپڑے کے ساتھ اور کس چیز کی تجارت کرتے تھے؟

جواب۲۸۰۳ : دودھ کی۔

سوال۲۸۰۴ : کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ کون صحابی مدینہ میں نانبائی تھے؟

جواب۲۸۰۴ : حضرت حاطب بن بلتعہ رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۸۰۵ : کیا بتا سکتے ہیں کہ رحمتِ عالم علیہ السلام نے حضرت زبیر بن العوام رضی اللہ عنہ کے لیے فداک امی و ابی کب فرمایا تھا؟



جواب۲۸۰۵ : غزوۂ خندق کے موقعہ پر جب انہوں نے آقا علیہ السلام کے ارشاد کے مطابق یہود بنی قریظہ کی خبر لانے کے پُر خطر کام کو سرانجام دیا تھا۔

سوال۲۸۰۶ : ۹ھ (عام الوفود۔ وفدوں کی آمد کا سال) میں جب بہراء کا وفد مدینہ منورہ میں پہونچا تو اس وفد کے میزبان کون تھے؟

جواب۲۸۰۶ : حضرت مقداد رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۸۰۷ : اُن تین صحابۂ کرام کے اسمائے گرامی بتایئے جن کے متعلق حضور علیہ السلام نے ارشاد فرمایا کہ جنت تین آدمیوں کا اشتیاق رکھتی ہے؟

جواب۲۸۰۷ : حضرت علی، حضرت عمار، حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہم۔

سوال۲۸۰۸ : کفارِ مکہ کی ترغیب پر ایک صحابی نے قبولِ اسلام سے قبل اپنے کانوں میں روئی ٹھونس لی تھی تا کہ بانیٔ اسلام علیہ السلام کی آواز اُن تک نہ پہونچے کیا آپ کو ان کا اسم گرامی معلوم ہے؟

جواب۲۸۰۸ : حضرت طفیل دوسی رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۸۰۹ : کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ ابوقتادہ کس صحابی کی کنیت تھی؟

جواب۲۸۰۹ : حضرت حارث بن ربعی انصاری رضی اللہ عنہ کی۔

سوال۲۸۱۰ : بتایئے حضرت ابوقتادہ رضی اللہ عنہ کا لقب کیا تھا؟

جواب۲۸۱۰ : فارس رسول اللہ، (رسول اللہ علیہ السلام کے شہسوار)۔

سوال۲۸۱۱ : کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ جنگِ جمل میں حضرت ابو قتادہ رضی اللہ عنہ کس کی طرف تھے؟

جواب۲۸۱۱ : حضرت علی رضی اللہ عنہ کی طرف۔

سوال۲۸۱۲ : حضرت ابوطلحہ زید بن سہل رضی اللہ عنہ نے کس کی تحریک پر اسلام قبول کیا تھا؟

جواب۲۸۱۲ : مشہور صحابیہ حضرت اُم سلیم رضی اللہ عنہا کی تحریک پر۔

سوال۲۸۱۳ : بتایئے کفارِ مکہ نے حضرت زید بن دثنہ رضی اللہ عنہ کو جب سولی پر لٹکا دیا تو آپ کا مبارک سر کس نے قلم کیا؟

جواب ۲۸۱۳ : صفوان بن امیہ کے غلام قسطاس نے۔

سوال ۲۸۱۴ : ایک صحابی نے شہید ہونے کے بعد خواب میں ایک مسلمان سے کہا تھا : کہ فلاں نے میری زرہ اتاری ہے، خالد بن ولید رضی اللہ عنہ سے کہو واپس لے لیں مجھ پر اتنا قرض ہے، خلیفۃ الرسول (حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ) زرہ بیچ کر قرض ادا کر دیں اور میرا فلاں غلام آزاد کر دیں۔ چنانچہ ایسا ہی کیا گیا، کیا آپ کو ان کا اسم گرامی معلوم ہے؟

جواب ۲۸۱۴ : حضرت ثابت بن قیس رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۸۱۵ : کیا آپ کو معلوم ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت اسید بن حضیر رضی اللہ عنہ کو کس مسجد کا امام بنایا تھا؟

جواب ۲۸۱۵ : مسجد بنی عبدالاشہلی کا۔

سوال ۲۸۱۶ : حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کی آنکھیں کن جنگوں میں کام آئیں؟

جواب ۲۸۱۶ : ایک جنگِ یرموک میں دوسری محاصرۂ طائف میں۔

سوال ۲۸۱۷ : وہ کون صحابیہ ہیں جو شوہر، بھائی، بیٹے کی غزوۂ احد میں شہادت کی خبر سنکر بھی لوگوں سے پوچھ رہی تھیں کہ بتایئے میرے آقا صلی اللہ علیہ وسلم کیسے ہیں؟

جواب ۲۸۱۷ : حضرت ہندہ، بھائی کا نام، حضرت عبداللہ بن عمرو بن حرام، شوہر کا نام عمر بن جموح، بیٹے کا نام خلاد بن عمرو بن جموح ہے۔ (رضی اللہ عنہم)۔

سوال ۲۸۱۸ : اصحابِ صفہ کی تعلیم کے نگراں صحابی کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب ۲۸۱۸ : حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۸۱۹ : سجستان کی فتح میں ۴۰ ہزار قیدی حاصل کرنے والے مجاہد کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب ۲۸۱۹ : حضرت ربیع بن زیاد حارثی رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۸۲۰ : غزوۂ بدر کے بعد صفوان بن امیہ نے مدینہ منورہ ایک شخص کو بھیجا تھا تاکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو قتل کر دیں مگر وہاں پہونچنے کے بعد انہوں نے اسلام قبول کر لیا۔ ایسا کیوں ہوا؟



جواب ۲۸۲۰ : وہ حضرت عمیر بن وہب رضی اللہ عنہ تھے جن کے دل کی بات حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے بتا دی تو وہ حیرت زدہ ہو گئے۔

سوال ۲۸۲۱ : "الصادقہ" نام کے مجموعۂ حدیث کے مرتب کون صحابی ہیں؟

جواب ۲۸۲۱ : حضرت عبداللہ بن عمر بن العاص رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۸۲۲ : ان چاروں بھائیوں کے اسمائے گرامی بتایئے جنہوں نے دارِ ارقم میں ایک ساتھ اسلام قبول کیا؟

جواب ۲۸۲۲ : حضرت عاقل، حضرت ایاس، حضرت خالد، حضرت عامر رضی اللہ عنہم۔

سوال ۲۸۲۳ : ایک صحابی نے مالک بن مالک نامی جن کی تحریک پر اسلام قبول کیا تھا ان کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب ۲۸۲۳ : حضرت خرویم بن فاتک الاسدی رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۸۲۴ : ایک صحابی نے جو بنی سلیم میں سے تھے اپنے قبیلے کے بت سواع کے سر پر دو لومڑیوں کو دیکھ کر بت توڑ ڈالا تھا اور دامنِ اسلام میں داخل ہو گئے۔ کیا آپ کو ان کا اسم گرامی معلوم ہے؟

جواب ۲۸۲۴ : حضرت راشد بن عبدالرب رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۸۲۵ : مکہ کے آخری صحابی کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب ۲۸۲۵ : حضرت عبداللہ بن عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۸۲۶ : ملک شام کے آخری صحابی کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب ۲۸۲۶ : حضرت عبداللہ بن بشر رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۸۲۷ : مصر کے آخری صحابی کا اسم گرامی کیا ہے؟

جواب ۲۸۲۷ : حضرت عبداللہ بن حارث رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۸۲۸ : شہر کوفہ کے آخری صحابی کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب ۲۸۲۸ : حضرت عبداللہ بن ابی رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۸۲۹ : حضرت حمزہ کے کتنے دنوں کے بعد حضرت عمر فاروق (رضی اللہ عنہما) نے اسلام قبول کیا؟

جواب ۲۸۲۹ : تین دن کے بعد۔

سوال ۲۸۳۰ : حضرت ابوبکر صدیق ؓ کے اُس عزیز کا نام بتاؤ جو واقعہ افک (کذب) میں منافقین کی مفسدہ پردازی کا شکار ہوگیا؟

جواب ۲۸۳۰ : مسطح بن اثاثہ۔

سوال ۲۸۳۱ : نبی کریم ﷺ نے سب سے پہلے کس صحابی کی نمازِ جنازہ پڑھائی؟

جواب ۲۸۳۱ : حضرت اسد بن زرارہ ؓ کی۔

سوال ۲۸۳۲ : حضرت طفیل بن عمرو دوسی ؓ کس موقع پر شہید ہوئے؟

جواب ۲۸۳۲ : مسلیمہ کذاب کے خلاف فیصلہ کن جنگ میں یمامہ کے مقام پر۔ (ضیاء النبی دوم صفحہ ۴۰۷)

سوال ۲۸۳۳ : حضرت عبادہ بن صامت انصاری خزرجی ؓ کا وصال کب ہوا؟

جواب ۲۸۳۳ : ۳۴ھ میں۔ مزارِ مقدس بیت المقدس میں ہے۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۲۶۶)

سوال ۲۸۳۴ : حضرت جریر بن عبداللہ بجلی احمسی ؓ کس قبیلے سے تھے؟

جواب ۲۸۳۴ : بنی کہلان سے۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۳۴۶)

سوال ۲۸۳۵ : حضرت جریر بن عبداللہ بجلی ؓ کو اس اُمّت کا کیا کہا جاتا ہے؟

جواب ۲۸۳۵ : ان کو اس اُمّت کا یوسف کہتے ہیں۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۳۴۶)

سوال ۲۸۳۶ : حضرت جریر بن عبداللہ بجلی ؓ کا وصال کب ہوا؟

جواب ۲۸۳۶ : ۵۱ھ میں۔ (حوالہ مندرجہ بالا)

سوال ۲۸۳۷ : حضرت جریر بن عبداللہ بجلی ؓ سے کتنی حدیثیں مروی ہیں؟

جواب ۲۸۳۷ : سو ۱۰۰ حدیثیں۔ (حوالہ مندرجہ بالا)

سوال ۲۸۳۸ : آقا ﷺ نے کس صحابی کو یمن کا بہترین شخص فرمایا؟

جواب ۲۸۳۸ : حضرت جریر بن عبداللہ ؓ کو۔

سوال ۲۸۳۹ : حضرت ابوسعید خدری الخزرجی انصاری ؓ کی کنیت بتایئے؟



جواب ۲۸۳۹ : ابوسعید۔ نام سعد بن مالک بن سنان ہے۔ (نزہۃ القاری اوّل ۲۷۴)

سوال ۲۸۴۰ : حضرت ابوسعید خدری ؓ کا وصال کب ہوا؟

جواب ۲۸۴۰ : ۶۴ھ مدینہ میں وصال فرمایا۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۲۷۴)

سوال ۲۸۴۱ : حضرت طلحہ بن عبیداللہ ؓ کی کنیت بتایئے؟

جواب ۲۸۴۱ : ابو محمد۔ ۶۴ یا ۶۲ یا ۵۸ سال کی عمر میں وصال ہوا۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۳۰۳)

سوال ۲۸۴۲ : حضرت نعمان بن بشیر ؓ کی والدہ کس مشہور صحابی کی بہن تھیں؟

جواب ۲۸۴۲ : حضرت عبداللہ بن رواحہ ؓ کی۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۳۳۵)

سوال ۲۸۴۳ : قلعہ اسکندریہ کی مضبوط فصیل کس مجاہد کی دعا سے خود گرگئی تھی اور ایسا واقعہ کیوں درپیش ہوا؟

جواب ۲۸۴۳ : حضرت شرجیل ؓ کی دعا سے۔ جب اسکندریہ کے بادشاہ نے کہا کہ کیا خدا تمہارے کہنے سے قلعۂ اسکندریہ کی فصیل گرا سکتا ہے۔ یہ بادشاہ وہی ہے جس نے اپنے باپ مقوقس کو زہر سے ہلاک کر کے تخت و تاج کا مالک بنا اس کا نام ارسطولیس تھا۔

سوال ۲۸۴۴ : کس صحابی کا لقب، قطب السخا تھا؟

جواب ۲۸۴۴ : حضرت جعفر طیار کے بیٹے حضرت عبداللہ ؓ کا۔

سوال ۲۸۴۵ : رحمتِ عالم ﷺ نے ایک صحابی کے لیے ششماہی (چھ ماہ کی) بکری کی قربانی جائز فرمادی۔ کیا آپ کو ان صحابی کا اسم گرامی معلوم ہے؟

جواب ۲۸۴۵ : حضرت بردہ رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۸۴۶ : وہ کون خوش نصیب صحابی ہیں جن کی تنہا گواہی کافی سمجھنے کا حکم بارگاہِ رسول اللہ ﷺ سے صادر ہوا؟

جواب ۲۸۴۶ : حضرت خزیمہ بن ثابت رضی اللہ عنہ۔ (بخاری شریف اوّل ص ۳۹۴)

سوال ۲۸۴۷ : وہ کون دو صحابی ہیں جن کو خارش ہونے کی وجہ سے حضور ﷺ نے ریشمی کپڑے پہننے کی اجازت عطا فرمادی؟

جواب ۲۸۴۷ : حضرت عبدالرحمٰن بن عوف وحضرت زبیر بن العوام رضی اللہ عنہما۔

سوال ۲۸۴۸ : کیا آپ ان صحابی کا اسم گرامی بتا سکتے ہیں جن کو حضورﷺ نے سونے کی انگوٹھی پہننے کی اجازت فرمادی؟

جواب ۲۸۴۸ : حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۸۴۹ : غیب داں رسولﷺ کی بشارت کے مطابق ایک صحابی کو سونے کا کنگن پہنایا گیا۔ کیا آپ اُن کا اسم گرامی بتا سکتے ہیں؟

جواب ۲۸۴۹ : حضرت سراقہ بن مالک رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۸۵۰ : یارِ غار حضرت صدیق اکبر ﷛ کی چار پشتیں صحابیت سے مشرف ہوئیں۔ ان کے اسمائے گرامی بتایئے؟

جواب ۲۸۵۰ : حضرت عبداللہ[1] بن اسماء[2] بنت ابوبکر[3] بن ابو قحافہ[4]۔ (رضی اللہ عنہم) ابوعتیق[1]، بن عبدالرحمٰن[2] بن ابوبکر[3] بن ابو قحافہ[4]۔ (رضی اللہ عنہم)

سوال ۲۸۵۱ : انصارِ مدینہ میں جو جماعت سب سے پہلے مشرف بہ اسلام ہوئی ان کا تعلق کس قبیلے سے تھا اور کون حضرات تھے؟

جواب ۲۸۵۱ : قبیلۂ خزرج کے چھ افراد تھے (۱) اسعد بن زرارہ (۲) عوف بن عفراء (۳) نافع بن مالک عجلانی (۴) عطیہ بن عامر (۵) عقبہ بن عامر (۶) جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہم۔

سوال ۲۸۵۲ : وہ کون سے صحابی ہیں جو کفار کے قید خانہ سے مسلمان قیدیوں کو نکال لے جایا کرتے تھے؟

جواب ۲۸۵۲ : حضرت مرثد رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۸۵۳ : کس صحابی کے بارے میں سیدنا عمر فاروق ﷛ نے فرمایا کہ اس اُمت نے شبیہ خلیل علیہ السلام دیکھ لیا؟

جواب ۲۸۵۳ : حضرت ثوبان ﷛۔ آپ کو نبوت کے جھوٹے دعویدار اسود عنسی کی نبوت کا اقرار نہ کرنے کے جرم میں آگ میں ڈالا گیا مگر آگ بال بھی بیکا نہ کر پائی۔



سوال ۲۸۵۴ : حضورﷺ نے اپنی اُمت میں سے دو شخصوں کے پیچھے نماز پڑھی اُن کے اسمائے گرامی کیا ہیں؟

جواب ۲۸۵۴ : حضرت ابوبکر صدیق اور حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہما۔

سوال ۲۸۵۵ : حضرت ابوفکیہہ ﷛ کس کے غلام تھے اور کس نے آزاد کرایا؟

جواب ۲۸۵۵ : امیہ کے بیٹے صفوان کے غلام تھے۔ حضرت ابوبکر ﷛ نے آزاد کرایا۔ (ضیاء النبی دوم صفحہ ۳۲۹)

سوال ۲۸۵۶ : حضرت عبداللہ بن سلام ﷛ کس نبی کی ذرّیت میں سے تھے؟

جواب ۲۸۵۶ : حضرت یوسف صدیق علیہ السلام کی۔ (ضیاء النبی سوم صفحہ ۲۱۱)

سوال ۲۸۵۷ : حضرت عبداللہ بن سلام ﷛ کا پہلا نام کیا تھا؟

جواب ۲۸۵۷ : حصین۔ سرکارﷺ نے عبداللہ رکھا۔ (ضیاء النبی ج ۳ صفحہ ۲۱۱)

سوال ۲۸۵۸ : حضورﷺ نے اپنے دو صحابیوں کو دو جلیل القدر پیغمبر سے تشبیہ دی اُن کے اسمائے گرامی بتایئے؟

جواب ۲۸۵۸ : حضرت ابوبکر ﷛ کو حضرت ابراہیم وعیسیٰ علیہما السلام سے اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو حضرت نوح اور موسیٰ علیہما السلام سے۔ (ضیاء النبی سوم صفحہ ۳۸۶)

سوال ۲۸۵۹ : حضورﷺ نے کن تین شخصوں کے بارے میں فرمایا ہے کہ سیاہ فاموں میں سب سے بہتر ہیں؟

جواب ۲۸۵۹ : حضرت نعمان، بلال، مہجع رضی اللہ عنہم۔ (ضیاء النبی ج ۳ صفحہ ۳۹۸)

سوال ۲۸۶۰ : وہ کون لنگڑے صحابی ہیں جن کے چار بیٹے ہر جنگ میں سرکارﷺ کے ہمرکاب رہا کرتے تھے؟

جواب ۲۸۶۰ : حضرت عمرو بن جموح۔ بیٹوں کے نام خلاد، معوذ، معاذ، ابوایمن ہیں رضی اللہ عنہم۔ (ضیاء النبی ج ۳ صفحہ ۴۹۵)

سوال ۲۸۶۱ : جب اہلِ مدینہ نے یزید کے خلاف علمِ بغاوت بلند کیا تو لشکر کے کمانداروں کون تھے؟

جواب ۲۸۶۱ : حضرت عبداللہ بن حنظلہ رضی اللہ عنہ۔ (ضیاء النبی ج ۳ صفحہ ۴۹۷)

سوال ۲۸۶۲ : عامر بن طفیل کے بقول وہ کون شخص ہیں جن کو جب قتل کیا گیا تو انہیں آسمان کی طرف اٹھا کر لے گئے یہاں تک کہ وہ آسمان سے بھی بلند ہو گئے؟

جواب ۲۸۶۲ : حضرت عامر بن فہیرہ صدیق اکبر کے چرواہا رضی اللہ عنہما۔ (ضیاء النبی سوم صفحہ ۵۹۴)

سوال ۲۸۶۳ : ہجرت کے آٹھویں سال ماہِ صفر المظفر میں دنیائے عرب کی تین مشہور شخصیتیں دامنِ اسلام میں داخل ہوئیں اُن کے اسمائے گرامی بتائیے؟

جواب ۲۸۶۳ : حضرت خالد بن ولید، عثمان بن طلحہ بن ابی طلحہ اور حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہم۔ (ضیاء النبی چہارم صفحہ ۳۴۷)

سوال ۲۸۶۴ : حسنِ اتفاق حضرت عتاب بن اسید ﷛ کا وصال اس دن ہوا جب اسلام کے ایک نامور خلیفہ نے داعیٔ اجل کو لبیک کہا آپ خلیفہ کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب ۲۸۶۴ : سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ۔ (ضیاء النبی چہارم صفحہ ۴۸۴)

سوال ۲۸۶۵ : ایک صحابی نے رات بھر ایک یہودی کے باغ کو سیراب کیا اور مزدوری میں ملی دو صاع کھجور میں سے ایک صاع کھجور اپنے محبوب ﷺ کی بارگاہ میں پیش کر دی۔ اُن کا اسم گرامی کیا ہے؟

جواب ۲۸۶۵ : حضرت ابوعقیل انصاری رضی اللہ عنہ۔ (ضیاء النبی ج ۴ ص ۵۹۶)

سوال ۲۸۶۶ : حضرت ابومسعود انصاری رضی اللہ عنہ کا اصل نام عقبہ ہے بتائیے آپ نے کس کے دورِ خلافت میں کس سنہ میں وصال فرمایا؟

جواب ۲۸۶۶ : حضرت علی ﷛ کے عہدِ خلافت میں ۴۰ھ سے قبل۔ (نزہۃ القاری صفحہ ۳۴۴)

سوال ۲۸۶۷ : حضرت مغیرہ بن شعبہ ﷛ کس کی طرف سے کوفہ کے حاکم تھے؟



جواب ۲۸۶۷ : حضرت امیر معاویہ ﷛ کی طرف سے۔ ۵۰ھ میں وصال فرمایا۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۳۴۷)

سوال ۲۸۶۸ : حضرت ابوواقد لیثی رضی اللہ عنہ کا اصل نام بتائیے؟

جواب ۲۸۶۸ : حارث بن عوف۔ بنی کنانہ سے تھے چوبیس حدیثیں مروی ہیں۔ ۷۵ سال کی عمر میں ۶۸ھ میں وصال فرمایا۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۳۶۱)

سوال ۲۸۶۹ : صغارِ صحابہ میں سے وہ کون صحابی ہیں جن کے منہ پر حضور ﷺ نے کلی فرمائی؟

جواب ۲۸۶۹ : محمود بن ربیع ﷛۔ بوقتِ وصالِ اقدس صرف پانچ سال کے تھے۔ مدنی خزرجی انصاری ہیں اور حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ کے داماد ہیں دمشق میں قیام پذیر تھے۔ ۹۹ھ میں بعمر ۹۳ سال وصال فرمایا۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۳۷۳)

سوال ۲۸۷۰ : حضرت عبداللہ اُنیس ﷛ کا وصال کس کے عہد میں ہوا؟

جواب ۲۸۷۰ : حضرت امیر معاویہ ﷛ کے عہد میں ۵۴ھ میں شام میں وفات ہوئی ۲۵ حدیثیں مروی ہیں۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۳۷۵)

سوال ۲۸۷۱ : صغارِ صحابہ میں سے حضرت ابو جُحیفہ نام وہب بن عبداللہ سوالی ﷛ جو کوفے کے باشندے تھے بتائیے ان کا وِصال کب ہوا؟

جواب ۲۸۷۱ : ۷۲ھ میں ۴۵ حدیثیں مروی ہیں۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۴۰۱)

سوال ۲۸۷۲ : حضرت ابی بن کعب انصاری صحابی ﷛ اس امت کے سب سے بڑے قاری ہیں بتائیے اُن کا خطاب کیا تھا؟

جواب ۲۸۷۲ : اقراء هٰذهِ الامة ۱۹ یا ۲۰ یا ۳۰ ہجری میں مدینہ میں وصال ہوا۔ ۱۶۴ حدیثیں مروی ہیں۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۴۱۶)

سوال ۲۸۷۳ : مالک بن الحوریث لیثی ﷛ جو بصرہ میں سکونت پذیر تھے جن کا زمانہ حضرت امام اعظم ﷛ نے پایا۔ بتائیے کب وصال ہوا؟

جواب۲۸۷۳ : ۹۴؁ھ میں۔ (نزہۃ القاری سوم ص ۱۱۹)

سوال۲۸۷۴ بتائیے جنگ حنین کے موقع پر حضور ﷺ کے ہمرکاب اور سواری کی لگام کون صحابی پکڑے ہوئے تھے؟

جواب۲۸۷۴ : حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۸۷۵ : حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کی ایک آنکھ سب سے پہلے تیر لگنے کی وجہ سے کس غزوہ میں کام آئی؟

جواب۲۸۷۵ : جنگِ طائف میں۔

سوال۲۸۷۶ : حضور ﷺ کے حکم سے عرب کے بڑے بت منات کے بت خانہ کو کس نے منہدم کیا؟

جواب۲۸۷۶ : حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے۔

سوال۲۸۷۷ : حضرت عکرمہ بن ابوجہل رضی اللہ عنہ کی بیوی کا نام بتایئے؟

جواب۲۸۷۷ : حضرت ام حکیم بنت حارث رضی اللہ عنہا۔

سوال۲۸۷۸ : اس اُمت میں سب سے پہلے نماز کس نے ادا کی؟

جواب۲۸۷۸ : حضرت خدیجۃ الکبریٰ نے پھر حضرت علی نے (رضی اللہ عنہما)۔ (زرقانی اوّل صفحہ ۲۴۱)

سوال۲۸۷۹ : سب سے پہلے مسجدوں میں محراب کس نے بنوایا؟

جواب۲۸۷۹ : حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے۔ (تاریخ الخلفاء صفحہ ۱۱۶)

سوال۲۸۸۰ : سب سے پہلے جانوروں کیلئے چراہ گاہ کس نے مقرر کی؟

جواب۲۸۸۰ : حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے۔ (حوالہ مندرجہ بالا)

سوال۲۸۸۱ : قیامت کے دن سب سے پہلے فیصلہ کیلئے کون کھڑا ہونگے؟

جواب۲۸۸۱ : حضرت علی کرم اللہ وجہہ۔ (مواہب لدنیہ دوم صفحہ ۴۱۶)

سوال۲۸۸۲ : علمِ نحو کے موجد کون صحابی ہیں؟

جواب۲۸۸۲ : حضرت علی رضی اللہ عنہ۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ ۶۹)



سوال۲۸۸۳ : علمِ صرف کس نے ایجاد کیا؟

جواب۲۸۸۳ : حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ نے۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ ۶۹)

سوال۲۸۸۴ : اذان کیلئے مینار کس نے بنوائے اور سب سے پہلے اذان مینارہ پر کس پڑھی؟

جواب۲۸۸۴ : حضرت امیر معاویہ نے بنوائے اور شرحبیل بن حسنہ نے سب سے پہلے اذان پڑھی۔ (ردالمحتار اوّل ۲۷۱)

سوال۲۸۸۵ : وہ کون سے تابعی ہیں جس کے ہاتھ پر صحابی مسلمان ہوئے؟

جواب۲۸۸۵ : شہنشاہِ حبشہ نجاشی ہیں جن کے ہاتھ پر عمرو بن عاصی نام کے صحابی مشرف بہ اسلام ہوئے۔ (رضی اللہ عنہما) (زرقانی ج۳ صفحہ ۳۰۲)

سوال۲۸۸۶ : وہ کون خوش نصیب خاتون ہیں جن کی قبر میں تھوڑی دیر کیلئے رحمتِ عالم ﷺ لیٹ گئے؟

جواب۲۸۸۶ : حضرت علی رضی اللہ عنہ کی والدہ فاطمہ بنت اسد۔ (جذب القلوب صفحہ ۱۷۱)

سوال۲۸۸۷ : اب تک کتنے صحابۂ کرام کے نام معلوم ہوسکے ہیں؟

جواب۲۸۸۷ : سات ہزار صحابہ کے نام۔ (الملفوظ سوم صفحہ ۵۹)

سوال۲۸۸۸ : وہ کون صحابی ہیں جس سے میدانِ محشر میں حساب نہیں لیا جائیگا؟

جواب۲۸۸۸ : سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ۔ (نور الابصار صفحہ ۵۴)

سوال۲۸۸۹ : حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی شفاعت سے کتنے ہزار افراد بغیر حساب وکتاب جنت میں داخل ہونگے؟

جواب۲۸۸۹ : ستر ۷۰ ہزار افراد۔ (زرقانی ج۳ صفحہ ۳۱۵)

سوال۲۸۹۰ : وہ کون خوش نصیب صحابی ہیں جن کی طرف دیکھنا عبادت ہے؟

جواب۲۸۹۰ : حضرت علی ابی طالب رضی اللہ عنہ۔ (اشرف المؤبد صفحہ ۱۱۴)

سوال۲۸۹۱ : حضرت سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے زمانہ کے وہ کون سے قاضی تھے کہ ایک سال کے عرصہ میں ایک بھی مقدمہ پیش نہ ہوا؟

جواب۲۸۹۱ : حضرت سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ، صدق وصفا کی ایسی نظیر نہیں ملتی ہے۔

سوال۲۸۹۲ : حضرت علی رضی اللہ عنہ کا لقب حیدر کرار کس نے رکھا تھا؟
جواب۲۸۹۲ : سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے۔ (غیاث اللغات صفحہ ۳۵۸)
سوال۲۸۹۳ : وہ کون صحابۂ کرام ہیں جنہوں نے اپنے اپنے والد کو اپنے ہاتھوں سے قتل کیئے؟
جواب۲۸۹۳ : حضرت عمرو بن عاص نے اپنے کافر باپ عاص بن وائل کو اور حضرت ابوعبیدہ بن الجراح نے اپنے کافر باپ جراح کو (رضی اللہ عنہما)۔
سوال۲۸۹۴ : حضرت امیر حمزہ و حضرت عمر رضی اللہ عنہما کس سنہ میں اسلام قبول کیے؟
جواب۲۸۹۴ : ۶۱۶ء میں۔
سوال۲۸۹۵ : حضرت عبداللہ بن سلام نے اسلام کب قبول کیا؟
جواب۲۸۹۵ : اپریل ۶۲۳ء ذی الحجہ ۱ھ میں۔
سوال۲۸۹۶ : حضرت عمرو بن عاص و حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہما کس سنہ عیسوی میں اسلام میں داخل ہوئے؟
جواب۲۸۹۶ : ربیع الآخر ۸ھ/ اگست ۶۲۹ء میں۔
سوال۲۸۹۷ : حضرت عامر بن طفیل الدوسی اور ان کے شہزادے جندب رضی اللہ عنہما کس جنگ میں شہید ہوئے؟
جواب۲۸۹۷ : جنگ یرموک میں۔ (مردانِ عرب اوّل صفحہ ۲۱۳)
سوال۲۸۹۸ : مفلوک الحال عیسائیوں اور یہودیوں کیلئے روزینے کس صحابی نے مقرر کیے؟
جواب۲۸۹۸ : امیر المومنین حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے۔
سوال۲۸۹۹ : سلطان الحدیث کس صحابی کو کہتے ہیں؟
جواب۲۸۹۹ : حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کو۔
سوال۲۹۰۰ : سب سے پہلے نہریں اسلام میں کس نے کھدوائیں؟
جواب۲۹۰۰ : حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے۔



# صحابیات رضوان اللہ عنہن

سوال۲۹۰۱ : اسلام کی راہ میں سب سے پہلے شہید ہونے والی صحابیہ کا اسم گرامی بتائیے؟
جواب۲۹۰۱ : حضرت سمیہ رضی اللہ عنہا۔
سوال۲۹۰۲ : ایک صحابیہ اپنے دور میں مرثیہ گوئی میں مقام رکھتی تھیں ان کا اسم گرامی کیا ہے؟
جواب۲۹۰۲ : حضرت خنساء رضی اللہ عنہا۔
سوال۲۹۰۳ : وہ کون سی صحابیہ ہیں جو پہلی ہجرتِ حبشہ میں اپنے شوہر کے ساتھ شریک ہوئیں اور بعد میں ام المومنین ہونے کا شرف حاصل کیا؟
جواب۲۹۰۳ : حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا۔
سوال۲۹۰۴ : اسلام میں نوحہ کرنا جائز نہیں لیکن حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک صحابیہ کو اس کی اجازت عطا فرمادی، ان صحابیہ کا اسم گرامی بتائیے؟
جواب۲۹۰۴ : حضرت ام عطیہ رضی اللہ عنہا۔
سوال۲۹۰۵ : عورت کو شوہر کی میت پر چار مہینے دس دن سوگ کرنا واجب ہے لیکن حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک صحابیہ کو اس حکمِ عام سے مستثنیٰ فرمادیا، اُن کا اسم گرامی بتائیے؟
جواب۲۹۰۵ : حضرت اسماء بنت عمیس رضی اللہ عنہا۔
سوال۲۹۰۶ : حضرت ام عطیہ انصاری رضی اللہ عنہا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ کتنے غزوات میں شریک ہوئیں؟
جواب۲۹۰۶ : سات۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۵۰۹)
سوال۲۹۰۷ : حضرت ام عطیہ انصاری رضی اللہ عنہا سے کتنی حدیثیں مروی ہیں؟
جواب۲۹۰۷ : ۴۰/ احادیث۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۵۰۹)

سوال ۲۹۰۸ : حضرت عَمُرَہ بنت عبدالرحمٰن بن سعید رضی اللہ عنہا کہاں کی رہنے والی تھیں؟

جوب ۲۹۰۸ : مدینہ طیبہ کی باشندہ انصاری خاتون تھیں۔ (نزہتہ القاری سوم صفحہ ۳۴۳)

سوال ۲۹۰۹ : وہ کون سی انصاریہ ہیں جن کے بھائی کی لاش کا مثلہ کیا گیا؟

جوب ۲۹۰۹ : حضرت فاطمہ بنت عمرو بن حزام انصاریہ رضی اللہ عنہا۔

سوال ۲۹۱۰ : اسلام لانے کے جرم میں کن صحابیہ کو مشرکین بدکاری پر مجبور کرتے تھے؟

جوب ۲۹۱۰ : حضرت میسکہ و حضرت امیمہ رضی اللہ عنہا کو۔

سوال ۲۹۱۱ : امہات المومنین میں سے ان خاتون کا اسم گرامی بتایئے جنہوں نے اپنے باپ کو اپنے شوہر کے بستر پر بیٹھنے سے منع کر دیا۔

جوب ۲۹۱۱ : حضرت ام حبیبہ رضی اللہ عنہا نے اپنے والد ابوسفیان ﷛ کو جب آپ حالتِ کفر میں تھے۔

سوال ۲۹۱۲ : وہ کون صحابیہ ہیں جن کے گھی کے مٹکے میں حضور ﷺ نے دَم کر دیا تو اتنی برکت ہوئی کہ خلیفۂ دوم کے عہدِ خلافت تک اسی مٹکے سے گھی کھاتی رہیں؟

جوب ۲۹۱۲ : حضرت ام اوس رضی اللہ عنہا۔

سوال ۲۹۱۳ : جنگِ خندق میں ایک صحابیہ بھی شامل تھیں ان کا اسم گرامی بتایئے؟

جوب ۲۹۱۳ : حضرت رفیدہ رضی اللہ عنہا۔

سوال ۲۹۱۴ : سب سے پہلی مہاجر خاتون کا نام بتایئے؟

جوب ۲۹۱۴ : حضرت ربیعہ کی بیوی لیلیٰ بنت حثمہ رضی اللہ عنہا۔

سوال ۲۹۱۵ : ان چاروں صحابیات کے اسم گرامی کیا ہیں جن کو قرآن مجید مکمل یاد تھا یا جو حافظہ تھیں؟

جوب ۲۹۱۵ : حضرت عائشہ صدیقہ، ام سلمہ، حفصہ، ام ورقہ بن نوفل رضوان اللہ عنہن۔

سوال ۲۹۱۶ : وہ کون صحابیہ ہیں جن کی بینائی زائل ہونے کے بعد مشرکین کے طعنہ کی وجہ سے واپس آ گئی؟



جوب ۲۹۱۶ : حضرت زنیرہ رومیہ رضی اللہ عنہا جو بنو مخزوم کی لونڈی تھیں۔

سوال ۲۹۱۷ : ایک یہودی عورت نے مکان کی چھت سے بھاری پتھر گرا کر کس صحابیہ کے بیٹے کو شہید کر دیا تھا؟

جوب ۲۹۱۷ : حضرت ام خلاّ د انصاریہ کے بیٹے خلاّد کو۔ (رضی اللہ عنہما)

سوال ۲۹۱۸ : زمانۂ جاہلیت میں حضرت صفیہ بنت عبدالمطلب رضی اللہ عنہا کی شادی کس سے ہوئی تھی؟

جوب ۲۹۱۸ : حضرت ابوسفیان ﷛ کے بھائی حارث بن حرب سے۔

سوال ۲۹۱۹ : حارث کے انتقال کے بعد حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا کس کے نکاح میں داخل ہوئیں؟

جوب ۲۹۱۹ : عوام بن خویلد کے، جن سے زبیر، صائب، عبدالکعبہ پیدا ہوئے۔

سوال ۲۹۲۰ : ام سلیم رضی اللہ عنہا نے ابوطلحہ سے نکاح کے وقت کیا مہر تسلیم کیا؟

جوب ۲۹۲۰ : ام سلیم نے فرمایا میرا مہر ابوطلحہ کا اسلام قبول کرنا ہے۔

سوال ۲۹۲۱ : حضرت فضہ رضی اللہ عنہا کس کی کنیز تھیں؟

جوب ۲۹۲۱ : حضرت سیدہ فاطمہ زہرہ بتول رضی اللہ عنہا کی۔

سوال ۲۹۲۲ : حضرت ام کلثوم بنت رسول اللہ ﷺ کو بعدِ وصال غسل کس صحابیہ نے دیا؟

جوب ۲۹۲۲ : لیلہ ثقیفہ رضی اللہ عنہا نے۔

سوال ۲۹۲۳ : جنگِ یرموک کے معرکہ میں خیمہ کی چوب سے کس نے ۱۲ رومیوں کو قتل کیا تھا؟

جوب ۲۹۲۳ : حضرت اسماء بنت زید رضی اللہ عنہا نے۔

سوال ۲۹۲۴ : معرکۂ احد میں آقا ﷺ کے لیے سینہ سپر ہو کر دائیں بائیں لڑنے والی صحابیہ کا اسم گرامی بتایئے؟

جوب ۲۹۲۴ : حضرت ام عمارہ رضی اللہ عنہا۔

سوال ۲۹۲۵ : حضرت ام عمارہ رضی اللہ عنہا کے وہ کون صاحبزادے ہیں جنہیں مدینہ اور عمان کے راستہ میں مسلیمہ کذاب نے شہید کر کے جسم کا ہر عضو الگ کر دیا تھا؟

جواب ۲۹۲۵ : حضرت حبیب رضی اللہ عنہ۔

سوال ۲۹۲۶ : مسلیمہ کذاب کو قتل کرنے کے لیے حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کے لشکر میں کون صحابیہ شامل تھیں؟

جواب ۲۹۲۶ : حضرت ام عمارہ رضی اللہ عنہا۔

سوال ۲۹۲۷ : عرب کے مشہور سخی حاتم طائی کی بیٹی جو صحابیہ تھیں ان کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب ۲۹۲۷ : حضرت سفانہ رضی اللہ عنہا۔

سوال ۲۹۲۸ : حضرت ام ہانی رضی اللہ عنہا کا اصل نام کیا تھا؟

جواب ۲۹۲۸ : فاختہ۔ (اسمائے رجال مشکوٰۃ صفحہ ۶۲۳)

سوال ۲۹۲۹ : عورتوں میں سب سے پہلے مشرک کو کس صحابیہ نے قتل کیا؟

جواب ۲۹۲۹ : حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا نے جو آقا ﷺ کی پھوپھی تھیں۔

سوال ۲۹۳۰ : زمانہ رسالت میں عورتوں کو غسل دینے والی صحابیہ کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب ۲۹۳۰ : حضرت ام عطیہ رضی اللہ عنہا۔ جن کا لقب غسالہ اور اصل نام نسیبہ تھا۔ (بخاری ج ۲ ص ۱۶۸) باپ کا نام کعب یا الحارث تھا۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۵۰۹)

سوال ۲۹۳۱ : دخترِ صحرا کس صحابیہ کو کہا جاتا ہے؟

جواب ۲۹۳۱ : حضرت امِ عمارہ رضی اللہ عنہا کو۔

سوال ۲۹۳۲ : دشمنِ اسلام ابولہب کی وہ کون سی بیٹی تھیں جو ہجرت کر کے مدینہ حاضر ہوئیں وہیں رہنے لگیں؟

جواب ۲۹۳۲ : حضرت سعیہ رضی اللہ عنہا۔ (اصابہ جلد ۴ صفحہ ۲۹۸)

سوال ۲۹۳۳ : حضرت اُمّ ایمن رضی اللہ عنہا کا اصل نام بتایئے؟



جواب ۲۹۳۳ : برکت۔ (سیرۃ النبی اوّل صفحہ ۱۶۹)

سوال ۲۹۳۴ : ان صحابیہ کا اسم گرامی بتایئے جنہیں حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ اسلام قبول کرنے سے قبل بے تحاشہ زدوکوب کیا کرتے تھے؟

جواب ۲۹۳۴ : حضرت لبینہ رضی اللہ عنہا جو آپ کی لونڈی تھیں۔

سوال ۲۹۳۵ : غارِ ثور میں حضور ﷺ کو کھانا پہونچانے کی خدمت کس نے انجام دی؟

جواب ۲۹۳۵ : حضرت اسماء ابوبکر رضی اللہ عنہما نے۔

سوال ۲۹۳۶ : عامر بن فہیرہ کی بہن لُطیفہ کس کی بہن تھیں اور کس نے آزاد کرایا تھا (رضی اللہ عنہما)؟

جواب ۲۹۳۶ : حضرت عمر فاروق کی کنیز تھیں حضرت ابوبکر صدیق نے آزاد کرایا (رضی اللہ عنہما)۔ اسلام لانے سے قبل ان کے اسلام لانے پر آپ تکلیفیں دیا کرتے تھے۔ (ضیاء النبی دوم ص ۳۳۳)

# تابعین

## حضرت اویس قرنی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

سوال ۲۹۳۷ : حضرت اویس قرنی رحمۃ اللہ علیہ کا وصال کب ہوا؟

جواب ۲۹۳۷ : ۳۷ھ میں۔

سوال ۲۹۳۸ : رحمتِ عالم ﷺ نے خیر التابعین کا خطاب کس جلیل القدر شخصیت کو عطا فرمایا؟

جواب ۲۹۳۸ : حضرت اویس قرنی رحمۃ اللہ علیہ کو۔

سوال ۲۹۳۹ : حضرت اویس قرنی رحمۃ اللہ علیہ کس ملک کے رہنے والے تھے؟

جواب ۲۹۳۹ : ملک یمن قصبہ قرن کے۔

سوال۲۹۴۰ : حضرت اویس قرنی رحمۃ اللہ علیہ کی دعا سے کتنے گنہگاروں کی مغفرت ہوئی؟

جواب۲۹۴۰ : قبیلہ ربیعہ اور مضر کی بھیڑوں کے بالوں کے برابر۔

سوال۲۹۴۱ : غزوۂ احد میں حضور ﷺ کے دندانِ مبارک شہید ہونے پر کس نے اپنے دانت شہید کر دیئے؟

جواب۲۹۴۱ : حضرت اویس قرنی رحمۃ اللہ علیہ نے۔

سوال۲۹۴۲ : سرکار دو عالم ﷺ نے اپنا خرقہ شریف کس بزرگ ہستی کو دینے کی وصیت کی؟

جواب۲۹۴۲ : حضرت اویس قرنی رحمۃ اللہ علیہ کو۔

سوال۲۹۴۳ : حضرت اویس قرنی رحمۃ اللہ علیہ کی بارگاہ میں آقا ﷺ کی وصیت کے مطابق خرقہ شریف پہونچانے کا شرف کس کو حاصل ہوا؟

جواب۲۹۴۳ : حضرت عمر فاروق اور حضرت علی رضی اللہ عنہما کو۔

سوال۲۹۴۴ : اس بزرگ ہستی کا اسم گرامی کیا ہے جن کی شکل میں ستر ہزار فرشتے بروز حشر پیدا کئے جائیں گے؟

جواب۲۹۴۴ : حضرت اویس قرنی رحمۃ اللہ علیہ۔

## متفرق تابعین

سوال۲۹۴۵ : اموی حکومت کے وہ کون تابعی ہیں جو سندھ کے والی مقرر ہوئے؟

جواب۲۹۴۵ : حضرت ابن اسید بن خنس رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۲۹۴۶ : محمد بن قاسم کے ساتھ واردِ سندھ ہونے والے تابعی کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۲۹۴۶ : حضرت ابو شیبہ جوہری واسطی رحمۃ اللہ علیہ۔ (اصل نام یوسف بن ابراہیم تمیمی تھا)۔

سوال۲۹۴۷ : مکران کی جنگ میں جو اُس وقت ہندوستان کا ایک شہر تھا کس تابعی نے شرکت کی؟



جواب۲۹۴۷ : حضرت اعشیٰ ہمدانی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۲۹۴۸ : حجاج بن یوسف نے مکران کی سیاحت کرنے والے کس تابعی سے سندھ کے حالات معلوم کیئے؟

جواب۲۹۴۸ : حضرت ابوایوب بن زید ہلالی رحمۃ اللہ علیہ سے۔

سوال۲۹۴۹ : حضرت علی ﷜ کے دورِ خلافت میں اسلامی لشکر کے امیر کی حیثیت سے واردِ سندھ ہونے والے تابعی کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۲۹۴۹ : حضرت تاغر دعر رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۲۹۵۰ : ۳۸ھ میں حضرت علی ﷜ کے حکم سے حدودِ ہند میں کون تابعی داخل ہوئے؟

جواب۲۹۵۰ : حضرت حارث بن مرّہ عبدی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۲۹۵۱ : عبیداللہ بن زیاد نے مفتوحہ بلادِ ہند کا والی کسے مقرر فرمایا؟

جواب۲۹۵۱ : حضرت حری بن حری باہلی رحمۃ اللہ علیہ کو۔

سوال۲۹۵۲ : وہ کون تابعی ہیں جو فتحِ سندھ کے موقعہ پر محمد بن قاسم کے ساتھ تھے؟

جواب۲۹۵۲ : حضرت نوائدہ بن عمیر تابعی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۲۹۵۳ : جہادِ سندھ میں محمد بن قاسم کے ساتھ دست و بازو رہنے والے تابعی کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۲۹۵۳ : حضرت زیاد بن حواری عمی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۲۹۵۴ : مشہور تابعی حضرت عباد بن زیاد بن ابوسفیان رحمۃ اللہ علیہ سجستان سے بلادِ ہند میں کب داخل ہوئے؟

جواب۲۹۵۴ : ۴۴ھ میں۔ کچھ اور قندھار کے علاقوں میں غیر مسلموں سے جنگ بھی کی۔

سوال۲۹۵۵ : محمد بن قاسم نے راجہ داہر کا سر عراق کی جس جماعت کے ساتھ روانہ کیا تھا اس جماعت کے امیر کا نام بتایئے؟

جواب۲۹۵۵ : حضرت ابوقیس زیاد بن رباح قیسی بصری رحمۃ اللہ علیہ جو تابعی تھے۔

سوال۲۹۵۶ : مشہور تابعی حضرت سعید بن جبیر ﷺ کی کنیت اور لقب بتائیے؟

جواب۲۹۵۶ : کنیت ابو محمد لقب جہذ العلماء (پرکھنے والا)۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۲۱۲)

سوال۲۹۵۷ : حضرت سعید بن جبیر ﷺ کو کس نے شہید کیا؟

جواب۲۹۵۷ : مشہور ثقفی ظالم حجاج نے ۹۵ھ میں آپ کی کل عمر ۹۹ سال کی ہوئی مزارِ پاک واسط میں ہے۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۲۱۲)

سوال۲۹۵۸ : حضرت عمر بن عبدالعزیز بن مروان الحکم بن العاص بن امیہ کی والدہ کا نام بتاتے ہوئے بتائیے کہ کب پیدا ہوئے؟

جواب۲۹۵۸ : والدہ کا نام ام عاصم لیلیٰ بنت عاصم بن فاروق ۶۱ھ میں حُلوان مصر کے ایک شہر میں پیدا ہوئے۔ جس سال امام حسین ﷺ شہید ہوئے، ۲۵ تاریخ رجب پنجشنبہ یا جمعہ بعمر ۴۰ سال وصال ہوا۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۲۴۱)

سوال۲۹۵۹ : مشہور تابعی حضرت ابراہیم تیمی ﷺ کس ظالم کی قید میں تھے؟

جواب۲۹۵۹ : حجاج بن یوسف کی۔ ۹۲ھ میں وصال فرمایا۔ (نزہۃ القاری اوّل صفحہ ۳۰۸)

سوال۲۹۶۰ : تابعی حضرت ابن ابی ملیکہ ﷺ کا اصل نام کیا ہے اور کب وصال ہوا؟

جواب۲۹۶۰ : اصل نام عبداللہ بن عبیداللہ تھا ۱۱۷ھ میں وصال ہوا۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۳۰۸)

سوال۲۹۶۱ : حضرت ابو جمرہ، اصل نام نصر بن عمران یا عاصم بن واسع رحمۃ اللہ علیہ کا وصال کب ہوا؟

جواب۲۹۶۱ : ۱۲۸ھ میں۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۳۳۹)

سوال۲۹۶۲ : حضرت سفیان ثوری ابو عبداللہ بن سعید بن مسروق رحمۃ اللہ علیہ تبع تابعین میں سے ہیں۔ بتائیے کب اور کہاں وصال ہوا؟

جواب۲۹۶۲ : ۱۶۱ھ، بصرہ میں۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۵۱۷)



سوال۲۹۶۳ : حضرت عَبیدہ بن عمرو یا قیس بن عمرو کوفی تابعی ہیں اُن کا وصال کب ہوا؟

جواب۲۹۶۳ : ۷۲ھ یا ۷۳ھ میں۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۵۱۸)

سوال۲۹۶۴ : حضرت ربعی بن حراش رحمۃ اللہ علیہ تابعی ثقہ ہیں زندگی بھر جھوٹ نہ بولے۔ آپ کے دو بیٹے کس کے باغی تھے؟

جواب۲۹۶۴ : حجاج کے۔ حجاج نے آدمی بھیج کر آپ سے پوچھا کہ آپ کے بیٹے کہاں ہیں۔ بتادیا کہ گھر میں ہیں۔ حجاج نے سُنا تو یہ کہہ کر معاف کردیا کہ تمہارے باپ کے سچ بولنے کی وجہ سے معاف کررہا ہوں۔ آپ کا وصال ۱۰۴ھ میں ہوا۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۳۹۳)

سوال۲۹۶۵ : حضرت اسود بن یزید بن قیس رحمۃ اللہ علیہ اجلہٗ تابعی میں سے ہیں۔ زمانۂ اقدس پایا مگر زیارت سے مشرف نہ ہوئے۔ بتائیے آپ نے کتنے حج وعمرے کیے اور کب وصال فرمایا؟

جواب۲۹۶۵ : ۸۰ حج اور عمرے الگ الگ کیے۔ ۷۵ھ میں کوفہ میں وصال فرمایا۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۴۳۴)

سوال۲۹۶۶ : وہ کون سے مشہور صحابی کے فرزند ہیں جن کی ولادت بصرہ میں سب سے پہلے مسلمانوں میں ہوئی؟

جواب۲۹۶۶ : حضرت عبدالرحمٰن بن ابوبکر تابعی رضی اللہ عنہما ۱۴ھ میں ولادت ہوئی، ۹۹ھ میں وصال فرمایا۔ (نزہۃ القاری اوّل ۳۶۲)

سوال۲۹۶۷ : حضرت سعید بن مسیب ﷺ جو ائمہ تابعی میں سے ہیں بتائیے اُن کی ولادت کب ہوئی؟

جواب۲۹۶۷ : خلافتِ فاروقی کے تیسرے سال پیدا ہوئے کنیت ابو محمد ہے ۹۳ھ میں وصال فرمایا۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۴۴۷)

# سانحۂ کربلا اور قاتلانِ اھلبیت

سوال ۲۹۶۸ : حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کی شہادت کہاں واقع ہوئی ؟

جواب ۲۹۶۸ : کرب و بلا میں۔

سوال ۲۹۶۹ : واقعہ کربلا کس تاریخ میں رونما ہوا؟

جواب ۲۹۶۹ : دس محرم الحرام ۶۱ سنہ ہجری بروز جمعہ۔

سوال ۲۹۷۰ : حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کی کون سی بہن کربلا میں آپ کے ساتھ موجود تھیں؟

جواب ۲۹۷۰ : حضرت زینب رضی اللہ عنہا۔

سوال ۲۹۷۱ : حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ نے اپنا نائب بنا کر کوفہ سب سے پہلے کس کو روانہ فرمایا تھا؟

جواب ۲۹۷۱ : حضرت امام مسلم بن عقیل رضی اللہ عنہ کو۔

سوال ۲۹۷۲ : حضرت امام مسلم بن عقیل رضی اللہ عنہ کی شہادت کب واقع ہوئی ؟

جواب ۲۹۷۲ : ۳ ذوالحجہ کو۔

سوال ۲۹۷۳ : حضرت مسلم رضی اللہ عنہ کے دونوں شہزادوں کے نام بتایئے جو کوفہ میں شہید ہوئے؟

جواب ۲۹۷۳ : حضرت محمد، ابراہیم رضی اللہ عنہما۔

سوال ۲۹۷۴ : محمد اور ابراہیم رضی اللہ عنہما کو کس بد بخت نے شہید کیا؟

جواب ۲۹۷۴ : حارث نے۔

سوال ۲۹۷۵ : حضرت امام مسلم رضی اللہ عنہ نے کوفہ میں سب سے پہلے کس کے یہاں قیام فرمایا تھا؟

جواب ۲۹۷۵ : مختار بن عبید ثقفی کے یہاں۔



سوال ۲۹۷۶ : شہزادۂ امام مسلم رضی اللہ عنہ کس کے یہاں پناہ گزیں تھے؟

جواب ۲۹۷۶ : حضرت قاضی شریح کے یہاں۔

سوال ۲۹۷۷ : حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کے کوفہ روانہ ہونے کی تاریخ بتایئے؟

جواب ۲۹۷۷ : تین ذوالحجہ۔

سوال ۲۹۷۸ : خیمۂ اہل بیت پر پہلا تیر کس بد بخت نے چلایا؟

جواب ۲۹۷۸ : عمرو بن سعد نے۔

سوال ۲۹۷۹ : عمرو بن سعد کون تھا؟

جواب ۲۹۷۹ : جلیل القدر صحابی حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ کا ناخلف بیٹا تھا۔

سوال ۲۹۸۰ : ساحلِ فرات پر حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ نے کس تاریخ میں اپنا خیمہ نصب فرمایا؟

جواب ۲۹۸۰ : ۷ محرام الحرام کو۔

سوال ۲۹۸۱ : یزیدیوں نے حسینیوں پر پانی کس تاریخ میں بند کیا؟

جواب ۲۹۸۱ : ۷ محرم الحرام سے۔

سوال ۲۹۸۲ : امام حسین رضی اللہ عنہ کے رفقاء کی تعداد کیا تھی؟

جواب ۲۹۸۲ : صرف ۷۲ نفوسِ قدسیہ۔

سوال ۲۹۸۳ : رفقائے امام حسین رضی اللہ عنہ میں اہلِ بیت اطہار کتنے تھے؟

جواب ۲۹۸۳ : اکیس ۲۱۔

سوال ۲۹۸۴ : دریائے فرات پر یزیدی پہریداروں کی تعداد کتنی تھی؟

جواب ۲۹۸۴ : ۴ ہزار اشقیا۔

سوال ۲۹۸۵ : حضرت علی اصغر رضی اللہ عنہ پر جو شیر خوار تھے کس بد بخت نے تیر چلایا؟

جواب ۲۹۸۵ : حرملہ بن کاہل ملعون نے۔

سوال ۲۹۸۶ : حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کو کس نے شہید کیا؟

جواب ۲۹۸۶ : شمر ملعون نے۔

سوال۲۹۸۷ : قاتلِ حسین ﷛ کے بارے میں غیب داں رسول ﷺ نے کیا فرمایا تھا؟

جواب۲۹۸۷ : حسین کا قاتل ایسا شخص ہوگا جس کی پیٹھ پر برص کے داغ اور سؤر کے بالوں کی طرح بال ہوں گے۔

سوال۲۹۸۸ : بوقتِ شہادت امام حسین رضی اللہ عنہ کی عمر کیا تھی؟

جواب۲۹۸۸ : ۵۶ سال ۵ ماہ ۵ دن۔

سوال۲۹۸۹ : حضرت امام حسین ﷛ کے کن دو شہزادوں کی شہادت کربلا میں ہوئی؟

جواب۲۹۸۹ : حضرت علی اکبر و علی اصغر رضی اللہ عنہما کی۔

سوال۲۹۹۰ : بوقتِ شہادت حضرت علی اکبر ﷛ کی عمر کیا تھی؟

جواب۲۹۹۰ : ۱۸ سال کی۔

سوال۲۹۹۱ : اہلِ بیت اطہار میں سے ایک شہزادے نے چھ ماہ کی عمر میں جام شہادت نوش فرمایا کیا آپ اس شہزادے کا نام بتا سکتے ہیں؟

جواب۲۹۹۱ : حضرت علی اصغر رضی اللہ عنہ۔

سوال۲۹۹۲ : حضرت امّ کلثوم خواہر امام پاک و حضرت سکینہ بنت حسین رضی اللہ عنہم کی قبریں کہاں واقع ہے؟

جواب۲۹۹۲ : دمشق کے احاطۂ قبرستان میں۔

سوال۲۹۹۳ : حضرت امام حسین ﷛ کے گھوڑے کا نام بتائیے؟

جواب۲۹۹۳ : یمون ۔آپ کی شہادت کے بعد دریائے فرات میں ڈوب کر مرگیا۔

سوال۲۹۹۴ : دریائے فرات کے کنارے کون سی بستی میں تنِ بے سر فرزندانِ امام مسلم ﷛ کی زیارت ہوتی ہے؟

جواب۲۹۹۴ : قصبہ مصیب میں۔

سوال۲۹۹۵ : شہدائے کربلا میں سے اس شہید کا اسم گرامی کیا ہے جو لڑتے ہوئے تین میل کربلا سے پورب شہید ہوئے؟

جواب۲۹۹۵ : امام حسین کے بھانجے حضرت عون رضی اللہ عنہما۔



سوال۲۹۹۶ : حضرت حُر ﷛ کا مزار کربلا سے کتنی دوری پر واقع ہے؟

جواب۲۹۹۶ : تین میل کے فاصلہ پر۔

سوال۲۹۹۷ : حضرت شہر بانو زوجۂ امام حسین رضی اللہ عنہما کے والد کا نام بتائیے؟

جواب۲۹۹۷ : شاہِ ایران یزدجرد۔

سوال۲۹۹۸ : شہدائے کربلا کے ۷۲ سر کس جگہ دفن ہیں؟

جواب۲۹۹۸ : دمشق کے قبرستان میں۔

سوال۲۹۹۹ : سرِ حسین ﷛ کو جسمِ مقدس سے کس نے جدا کیا؟

جواب۲۹۹۹ : خولی بن یزید نے۔

سوال۳۰۰۰ : شہادتِ حسین ﷛ کے بعد قبیلہ طے کے ایک شخص نے جنوں کو نوحہ کرتے سنا کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ جن کن الفاظ میں نوحہ کرتے تھے؟

جواب۳۰۰۰ : مسح الرسول جبینہٖ فلہ بریقٌ فی الخدودِ.

ابواہ من علینا وجد خیر الجدودِ.

ترجمہ :رسول اللہ ﷺ نے ان کی پیشانی پر بوسہ دیا جس کے رخسار تاباں اور درخشاں ہیں۔ اور ان کے اجداد اعلیٰ و خیر، خاندان سے تعلق رکھتے ہیں۔

سوال۳۰۰۱ : حضرت امام زین العابدین ﷛ کے نانا کا نام بتائیے؟

جواب۳۰۰۱ : یزدجرد ایران کا بادشاہ جو نوشیرواں کی اولاد سے تھا۔

سوال۳۰۰۲ : بتائیے حضرت امام زین العابدین کے صاجزادے حضرت زید شہید (رضی اللہ عنہما) کی ننہال کہاں تھی؟

جواب۳۰۰۲ : ہندوستان میں۔

سوال۳۰۰۳ : سرزمین روم کے ایک غازی نے ایک کنیسہ پر ایک شعر لکھا دیکھا تھا بتائیے کون سا تھا؟

جواب۳۰۰۳ : اترجوامة قتلت حسینا. شفاعته جده یوم المیعاد.

ترجمہ: کیا وہ قوم جس نے حسین ﷺ کو شہید کیا ان کے جد امجد سے بروزِ حشر شفاعت کی امید رکھتی ہے۔

سوال۳۰۰۴ : سیدنا امام حسین ﷺ کو مکہ جانے کا مشورہ کس نے دیا تھا؟

جواب۳۰۰۴ : حضرت محمد بن حنفیہ ﷺ نے۔

سوال۳۰۰۵ : کربلائے معلیٰ کس اسلامی ملک میں واقع ہے؟

جواب۳۰۰۵ : عراق میں۔

# حُسینیت اور انجامِ یزیدیت

نہ یزید کا وہ ستم رہا نہ ظلم ابن زیاد کا
جو رہا تو نام حسین کا جسے زندہ رکھتی ہے کربلا
***************
قتلِ حسین اصل میں مرگِ یزید ہے
اسلام زندہ ہوتا ہے ہر کربلا کے بعد

سوال۳۰۰۶ : قاتلانِ اہلِ بیت کو دوزخ میں کس قدر عذاب دیا جائے گا؟

جواب۳۰۰۶ : آتشیں تابوت میں مقفل کر کے جہنم میں رکھے جائیں گے۔

سوال۳۰۰۷ : سرہائے شہدا میں سے بنو ہوازن کو کتنے سر ملے تھے؟

جواب۳۰۰۷ : ۲۲۔

سوال۳۰۰۸ : ابن اشعث اور بنی اسعد کے حصے میں کتنے سر آئے تھے؟

جواب۳۰۰۸ : ابن اشعث کے حصے میں تیرہ ۱۳، بنی اسعد کے حصے میں چھ ۶۔

سوال۳۰۰۹ : بقیہ سروں کی تقسیم یزیدیوں نے کس طرح کی؟

جواب۳۰۰۹ : ۱۴ بنی تمیم پانچ ایک اور قبیلہ کو اور ۱۲ سر اہلِ لشکر میں تقسیم ہوئے۔

سوال۳۰۱۰ : سرِ مظلومِ کربلا کس بد بخت کو دیکر پہلے ہی روانہ کر دیا تھا؟

جواب۳۰۱۰ : خولی بن یزید کو۔



سوال۳۰۱۱ : کس سانحۂ عظیم کے موقع پر دن میں تارے نظر آئے اور آسمان نے خون برسائے؟

جواب۳۰۱۱ : بعدِ واقعاتِ کربلا۔

سوال۳۰۱۲ : گلشنِ فاطمی کو تاراج کرنے کے بعد ابن سعد کربلا میں کتنے دن ٹھہرا؟

جواب۳۰۱۲ : دو دن (۱۲ محرم الحرام تک)۔

سوال۳۰۱۳ : شہیدوں کے سروں کو نیزوں پر بلند کر کے گشت کرنے کا حکم کس نے دیا؟

جواب۳۰۱۳ : ابن سعد نے۔

سوال۳۰۱۴ : حضرت امام زین العابدین ﷺ اور شاہی حرم محترم اہل بیت کو کربلا سے کس طرح روانہ کیا گیا؟

جواب۳۰۱۴ : اونٹوں کی ننگی پیٹھ پر سوار کر کے سب کی نکیل حضرت عابد بیمار کے ہاتھ میں دیکر پیدل روانہ کیا۔

سوال۳۰۱۵ : مقام حران کے کس یہودی نے سرِ امام سے تلاوتِ قرآن پاک کی آواز سنی تھی؟

جواب۳۰۱۵ : یحییٰ یہودی نے اور اس کرامت کی وجہ سے وہ داخلِ اسلام ہو گیا۔

سوال۳۰۱۶ : سرِ امام حسین ﷺ سے قرآن مجید کی کونسی آیت کی تلاوت ہو رہی تھی؟

جواب۳۰۱۶ : وسیعلم الذین ظلمو اىّ منقلبٍ ینقلبون ہ

سوال۳۰۱۷ : امام حسین ﷺ کے لبہائے مبارکہ پر چھڑی مَس کر کے گستاخی کون کر رہا تھا؟

جواب۳۰۱۷ : یزید پلید۔ (اس سے پہلے ابن زیاد بھی ایسی حرکت کر چکا تھا)

سوال۳۰۱۸ : یزید کی حرکتِ نازیبا دیکھ کر کس صحابی نے اعتراض کیا تھا؟

جواب۳۰۱۸ : حضرت سمرہ بن جندب ﷺ نے۔

سوال۳۰۱۹ : کربلا کا خونی منظر کس بد بخت کی گورنری میں وقوع پذیر ہوا؟

جواب ۳۰۱۹ : عبداللہ بن زیاد بدنہاد کی۔

سوال ۳۰۲۰ : لٹا ہوا قافلۂ اہل بیت کربلا کس تاریخ میں دوبارہ پہونچا؟

جواب ۳۰۲۰ : ۲۰ رصفر المظفر کو۔

سوال ۳۰۲۱ : لاشہائے شہداء کتنے دنوں کے بعد دفن کئے گئے؟

جواب ۳۰۲۱ : ۴۰ روز کے بعد مگر لاشوں کا کچھ نہیں بگڑا تھا۔

سوال ۳۰۲۲ : وہ گوشت جو یزیدیوں کے طعام کے وقت خون بن گیا تھا کس کا تھا؟

جواب ۳۰۲۲ : اہل بیت اطہار سے چھینے ہوئے اونٹ کا۔

سوال ۳۰۲۳ : وہ کون سا شہر ہے جس کا حاکم منصور بن الیاس نے یزیدی لشکر کا استقبال کیا؟

جواب ۳۰۲۳ : نصیبین۔

سوال ۳۰۲۴ : شمراور یزیدیوں کے استقبال کے جرم میں شہر نصیبین کا کیا حشر ہوا؟

جواب ۳۰۲۴ : قہر الٰہی کی بجلی گری جس سے سارا شہر جل کر خاک ہوگیا؟

سوال ۳۰۲۵ : واقعۂ کربلا کے بعد سب سے پہلے کوفہ پر چڑھائی کر کے کس نے حملہ کیا؟

جواب ۳۰۲۵ : حضرت محمد بن حنفیہ رضی اللہ عنہ نے۔

سوال ۳۰۲۶ : حضرت محمد بن حنفیہ رضی اللہ عنہ کے بعد قاتلانِ اہلِ بیتِ اطہار سے کس نے بدلہ لیا؟

جواب ۳۰۲۶ : مختار ثقفی نے۔

سوال ۳۰۲۷ : ابنِ سعد کے ساتھ نواسۂ رسول علیہ السلام کے مقابلہ میں آنے والوں کے قتل کا حکم کس نے دیا؟

جواب ۳۰۲۷ : مختار ثقفی نے۔

سوال ۳۰۲۸ : مختار ثقفی نے کس یزیدی کے ہاتھ پاؤں کٹوا کر ڈلوا دیا تھا؟

جواب ۳۰۲۸ : خولی بن یزید کا جس نے امامِ پاک کے سرمبارک کو نیزے پر بلند کیا تھا۔

سوال ۳۰۲۹ : مختار ثقفی نے سب سے پہلے کن یزیدیوں کے قتل کا حکم دیا تھا؟



جواب ۳۰۲۹ : شمر اور ابن سعد کے۔

سوال ۳۰۳۰ : مختار ثقفی کون تھا؟

جواب ۳۰۳۰ : یہ وہ شخص ہے جس نے یزیدیوں سے بدلہ لیکر محبّ اہلِ بیت کا ثبوت دیا اور بعد میں نبوت کا دعویٰ کیا۔

سوال ۳۰۳۱ : یزید پلید جس کی وجہ سے گلشنِ مصطفےٰ کو تاراج کیا گیا کس کا بیٹا تھا؟

جواب ۳۰۳۱ : کاتبِ وحی حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کا ناخلف بیٹا۔

سوال ۳۰۳۲ : یزید کتنے دنوں تک تختِ حکومت پر بیٹھ کر ظلم وستم کرتا رہا؟

جواب ۳۰۳۲ : ۴ چار سال تک۔

سوال ۳۰۳۳ : یزید کے بعد کون تخت نشین ہوا؟

جواب ۳۰۳۳ : معاویہ بن یزید مگر صرف چند منٹ کے لیے۔

سوال ۳۰۳۴ : معاویہ بن یزید نے تخت شاہی کیوں ٹھکرا دیا؟

جواب ۳۰۳۴ : سلطنت کی اہلیت صرف خلفائے راشدین میں تھی اس وجہ سے میں دستبردار ہوتا ہوں۔

سوال ۳۰۳۵ : اس ظالم کا نام بتائیے جس کی قبر پر ہر گزرنے والا پتھر مارتا ہے؟

جواب ۳۰۳۵ : یزید پلید قاتلِ اہلِ بیت۔

سوال ۳۰۳۶ : موصل کے اس حاکم کا نام بتائیے جس نے کہا کہ جسکے دامن پر قتلِ اولادِ رسول کا خون ہو اس کے ٹھہرنے کے لیے موصل میں کوئی جگہ نہیں ہے؟

جواب ۳۰۳۶ : حاکم عماد الدولہ۔

سوال ۳۰۳۷ : یزید کو کس نے قتل کیا تھا؟

جواب ۳۰۳۷ : رومی النسل راہب کی حسینہ لڑکی نے لاش تین روز تک چیل کوّوں کی خوراک بنی رہی۔

سوال ۳۰۳۸ : مختار ثقفی نے کتنے یزیدیوں کو قتل کیا تھا؟

جواب ۳۰۳۸ : تقریباً چھ ہزار۔

سوال۳۰۳۹ : یزید کی لاش کو کس جگہ دفن کیا گیا؟
جواب۳۰۳۹ : شہر دمشق کے باہر حمص کے قریب دشت حوارین میں۔
سوال۳۰۴۰ : کیا یزید خلیفہ تھا؟
جواب۳۰۴۰ : جی نہیں خود ساختہ بادشاہ تھا۔
سوال۳۰۴۱ : یزیدی فوج کے مسجد نبوی پر حملے اور بے حرمتی سے کون صحابی زار و قطار رو رہے تھے؟
جواب۳۰۴۱ : حضرت سعید بن مسیب رضی اللہ عنہ۔
سوال۳۰۴۲ : یزیدی فوج کے مدینہ پر حملے سے کتنے سردارانِ قریش اور حافظِ قرآن شہید ہوئے؟
جواب۳۰۴۲ : تقریباً (۷۰۰) سات سو حفاظِ قرآن اور ۹۷ سردارانِ قریش۔
سوال۳۰۴۳ : واقعاتِ کربلا کے بعد شہر کوفہ کو کس نے اور کیوں ویران کیا؟
جواب۳۰۴۳ : امیر تیمور نے، اُس کا کہنا تھا کہ جہاں خاندانِ نبوت کا خون بہایا گیا ہو میں اُسے آباد نہیں دیکھنا چاہتا ہوں۔
سوال۳۰۴۴ : حضرت موسیٰ و ہارون علیہما السلام نے سرِ امام کو سلام عرض کرنے کا حکم کس کو دیا تھا؟
جواب۳۰۴۴ : رئیسِ شہرِ معمورہ عزیز یہودی کو۔
سوال۳۰۴۵ : رئیسِ شہرِ معمورہ عزیز یہودی کے ساتھ حضرت امام زین العابدین ﷺ نے کس کنیز کا عقد فرمایا؟
جواب۳۰۴۵ : حضرت شیرین آزاد کردہ امام حسین رضی اللہ عنہ۔
سوال۳۰۴۶ : رئیسِ شہرِ معمورہ عزیز یہودی کس کے دستِ حق پرست پر مشرف باسلام ہوا؟
جواب۳۰۴۶ : حضرت زین العابدین ﷺ کے (شہر کے سارے لوگ حلقہ بگوش اسلام ہوگئے)۔
سوال۳۰۴۷ : قتلِ حسین کا دعویٰ کرنے والے کس یزیدی کو یزید نے دکھاوے کی غرض



سے قتل کروایا؟
جواب۳۰۴۷ : بشیر بن مالک کو جس کو شمر نے پہلے ہی روانہ کر دیا تھا۔
سوال۳۰۴۸ : بعدِ واقعاتِ کربلا یزید نے کس بدبخت کو مدینہ پر حملہ کرنے کے لیے روانہ کیا تھا؟
جواب۳۰۴۸ : مسرف بن عقبہ کو۔
سوال۳۰۴۹ : یزید نے مدینہ تاراج کرنے کے لیے کتنی فوج روانہ کی تھی؟
جواب۳۰۴۹ : تقریباً ۲۰ ہزار۔
سوال۳۰۵۰ : یزیدی فوج نے مدینہ میں کتنے مسلمانوں کو شہید کیا؟
جواب۳۰۵۰ : تقریباً سترہ سو، جن میں مہاجرین و انصار اور صحابہ و تابعین شامل تھے۔
سوال۳۰۵۱ : بتائیے وہ کون صحابی ہیں جن کی داڑھی کے بال کو مدینہ پر حملہ کے دوران یزیدیوں نے اکھاڑا؟
جواب۳۰۵۱ : حضرت سیدنا ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ۔
سوال۳۰۵۲ : یزیدی فوج کا کمانڈر مسرف بن عقبہ کس عذاب میں گرفتار ہو کر مرا؟
جواب۳۰۵۲ : اس کا پیٹ مواد سے بھر گیا تھا۔
سوال۳۰۵۳ : مسرف بن عقبہ کے مرنے کے بعد یزیدی فوج کا چارج کس نے سنبھالا؟
جواب۳۰۵۳ : حصین بن نمیر نے۔

## اولیائے کرام

## سرکار سیدنا غوث الاعظم دستگیر رحمۃ اللہ علیہ

پوچھتے کیا ہو شہِ جیلاں کے فضائل آسی ☆ ہر فضیلت کے وہ جامع ہیں نبوت کے سوا

سوال۳۰۵۴ : حضرت غوث الاعظم دستگیر رحمۃ اللہ علیہ کے والد گرامی کا اسمِ گرامی بتائیے؟

جواب۳۰۵۴ : حضرت سیدنا ابو صالح جنگی دوست رحمۃ اللہ علیہ۔
سوال۳۰۵۵ : سرکارغوث پاک رحمۃ اللہ علیہ کے نانا کا اسم گرامی بتائیے؟
جواب۳۰۵۵ : حضرت عبداللہ صومعی رحمۃ اللہ علیہ۔
سوال۳۰۵۶ : سرکارغوث پاک رحمۃ اللہ علیہ کی والدہ ماجدہ کا اسم گرامی کیا تھا؟
جواب۳۰۵۶ : حضرت فاطمہ ام الخیر رحمہ اللہ تعالیٰ علیہا۔
سوال۳۰۵۷ : سرکارغوث پاک رحمۃ اللہ علیہ کی حیاتِ پاک میں بغداد کے خلیفہ کون لوگ ہوئے؟
جواب۳۰۵۷ : القادر باللہ ابوالعباس، القائم، بامر اللہ ابوجعفر عباسی۔
سوال۳۰۵۸ : سرکارغوث پاک رحمۃ اللہ علیہ کا اصل نام بتائیے؟
جواب۳۰۵۸ : سیّدنا شیخ عبدالقادر محی الدین جیلانی رحمۃ اللہ علیہ۔
سوال۳۰۵۹ : سرکارغوث پاک رحمۃ اللہ علیہ کے والد ماجد کا اصل نام کیا تھا؟
جواب۳۰۵۹ : حضرت موسیٰ رحمۃ اللہ علیہ۔
سوال۳۰۶۰ : سرکارغوث پاک رحمۃ اللہ علیہ کے والد گرامی کی کنیت کیا تھی؟
جواب۳۰۶۰ : ابوصالح۔
سوال۳۰۶۱ : سیدناغوث پاک رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت کب ہوئی؟
جواب۳۰۶۱ : یکم رمضان المبارک بروز جمعہ ۴۷۰ھ یا ۴۷۱ھ کو۔
سوال۳۰۶۲ : اس عظیم ہستی کا اسم گرامی بتائیے جنھوں نے بسم اللہ خوانی کے موقع پر استاد کو مکمل ۱۷ پارے سنا دیئے؟
جواب۳۰۶۲ : شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ۔
سوال۳۰۶۳ : سرکارغوث پاک رحمۃ اللہ علیہ کا روضہ کہاں ہے؟
جواب۳۰۶۳ : بغداد شریف (عراق) میں۔
سوال۳۰۶۴ : سرکارغوث پاک رحمۃ اللہ علیہ کس لقب سے مشہور ہیں؟
جواب۳۰۶۴ : غوث الاعظم دستگیر، بڑے پیر دستگیر وغیرہ سے۔



سوال۳۰۶۵ : فتوح القلوب، غنیۃ الطالبین کس کی تصنیف ہے؟
جواب۳۰۶۵ : حضور غوث پاک رحمۃ اللہ علیہ کی۔
سوال۳۰۶۶ : سرکار غوث اعظم رحمۃ اللہ علیہ کی فقہ میں زیادہ ترجمانی کس امام کی جانب تھی؟
جواب۳۰۶۶ : حضرت امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کی طرف۔
سوال۳۰۶۷ : ۴۰ سال تک متواتر عشاء کے وضو سے فجر کی نماز کس نے ادا کی؟
جواب۳۰۶۷ : سرکارغوث پاک رحمۃ اللہ علیہ نے۔
سوال۳۰۶۸ : سرکارغوث الاعظم رحمۃ اللہ علیہ کے پیرو مرشد کا اسم گرامی بتائیے؟
جواب۳۰۶۸ : عارف باللہ شیخ ابوسعید مخزومی رحمۃ اللہ علیہ۔
سوال۳۰۶۹ : سرکارغوث پاک رحمۃ اللہ علیہ کی اولاد کی تعداد بتائیے؟
جواب۳۰۶۹ : بعض نے ۴۹ بتایا ہے ۲۷ صاجزادے اور ۲۲ صاجزادیاں، اور بعض نے ۹ بتایا ہے اور ایک صاجزادی۔
سوال۳۰۷۰ : سرکار غوث پاک رحمۃ اللہ علیہ کے بڑے صاجزادے کا اسمِ گرامی بتائیے؟
جواب۳۰۷۰ : سیدنا شیخ عبدالوہاب رحمۃ اللہ علیہ۔
سوال۳۰۷۱ : میرا قدم تمام اولیاء کی گردنوں پر ہے، یہ قول کس بزرگ ہستی کا ہے؟
جواب۳۰۷۱ : سیدنا سرکارغوث پاک رحمۃ اللہ علیہ کا۔
جس کی منبر ہوئی گردنِ اولیاء ☆ اس قدم کی کرامت پہ لاکھوں سلام
سوال۳۰۷۲ : سرکارغوث پاک رحمۃ اللہ علیہ نے بصرہ کی ۱۲ برس کی ڈوبی ہوئی بارات دریا سے نکالی تھی، بتائیے دولہا کا نام کیا تھا؟
جواب۳۰۷۲ : سیدکبیرالدین دریائی دولہا اور اب شاہ دولہا کہا جاتا ہے۔آپ کی قبر مغربی پاکستان میں ہے عمر تقریباً ۶ سو برس ہوئی غوث پاک کے خلیفہ تھے۔
سوال۳۰۷۳ : سرکارغوث پاک رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت کہاں ہوئی؟

جواب۳۰۷۳ : طبرستان کے شہر جیلان کے قصبہ نیف میں۔

سوال۳۰۷۴ : وہ کون سے بزرگ ہیں جن کے حکم سے قمری نے بولنا اور کبوتری نے انڈے دینا شروع کر دیا تھا؟

جواب۳۰۷۴ : سرکارِ غوث پاک رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۰۷۵ : سرکارِ غوث پاک رحمۃ اللہ علیہ کی تاریخ وصال بتائیے؟

جواب۳۰۷۵ : ۱۷ ربیع الآخر۔

سوال۳۰۷۶ : سرکارِ غوث پاک رحمۃ اللہ علیہ کے کتے نے کس بزرگ کے شیر کو پھاڑ ڈالا تھا؟

جواب۳۰۷۶ : حضرت سیدنا شیخ احمد جام رحمۃ اللہ علیہ کے۔

کیا دبے جس پہ حمایت کا ہو پنجہ تیرا ☆ شیر کو خطرے میں لاتا نہیں کتا تیرا

سوال۳۰۷۷ : ایک وقت میں ستر۷۰ مریدوں کے یہاں افطار میں موجود رہنا کس بزرگ ہستی کی مشہور کرامت ہے؟

جواب۳۰۷۷ : سرکارِ غوث پاک رحمۃ اللہ علیہ کی۔

سوال۳۰۷۸ : کیا غوث کا ہر زمانہ میں موجود ہونا ضروری ہے؟

جواب۳۰۷۸ : جی ہاں! بغیر غوث کے آسمان و زمین قائم نہیں رہ سکتے۔

سوال۳۰۷۹ : سرکارِ غوث پاک رحمۃ اللہ علیہ نے اپنا خرقہ شریف کس کو عطا فرمایا تھا؟

جواب۳۰۷۹ : حضرت مجدّد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کو۔

سوال۳۰۸۰ : لقب جنگی دوست سے کون مراد ہیں؟

جواب۳۰۸۰ : سرکارِ غوث پاک کے والد سیدنا ابو صالح رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ۔

سوال۳۰۸۱ : سرکارِ غوث الاعظم دستگیر رحمۃ اللہ علیہ نے پادری کے کہنے پر مردہ زندہ فرمایا تھا بتائیے اس کا اثر کیا ہوا تھا؟

جواب۳۰۸۱ : پادری کے ساتھ ساری کردستانی قوم جو کئی لاکھ کی تعداد میں تھی مسلمان ہوگئی تھی۔



سوال۳۰۸۲ : سرکارِ غوث پاک رحمۃ اللہ علیہ نے کردستانی پادری کے کہنے پر جس مردہ کو زندہ فرمایا تھا اس نے اپنے بارے میں آپ سے کیا بتایا؟

جواب۳۰۸۲ : میں حضرت دانیال علیہ السلام کے وقت کا ہوں اور انہی کے مذہب پر مجھے موت آئی۔

# ھند کے راجہ یعنی میرے خواجہ خواجہ معین الدین چشتی رحمۃ اللہ علیہ

خواجۂ ہند وہ دربار ہے اعلیٰ تیرا
کبھی محروم نہیں مانگنے والا تیرا

سوال۳۰۸۳ : حضرت خواجہ معین الدین چشتی رحمۃ اللہ علیہ کا مزار کہاں واقع ہے؟

جواب۳۰۸۳ : اجمیر شریف میں۔

سوال۳۰۸۴ : خواجہ غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت کہاں ہوئی؟

جواب۳۰۸۴ : شہر سجستان یا قصبہ سیستان میں ۵۳۶ ہجری میں اور بعض نے ۵۳۰ ہجری بتایا ہے۔

سوال۳۰۸۵ : حضرت خواجہ پاک رحمۃ اللہ علیہ کے والد محترم کا اسمِ گرامی بتائیے؟

جواب۳۰۸۵ : خواجہ غیاث الدین رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۰۸۶ : والدِ محترم کے ترکہ سے خواجۂ پاک کو کیا چیزیں ملی تھی؟

جواب۳۰۸۶ : ایک باغ اور پن چکی۔

سوال۳۰۸۷ : غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ کے پیر و مرشد کا اسمِ گرامی بتائیے؟

جواب۳۰۸۷ : حضرت خواجہ عثمان ہارونی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۰۸۸ : حضرت خواجۂ پاک رحمۃ اللہ علیہ اجمیر شریف کس سنہ ہجری میں تشریف لائے؟

جوابـ۳۰۸۸ : ۵۶۱ھ میں۔

سوال۳۰۸۹ : حضرت خواجہ غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ جب اجمیر تشریف لائے تو وہاں کس کی حکومت تھی؟

جوابـ۳۰۸۹ : رائے پتھورا کی۔

سوال۳۰۹۰ : حضرت غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ کی زوجہ محترمہ کا اسمِ گرامی بتائیے؟

جوابـ۳۰۹۰ : حضرت بی بی امتہ اللہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہا۔

سوال۳۰۹۱ : حضرت خواجۂ پاک رحمۃ اللہ علیہ کی صاحبزادی کا نام بتائیے؟

جوابـ۳۰۹۱ : حضرت حافظہ جمال رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہا۔

سوال۳۰۹۲ : حضرت بی بی حافظہ جمال کے شوہر شیخ رضی اللہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا مزار کہاں واقع ہے؟

جوابـ۳۰۹۲ : ناگور شریف میں۔

سوال۳۰۹۳ : حضرت خواجۂ پاک رحمۃ اللہ علیہ کے صاحبزادگان کے اسمائے گرامی بتائیے؟

جوابـ۳۰۹۳ : شیخ فخر الدین، شیخ حسام الدین، شیخ ابوسعید رحمۃ اللہ علیہم۔

سوال۳۰۹۴ : خواجۂ ہندوستان حضرت غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ کا وصال کب ہوا؟

جوابـ۳۰۹۴ : چھ ۶ رجب ۶۳۳ ہجری کو اور بعض نے ۶۲۷ ہجری بتایا ہے۔

سوال۳۰۹۵ : سرکار غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ کی پیشانی پر بوقتِ جنازہ کون سا جملہ پڑھا گیا؟

جوابـ۳۰۹۵ : ھٰذا حبیب اللّٰہ مات فی حب اللّٰہ۔ یہ اللہ کا دوست ہے اور اللہ کی محبت میں دنیا سے جارہا ہے۔

سوال۳۰۹۶ : اس بزرگ ہستی کا نام بتائیے جس نے ایک پیالہ میں پورا اناساگر کو بھر لیا؟

جوابـ۳۰۹۶ : حضرت خواجہ معین الدین چشتی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۰۹۷ : اجمیر کی گلیوں میں زائرین کی رہبری اور بھولوں کو راستہ بتانے کی خدمت



کون بزرگ انجام دیتے ہیں؟

جوابـ۳۰۹۷ : حضرت عبداللہ بیابانی رحمۃ اللہ علیہ جو شب جمعہ میں بارگاہِ خواجہ میں حاضری دیتے ہیں۔

سوال۳۰۹۸ : خواجۂ پاک کی نگاہِ ولایت نے کس جادوگر کو اسلام میں داخل ہونے پر مجبور کر دیا تھا؟

جوابـ۳۰۹۸ : عبداللہ بیابانی کو جن کا نام جوگی جیپال تھا۔

سوال۳۰۹۹ : خواجۂ پاک نے اپنے باغ کے انگور کے خوشے سے ایک بزرگ کی تواضع کی تھی کیا آپ ان بزرگ کا نام بتاسکتے ہیں؟

جوابـ۳۰۹۹ : مجذوب حضرت ابراہیم قندوزی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۱۰۰ : ان دونوں سرغنہ دیوؤں کے نام بتائیے جنہوں نے اسلام قبول کیا؟

جوابـ۳۱۰۰ : شادی اور اجے پال (جوگی جے پال)۔

سوال۳۱۰۱ : ڈاکٹر راجندر پرشاد سابق صدر جمہوریہ بھارت کے آستانۂ خواجہ پر حاضری کی تاریخ بتائیے؟

جوابـ۳۱۰۱ : ۱۳ / فروری ۱۹۵۱ء۔

سوال۳۱۰۲ : آنجہانی پنڈت جواہر لال نہرو نے خواجۂ پاک کی بارگاہ میں کب حاضری دی؟

جوابـ۳۱۰۲ : ۱۹۴۵ء میں اور دوسری مرتبہ فساداتِ اجمیر کے زمانہ میں ۱۹۴۷ء میں آستانہ پر حاضر ہوئے۔

جھکتے ہیں شاہوں کے سر خواجہ کی وہ سرکار ہے

ہیں ملک درباں وہ شاہِ چشت کا دربار ہے

(از: مہاراجہ سرکشن پرشاد صدر اعظم دولت آصفیہ حیدرآباد۔ دکن)

سوال۳۱۰۳ : اس جانثار خادم کا نام بتائیے جسے خواجہ صاحب نے ایک پیالہ دیکر اناساگر کا پانی لانے کا حکم دیا تھا؟

جوابـ۳۱۰۳ : نو مسلم سعدی (رام دیو)۔

سوال ۳۱۰۴ : برصغیر میں اسلام کی دلکش بہاریں کس بزرگ ہستی کی دعوت و تبلیغ اور رشد و ہدایت کا نتیجہ ہیں؟

جواب ۳۱۰۴ : سلطان الہند حضرت خواجہ معین الدین اجمیری رحمۃ اللہ علیہ کی۔

نوٹ : کفرستانِ ہند میں اسلام کا چراغ اگرچہ آپ کی آمد سے قبل ہی جل چکا تھا مگر آپ کے گلشنِ ہدایت کی وہ ہوا چلی کہ بساطِ ہند میں نورِ اسلام کا چراغاں ہی چراغاں ہوگیا۔

سوال ۳۱۰۵ : حضرت خواجہ غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے مرشد کے حکم سے بغداد میں اقوال جمع فرمائے تھے جو حضرت خواجہ عثمان ہارونی رحمۃ اللہ علیہ کے ملفوظات کا مجموعہ ہے۔ اس کا نام بتائیے؟

جواب ۳۱۰۵ : انیس الارواح۔

سوال ۳۱۰۶ : سرکار غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ کی ایک کتاب فارسی زبان میں تصوّف کے موضوع پر ہے اس کا نام کیا ہے؟

جواب ۳۱۰۶ : ''کشف الاسرار'' اس کا دوسرا نام ''معراج الانوار'' ہے۔

سوال ۳۱۰۷ : بعض تذکرہ نگاروں کی روایت کے مطابق سرکار غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے مرشد کے حکم سے سلطان شمس الدین التمش کی تعلیم و تلقین کے لیے ایک کتاب لکھی۔ اس کا نام بتائیے؟

جواب ۳۱۰۷ : ''کنز الاسرار'' (۶۱۱ھ اور ۶۱۵ھ کے درمیان) اس کو گنج الاسرار کے نام سے بھی موسوم کیا جاتا ہے۔

سوال ۳۱۰۸ : ''پتھورا را زندہ مسلمانان داریم'' یعنی (میں نے پتھورا کو زندہ مسلمانوں کے حوالے کیا) یہ پیشن گوئی کس بزرگ ہستی نے کی تھی؟

جواب ۳۱۰۸ : حضرت خواجہ اجمیری رحمۃ اللہ علیہ نے۔

نوٹ : یہ پیشن گوئی صحیح ثابت ہوئی۔ شہاب الدین غوری نے پتھورا کے خلاف ۵۸۸ھ میں جنگ کی تو وہ مسلمانوں کے لشکر کے ہاتھوں گرفتار ہو کر مارا



گیا۔ حضرت خواجہ کے فیوض و برکات سے ہندوستان اسلام کے نور سے منور ہوگیا اسی لیے آپ کا لقب وارث النبی فی الہند ہے۔

## حضرت سیّدنا شیخ خواجہ فرید الدین گنج شکر و خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رحمۃ اللہ علیہما

سوال ۳۱۰۹ : حضرت فرید الدین گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ کا اصلی نام بتائیے؟

جواب ۳۱۰۹ : قاضی مسعود۔

سوال ۳۱۱۰ : حضرت خواجہ فرید الدین گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ کے اجداد کہاں کے رہنے والے تھے؟

جواب ۳۱۱۰ : بخارا اور غزنی کے، وہیں سے ہندوستان آئے۔

سوال ۳۱۱۱ : حضرت خواجہ فرید الدین گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ کے خاندان کے سردار کا نام بتائیے؟

جواب ۳۱۱۱ : قاضی شعیب۔

سوال ۳۱۱۲ : حضرت خواجہ فرید الدین گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ کے والدِ محترم کا نام کیا ہے؟

جواب ۳۱۱۲ : قاضی سلیمان۔

سوال ۳۱۱۳ : وہ کون سے بزرگ ہیں جن کی والدہ جانماز کے نیچے ان کے لیے شکر کی پُڑیا رکھ دیتی تھیں؟

جواب ۳۱۱۳ : خواجہ فرید الدین گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال ۳۱۱۴ : شیخ العالم حضرت فرید الدین گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ حصولِ تعلیم کے لیے کہاں تشریف لے گئے؟

جواب ۳۱۱۴ : ملتان۔

سوال ۳۱۱۵ : حضرت خواجہ فرید الدین گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ کے پیر و مرشد کا اسمِ گرامی بتایئے؟

جواب ۳۱۱۵ : خواجہ قطب الدین بختیار کا کی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال ۳۱۱۶ : وہ کون سے بزرگ ہیں جو ماں کے شکم میں ہر آدھی رات کو یا اللہ یا اللہ کی آواز نکالتے تھے؟

جواب ۳۱۱۶ : خواجہ قطب الدین بختیار کا کی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال ۳۱۱۷ : خواجہ قطب الدین بختیار کا کی رحمۃ اللہ علیہ کے پیر و مرشد کا اسمِ گرامی بتایئے؟

جواب ۳۱۱۷ : حضرت خواجہ معین الدین چشتی سنجری رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال ۳۱۱۸ : حضرت خواجہ قطب الدین رحمۃ اللہ علیہ کا مزار کہاں واقع ہیں؟

جواب ۳۱۱۸ : پرانی دہلی قطب مینار کے قریب۔

سوال ۳۱۱۹ : خواجہ قطب الدین علیہ الرحمۃ کے دربار سے تقسیم ہونے والا تبرک کیا کہلاتا ہے؟

جواب ۳۱۱۹ : کاک جو تنور میں پکایا جاتا ہے۔

سوال ۳۱۲۰ : حضرت خواجہ قطب الدین بختیاری کا کی رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت کب اور کہاں ہوئی؟

جواب ۳۱۲۰ : ۵۴۸ھ مہرولی دہلی میں جبکہ معتبر یہ ہے کہ آپ قصبہ اوش ترکستان ماوراء النہر میں پیدا ہوئے۔

سوال ۳۱۲۱ : حضرت خواجہ فرید الدین گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ کے بھائی کا نام بتایئے؟

جواب ۳۱۲۱ : شیخ نجیب الدین متوکل رحمۃ اللہ علیہ۔

## حضرت خواجہ نظام الدّین اولیاء و امیر خسرو رحمۃ اللہ علیہما

سوال ۳۱۲۲ : محبوبِ الٰہی کس بزرگ ہستی کا لقب ہے؟



جواب ۳۱۲۲ : حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ کا۔

سوال ۳۱۲۳ : ''ہنوز دلی دور است'' کس جلیل القدر ہستی کا مشہور جملہ ہے؟

جواب ۳۱۲۳ : حضرت محبوب الٰہی رحمۃ اللہ علیہ کا۔

سوال ۳۱۲۴ : حضرت محبوب الٰہی رحمۃ اللہ علیہ کے اجداد کہاں کے رہنے والے تھے؟

جواب ۳۱۲۴ : بخارا کے فتنۂ چنگیزی کے دوران لاہور تشریف لائے؟

سوال ۳۱۲۵ : حضرت محبوب الٰہی رحمۃ اللہ علیہ کے والد محترم کا اسمِ گرامی بتایئے؟

جواب ۳۱۲۵ : حضرت خواجہ سید احمد رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال ۳۱۲۶ : حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ کی والدہ ماجدہ کا اسمِ گرامی بتایئے؟

جواب ۳۱۲۶ : حضرت بی بی زلیخا رحمۃ اللہ علیہا۔

سوال ۳۱۲۷ : حضرت محبوب الٰہی رحمۃ اللہ علیہ کا خاندان ہندوستان میں کہاں آباد ہوا؟

جواب ۳۱۲۷ : یوپی کے مشہور ضلع بدایوں میں۔

سوال ۳۱۲۸ : حضرت محبوب الٰہی رحمۃ اللہ علیہ کس عمر میں دہلی تشریف لائے؟

جواب ۳۱۲۸ : ۱۶/سال کی عمر میں۔

سوال ۳۱۲۹ : حضرت محبوب الٰہی رحمۃ اللہ علیہ کی ہمشیرہ کا نام کیا تھا؟

جواب ۳۱۲۹ : حضرت بی بی جنت۔

سوال ۳۱۳۰ : حضرت محبوب الٰہی رحمۃ اللہ علیہ کے پیر و مرشد کا اسمِ گرامی بتایئے؟

جواب ۳۱۳۰ : خواجہ شیخ فرید الدین گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال ۳۱۳۱ : حضرت محبوبِ الٰہی رحمۃ اللہ علیہ کا وصال کب ہوا؟

جواب ۳۱۳۱ : ربیع الآخر ۷۲۵ ہجری میں۔

سوال ۳۱۳۲ : حضرت محبوب الٰہی رحمۃ اللہ علیہ کی جائے پیدائش بتایئے؟

جواب ۳۱۳۲ : اتر پردیش کے ضلع بدایوں کے محلہ ٹینکی ٹولہ میں۔ یہ مکان ایک ہندو کی ملکیت میں اب بھی باقی ہے۔

سوال ۳۱۳۲ : حضرت محبوب الٰہی کے مزار پاک پر جانے سے قبل کس بزرگ ہستی کے مزار پر حاضری ضروری ہے؟

جواب ۳۱۳۳ : حضرت امیر خسرو رحمۃ اللہ علیہ کے۔

سوال ۳۱۳۴ : حضرت امیر خسرو رحمۃ اللہ علیہ کس سنہ میں پیدا ہوئے؟

جواب ۳۱۳۴ : ۶۵۱ سنہ ہجری میں۔

سوال ۳۱۳۵ : حضرت امیر خسرو رحمۃ اللہ علیہ کا اصل نام کیا تھا؟

جواب ۳۱۳۵ : ابوالحسن۔

سوال ۳۱۳۶ : حضرت امیر خسرو رحمۃ اللہ علیہ کے والد کا نام کیا تھا؟

جواب ۳۱۳۶ : امیر سیف الدین۔

سوال ۳۱۳۷ : حضرت امیر خسرو رحمۃ اللہ علیہ کے پیرومرشد کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب ۳۱۳۷ : خواجہ نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ۔

# حضرت خواجہ علاؤ الدّین صابر پاک رحمۃ اللہ علیہ

سوال ۳۱۳۸ : حضرت صابر پاک رحمۃ اللہ علیہ کا پورا نام بتائیے؟

جواب ۳۱۳۸ : خواجہ علاء الدین علی احمد صابر پاک رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال ۳۱۳۹ : حضرت صابر پاک رحمۃ اللہ علیہ کے ماموں کا اسم گرامی بتائیے؟ جو اپنے دور کے بہت بڑے ولی تھے؟

جواب ۳۱۳۹ : خواجہ فرید الدین گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال ۳۱۴۰ : حضرت صابر پاک رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت کب ہوئی؟

جواب ۳۱۴۰ : ۱۹ ربیع الاوّل ۵۹۲ سنہ ہجری بوقتِ شب جمعرات اور بعض نے ۱۳ ربیع الاوّل ۶۹۰ سنہ ہجری بتایا ہے۔

سوال ۳۱۴۱ : صابر پاک رحمۃ اللہ علیہ کے والد ماجد کا نام بتائیے؟



جواب ۳۱۴۱ : سید شاہ عبدالرحیم رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال ۳۱۴۲ : صابر پاک رحمۃ اللہ علیہ جس حجرہ سے دو سال باہر تشریف نہ لائے وہ کہاں واقع ہے؟

جواب ۳۱۴۲ : پاک پٹن شریف میں ہے۔

سوال ۳۱۴۳ : حضرت صابر پاک رحمۃ اللہ علیہ کو کہاں کی ولایت تفویض کی گئی؟

جواب ۳۱۴۳ : کلیر شریف کی۔

سوال ۳۱۴۴ : حضرت صابر پاک رحمۃ اللہ علیہ نے کلیر شریف میں کہاں قیام فرمایا؟

جواب ۳۱۴۴ : گولر کے درخت کے نیچے۔

سوال ۳۱۴۵ : حضرت صابر پاک رحمۃ اللہ علیہ نے اپنا خرقہ شریف اور خلافت کس کو عطا فرمائی؟

جواب ۳۱۴۵ : حضرت حافظ شمس الدین ترک رحمۃ اللہ علیہ کو۔

سوال ۳۱۴۶ : صابر پاک رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے خلیفہ شمس الدین ترک کو کہاں کی ولایت تفویض فرمائی؟

جواب ۳۱۴۶ : پانی پت کرنال کی۔

سوال ۳۱۴۷ : کائناتِ ولایت میں سے ایک ایسے بھی ولی گذرے ہیں جنھوں نے اپنی نمازِ جنازہ خود ہی پڑھائی ہے کیا آپ اس بزرگ ہستی کا اسمِ گرامی بتا سکتے ہیں؟

جواب ۳۱۴۷ : حضرت صابر پاک رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال ۳۱۴۸ : ایک بزرگ چالیس سال تک گولر کی شاخ پکڑے حالتِ قیام میں رہے کیا آپ کو ان کا اسمِ گرامی معلوم ہے؟

جواب ۳۱۴۸ : حضرت خواجہ علاؤ الدین صابر پاک رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال ۳۱۴۹ : حضرت صابر کلیری رحمۃ اللہ علیہ کی نگاہِ ولایت سے جب کلیر نذرِ آتش ہوا تو کن چیزوں کو امان ملی؟

جواب ۳۱۴۹ : (۱) گولر کا درخت جو آج بھی آپ کے مزار کے قریب واقع ہے، (۲) ایک فاختہ جس نے گولر کے درخت پر اپنا گھونسلہ بنا رکھا تھا، (۳) ایک قطعہ زمین جو حضرت کے جائے قیام سے کچھ فاصلہ پر تھی (۴) حضرت امام الدین رحمۃ اللہ علیہ کا مزار جو سرکار غوث پاک رحمۃ اللہ علیہ کی اولاد میں سے تھے۔

# حضرت اورنگ زیب عالمگیر رحمۃ اللہ علیہ

سوال ۳۱۵۰ : حضرت اورنگ زیب عالمگیر رحمۃ اللہ علیہ کی تاریخ ولادت بتایئے؟

جواب ۳۱۵۰ : ۱۵/ ذیقعدہ ۱۰۲۷ھ۔ ۳/ نومبر ۱۶۱۸ء بروز اتوار۔ کتاب ''اورنگ زیب'' ص ۴۱۔۴۲ پر ۱۵/ ذیقعدہ ۱۰۲۷ھ۔ ۲۴/ اکتوبر ۱۶۱۸ء لکھا ہے۔

سوال ۳۱۵۱ : حضرت اورنگ زیب عالمگیر رحمۃ اللہ علیہ کہاں پیدا ہوئے؟

جواب ۳۱۵۱ : قصبۂ دَوحد صوبۂ گجرات میں۔ مزار قصبہ خلد آباد میں ہے اورنگ آباد سے ۱۲ میل کے فاصلہ پر۔

سوال ۳۱۵۲ : شہنشاہِ ہندوستان حضرت اورنگ زیب عالمگیر رحمۃ اللہ علیہ کے والد کا نام بتایئے؟

جواب ۳۱۵۲ : شہاب الدین شاہجہاں۔

سوال ۳۱۵۳ : حضرت اورنگ زیب رحمۃ اللہ علیہ نے دہلی سے بنارس آ کر جس برہمن دوشیزہ کو انصاف دلایا اس کا نام بتایئے؟

جواب ۳۱۵۳ : شکنتلا دیوی۔

سوال ۳۱۵۴ : شکنتلا دیوی کے باپ کا نام بتایئے؟

جواب ۳۱۵۴ : لالہ رام، کاشی کے پنڈتوں کا مشہور جاگیر دار۔

سوال ۳۱۵۵ : شکنتلا دیوی اورنگ زیب رحمۃ اللہ علیہ کے دربار میں کس لباس میں گئی تھی؟

جواب ۳۱۵۵ : مغل شہزادے کے لباس میں۔



سوال ۳۱۵۶ : اس کوتوال کا نام بتاؤ جس نے شکنتلا دیوی کو اپنے حرم میں آنے پر مجبور کیا؟

جواب ۳۱۵۶ : محمد ابراہیم خان یا شوکت علی۔

سوال ۳۱۵۷ : بتایئے شہنشاہ اورنگ زیب رحمۃ اللہ علیہ نے شکنتلا دیوی کو کس طرح انصاف دلایا؟

جواب ۳۱۵۷ : خونخوار ہاتھیوں کے پاؤں میں کوتوال کو بندھوا کر دو سمتوں میں دوڑایا۔

سوال ۳۱۵۸ : پنڈت لالہ رام کے چبوترے پر جہاں اورنگ زیب رحمۃ اللہ علیہ نے نماز ادا کی کونسی تاریخی مسجد بنی ہے؟

جواب ۳۱۵۸ : تاریخی نام دھیریرا کی مسجد۔

سوال ۳۱۵۹ : شہنشاہِ اورنگ زیب رحمۃ اللہ علیہ کا وصال کب ہوا؟

جواب ۳۱۵۹ : ۳/ مارچ ۱۷۰۷ء میں۔

سوال ۳۱۶۰ : اورنگ زیب عالمگیر رحمۃ اللہ علیہ کی والدہ کا نام بتایئے؟

جواب ۳۱۶۰ : ممتاز محل بیگم۔

سوال ۳۱۶۱ : مغل بادشاہوں میں سب سے پہلے حافظ قرآن ہونے کا شرف کس نے حاصل کیا؟

جواب ۳۱۶۱ : حضرت اورنگ زیب عالمگیر رحمۃ اللہ علیہ نے۔

# حضرت بُو علی شاہ قلندر رحمۃ اللہ علیہ

سوال ۳۱۶۲ : حضرت بوعلی شاہ قلندر رحمۃ اللہ علیہ کا اصل نام کیا تھا؟

جواب ۳۱۶۲ : شیخ شرف الدین۔

سوال ۳۱۶۳ : بوعلی شاہ قلندر رحمۃ اللہ علیہ کس کی اولاد سے ہیں؟

جواب ۳۱۶۳ : حضرت امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کی۔

سوال۳۱۶۴ : بو علی شاہ قلندر رحمۃ اللہ علیہ کی والدہ ماجدہ کا نام بتائیے؟

جواب۳۱۶۴ : بی بی حافظہ جمال ہمشیرۂ مولانا سید نعمت اللہ ہمدانی کرمانی۔

سوال۳۱۶۵ : بو علی شاہ قلندر رحمۃ اللہ علیہ کے والد ماجد عراق سے ہندوستان کب تشریف لائے؟

جواب۳۱۶۵ : ۶۰۰ ہجری میں۔

سوال۳۱۶۶ : حضرت بو علی شاہ قلندر رحمۃ اللہ علیہ کہاں پیدا ہوئے؟

جواب۳۱۶۶ : پانی پت کرنال میں اور وہیں روضۂ مبارکہ واقع ہے۔

## حضرت خواجہ باقی باللہ و حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہما

سوال۳۱۶۷ : حضرت خواجہ باقی باللہ رحمۃ اللہ علیہ کے وصال کی تاریخ بتائیے؟

جواب۳۱۶۷ : دوشنبہ ۲۶ر جمادی الآخر ۱۰۱۲ھ ہجری۔

سوال۳۱۶۸ : حضرت خواجہ باقی باللہ فانی فی اللہ رحمۃ اللہ علیہ کا مزار کہاں واقع ہے؟

جواب۳۱۶۸ : بیرونی فصیل شاہ جہاں آباد نہر جدیدہ کے قریب دہلی میں۔

سوال۳۱۶۹ : حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کے پیر و مرشد کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۳۱۶۹ : حضرت خواجہ باقی باللہ رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۱۷۰ : حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کے عہد میں دہلی کا بادشاہ کون تھا جس نے دین میں فتنہ برپا کر رکھا تھا؟

جواب۳۱۷۰ : مغل حکمراں شہنشاہ اکبر۔

سوال۳۱۷۱ : مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ نے دوقومی نظریہ کب پیش فرمایا تھا؟

جواب۳۱۷۱ : ۱۰۳۴ھ میں۔



سوال۳۱۷۲ : حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کو قید خانہ میں کس نے ڈالا۔

جواب۳۱۷۲ : مغل حکمران جہاں گیر نے۔

سوال۳۱۷۳ : شہنشاہ اکبر کے فتنۂ دین الٰہی کا تدارک کس نے کیا؟

جواب۳۱۷۳ : حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ نے۔

سوال۳۱۷۴ : حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کا پورا نام بتائیے؟

جواب۳۱۷۴ : شیخ سید احمد فاروقی سرہندی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۱۷۵ : سلسلۂ نقشبندیہ کے بانی کون بزرگ گذرے ہیں؟

جواب۳۱۷۵ : حضرت خواجہ باقی باللہ رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۱۷۶ : حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کہاں پیدا ہوئے؟

جواب۳۱۷۶ : سرہند میں۔۱۴ر شوال المکرم ۹۷۱ھ میں بوقت نصف شب جمعہ۔ (ماہنامہ اعلیٰ حضرت اگست ۱۹۹۷ء)

سوال۳۱۷۷ : سرہند کی بنیاد کن دو بزرگوں نے رکھی؟

جواب۳۱۷۷ : حضرت بو علی شاہ قلندر و امام رفیع الدین رحمۃ اللہ علیہما نے۔

سوال۳۱۷۸ : حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کے والد کا نام بتاؤ؟

جواب۳۱۷۸ : عبد الماجد۔

سوال۳۱۷۹ : حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کا وصال کب ہوا؟

جواب۳۱۷۹ : ۲۸ر صفر المظفر ۱۰۳۴ھ بعمر ۶۳ سال۔ چار صاحبزادے ہوئے۔ (ماہنامہ اعلیٰ حضرت اگست ۱۹۹۷ء)

## حضرت مولانا جلال الدین رومی و حضرت شمس تبریز رحمۃ اللہ علیہما

سوال۳۱۸۰ : اس جلیل القدر ہستی کا اسم گرامی کیا ہے جس کے قبر کی زیارت متواتر

سات روز تک ہوتی رہی؟

جواب ۳۱۸۰ : حضرت مولانا جلال الدین رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال ۳۱۸۱ : حضرت مولانا جلال الدین رحمۃ اللہ علیہ کی اس کتاب کا نام بتائیے جس کی وجہ سے آپ کا نام آج بھی زندہ ہے؟

جواب ۳۱۸۱ : مثنوی شریف۔

سوال ۳۱۸۲ : حضرت مولانا جلال الدین رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب کو کس بزرگ نے دریا میں ڈال دیا تھا؟

جواب ۳۱۸۲ : حضرت شمس تبریز رحمۃ اللہ علیہ نے۔

سوال ۳۱۸۳ : حضرت شمس تبریز رحمۃ اللہ علیہ کے والد محترم کا نام بتائیے؟

جواب ۳۱۸۳ : علاء الدین۔

سوال ۳۱۸۴ : حضرت مولانا جلال الدین رومی رحمۃ اللہ علیہ کس صحابی کی نسل سے تھے؟

جواب ۳۱۸۴ : امیر المومنین حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی نسل سے۔

سوال ۳۱۸۵ : حضرت مولانا جلال الدین رومی رحمۃ اللہ علیہ کہاں اور کب پیدا ہوئے؟

جواب ۳۱۸۵ : بلخ میں ۶۰۴ ہجری۔

## حضرت ابراہیم بن ادھم و رابعہ بصریہ رحمہا اللہ تعالیٰ علیہما

سوال ۳۱۸۶ : حضرت ابراہیم بن ادہم رحمۃ اللہ علیہ کہاں کے بادشاہ تھے؟

جواب ۳۱۸۶ : بلخ کے۔

سوال ۳۱۸۷ : دنیاوی ملک و سلطنت چھوڑ کے یادِ خدا میں مصروف ہو جانے والے بزرگ کا اسمِ گرامی بتائیے؟

جواب ۳۱۸۷ : حضرت ابراہیم بن ادہم رحمۃ اللہ علیہ۔



سوال ۳۱۸۸ : خطاب تاج الرجال سے کون مشہور تھیں؟

جواب ۳۱۸۸ : حضرت رابعہ بصریہ رحمہ اللہ تعالیٰ علیہا۔

سوال ۳۱۸۹ : اس پارسا خاتون کا اسمِ گرامی بتائیے جن کی طواف کے لیے کعبہ خود ہی آ گیا؟

جواب ۳۱۸۹ : حضرت رابعہ بصریہ رحمہ اللہ تعالیٰ علیہا۔

سوال ۳۱۹۰ : حضرت رابعہ بصریہ رحمہ اللہ تعالیٰ علیہا کو کس کے ہاتھ فروخت کیا گیا؟

جواب ۳۱۹۰ : طوائفوں کے۔

سوال ۳۱۹۱ : حضرت خواجہ ابراہیم بن ادہم رحمۃ اللہ علیہ کا مدفن کہاں ہے؟

جواب ۳۱۹۱ : کوہِ شام۔ (ماہنامہ اعلیٰ حضرت دسمبر ۱۹۸۸ء)

سوال ۳۱۹۲ : وہ کون سے ولی ہیں جن کا ہاتھ چومنے کی برکت سے ایک شرابی کی مغفرت ہوگئی؟

جواب ۳۱۹۲ : امام التارکین سیدنا ابراہیم بن ادھم رحمۃ اللہ علیہ۔

## حضرت منصور حلاّج و خواجہ حسن بصری رحمۃ اللہ علیہما

سوال ۳۱۹۳ : حضرت منصور حلاج رحمۃ اللہ علیہ کا سر قلم کیوں کیا گیا؟

جواب ۳۱۹۳ : انا الحق کہنے کے جرم میں۔

سوال ۳۱۹۴ : حضرت منصور بن حلاج رحمۃ اللہ علیہ کے مقدمہ کا آخری فیصلہ کب ہوا؟

جواب ۳۱۹۴ : ۸/ ذیقعدہ ۳۰۹ھ کو

سوال ۳۱۹۵ : حضرت منصور بن حلاج رحمۃ اللہ علیہ کتنے سال تک قید میں رہے؟

جواب ۳۱۹۵ : آٹھ سال تک۔

سوال ۳۱۹۶ : حضرت منصور بن حلاج رحمۃ اللہ علیہ کا مزار کہاں واقع ہے؟

جواب ۳۱۹۶ : دوسرے حصہ شہر بغداد میں۔

سوال۳۱۹۷ : حضرت خواجہ حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ کی والدہ امہات المومنین میں سے کن کی سہیلی تھیں؟

جواب۳۱۹۷ : حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی۔

سوال۳۱۹۸ : ام المومنین حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کا دودھ پینے والے بزرگ کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۳۱۹۸ : حضرت خواجہ حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۱۹۹ : حضرت خواجہ حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ نے کس سے علم وفیض حاصل کیا؟

جواب۳۱۹۹ : حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے۔

## حضرت بایزید بسطامی و ذوالنون مصری رحمۃ اللہ علیہما

ایک دل ہی کیا وہاں ہوتی ہے آئینہ پر جلا ☆ آئینہ لے جائے آئینہ گر کے سامنے

سوال۳۲۰۰ : وہ کون سے بزرگ ہیں جو سب کاموں کو چھوڑ کر والدین کی رضا مندی مقدم رکھتے تھے؟

جواب۳۲۰۰ : حضرت بایزید بسطامی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۲۰۱ : کس بزرگ نے فرمایا کہ جب خدا کا قرب حاصل ہوگیا تو کعبہ میرا طواف کرتا ہے؟

جواب۳۲۰۱ : حضرت بایزید بسطامی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۲۰۲ : اس بزرگ ہستی کا اسم گرامی بتایئے جنہوں نے پتھر دیا تو وہ سونا بن گیا؟

جواب۳۲۰۲ : حضرت ذوالنون مصری رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۲۰۳ : کس بزرگ کے لوگ منکر رہے بعدِ وصال حالات سے واقفیت ہوئی؟

جواب۳۲۰۳ : حضرت ذوالنون مصری رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۲۰۴ : حضرت ذوالنون مصری رحمۃ اللہ علیہ کو کس خلیفہ نے گرفتار کروایا؟



جواب۳۲۰۴ : خلیفہ متوکل عباسی نے۔

سوال۳۲۰۵ : حضرت ذوالنون مصری رحمۃ اللہ علیہ کی پیشانی پر بعدِ وصال کون سا جملہ پڑھا گیا؟

جواب۳۲۰۵ : یہ اللہ کے خلیل ہیں اور عشق الٰہی کی تلوار سے فوت ہوئے۔

سوال۳۲۰۶ : حضرت ذوالنون مصری رحمۃ اللہ علیہ کا وصال کب ہوا؟

جواب۳۲۰۶ : ۲۴۶ھ بروز پیر۔ (ماہنامہ "اعلیٰ حضرت" فروری ۱۹۸۷ء صفحہ ۲۶)

## حضرت سید حاجی وارث علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ

سوال۳۲۰۷ : حاجی وارث علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ کا قدیم وطن کہاں ہے؟

جواب۳۲۰۷ : نیشا پور۔

سوال۳۲۰۸ : حاجی سید وارث علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ کے والد گرامی کا اسمِ گرامی بتایئے؟

جواب۳۲۰۸ : سید قربان علی۔

سوال۳۲۰۹ : وارثِ پاک رحمۃ اللہ علیہ کا روضہ کہاں ہے؟

جواب۳۲۰۹ : دیوہ شریف بارہ بنکی یوپی میں۔

سوال۳۲۱۰ : وہ کون سے حاجی ہیں جنہوں نے احرام پہن کر کبھی نہ اُتارا؟

جواب۳۲۱۰ : حاجی سید وارث علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۲۱۱ : حاجی سید وارث علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ کس کے ہم عصر مشاہیر ہیں؟

جواب۳۲۱۱ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے۔

## سرکار سیدنا سالار مسعود غازی رحمۃ اللہ علیہ

مرے شہید اگر جیت لے تو غازی ہے ☆ یہ راہ وہ ہے کہ دونوں میں سرفرازی ہے

سوال۳۲۱۲ : حضرت سید سالار مسعود غازی کس کی نسل سے ہیں؟

جواب۳۲۱۲ : محمد بن حنفیہ بن علی مرتضٰی کے صاحبزادے سالار عبدالمنان ﷺ کی نسل سے۔

سوال۳۲۱۳ : سرکار غازی میاں رحمۃ اللہ علیہ بہرائچ کب تشریف لائے؟

جواب۳۲۱۳ : شعبان ۴۲۳ ہجری میں۔

سوال۳۲۱۴ : سرکار غازی میاں علیہ الرحمہ کے والد محترم کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۳۲۱۴ : سید ساہو سالار رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۲۱۵ : سید سرکار مسعود غازی رحمۃ اللہ علیہ کے والد ماجد کی قبر کہاں واقع ہے؟

جواب۳۲۱۵ : سترکھ بارہ بنکی یوپی میں۔

سوال۳۲۱۶ : سرکار غازی میاں رحمۃ اللہ علیہ کی والدہ ماجدہ کا اسمِ گرامی بتائیے؟

جواب۳۲۱۶ : حضرت ستر معلّٰی۔

سوال۳۲۱۷ : سرکار غازی میاں رحمۃ اللہ علیہ کس مشہور بادشاہ کے بھانجے تھے؟

جواب۳۲۱۷ : محمود غزنوی کے۔

سوال۳۲۱۸ : حضرت غازی میاں رحمۃ اللہ علیہ نے سب سے پہلے بہرائچ کس کو روانہ فرمایا؟

جواب۳۲۱۸ : رجب کوتوال اور سالار سیف الدین کو۔

سوال۳۲۱۹ : سرکار غازی میاں رحمۃ اللہ علیہ پر کتنے راجاؤں نے مل کر حملہ کیا؟

جواب۳۲۱۹ : اکیس (۲۱)۔

سوال۳۲۲۰ : سرکار غازی میاں رحمۃ اللہ علیہ کے حلقِ ناز پر کس بدبخت نے تیر چلایا تھا؟

جواب۳۲۲۰ : سہیل دیو نے۔

سوال۳۲۲۱ : سرکار غازی میاں رحمۃ اللہ علیہ کی تاریخِ وصال بتائیے؟

جواب۳۲۲۱ : ۱۴؍رجب ۴۲۴ھ ۱۰؍جون ۱۰۳۴ء۔



سوال۳۲۲۲ : آستانہ سرکار غازی میاں رحمۃ اللہ علیہ سے کس قسم کے مریضوں کو شفاء ملتی ہے؟

جواب۳۲۲۲ : جذامی، ابرص، پاگل نیز نابیناؤں کو آنکھیں بھی عطا ہو جاتی ہیں۔

سوال۳۲۲۳ : سرکار غازی میاں رحمۃ اللہ علیہ کا مزار مقدسہ کہاں واقع ہے؟

جواب۳۲۲۳ : یوپی کے مشہور ضلع بہرائچ شریف میں۔

سوال۳۲۲۴ : بتائیے سرکار غازی میاں رحمۃ اللہ علیہ کو اہل علم کس لقب سے یاد کرتے ہیں؟

جواب۳۲۲۴ : سید الشہدائے فی الہند۔

## متفرق اولیائے کرام

سوال۳۲۲۵ : حضرات صوفیائے کرام کے متعدد طبقات ہیں جن میں طبقۂ اولیٰ کے اسمائے گرامی بتائیے؟

جواب۳۲۲۵ : حضرت اویس قرنی، حضرت حسن بصری، حضرت مالک بن دینار، حضرت محمد واسع، حضرت حبیب عجمی، حضرت خواجہ فضیل بن عیاض، حضرت ابراہیم بن ادھم، حضرت عبداللہ بن مبارک، حضرت سفیان ثوری وغیرھم رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین۔ نـــــوٹ : یہ وہ حضرات ہیں جن کے دین و علم، فضل وکمال، اتباعِ شریعت، تقویٰ و طہارت، اخلاق و کردار، اور عبادت و ریاضت کے ایمان افروز اور روشن نمونے سینۂ گیتی اور اوراقِ تاریخ کی زیب و زینت ہیں۔ (ماہنامہ کنزالایمان دہلی، دسمبر ۲۰۰۱ء)

سوال۳۲۲۶ : دہلی فتح ہونے کے بعد مسلمانوں کے گھر میں پیدا ہونے والے بچے کا نام بتائیے؟

جواب۳۲۲۶ : حضرت صوفی حمید الدین ناگوری رحمۃ اللہ علیہ (بقول خود) آپ کا وصال ۲۹؍ربیع الآخر ۶۷۳ھ کو ہوئی۔ (ماہنامہ اشرفیہ جولائی ۱۹۹۹ء)

سوال۳۲۲۷ : وہ کون سے بزرگ ہیں جو مکمل ۴۰ سال تک نہ سوئے جب نیند کا غلبہ ہوتا تو آنکھوں میں نمک بھر لیتے؟

جواب۳۲۲۷ : حضرت شاہ شجاع کرمانی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۲۲۸ : کبیر الاولیاء حضرت خواجہ سید احمد کبیر الحسینی الرفاعی رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت کب ہوئی؟

جواب۳۲۲۸ : ۵۱۲ھ۔

سوال۳۲۲۹ : حضرت خواجہ سید احمد کبیر الحسینی الرفاعی رحمۃ اللہ علیہ کا وصال کب ہوا؟

جواب۳۲۲۹ : ۵۷۸ھ میں بعمر ۶۶ سال۔ (ماہنامہ اشرفیہ اپریل ۱۹۹۹ء)

سوال۳۲۳۰ : وہ کون سی مقدس ہستی ہے جس نے تصوف کے گلشن میں حُبِ الٰہی کی نغمہ سرائی کی؟

جواب۳۲۳۰ : حضرت رابعہ عدویہ رحمہ اللہ تعالیٰ علیہا۔

سوال۳۲۳۱ : سلسلۂ سہروردیہ کس ذات گرامی سے منسوب ہے؟

جواب۳۲۳۱ : حضرت شیخ بہاؤ الدین رحمۃ اللہ علیہ سے۔

سوال۳۲۳۲ : حضرت جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ کے ماموں کا اسم گرامی بتائیے جو خود ایک بہت بڑے ولی تھے؟

جواب۳۲۳۲ : حضرت سری سقطی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۲۳۳ : حضرت سری سقطی رحمۃ اللہ علیہ کے پیرو مرشد کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۳۲۳۳ : حضرت معروف کرخی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۲۳۴ : ایک سال حج دوسرے سال جہاد تیسرے سال تجارت کرکے منافع دوستوں اور فقیروں میں تقسیم کر دیتے، کیا آپ کو اس بزرگ کا اسمِ گرامی معلوم ہے؟

جواب۳۲۳۴ : حضرت عبداللہ بن مبارک رحمۃ اللہ علیہ۔



سوال۳۲۳۵ : کوفہ شہر کی رہنے والی وہ کون معزز ہستی ہے جن کی بکریاں اور بھیڑ ایک ساتھ چرتے تھے؟

جواب۳۲۳۵ : حضرت میمونہ سودا رحمہ اللہ تعالیٰ علیہا۔

سوال۳۲۳۶ : کس بزرگ کے طفیل میں چھ لاکھ حاجیوں کا حج قبول ہوا؟

جواب۳۲۳۶ : حضرت علی بن موفق رحمۃ اللہ علیہ (موچی کا کام کرتے تھے)۔

سوال۳۲۳۷ : حضرت علی بن موفق رحمۃ اللہ علیہ کے کس عمل نے انہیں یہ بلند رتبہ عطا فرمایا؟

جواب۳۲۳۷ : ۳۰ ہزار درہم بجائے حج کو جانے کے اپنے پڑوسی کو دے دیا جس کے بچے ساتویں فاقہ کے بعد مردار کا گوشت کھا رہے تھے۔

سوال۳۲۳۸ : سلطان غیاث الدین کے عہد کے مشہور بزرگوں کے اسمائے گرامی بتائیے؟

جواب۳۲۳۸ : خواجہ فرید الدین گنج شکر، بہاؤ الدین زکریا ملتانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہما۔

سوال۳۲۳۹ : حضرت ابوالحسن داتا گنج فیض بخش رحمۃ اللہ علیہ کا مزار کہاں واقع ہے؟

جواب۳۲۳۹ : لاہور، پاکستان میں۔

سوال۳۲۴۰ : عرب کے لوگ شیخ الہند کس بزرگ کو کہا کرتے تھے؟

جواب۳۲۴۰ : حضرت شیخ سلیم چشتی رحمۃ اللہ علیہ کو۔

سوال۳۲۴۱ : وہ کون سے بزرگ ہیں جنہوں نے صرف بسم اللہ پڑھا اور کہا اسی میں سب کچھ ہے؟

جواب۳۲۴۱ : حضرت مینا شاہ لکھنوی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۲۴۲ : حضرت مینا شاہ لکھنوی رحمۃ اللہ علیہ کا وصال کب ہوا؟

جواب۳۲۴۲ : ۸۷۰ھ میں۔

سوال۳۲۴۳ : شیخ نصیر الدین چراغ دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کا مزار کہاں واقع ہے؟

جواب۳۲۴۳ : قریب شاہ جہاں آباد۔

سوال۳۲۴۴ : شیخ نصیر الدین چراغ دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کا وصال کب ہوا؟

جواب۳۲۴۴ : ۱۷ یا ۱۸ رمضان شب جمعہ ۵۷۱ ہجری میں۔

سوال۳۲۴۵ : سیف اللسان کس بزرگ ہستی کا لقب ہے؟

جواب۳۲۴۵ : حضرت لال شہباز قلندر رحمۃ اللہ علیہ کا۔

سوال۳۲۴۶ : حضرت مخدوم اشرف جہانگیر سمنانی رحمۃ اللہ علیہ کے والد محترم کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۳۲۴۶ : حضرت مولانا ابوالسلاطین سلطان سید ابراہیم شاہ قدس سرہٗ۔

سوال۳۲۴۷ : حضرت مخدوم اشرف جہانگیر سمنانی رحمۃ اللہ علیہ کس شہر کے بادشاہ تھے؟

جواب۳۲۴۷ : شہر سمنان کے۔

سوال۳۲۴۸ : حضرت مخدوم اشرف جہانگیر سمنانی رحمۃ اللہ علیہ کا مزار کہاں واقع ہے؟

جواب۳۲۴۸ : شہر اجودھیا کے قریب ضلع فیض آباد کچھوچھ یوپی میں۔

سوال۳۲۴۹ : وہ کون سے بزرگ ہیں جن کا پاؤں قبر سے آج بھی باہر ہے؟

جواب۳۲۴۹ : حضرت سید محمد ایوب کردی رحمۃ اللہ علیہ جو دمشق کے دامنِ کوہ میں آرام فرما ہیں۔

سوال۳۲۵۰ : حسانِ ثانی کس بزرگ کا لقب ہے؟

جواب۳۲۵۰ : حضرت مولانا اسمٰعیل نبہانی رحمۃ اللہ علیہ کا۔

سوال۳۲۵۱ : اللہ تعالیٰ ہفت اقلیم چاروں جہتوں کی حفاظت اپنے کن نیک بندوں سے کرتا ہے؟

جواب۳۲۵۱ : اوتاد کے ذریعہ۔

سوال۳۲۵۲ : حضرت ابوبکر شبلی و حضرت بہلول دانا رحمۃ اللہ علیہما کے مزارات کہاں واقع ہیں؟

جواب۳۲۵۲ : شہر بغداد کے دوسرے حصہ میں۔

سوال۳۲۵۳ : بتائیے حضرت جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ کون سا کاروبار کرتے تھے؟

جواب۳۲۵۳ : کپڑے کی تجارت۔



سوال۳۲۵۴ : حضرت بشر حافی رحمۃ اللہ علیہ کے پیرو مرشد کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۳۲۵۴ : حضرت علی حشرم رحمۃ اللہ علیہ جو آپ کے ماموں تھے۔

سوال۳۲۵۵ : پورب کی حد دنیا میں رہنے والے اوتاد کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۳۲۵۵ : حضرت عبدالحیٔ رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۲۵۶ : دوسرے اوتاد پچھم دنیا کے کنارے رہتے ہیں ان کا اسمِ گرامی بتائیے؟

جواب۳۲۵۶ : حضرت عبدالحلیم رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۲۵۷ : حضرت عبدالقادر رحمۃ اللہ علیہ نام کے اوتاد دنیا کے کس کنارے پر متعین ہیں؟

جواب۳۲۵۷ : دکھن کنارے پر۔

سوال۳۲۵۸ : حد دنیا کے اتر کنارے پر رہنے والے اوتاد کا اسمِ گرامی بتائیے؟

جواب۳۲۵۸ : حضرت عبدالمرید رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۲۵۹ : امامین ماتحتِ غوث کے اسمائے گرامی بتائیے؟

جواب۳۲۵۹ : حضرت عبدالرب و حضرت عبدالملک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہما۔

سوال۳۲۶۰ : وہ کون سے محدّث ہیں جنہیں حدیث بالمواجہ نبی کریم ﷺ سے حاصل ہوئی؟

جواب۳۲۶۰ : حضرت مولانا بدرالدین محدّث رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۲۶۱ : حضرت خواجہ شیخ شہاب الدین سہروردی رحمۃ اللہ علیہ کا مزار کہاں واقع ہے؟

جواب۳۲۶۱ : بیرون شہر بغداد شمالی حصے میں۔

سوال۳۲۶۲ : مٹی کے گھروندوں کو محل بہشتی بتا کر کس نے فروخت کیا؟

جواب۳۲۶۲ : حضرت بہلول دانا رحمۃ اللہ علیہ نے۔

مجھ کو تم دیوانہ بتاتے ہو میں وہ ہوشیار ہوں
پاؤں جب طوفِ حرم میں تھک گئے سر پھر گیا

سوال۳۲۶۳ : حضرت خواجہ بندہ نواز گیسو دراز رحمۃ اللہ علیہ کا نام وکنیت اور لقب بتایئے؟

جواب۳۲۶۳ : نام سید محمد کنیت ابوالفتح لقب صدرالدین الولی الاکبر اور الصادق ہے

سوال۳۲۶۴ : صدر الافاضل مولانا سید نعیم الدین مرادآبادی رحمۃ اللہ علیہ کی تاریخ وصال کیا ہے؟

جواب۳۲۶۴ : ۱۸ر ذالحجہ ۱۳۶۷ھ ۲۳ر اکتوبر ۱۹۴۸ء۔

سوال۳۲۶۵ : حضرت بہلول دانا رحمۃ اللہ علیہ کے ریت کے بنے ہوئے گھروندوں کو کس نے اور کتنے میں خریدا؟

جواب۳۲۶۵ : بادشاہ ہارون رشید کی بیوی ملکۂ زبیدہ نے ایک درہم میں۔

سوال۳۲۶۶ : حضرت گیسو دراز رحمۃ اللہ علیہ کا اصل نام کیا تھا؟

جواب۳۲۶۶ : محمد۔

سوال۳۲۶۷ : وہ کون سے بزرگ ہیں جنہوں نے تیس سال تک مسجد حرام میں قیام فرمایا مگر کسی نے ان کو کھاتے پیتے نہیں دیکھا؟

جواب۳۲۶۷ : حضرت ابوحماد اسود رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۲۶۸ : محدث اعظم پاکستان علامہ سردار احمد صاحب قبلہ رحمۃ اللہ علیہ کا وصال کب ہوا؟

جواب۳۲۶۸ : شعبان المعظم ۱۳۸۲ھ مطابق دسمبر ۱۹۶۲ء میں لائل پور جو موجودہ فیصل آباد (پاکستان) ہے، سپرد خاک ہوئے۔

سوال۳۲۶۹ : ایک برگزیدہ ہستی جو اپنے پڑوسی کے مکان کے پرنالے سے گرنے والی غلاظت صاف کیا کرتے تھے جس کی وجہ سے پڑوسی مشرف بہ اسلام ہوگیا کیا آپ کو ان کا اسم گرامی معلوم ہے؟

جواب۳۲۶۹ : حضرت مالک بن دینار رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۲۷۰ : کیا آپ ایسے بزرگ کا نام بتا سکتے ہیں جنہوں نے پچاس صحابۂ کرام کی زیارت کی ہو؟



جواب۳۲۷۰ : حضرت امام شعبی رحمۃ اللہ علیہ (۱۰۶ھ)۔

سوال۳۲۷۱ : مولانا سید نعیم الدین مرادآبادی رحمۃ اللہ علیہ کے آبا و اجداد اورنگ زیب رحمۃ اللہ علیہ کے عہد میں کہاں سے تشریف لائے؟

جواب۳۲۷۱ : مشہد سے۔

سوال۳۲۷۲ : بتایئے کس بزرگ ہستی کا قول ہے کہ اگر عیال دار شخص علم دین کو سیکھتا ہے اور اپنے بچوں کی پرورش بھی کرتا ہے تو اس کا اجر جہاد سے زیادہ ہے؟

جواب۳۲۷۲ : حضرت عبداللہ بن مبارک رحمۃ اللہ علیہ کا۔

سوال۳۲۷۳ : وہ کون سے ولی کامل ہیں جو ایک بار سو رہے تھے اور ایک سانپ نرگس کی شاخ لیے مگس رانی کر رہا تھا؟

جواب۳۲۷۳ : حضرت مالک بن دینار رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۲۷۴ : حضرت مخدوم علی فقیہ ماہمی کی تاریخ ولادت بتایئے؟

جواب۳۲۷۴ : دس۱۰ محرم الحرام ۷۷۶ھ کو کوکن میں مین ہوئی۔

سوال۳۲۷۵ : مخدوم ماہمی رحمۃ اللہ علیہ کے والدین کے اسمائے گرامی بتایئے؟

جواب۳۲۷۵ : شیخ احمد بن ابراہیم بن اسماعیل اور والدہ کا نام فاطمہ بنت ناخدا حسین تھا۔

سوال۳۲۷۶ : حضرت مخدوم ماہمی رحمۃ اللہ علیہ کی تاریخ وصال بتایئے؟

جواب۳۲۷۶ : ۷ر جمادی الاخریٰ ۸۳۹ھ بعد نماز عشاء۔

سوال۳۲۷۷ : کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ نقباء کی تعداد کتنی ہے؟

جواب۳۲۷۷ : تین سو ۳۰۰ (مسکن مغرب)۔

سوال۳۲۷۸ : نجباء کی تعداد کتنی ہے؟

جواب۳۲۷۸ : ستر ۷۰ (مسکن مصر)۔

سوال۳۲۷۹ : ابدال کی تعداد بتایئے؟

جواب۳۲۷۹ : ۴۰ (چالیس) (مسکن شام)۔

سوال۳۲۸۰ : بتایئے اخیار کی تعداد کتنی ہے؟

جواب۳۲۸۰ : سات ۷ (زمین میں سیاح ہیں)۔
سوال۳۲۸۱ : بتایئے عمد (غالبًا اوتاد) کتنے ہیں؟
جواب۳۲۸۱ : چار۴ (زمین کے گوشوں میں رہتے ہیں)۔
سوال۳۲۸۲ : اس ہستی کا نام بتاؤ جو۴۰ سال تک بصرہ میں رہے مگر وہاں کی کھجوریں نہ کھائیں؟
جواب۳۲۸۲ : حضرت مالک بن دینار رحمۃ اللہ علیہ۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۳۳۸)
سوال۳۲۸۳ : شاہ فضل الرحمٰن گنج مرادآبادی رحمۃ اللہ علیہ کے آباو اجداد کہاں کے رہنے والے تھے؟
جواب۳۲۸۳ : ایران کے۔
سوال۳۲۸۴ : شاہ فضل الرحمٰن گنج مرادآبادی رحمۃ اللہ علیہ کی عمر کتنی تھی؟
جواب۳۲۸۴ : ۱۰۵ سال۔
سوال۳۲۸۵ : شاہ فضل الرحمٰن گنج مرادآبادی رحمۃ اللہ علیہ کی تاریخ ولادت اور وصال بتایئے؟
جواب۳۲۸۵ : ولادت یکم رمضان ۱۲۰۸ھ بوقت صبح صادق ہے۔ وصال ۲۲ر ربیع الاوّل ۱۳۱۳ھ ہے۔ (ماہنامہ اشرفیہ، جولائی ۱۹۹۹ء)
سوال۳۲۸۶ : خواجۂ بیکس نواز حافظ بخاری سید عبدالصمد چشتی رحمۃ اللہ علیہ کے والدین کا اسم گرامی بتایئے؟
جواب۳۲۸۶ : حضرت سید غالب حسین رحمۃ اللہ علیہ۔
سوال۳۲۸۷ : حضرت حافظ بخاری سید عبدالصمد رحمۃ اللہ علیہ کی تاریخی ولادت بتایئے؟
جواب۳۲۸۷ : ولادت ۱۴ر شعبان المعظم ۱۲۶۹ھ / جنوری ۱۸۵۳ء بروز جمعہ بمقام قصبہ سہسوان محلّہ محی الدین پور ضلع بدایوں شریف یوپی۔
سوال۳۲۸۸ : حضرت سید عبدالصمد حافظ بخاری رحمۃ اللہ علیہ کا وصال کب ہوا؟
جواب۳۲۸۸ : ۱۷ر جمادی الاخریٰ ۱۳۲۳ھ بروز شنبہ گیارہ بجے شب قصبہ پھپھوند شریف



: ضلع اوریا، یوپی۔

# ائمۂ کرام

## حضرت امام اعظم ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ

سوال۳۲۸۹ : فقہ کے کل کتنے امام گذرے ہیں؟
جواب۳۲۸۹ : چار (۴)۔
سوال۳۲۹۰ : چاروں اماموں کے اسمائے گرامی بتایئے؟
جواب۳۲۹۰ : امام اعظم ابو حنیفہ، امام شافعی، امام مالک، امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہم۔
سوال۳۲۹۱ : حنفی فقہ کس امام سے منسوب ہے؟
جواب۳۲۹۱ : حضرت امام اعظم ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے نام سے۔
سوال۳۲۹۲ : حنفی کسے کہتے ہیں؟
جواب۳۲۹۲ : حضرت امام اعظم ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کی تقلید کرنے والے کو۔
سوال۳۲۹۳ : حضرت امام اعظم ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے والد گرامی کا اسم گرامی بتایئے؟
جواب۳۲۹۳ : ثابت۔
سوال۳۲۹۴ : امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کا اصل نام کیا تھا؟
جواب۳۲۹۴ : نعمان بن ثابت۔
سوال۳۲۹۵ : امام اعظم ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کہاں کے رہنے والے تھے؟
جواب۳۲۹۵ : کوفہ کے۔
سوال۳۲۹۶ : امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کس بادشاہ کے عہد میں پیدا ہوئے؟

جواب ۳۲۹۶ : عبدالملک بن مروان کے۔

سوال ۳۲۹۷ : امام اعظم ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے عہد میں کون کون صحابہ بقید حیات تھے؟

جواب ۳۲۹۷ : غالباً حضرت انس بن مالک، عبداللہ بن ابی اوفی، سہیل بن الساعدی، ابو الطفیل عامر بن واثلہ اور حضرت قتادہ رضی اللہ عنہم۔

سوال ۳۲۹۸ : حضرت امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کو بیت المقدس شریف کا مجاور رہنے کا شرف کتنے عرصہ تک حاصل رہا؟

جواب ۳۲۹۸ : ۶ سال تک۔

سوال ۳۲۹۹ : امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت کب ہوئی؟

جواب ۳۲۹۹ : سنہ ۸۰ھ میں۔

سوال ۳۳۰۰ : امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کا وصال کب ہوا؟

جواب ۳۳۰۰ : ۱۵۰ھ شعبان کی دوسری تاریخ بعمر ۹۰ سال۔ (نزہۃ القاری اوّل ص ۱۶۴)

سوال ۳۳۰۱ : امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے شاگرد امام محمد رحمۃ اللہ علیہ حدیث پڑھنے کے بعد کس کے حلقۂ درس میں داخل ہوئے؟

جواب ۳۳۰۱ : حضرت امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کے۔

سوال ۳۳۰۲ : بتایئے امامِ اعظم رحمۃ اللہ علیہ رمضان میں کتنا قرآن ختم فرماتے تھے؟

جواب ۳۳۰۲ : اکسٹھ ۶۱ قرآن پاک۔ تیس دن میں تیس رات میں اور ایک تراویح کی نماز میں۔

سوال ۳۳۰۳ : حضرت امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کو کس نے قید کیا؟

جواب ۳۳۰۳ : خلیفہ منصور کے اشارہ پر ابن ہبیرہ نے۔

سوال ۳۳۰۴ : خلیفہ منصور نے امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کو قید کیوں کروایا؟

جواب ۳۳۰۴ : منصبِ قضاء ٹھکرانے کی وجہ سے۔



سوال ۳۳۰۵ : امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کو ابن ہبیرہ کی پیش کش ٹھکرانے کی وجہ سے کون سی سزا ملی؟

جواب ۳۳۰۵ : ظلم و ستم ڈھا کر زدو کوب کیا۔

سوال ۳۳۰۶ : ابن ہبیرہ کس دور میں تھا؟

جواب ۳۳۰۶ : دورِ اموی میں۔

سوال ۳۳۰۷ : امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کا مزارِ مقدسہ کس جگہ واقع ہے؟

جواب ۳۳۰۷ : قصبہ معظم میں مقبرہ خیزران کے اندر۔

سوال ۳۳۰۸ : امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کا پیشہ کیا تھا؟

جواب ۳۳۰۸ : کپڑے کی تجارت۔

سوال ۳۳۰۹ : حضرت امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے صاحبزادے کا نام بتایئے؟

جواب ۳۳۰۹ : حماد بن ابو حنیفہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہما۔

سوال ۳۳۱۰ : حضرت امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے حلقۂ درس کے جانشین کون حضرات ہوئے؟

جواب ۳۳۱۰ : حضرت امام زفر بعدہٗ امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہما۔

سوال ۳۳۱۱ : حضرت قتادہ بن دعامہ ﷺ (جو پیدائشی نابینا تھے) سے امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ نے کیا سوال کیا تھا؟

جواب ۳۳۱۱ : ”حضرت سلیمان علیہ السلام کی چیونٹی نر تھی یا مادہ؟“

سوال ۳۳۱۲ : حضرت قتادہ ﷺ کے جواب نہ دینے پر امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ نے کیا فرمایا؟

جواب ۳۳۱۲ : چیونٹی مادہ تھی اس لیے کہ قرآن میں مؤنث کا صیغہ نَمْلَةٌ آیا ہے۔

سوال ۳۳۱۳ : حضرت امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ آغازِ فقہ کے وقت کس کے تلمذ میں آئے؟

جواب ۳۳۱۳ : حضرت حماد رحمۃ اللہ علیہ کے۔

سوال ۳۳۱۴ : کوفہ کا حاکم یزید بن عمر بن ہبیرہ امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے سپرد کون سا کام کرنا چاہتا تھا؟

جواب۳۳۱۴ : سرکاری مہر تاکہ آپ کی مہر کے بغیر کوئی کام جاری نہ ہوسکے۔

سوال۳۳۱۵ : مذہب اہل سنت والجماعت کا بانی کون ہے؟

جواب۳۳۱۵ : ابوالحسن اشعری رحمۃ اللہ علیہ کوشمار کیا جاتا ہے۔ (شرح عقائد ص ۲)

سوال۳۳۱۶ : کیا امام اعظم ابو حنیفہ کی ملاقات امام شافعی اور امام احمد بن حنبل سے ہوئی تھی (رحمۃ اللہ علیہم)؟

جواب۳۳۱۶ : نہیں ہوئی۔

سوال۳۳۱۷ : بتایئے امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کس فن میں یدِ طولیٰ رکھتے تھے؟

جواب۳۳۱۷ : فن انجینئرنگ میں۔

سوال۳۳۱۸ : علم فقہ میں شیخین سے مراد کون ہیں؟

جواب۳۳۱۸ : حضرت امام اعظم اور امام ابو یوسف رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہما۔

سوال۳۳۱۹ : ائمہ اربعہ میں سے امام اعظم کی ملاقات کس امام سے ہوئی؟

جواب۳۳۱۹ : صرف امام مالک رحمۃ اللہ علیہ سے۔

سوال۳۳۲۰ : فقہ میں صاحبین سے کون حضرات مراد لیے جاتے ہیں؟

جواب۳۳۲۰ : حضرت امام محمد و امام ابو یوسف جو امام اعظم کے شاگرد ہیں رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم۔

سوال۳۳۲۱ : امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے کون سے شاگرد ہیں جنھوں نے آپ سے قید خانہ ہی میں تعلیم حاصل کی اور جید فقیہ بن کر اُبھرے؟

جواب۳۳۲۱ : حضرت امام محمد رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۳۲۲ : حضرت امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ نے جب بارگاہِ رسالتمآب ﷺ میں السلام علیکم یا سید المرسلین عرض کیا تو روضۂ اطہر سے کیا جواب عطا ہوا؟

جواب۳۳۲۲ : وعلیکم السلام یا امام المسلمین۔

سوال۳۳۲۳ : حضرت امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ نے کتنے سال تک عشاء کے وضو سے فجر کی نماز پڑھی؟



جواب۳۳۲۳ : پینتالیس (۴۵) برس تک۔ اور بعد میں ۴۰ سال بتایا ہے۔

سوال۳۳۲۴ : امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے مشہور تلامذہ کے اسمائے گرامی بتایئے؟

جواب۳۳۲۴ : امام ابو یوسف یعقوب بن ابراہیم انصاری، امام محمد بن حسن، امام زفر بن ہذیل، امام حسن بن زیاد رحمۃ اللہ علیہم۔

## حضرت امام مالک رحمۃ اللہ علیہ

سوال۳۳۲۵ : حضرت امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کہاں اور کب پیدا ہوئے؟

جواب۳۳۲۵ : مدینہ منورہ میں ۹۳ھ۔

سوال۳۳۲۶ : فقہ مالکی کس امام سے منسوب ہے؟

جواب۳۳۲۶ : حضرت امام مالک رحمۃ اللہ علیہ سے؟

سوال۳۳۲۷ : حضرت امام مالک، امام اعظم رحمۃ اللہ علیہما سے کتنے سال چھوٹے تھے؟

جواب۳۳۲۷ : صرف تیرہ (۱۳) سال۔

سوال۳۳۲۸ : حضرت مالک رحمۃ اللہ علیہ کا وصال کب ہوا؟

جواب۳۳۲۸ : ۲۰۴ھ اور بعض نے ۱۷۹ھ بتایا ہے۔

سوال۳۳۲۹ : حدیث کا مجموعہ ''مؤطاء'' کس کی یادگار ہے؟

جواب۳۳۲۹ : حضرت امام مالک کی اور دوسرا مؤطاء امام محمد کی، رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہما۔

سوال۳۳۳۰ : حضرت امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کے شاگردوں میں کون امام ائمہ اربعہ میں شامل ہیں؟

جواب۳۳۳۰ : حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۳۳۱ : امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کا آبائی وطن بتایئے؟

جواب۳۳۳۱ : یمن کا قبیلہ ذی اصبح ہے اسی وجہ سے آپ کو اصبحی کہتے ہیں۔

سوال۳۳۳۲ : حضرت امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کے والدین کے اسمائے گرامی بتایئے؟

جواب۳۳۳۲ : والد کا نام انس، والدہ کا نام عالیہ بنت شریک ہے رحمۃ اللہ علیہما۔

سوال۳۳۳۳: حضرت امام مالک کے پر دادا کا اسم گرامی کیا تھا؟

جواب۳۳۳۳: حضرت ابو عامر، عہدِ نبوت ہی میں مشرف بہ اسلام ہو گئے تھے مگر شرفِ صحابیت اور دیدارِ نبوی سے محروم رہے۔

سوال۳۳۳۴: حضرت امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کے چچا اپنے وقت کے محدّث تھے ان کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۳۳۳۴: حضرت ابو سہل نافع رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۳۳۵: حضرت امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کے استاذِ حدیث کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۳۳۳۵: حضرت نافع مولیٰ ابن عمر رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۳۳۶: ستر ۷۰ بار دورانِ درسِ حدیث خوفناک بچھو نے ڈنک مارا، احادیث کی تعظیم میں پہلو تک نہ بدلا۔ کیا آپ کو معلوم ہے کہ یہ واقعہ کس امام سے تعلق رکھتا ہے؟

جواب۳۳۳۶: حضرت امام مالک رحمۃ اللہ علیہ سے۔

## حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ

سوال۳۳۳۷: ناصر الحدیث کس امام کو کہا جاتا ہے؟

جواب۳۳۳۷: حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کو۔

سوال۳۳۳۸: امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا اصل نام بتائیے؟

جواب۳۳۳۸: محمد بن ادریس۔

سوال۳۳۳۹: شافعی کسے کہتے ہیں؟

جواب۳۳۳۹: امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کی تقلید کرنے والے کو۔

سوال۳۳۴۰: حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت کب اور کہاں ہوئی؟

جواب۳۳۴۰: ۱۵۰ھ میں ملک شام مقام غزہ میں۔



سوال۳۳۴۱: حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا وصال کب اور کہاں ہوا؟

جواب۳۳۴۱: رجب ۲۰۴ھ مصر میں۔

سوال۳۳۴۲: حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کس صحابی کی پانچویں پشت سے تھے؟

جواب۳۳۴۲: حضرت صائب بن یزید ﷺ کی۔ (ضیاء النبی سوم صفحہ ۳۰۲)

سوال۳۳۴۳: امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کی تصانیف کی تعداد کیا ہے؟

جواب۳۳۴۳: تقریباً ۱۱۳۔

سوال۳۳۴۴: حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کی پرورش کہاں ہوئی؟

جواب۳۳۴۴: مکّہ مکرمہ میں۔

سوال۳۳۴۵: حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے مشہور اساتذۂ کرام کے اسمائے گرامی بتائیے؟

جواب۳۳۴۵: حضرت امام مالک، سفیان بن عینیہ، اور امام مسلم بن خالد الزنجی رحمۃ اللہ علیہم۔

سوال۳۳۴۶: امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے والد، دادا اور پڑدادا کا نام بتاتے ہوئے بتائیے کہ آپ عرب کے کس مشہور قبیلہ سے تعلق رکھتے تھے؟

جواب۳۳۴۶: محمد بن حنبل بن ہلال قبیلۂ شیبان سے تعلق رکھتے تھے۔

سوال۳۳۴۷: فقہ اسلامی میں شافعی مسلک کا آغاز کب ہوا؟

جواب۳۳۴۷: نویں صدی عیسوی میں۔

سوال۳۳۴۸: فقہ شافعی کس امام سے تعلق رکھتا ہے؟

جواب۳۳۴۸: حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ سے۔

سوال۳۳۴۹: امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے کتنی عمر میں "مؤطا امام مالک" زبانی یاد کر لی تھی؟

جواب۳۳۴۹: سات برس کی عمر میں۔

## امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ

سوال۳۳۵۰: حضرت امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کی پیدائش کہاں اور کب ہوئی؟

جلب۳۳۵۰ : بغداد میں ۱۶۴ھ میں۔
سوال۳۳۵۱ : امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کا وصال کب ہوا؟
جلب۳۳۵۱ : ۲۴۱ھ میں ماہِ ربیع الاول تھا۔
سوال۳۳۵۲ : حضرت امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کے فقہ کے سب سے بڑے شاگرد کا اسمِ گرامی بتایئے؟
جلب۳۳۵۲ : ابن تیمیہ۔
سوال۳۳۵۳ : عباسی خلیفہ مامون کے عہد ۲۰۴ھ میں کون سا فتنہ پیدا ہوا؟
جلب۳۳۵۳ : خلقِ قرآن کا۔
سوال۳۳۵۴ : خلیفہ مامون کے انتقال کے بعد خلقِ قرآن کے مسئلہ میں زیادہ دلچسپی کس نے لیا؟
جلب۳۳۵۴ : خلیفہ معتصم نے۔
سوال۳۳۵۵ : معتزلی عباسی خلفاء کا مشیر کون معتزلی تھا؟
جلب۳۳۵۵ : قاضی احمد بن ابی داوٗد۔
سوال۳۳۵۶ : قرآن کو مخلوق نہ تسلیم کرنے کے جرم میں امام احمد بن حنبل کے ساتھ کیا سلوک ہوا؟
جلب۳۳۵۶ : کوڑوں کی ضربیں اس وقت تک جاری رہتی جب تک بیہوش نہ ہو جاتے۔
سوال۳۳۵۷ : امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ پر قید و بند و سزائے تازیانہ کا سلسلہ کتنے ماہ تک جاری رہا؟
جلب۳۳۵۷: مسلسل ۲۸ ماہ تک۔
سوال۳۳۵۸ : بتایئے فقہ حنبلی کس امام سے منسوب ہے؟
جلب۳۳۵۸ : حضرت امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ سے۔
سوال۳۳۵۹ : امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کو کتنی حدیثیں یاد تھی؟
جلب۳۳۵۹ : تین لاکھ۔



# مجدّدینِ ملّت

سوال۳۳۶۰: مجدّد کے لیے کیا چیزیں ضروری ہوتی ہیں جس کی وجہ سے شناخت کی جاتی ہے؟
جلب۳۳۶۰: ایک صدی کے آخر اور دوسری صدی کے اوّل میں اس کے علم و فضل کا شہرہ رہا ہو۔
سوال۳۳۶۱ : پہلی صدی ہجری کے مجدّد کا اسم گرامی بتایئے؟
جلب۳۳۶۱ : خلیفۂ راشد حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ۔
سوال۳۳۶۲: حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کی تاریخِ وصال و ولادت بتایئے؟
جلب۳۳۶۲: ولادت ۶۱ھ وفات ۱۰۱ھ میں ہوئی۔
سوال۳۳۶۳: دوسری صدی ہجری کے مجدد کے اسمائے گرامی کیا تھے؟
جلب۳۳۶۳: حضرت امام شافعی وسیدنا امام حسن بن زیاد رحمۃ اللہ علیہما۔
سوال۳۳۶۴ : تیسری صدی ہجری کے مجدّد دین کے اسمائے گرامی کیا ہیں؟
جلب۳۳۶۴: حضرت قاضی ابوالعباس بن شریح شافعی، حضرت امام ابوالحسن اشعری، حضرت محمد بن جریر طبری رحمۃ اللہ علیہم۔
سوال۳۳۶۵: چوتھی صدی ہجری کے مجدّد کون حضرات ہوئے ہیں؟
جلب۳۳۶۵: حضرت امام ابوبکر باقلانی اور حضرت ابو حامد اسفرائنی رحمۃ اللہ علیہما۔
سوال۳۳۶۶: پانچویں صدی ہجری کے مجدّد کون حضرات ہیں؟
جلب۳۳۶۶: حضرت قاضی فخر الدین حنفی اور حضرت امام محمد بن غزالی رحمۃ اللہ علیہما۔
سوال۳۳۶۷: چھٹی صدی ہجری کے مجدّد کا اسم گرامی بتایئے؟
جلب۳۳۶۷: حضرت امام فخر الدین رازی رحمۃ اللہ علیہ۔
سوال۳۳۶۸: ساتویں صدی ہجری کے مجدّد کا نام کیا ہے؟
جلب۳۳۶۸: حضرت امام تقی الدین بن دقیق العید رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۳۶۹: آٹھویں صدی ہجری کے مجدّ دین کے اسمائے گرامی کیا ہیں؟

جواب۳۳۶۹: حضرت امام زین الدین عراقی، حضرت علامہ شمس الدین جزری، حضرت علامہ سراج الدین بُلقینیُ رحمۃ اللہ علیہم۔

سوال۳۳۷۰: نویں صدی ہجری کے مجدّ دین کے نام بتائیے؟

جواب۳۳۷۰: حضرت امام جلال الدین سیوطی اور حضرت علامہ شمس الدین سخاوی رحمۃ اللہ علیہما۔

سوال۳۳۷۱: دسویں صدی ہجری کے مجددین کے نام کیا آپ بتا سکتے ہیں؟

جواب۳۳۷۱: حضرت امام شہاب الدین رملی، ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہما۔

سوال۳۳۷۲: گیارہویں صدی ہجری کے مجدّ دین کے اسمائے گرامی کیا ہیں؟

جواب۳۳۷۲: حضرت امام ربانی شیخ احمد سرہندی، حضرت مولانا شیخ عبدالحق محدث دہلوی، حضرت علامہ میر عبدالواحد بلگرامی رحمۃ اللہ علیہم۔ (سوانح اعلیٰحضرت)

سوال۳۳۷۳: حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ نے زیادہ تر کس سلسلے میں خدمات انجام دی؟

جواب۳۳۷۳: اکبر کی کفریت کے خاتمے اور دینِ الٰہی کے خلاف توحید باری تعالیٰ پر لکھا بھی اور کام بھی انجام دیا۔

سوال۳۳۷۴: حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت کب ہوئی؟

جواب۳۳۷۴: ۱۴رشوال ۹۷۱ ہجری جمعہ کی شب میں۔

سوال۳۳۷۵: حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کی تاریخ وصال بتائیے؟

جواب۳۳۷۵: ۲۶رصفر ۱۰۳۴ ہجری۔

سوال۳۳۷۶: بارہویں صدی ہجری کے مجددین کے اسمائے گرامی بتائیے؟

جواب۳۳۷۶: شہنشاہ ہندوستان محی الدین اورنگ زیب عالمگیر، شیخ غلام نقشبندی لکھنوی وسید شاہ کلیم الدین چشتی اور قاضی محبّ اللہ بہاری رحمۃ اللہ علیہم۔

سوال۳۳۷۷: تیرہویں صدی ہجری کے مجدد کا اسم گرامی بتائیے؟



جواب۳۳۷۷: حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز محدّث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۳۷۸: چودھویں صدی ہجری کے مجدد اعظم کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۳۳۷۸: امام احمد رضا فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۳۷۹: سرور کائنات ﷺ کے بعد شریعت محمدیہ ﷺ کی حفاظت اور خدمت کس کے سپرد کی گئی؟

جواب۳۳۷۹: علمائے ربانین ومجدّ دین ملت کے۔

سوال۳۳۸۰: مجدّد کسے کہتے ہیں؟

جواب۳۳۸۰: جو اپنے تجدیدی کارناموں سے امتِ مرحومہ کا دین اور آقا ﷺ کی سنتوں کو زندہ کرے۔

## میرے اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ

وادی رضا کی، کوہ ہمالہ رضا کا ہے
جس سمت دیکھئے وہ علاقہ رضا کا ہے
اوروں نے تو لکھا ہے بہت علمِ دین پر
جو کچھ ہے اس صدی میں وہ تنہا رضا کا ہے

حق فرمایا حق سمجھایا حق کے علاوہ سب ٹھکرایا ☆ حق کی نصرت حق کی رفعت حق کی عزت اعلیٰ حضرت

سوال۳۳۸۱ : سیدنا سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت کب ہوئی؟

جواب۳۳۸۱ : ۱۰رشوال ۱۲۷۲ ہجری ۱۴رجون ۱۸۵۶ء میں۔

سوال۳۳۸۲ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت بریلی شریف کے کس محلہ میں ہوئی؟

جواب۳۳۸۲ : محلّہ جسولی میں۔

سوال۳۳۸۳ : اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے والد ماجد کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۳۳۸۳ : حضرت مولانا نقی علی خاں رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۳۸۴ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی والدہ ماجدہ کا نام بتائیے؟

جواب۳۳۸۴ : حسینی خانم بنت اسفندیار بیگ۔

سوال۳۳۸۵ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی زوجہ محترمہ کا نام بتائیے؟

جواب۳۳۸۵ : ارشاد بیگم بنت شیخ افضل حسین عثمانی۔

سوال۳۳۸۶ : سیدنا اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا پورا نام کیا تھا؟

جواب۳۳۸۶ : امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۳۸۷ : اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے شجرۂ نسب میں کس کو شجاعت جنگ کا خطاب حاصل تھا؟

جواب۳۳۸۷ : محمد سعید اللہ خاں کو۔

سوال۳۳۸۸ : امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کا پیدائشی اور تاریخی نام بتائیے؟

جواب۳۳۸۸ : پیدائشی نام محمد، اور تاریخی نام المختار ہے۔

سوال۳۳۸۹ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا نام احمد رضا کس نے تجویز کیا تھا؟

جواب۳۳۸۹ : آپ کے جدامجد مولانا رضا علی خاں رحمۃ اللہ علیہ نے۔

سوال۳۳۹۰ : اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے تیرھویں صدی ہجری کا زمانہ کس قدر پایا؟

جواب۳۳۹۰ : ۳۸ سال دو مہینہ ۲۰ دن۔

سوال۳۳۹۱ : سیدنا اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے چودھویں صدی ہجری کا زمانہ کس قدر پایا؟

جواب۳۳۹۱ : ۳۹ سال ایک ماہ ۲۵ دن۔

سوال۳۳۹۲ : ابتداء میں سیدنا فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ نے کس حرف کے پڑھنے پر سکوت فرمایا؟

جواب۳۳۹۲ : لام الف پر۔ فرمایا مفرد حروف کے بیچ میں مرکب کہاں سے آ گیا جبکہ میں لام اور الف دونوں پڑھ چکا ہوں۔

سوال۳۳۹۳ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے ناظرہ قرآن پاک کس عمر میں ختم فرمایا؟



جواب۳۳۹۳ : چار سال کی عمر میں۔ ۱۸۶۰ء مطابق ۱۲۷۶ھ میں۔

سوال۳۳۹۴ : چھ سال کی عمر میں بزبانِ فصیح میلاد پڑھنے والی ذات گرامی کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۳۳۹۴ : سیدنا اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ۔ (۱۸۶۲ء ربیع الاول ۱۲۷۸ھ میں)

سوال۳۳۹۵ : اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے کس عمر میں عالمیت کی سَند حاصل کی؟

جواب۳۳۹۵ : ۱۳ سال ۱۰ مہینہ ۵ دن کی عمر میں۔ (۱۸۶۹ء مطابق ۱۲۸۶ھ میں)

سوال۳۳۹۶ : سیدنا اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے کس عمر میں ہدایۃ النحو کی شرح عربی میں لکھی؟

جواب۳۳۹۶ : آٹھ سال کی عمر میں۔

سوال۳۳۹۷ : مجددِ دین و ملت امام احمد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے والد ماجد سے کتنے علوم وفنون حاصل کیے؟

جواب۳۳۹۷ : ۲۱۔ علمِ قرآن سے ابتدائی علمِ ہندسہ تک۔

سوال۳۳۹۸ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے پہلا فتویٰ کس مسئلہ کا دیا؟

جواب۳۳۹۸ : رضاعت کا ۱۸۶۹ء میں، (اہلِ علم کے نزدیک مسئلہ رضاعت خاصی اہمیت کا حامل ہوتا ہے)۔

سوال۳۳۹۹ : حضور سیدنا اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے پیرومرشد کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۳۳۹۹ : استاذ العارفین حضرت مولانا سید آل رسول مارہروی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۴۰۰ : مجدد اعظم امام احمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ کتنے علوم وفنون پر مکمل دسترس رکھتے تھے؟

جواب۳۴۰۰ : انسٹھ (۵۹)۔

سوال۳۴۰۱ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے بریلی شریف میں کس مدرسہ کی بنیاد ڈالی؟

جواب۳۴۰۱ : جامعہ منظر اسلام کی (۱۳۲۲ھ میں)۔

سوال۳۴۰۲ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے ترجمۂ قرآن پاک کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۳۴۰۲ : ''کنزالایمان'' (ایمان کا خزانہ)۔

سوال۳۴۰۳ : امام احمد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ نے کنزالایمان کیوں عطا فرمایا؟

جواب۳۴۰۳ : سرمایۂ حیات و ایمان کی سلامتی کے لیے۔

سوال۳۴۰۴ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا مجموعۂ فتاویٰ کس نام سے موسوم ہے؟

جواب۳۴۰۴ : ''فتاویٰ رضویہ'' کے نام سے۔

سوال۳۴۰۵ : کنزالایمان کے مفسّر کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۳۴۰۵ : صدرالا فاضل حضرت مولانا سید نعیم الدین مرادآبادی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۴۰۶ : فتاویٰ رضویہ کتنی جلدوں پر مشتمل ہے؟

جواب۳۴۰۶ : ۱۲ ضخیم جلدوں پر۔

سوال۳۴۰۷ : دورِ حاضر میں اُردو کے شائع شدہ ترجمۂ قرآنِ پاک میں سب سے زیادہ مقبول اور قابلِ اعتماد کس کا ترجمہ سمجھا جاتا ہے؟

جواب۳۴۰۷ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا (کنزالایمان)۔

سوال۳۴۰۸ : امام احمد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ نے انگریزی گورنمنٹ کی طرفداری کرنے والوں کی مذمت میں کتنی کتابیں تصنیف کیں؟

جواب۳۴۰۸ : سات کتابیں، جس میں انگریزی ایجنٹوں کو بے نقاب کر دیا۔

سوال۳۴۰۹ : مرزا غلام احمد قادیانی نے کس کے اشارہ پر نبوت کا دعویٰ کیا؟

جواب۳۴۰۹ : انگریزوں کے اشارہ پر۔

سوال۳۴۱۰ : اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے قادیانی فرقہ کے خیالِ باطلہ پہ کتنی کتابیں تصنیف فرمائی؟

جواب۳۴۱۰ : چھ کتابیں اور ایک ماہنامہ ''قہر الدیان علی المرتد بقادیان'' جاری کیا۔

سوال۳۴۱۱ : زمین گھوم رہی ہے آسمان کوئی چیز نہیں ہے، اس کے ردّ میں اعلیٰ حضرت نے ایک کتاب تصنیف فرمائی، کیا آپ اس کتاب کا نام بتا سکتے ہیں؟

جواب۳۴۱۱ : ''فوزِ مبین در ردِ حرکت زمین'' اُردو میں ۱۳۳۸ھ/ ۱۹۱۹ء۔



سوال۳۴۱۲ : سرکار اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ نے ''الدولة المكية'' کی تصنیف کہاں فرمائی؟

جواب۳۴۱۲ : خانۂ کعبہ میں صرف آٹھ گھنٹہ میں (دو۲ حصّوں پر مشتمل ہے)۔

سوال۳۴۱۳ : سیدنا اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے نعتیہ دیوان کا نام بتائیے؟

جواب۳۴۱۳ : **حدائق بخشش**۔

سوال۳۴۱۴ : ڈاکٹر ضیاء الدین وائس چانسلر علی گڈھ کس مسئلہ کے حل کے لیے جرمنی جا رہے تھے جسے اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے حل فرمایا تھا؟

جواب۳۴۱۴ : ریاضی کا ایک سوال تھا۔

سوال۳۴۱۵ : اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا جواب سنکر وائس چانسلر علی گڈھ نے کیا کہا؟

جواب۳۴۱۵ : میں علم لدنی کے بارے میں سنا کرتا تھا آج دیکھ بھی لیا۔

سوال۳۴۱۶ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ علم جفر میں ساری دنیا میں دُرِّ یکتا تھے۔ یہ کس شخصیت کی رائے گرامی ہے؟

جواب۳۴۱۶ : حضور محدّث اعظم ہند رحمۃ اللہ علیہ کی۔

سوال۳۴۱۷ : بدایوں شریف میں شاہ عبدالقادر رحمۃ اللہ علیہ کے عرس کے موقعہ پر سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے کس موضوع پر چھ گھنٹہ خطاب فرمایا؟

جواب۳۴۱۷ : سورۂ والضحیٰ پر۔

سوال۳۴۱۸ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے پیر و مرشد آپ کے بارے میں کیا فرماتے ہیں؟

جواب۳۴۱۸ : اللہ تعالیٰ جب فرمائے گا اے آلِ رسول میرے لیے کیا لایا ہے تو میں عرض کردوں گا ''الٰہی تیرے لیے احمد رضا کو لایا ہوں''۔

سوال۳۴۱۹ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے پہلا حج والدین کے ساتھ کس سنہ میں ادا فرمایا؟

جواب۳۴۱۹ : ۱۲۹۶ھ/ ۱۸۷۸ء میں۔

سوال ۳۴۲۰ : کس ذات گرامی نے ایک ماہ کی مدّت میں قرآن پاک حفظ کرکے تراویح کی نماز میں سُنا دیا؟

جواب ۳۴۲۰ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے۔

سوال ۳۴۲۱ : حجۃ الاسلام کا لقب خانوادۂ اعلیٰ حضرت میں کس کو عطا ہوا؟

جواب ۳۴۲۱ : اعلیٰ حضرت کے شہزادے علامہ حامد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ کو۔

سوال ۳۴۲۲ : میرے اعلیٰ حضرت عظیم البرکت رحمۃ اللہ علیہ نے رسالت پر قلم کیوں اُٹھایا؟

جواب ۳۴۲۲ : مجدّد کی شان یہی ہوتی ہے کہ مزاج اور ماحول کے مطابق اپنا فریضہ انجام دے۔ چوں کہ اس وقت ناموسِ رسالت کی توہین کی جارہی تھی۔ شریعت وعظمت وتقدیس پر حملے ہورہے تھے۔

سوال ۳۴۲۳ : تحریری طور پر فتاویٰ حسام الحرمین کی تصدیق غیر منقسم ہندوستان میں کتنے علمائے کرام نے کی؟

جواب ۳۴۲۳ : ۲۶۸ مفسرین وفقہائے عظام ومحدّثین عالی مقام نے۔

سوال ۳۴۲۴ : حسام الحرمین کے سلسلے میں تصدیقات کرنے والوں میں مکہ اور مدینہ کے کتنے علمائے کرام تھے؟

جواب ۳۴۲۴ : ۳۳ مفتیان عظام۔

سوال ۳۴۲۵ : مجدّد اعظم رحمۃ اللہ علیہ نے کتنے علوم وفنون پر کتنی کتابیں تصنیف فرمائی؟

جواب ۳۴۲۵ : ستر ۷۰ علوم وفنون پر ایک ہزار سے زائد کتابیں۔

سوال ۳۴۲۶ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی اس نعت پاک کا ایک شعر سناؤ جس میں کئی زبانیں پائی جاتی ہیں؟

جواب ۳۴۲۶ : لم یات نظیرک فی نظر مثل تو نہ شد پیدا جانا، (عربی، فارسی، اُردو، پوربی)

سوال ۳۴۲۷ : اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا عرسِ پاک کن تاریخوں میں منایا جاتا ہے؟

جواب ۳۴۲۷ : ۲۳، ۲۴، ۲۵ صفر المظفر کو۔

سوال ۳۴۲۸ : اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے وصال کی تاریخ قرآن پاک کی کس آیت سے اخذ فرمائی؟



جواب ۳۴۲۸ : وَيُطَافُ عَلَيْهِمْ بِاٰنِيَةٍ مِّنْ فِضَّةٍ وَّاَكْوَابٍ، ترجمہ: خدام چاندی کے کٹورے اور گلاس لیے ان کو گھیرے ہیں۔

سوال ۳۴۲۹ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے وصال کی خبر کتنے دن قبل دے دی تھی؟

جواب ۳۴۲۹ : چار ماہ ۲۲ دن قبل۔

سوال ۳۴۳۰ : کیا آپ کو معلوم ہے کہ سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے وصال کے آخری سال میں رمضان کا روزہ کہاں جاری رکھا؟

جواب ۳۴۳۰ : بھوالی پہاڑ نینی تال پر۔ چونکہ وہاں کا موسم سرد تھا اور اس سال کا رمضان مئی جون میں پڑا تھا۔ پھر بھی ضعف وکمزوری کے باعث رخصت پر عمل نہ کیا۔ (جون ۱۹۲۱ء مطابق رمضان المبارک ۱۳۳۹ھ)

سوال ۳۴۳۱ : اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا وصال کب ہوا؟

جواب ۳۴۳۱ : ۲۵ صفر ۱۳۴۰ ہجری کو۔

سوال ۳۴۳۲ : سرکار امام احمد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ کا وصال کس وقت ہوا؟

جواب ۳۴۳۲ : ۲ بجکر ۳۸ منٹ پر عین جمعہ کے وقت "حی علی الفلاح" کی آواز سن کر مالک حقیقی سے جا ملے۔

سوال ۳۴۳۳ : بیت المقدس کے شامی بزرگ نے رحمت عالم ﷺ کو خواب میں کس حالت میں پایا؟

جواب ۳۴۳۳ : سرکار دو عالم ﷺ مع اصحاب کسی کے منتظر تھے۔

سوال ۳۴۳۴ : شامی بزرگ کے عرض کرنے پر کہ یا رسول اللہ ﷺ کس کا انتظار فرما رہے ہیں، تو کیا جواب ملا؟

جواب ۳۴۳۴ : ہمیں احمد رضا کا انتظار ہے، جو ہندوستان کے بریلی شریف کے باشندے ہیں۔

سوال۳۴۳۵ : اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی بارگاہ میں آنے والے شامی بزرگ کو کیا جواب ملا؟

جواب۳۴۳۵ : آپ جس عاشقِ رسول کی ملاقات کے لیے بریلی تشریف لائے ہیں وہ ۲۵ صفر کو دنیا سے رخصت ہو چکے ہیں۔

نوٹ : یہی تاریخ شامی بزرگ کے خواب کی تھی۔

سوال۳۴۳۶ : جب جنگِ آزادی لڑی جارہی تھی اس وقت اعلیٰ حضرت کی عمر کتنی تھی؟

جواب۳۴۳۶ : صرف ایک سال کی۔

سوال۳۴۳۷ : کیا اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ پان بھی کھایا کرتے تھے؟

جواب۳۴۳۷ : جی ہاں! مگر بغیر تمباکو کے۔

سوال۳۴۳۸ : اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا ذریعۂ آمدنی کیا تھا؟

جواب۳۴۳۸ : زمینداری۔

سوال۳۴۳۹ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ جب ۷۸۶ کا عدد لکھا کرتے تھے تو کس طرف سے شروع فرماتے تھے؟

جواب۳۴۳۹ : داہنی طرف سے۔

سوال۳۴۴۰ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ گھڑی کا ٹائم کس طرح ملایا کرتے تھے؟

جواب۳۴۴۰ : دن کو سورج اور رات کو ستارے دیکھ کر۔ (علمِ توقیت میں کمال ہونے کی وجہ سے)

سوال۳۴۴۱ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے استاذ محترم نے آپ کی ذہانت دیکھ کر کیا پوچھا تھا؟

جواب۳۴۴۱ : سچ سچ بتادو، کسی سے کہوں گا نہیں، تم انسان ہو یا جن؟ اس پر آپ نے فرمایا، الحمد للہ میں انسان ہوں البتہ اللہ کا فضل و کرم شامل حال ہے۔

سوال۳۴۴۲ : اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی پوری زندگی میں کتنی زکوۃ ادا کی؟

جواب۳۴۴۲ : آپ نے کبھی اتنی رقم جمع ہی نہیں رکھی جس پر زکوۃ واجب ہو لہٰذا آپ



نے کبھی زکوۃ نہیں دی۔

سوال۳۴۴۳ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے پونے تین ماہ مکہ معظمہ میں قیام کے دوران بقول خود کتنی مقدار میں آبِ زمزم پیا تھا؟

جواب۳۴۴۳ : تقریباً چار من۔

سوال۳۴۴۴ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا مزارِ پاک کہاں واقع ہے؟

جواب۳۴۴۴ : بریلی شریف محلہ سوداگراں میں۔

سوال۳۴۴۵ : اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے جنازہ کے آگے ذریعۂ قادریہ اور ایک نعت پڑھنے کی وصیت کی تھی بتایئے وہ نعت کونسی تھی؟

جواب۳۴۴۵ : کعبہ کے بدرالدجیٰ تم پہ کروروں درود = طیبہ کے شمس الضحیٰ تم پہ کروروں درود

سوال۳۴۴۶ : اعلیٰحضرت رحمۃ اللہ علیہ کی قبر مبارکہ پر اذان کتنی مرتبہ اور کیوں دی گئی؟

جواب۳۴۴۶ : سات مرتبہ اذان آپ کے بڑے صاحب زادے محمد حامد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ نے پڑھی۔ چونکہ یہ آپ کی وصیت تھی۔

سوال۳۴۴۷ : کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا وصال کس سنہ عیسوی میں ہوا؟

جواب۳۴۴۷ : نومبر ۱۹۲۱ء میں۔

سوال۳۴۴۸ : بتایئے سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے دوسرے حج کی سعادت کب حاصل کی؟

جواب۳۴۴۸ : ۱۹۰۵ء میں۔

سوال۳۴۴۹ : سن عیسوی و ہجری کے اعتبار سے امام احمد رضا رحمۃ اللہ علیہ کی عمر بتایئے؟

جواب۳۴۴۹ : ۶۵ سال اور سن ہجری کے مطابق ۶۸ سال۔

سوال۳۴۵۰ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی ازدواجی زندگی کا آغاز کب ہوا؟

جواب۳۴۵۰ : ۱۸۷۴ء بعمر ۱۸ سال مطابق ۱۲۹۱ھ میں بعمر ۱۹ سال۔

سوال۳۴۵۱ : کس شہر کے علماء نے اعلیٰ حضرت سرکار رحمۃ اللہ علیہ کو ضیاء الدین کا لقب عطا کیا؟

جواب۳۴۵۱ : مکہ معظمہ کے علماء نے۔

سوال۳۴۵۲ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ دوسرے حج کے موقع پر واپسی میں ہندوستان کے کس مشہور شہر تشریف لائے؟

جواب۳۴۵۲ : بمبئی اور بعد میں احمد آباد۔ دونوں جگہوں پر ایک ایک ماہ قیام رہا۔

سوال۳۴۵۳ : کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ جس مکان میں پیدا ہوئے اِس وقت کس کی ملکیت میں ہے؟

جواب۳۴۵۳ : ایڈوکیٹ ازدر حسین کی ملکیت میں ہے۔

سوال۳۴۵۴ : محلہ سوداگراں بریلی کا وہ مکان جہاں سے اعلیٰ حضرت سرکار رحمۃ اللہ علیہ نے علم کے دریا بہائے کس کی ملکیت میں ہے؟

جواب۳۴۵۴ : ایک غیر مسلم کے۔

سوال۳۴۵۵ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے مزارِ مقدسہ کے سامنے ایک مسجد ہے کیا آپ کو اس کا نام معلوم ہے؟

جواب۳۴۵۵ : مسجد رضا۔

سوال۳۴۵۶ : محلہ گھیر جعفر خان بریلی کی اس مسجد کو کس نے تعمیر کروایا تھا جہاں سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ سال میں دو بار وعظ ونصیحت کے لیے تشریف لے جایا کرتے تھے؟

جواب۳۴۵۶ : شہنشاہِ اکبر نے ۹۸۶ھ میں۔ مسجد کا نام شاہی اکبری مسجد جو مرزائی مسجد کے نام سے مشہور ہے۔

سوال۳۴۵۷ : سرکارِ اعلیٰ حضرت کے پیر و مرشد سیدنا شاہ آلِ رسول مارہروی اور آپ کے والد گرامی مولانا نقی علی خاں (رحمۃ اللہ علیہما) کا وصال ایک ہی سن ہجری میں ہوا تھا وہ کون سا سن ہے؟

جواب۳۴۵۷ : ۱۲۹۷ھ۔

سوال۳۴۵۸ : بتائیے سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے آباء و اجداد کا تعلق افغانستان



کے کس علاقہ سے تھا؟

جواب۳۴۵۸ : قندھار سے (خاندان بڑھیچ)۔

سوال۳۴۵۹ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کو عالمِ اسلام میں کن القاب سے یاد کیا جاتا ہے؟

جواب۳۴۵۹ : امامِ اہلسنت، اعلیٰ حضرت، مجدّدِ اعظم، فاضل بریلوی۔

سوال۳۴۶۰ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی ملاقات علامہ عبدالحق خیر آبادی سے کہاں ہوئی؟

جواب۳۴۶۰ : رامپور کے نواب کلب علی خاں کے یہاں۔ اس وقت آپ کی عمر تقریباً ۱۶ سال تھی۔

سوال۳۴۶۱ : شیخ حسین بن صالح کی فرمائش پر ان کی کتاب الجوهرة المضية کی شرح سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے کتنے عرصہ میں لکھی؟

جواب۳۴۶۱ : فقط دو روز میں۔

سوال۳۴۶۲ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ مسندِ افتاء پر کتنے عرصہ تک فائز رہے؟

جواب۳۴۶۲ : ۵۴ برس تک۔

سوال۳۴۶۳ : کیا آپ سیدنا اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی کنیت بتا سکتے ہیں؟

جواب۳۴۶۳ : عبدالمصطفےٰ۔

سوال۳۴۶۴ : بتائیے سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نسلاً کیا تھے؟

جواب۳۴۶۴ : افغان۔

سوال۳۴۶۵ : اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے اُن ہم سبق کا نام بتائیے جو اکثر فرمایا کرتے تھے کہ مولانا احمد رضا کی ذہانت کا یہ عالم تھا کہ انھوں نے استاذ سے کبھی پوری کتاب نہیں پڑھی بلکہ چوتھائی حصہ یا آدھی کتاب پڑھ کر خود ہی سمجھ لیا کرتے تھے۔

جواب۳۴۶۵ : مولانا احسان حسین صاحب۔

سوال۳۴۶۶ : بتایئے بمبئی کے اجتماعِ عظیم میں سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے پہلی تقریر کس موضوع پر کی؟

جواب۳۴۶۶ : اِنَّا فَتَحْنَا لَکَ فَتْحاً مُّبِیْنًا والی آیت پر۔

سوال۳۴۶۷ : کیا آپ فاضلِ بریلوی کے حجام کا نام بتا سکتے ہیں؟

جواب۳۴۶۷ : کریم بخش۔

سوال۳۴۶۸ : ''بحمدللہ اگر میرے قلب کے دو ٹکڑے کیے جائیں تو ایک پر لا الٰہ الا اللہ دوسرے پر محمد رسول اللہ لکھا ہوگا'' یہ ارشادِ گرامی کس بزرگ ہستی کا ہے؟

جواب۳۴۶۸ : سرکار سیدنا اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا۔

سوال۳۴۶۹ : سرکار اعلیٰحضرت رحمۃ اللہ علیہ کے دولت کدے پر عام نشست کب ہوا کرتی تھی؟

جواب۳۴۶۹ : ہر روز نمازِ عصر کے بعد۔

سوال۳۴۷۰ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا گھریلو نام بتایئے؟

جواب۳۴۷۰ : احمد میاں۔

سوال۳۴۷۱ : مقدمۂ بدایوں کے سلسلے میں سیدنا اعلیٰ حضرت کے ناقابل ضمانت وارنٹ جاری ہوئے تھے بتایئے کیا آپ انگریز عدالت میں حاضر ہوئے تھے؟

جواب۳۴۷۱ : آپ عدالت میں حاضر نہیں ہوتے تھے۔ (بقول اطہر نعیمی)

سوال۳۴۷۲ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے والدِ ماجد سے ریاضی کے کتنے طریقے سیکھے تھے؟

جواب۳۴۷۲ : چار طریقے۔ جمع، تفریق، ضرب، تقسیم۔

سوال۳۴۷۳ : علمِ ریاضی کے چاروں قاعدے سیکھنے کے بعد مزید سیکھنے کے خواہش مند تھے لیکن آپ کے والد ماجد نے کیا کہہ کر منع کر دیا تھا؟

جواب۳۴۷۳ : یہ علوم بارگاہِ رسول ﷺ سے خود ہی عطا ہو جائیں گے۔

سوال۳۴۷۴ : بتایئے حضور اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کہاں مرنے کے خواہش مند تھے؟



جواب۳۴۷۴ : مدینہ منورہ میں۔

سوال۳۴۷۵ : سرکار فاضلِ بریلوی علیہ الرحمۃ چوبیس گھنٹوں میں عموماً کتنا سویا کرتے تھے؟

جواب۳۴۷۵ : تقریباً ساڑھے چار گھنٹے۔

سوال۳۴۷۶ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا وصال ہندی ماہ اور سن کے اعتبار سے بتایئے؟

جواب۳۴۷۶ : ۱۱ر جیٹھ ۱۹۱۳ بکری کو۔

سوال۳۴۷۷ : اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے جدّ امجد قندھار سے ہجرت کر کے ہندوستان کے کس شہر میں تشریف لائے؟

جواب۳۴۷۷ : دہلی میں سعادت یار خاں کے۔ وفات تک دہلی میں رہے بعدہٗ بریلی کو مسکن بنایا۔

سوال۳۴۷۸ : کیا آپ جانتے ہیں کہ مولانا حامد رضا خاں اپنے والد کے جانشین کتنے سال تک رہے؟

جواب۳۴۷۸ : ۲۳ سال تک۔

سوال۳۴۷۹ : اعلیٰحضرت رحمۃ اللہ علیہ کے دادا مولانا رضا علی خاں کا سنِ ولادت کیا ہے؟

جواب۳۴۷۹ : ۱۲۲۴ھ۔

سوال۳۴۸۰ : بتایئے مولانا رضا علی خان رحمۃ اللہ علیہ کا وصال کب ہوا؟

جواب۳۴۸۰ : ۲ر جمادی الاوّل ۱۲۸۲ھ میں بعمر ۵۸ سال۔

سوال۳۴۸۱ : سرکارِ اعلیٰ حضرت کے والد ماجد مولانا نقی علی خاں رحمۃ اللہ علیہ کہاں اور کب پیدا ہوئے؟

جواب۳۴۸۱ : بریلی شریف میں ۳۰ر جمادی الثانی یا یکم رجب المرجب ۱۲۴۶ھ / ۱۸۳۰ء میں۔

سوال۳۴۸۲ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے والد ماجد نے مسئلہ امتناعِ نظیر پر ایک رسالہ تحریر فرمایا تھا، بتایئے اس کا نام کیا ہے؟

جواب ۳۴۸۲ : ''اصلاح ذات بین'' ۲۶ر شعبان المعظم ۱۲۹۵ھ کو۔

سوال ۳۴۸۳ : اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے دادا کے حقیقی بھائی کا نام بتایئے جو مہاراجہ جے پور کے یہاں طبیب خاص تھے اور لقب رئیس الحکماء تھا؟

جواب ۳۴۸۳ : حکیم محمد تقی علی خاں۔

سوال ۳۴۸۴ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے دادا پیر کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب ۳۴۸۴ : حضرت سیدنا شاہ برکت اللہ مارہروی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال ۳۴۸۵ : اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی وہ کون صاحبزادی ہیں جن کا انتقال آپ کے انتقال کے ۲۷ دن بعد ہوا؟

جواب ۳۴۸۵ : منجھلی صاحب زادی کنیز حسن۔

سوال ۳۴۸۶ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے وہ داماد جو حکیم بھی تھے ان کا نام کیا ہے؟

جواب ۳۴۸۶ : حکیم حسین رضا خان ابن مولانا حسن رضا خاں رحمۃ اللہ علیہما۔

سوال ۳۴۸۷ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی پانچوں صاحبزادیوں کے اسمائے گرامی بتایئے؟

جواب ۳۴۸۷ : مصطفائی بیگم، کنیز حسن، کنیز حسین، کنیز حسنین، مرتضائی بیگم۔

سوال ۳۴۸۸ : اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے دو داماد حسین رضا اور حسنین رضا کا آپ سے کیا رشتہ تھا؟

جواب ۳۴۸۸ : سگے بھتیجے تھے۔

سوال ۳۴۸۹ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے پوتے مولانا ابراہیم رضا خاں علیہ الرحمہ کی عرفیت بتایئے؟

جواب ۳۴۸۹ : جیلانی میاں۔

سوال ۳۴۹۰ : مولانا حامد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ کی اہلیہ کا نام بتایئے؟

جواب ۳۴۹۰ : کنیز عائشہ جو آپ کی پھوپھی زاد بہن تھیں۔

سوال ۳۴۹۱ : کیا آپ کو معلوم ہے حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ کا



وصال کب ہوا؟

جواب ۳۴۹۱ : ۱۷ر جمادی الاولیٰ ۱۳۶۲ھ/ ۱۹۴۳ء۔

سوال ۳۴۹۲ : ''سرور القلوب فی ذکر المولد المحبوب'' کے مصنف کا نام کیا ہے؟

جواب ۳۴۹۲ : مولانا نقی علی خاں رحمۃ اللہ علیہ۔ اعلیٰ حضرت اپنے والد سے عقیدت کی وجہ سے یہی کتاب دیکھ کر وعظ فرمایا کرتے تھے؟

سوال ۳۴۹۳ : بتایئے اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے پڑ پوتے مولانا ابراہیم رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت کب ہوئی؟

جواب ۳۴۹۳ : ۱۳۲۹ھ میں۔

سوال ۳۴۹۴ : اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے صاحب زادے مولانا حامد رضا خاں نے مسئلہ ختم نبوت پر کون سا رسالہ تحریر فرمایا تھا؟

جواب ۳۴۹۴ : ''الصارم الربانی علیٰ اسراف القادیانی'' اردو میں ۱۳۱۵ھ میں۔

سوال ۳۴۹۵ : بتایئے کس کتاب پر مولانا حامد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ کا لکھا ہوا حاشیہ قلمی صورت میں موجود ہے؟

جواب ۳۴۹۵ : مُلّا جلال پر۔

سوال ۳۴۹۶ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے والد ماجد کا انتقال کب ہوا؟

جواب ۳۴۹۶ : بوقتِ ظہر بروز جمعرات ذیقعدہ ۱۲۹۷ھ بعمر ۵۱ سال ۵ مہینے۔

سوال ۳۴۹۷ : بتایئے مولانا حامد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ کا انتقال کب ہوا؟

جواب ۳۴۹۷ : ۱۷ر جمادی الاوّل ۱۳۶۲ھ/ ۱۹۴۳ء میں۔

سوال ۳۴۹۸ : بتایئے اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے ابتدائی کتب کی تحصیل کس سے کی؟

جواب ۳۴۹۸ : مرزا غلام قادر بیگ سے۔

سوال ۳۴۹۹ : امام احمد رضا رحمۃ اللہ علیہ نے علوم عقلیہ ونقلیہ اور سندِ حدیث کی تکمیل کن علماء ومشائخ سے کی؟

جواب۳۴۹۹ : (۱) مولانا عبدالعلی رامپوری ۱۳۰۳ھ/۱۸۸۵ء (۲) شاہ ابوالحسین احمد نوری مارہروی م ۱۳۲۴ھ/۱۹۰۶ء (۳) شاہ آلِ رسول مارہروی ۱۲۹۷ھ/۱۸۸۰ء (۴) امام شافعیہ شیخ حسین صالح م ۱۳۰۲ھ/۱۸۸۴ء (۵) مفتیٔ حنفیہ شیخ عبدالرحمن سراج م ۱۳۰۱ھ/۱۸۸۳ء (۶) مفتیٔ شافعیہ احمد بن زین دحلان مکی م ۱۲۹۹ھ/۱۸۸۱ء۔

سوال۳۵۰۰ : الدولة المكية کا اردو ترجمہ کس نے کیا ہے؟

جواب۳۵۰۰ : مولانا حامد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ نے۔

سوال۳۵۰۱ : مولانا حامد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ کی نمازِ جنازہ کس نے پڑھائی؟

جواب۳۵۰۱ : مولانا سردار احمد صاحب نے۔

سوال۳۵۰۲ : بتایئے اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی کتنی پھوپھیاں تھیں؟

جواب۳۵۰۲ : تین۔

سوال۳۵۰۳ : کیا آپ کو معلوم ہے کہ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے کتنے بہن بھائی تھے؟

جواب۳۵۰۳ : چار۔ دو بھائی، دو بہنیں۔

سوال۳۵۰۴ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے بھائیوں کے اسم گرامی بتایئے؟

جواب۳۵۰۴ : محمد رضا خان، حسن رضا خان (رحمۃ اللہ علیہما)۔

سوال۳۵۰۵ : امام اہلسنت کے دونوں صاحبزادوں کے نام بتایئے؟

جواب۳۵۰۵ : مصطفٰی رضا خاں لقب مفتیٔ اعظم ہند، حامد رضا خاں لقب حجۃ الاسلام۔

سوال۳۵۰۶ : اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا سلسلۂ نسب آپ کے کس صاحبزادے سے چل رہا ہے؟

جواب۳۵۰۶ : مولانا حامد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ سے۔

سوال۳۵۰۷ : کیا آپ کو معلوم ہے کہ علامہ اختر رضا خاں صاحب امام احمد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ کے کون ہیں؟



جواب۳۵۰۷ : پرپوتے۔

سوال۳۵۰۸ : حضور اختر رضا خاں صاحب عالمِ اسلام کی کون سی مشہور یونیورسٹی سے فارغ ہیں؟

جواب۳۵۰۸ : جامعہ الازہر قاہرہ مصر۔

سوال۳۵۰۹ : کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ مولانا حامد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت کب ہوئی؟

جواب۳۵۰۹ : ۱۸۷۵ء مطابق ربیع الاول ۱۲۹۲ھ میں۔

سوال۳۵۱۰ : مولانا نقی علی خان رحمۃ اللہ علیہ کے وہ کون سے شاگرد ہیں جو اپنے عہد کی مقبول ترین شخصیت تھے اور فنِ مناظرہ میں مہارت رکھتے تھے؟

جواب۳۵۱۰ : علامہ محمد حسن علمی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۵۱۱ : اعلیٰ حضرت کے چھوٹے بھائی مولانا حسن رضا خاں فنِ شاعری میں کس کے شاگرد تھے (رحمۃ اللہ علیہما)۔

جواب۳۵۱۱ : فصیح الملک مرزا داغ دہلوی کے۔

سوال۳۵۱۲ : بتایئے اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا ترجمۂ قرآن پاک سب سے پہلے کہاں سے شائع ہوا؟

جواب۳۵۱۲ : بریلی شریف سے۔

سوال۳۵۱۳ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی اس کتاب کا نام بتایئے جس میں آپ نے اپنی سندات کا ذکر تفصیل سے فرمایا ہے؟

جواب۳۵۱۳ : اَلْاِجَازَاتِ المتعينة لِعُلَمَاءِ مَكَّةَ وَالْمَدِيْنَة.

سوال۳۵۱۴ : اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے کس کتاب میں حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے مناقبِ جلیلہ کو دلائلِ قاہرہ سے ثابت کیا ہے؟

جواب۳۵۱۴ : اَلْاَحادیث الراویة المدح الامیر معاویه بیک وقت اردو اور عربی میں ۱۳۱۳ھ۔

سوال ۳۵۱۵ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی وہ کون سی تصنیف ہے جس میں حضور ﷺ کی شفاعت کے سلسلے میں چالیس احادیث پیش کی گئی ہیں؟

جواب ۳۵۱۵ : اسماع الاربعین فی شفاعة سید المرسلین ، عربی اور اردو میں ۱۳۰۵ھ۔

سوال ۳۵۱۶ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کو مولانا ابوالصالح محمد فیض احمد اویسی نے کس انداز میں خراجِ عقیدت پیش کیا ہے؟

جواب ۳۵۱۶ : کاش امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ بقیدِ حیات ہوتے تو ہمارے امام کے علمی تبحّر کو دیکھ کر ان کے قلم حقائق رقم کو فرطِ مسرّت سے چوم لیتے۔

سوال ۳۵۱۷ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے اذانِ قبر کے جواز میں ایک رسالہ قلم بند فرمایا ہے اس کا نام بتایئے؟

جواب ۳۵۱۷ : "ایذان لاجر فی اذان القبر" (۱۳۰۷ھ میں اردو زبان میں)

سوال ۳۵۱۸ : بتایئے علمِ فقہ پر اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی کتنی تصانیف ہیں؟

جواب ۳۵۱۸ : ایک سو پچاس (۱۵۰)۔

سوال ۳۵۱۹ : بتایئے صفر المظفر کے آخری بدھ کے تعلق سے عوام میں جو مشہور ہے کہ اسی روز حضور ﷺ نے مرض سے شفا پائی، اس بارے میں سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کیا فرماتے ہیں؟

جواب ۳۵۱۹ : ''آخری چہار شنبہ (بدھ) کی کوئی اصل نہیں، نہ اس دن صحت پائی سرکار ﷺ سے ثابت ہے البتہ اسی دن ابتداء بتائی جاتی ہے۔

سوال ۳۵۲۰ : مفتی سراج احمد جوکہ ابتدائی تعلیم سے آخر تک وہابی مسلک کا پرچار کرتے رہے انہوں نے سرکار اعلیحضرت رحمۃ اللہ علیہ سے ایک مسئلہ دریافت کیا تھا جس کا جواب ہی ان کیلئے صراطِ مستقیم ثابت ہوا بتایئے وہ مسئلہ کیا تھا؟



جواب ۳۵۲۰ : ذوی الارحام کی صنف رابع کا حکم (جبکہ دیوبند، سہارنپور، دہلی اور دیگر تمام علمی مراکز سے دریافت کر چکے تھے۔)

سوال ۳۵۲۱ : مولوی رشید احمد گنگوہی کی تحقیق کہ نوٹ اس سونے چاندی کی رسید ہے جو حکومت کے پاس محفوظ ہے، سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے کتنی وجوہ سے اس کا رد فرمایا؟

جواب ۳۵۲۱ : ۲۰ وجوہ سے۔

سوال ۳۵۲۲ : حضرت ریحانِ رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ کا وصال کب ہوا؟

جواب ۳۵۲۲ : ۱۸ رمضان بروز ہفتہ ۱۴۰۵ھ/۱۹۸۵ء۔

سوال ۳۵۲۳ : مولانا اشرفعلی تھانوی کا فتوٰی ہے کہ آنحضرت ﷺ کے اسمِ مبارکہ پر انگوٹھے چومنا ناجائز ہے، بتایئے امام احمد رضا رحمۃ اللہ علیہنے کتنی وجوہ سے اس کا رد فرمایا ہے؟

جواب ۳۵۲۳ : ۳۰ سے زائد وجوہ سے۔

سوال ۳۵۲۴ : بعض عورتیں بزرگوں کے مزارات پر حاضری دیتی ہیں۔ سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے اس پر کیا فرمایا ہے؟

جواب ۳۵۲۴ : عورتوں کی حاضری مزارات پر فعلِ گناہ ہے۔

سوال ۳۵۲۵ : بعض لوگ مزارات کا طواف تعظیم کی نیت سے کرتے ہیں سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے اس سلسلے میں کیا فرمایا ہے؟

جواب ۳۵۲۵ : ناجائز۔

سوال ۳۵۲۶ : شبِ معراج آقا ﷺ کے نعلین سمیت عرش پر جانے والی روایت کے بارے میں سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے کیا فرمایا ہے؟

جواب ۳۵۲۶ : محض باطل وموضوع۔

سوال ۳۵۲۷ : کاغذ کے نوٹ کے سلسلے میں سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی کون سی معرکۃ الآرا کتاب ہے؟

جواب ۳۵۲۷ : کفل الفقیه الفاهم فی احکام قرطاس الدراهم عربی میں ۱۳۲۴ھ تقریباً ڈیڑھ دن میں لکھی گئی۔

(نوٹ: اس کتاب میں نوٹ سے متعلق ۱۲ سوالات تھے جسے مکہ معظمہ کے مولانا عبداللہ مرداد اور مولانا محمد احمد جداوی نے پیش کیا تھا۔)

سوال ۳۵۲۸ : سرکارِ اعلیٰحضرت رحمۃ اللہ علیہ نے احکامِ شرعیہ کی کتنی قسمیں بیان فرمائی ہیں؟

جواب ۳۵۲۸ : گیارہ۔ جبکہ عام طور پر کتب اصول میں سات قسمیں بیان کی جاتی ہیں۔

سوال ۳۵۲۹ : سرکار فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی خداداد صلاحیتوں کی بنیاد پر احکامِ شرعیہ کی چار قسمیں ترتیب فرمائی ہیں بتایئے وہ کون سی ہیں؟

جواب ۳۵۲۹ : سنتِ مؤکدہ، سنتِ غیر مؤکدہ، اساءت، خلاف اولیٰ۔ ان چاروں قسموں کے علاوہ سات اقسام یہ ہیں۔ فرض ، واجب، مستحب، مباح، حرام، مکروہ تحریمی، مکروہ تنزیہی۔

سوال ۳۵۳۰ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے تیمم کے بارے میں کتنے امور صرف اپنے اجتہاد سے بیان فرمائے؟

جواب ۳۵۳۰ : ایک سو سات جبکہ عدمِ جواز کو ایک سو تمیں اشیاء سے ثابت فرمایا ہے۔

سوال ۳۵۳۱ : فقہ کا منکر کافر ہے، اس موضوع پر سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی کون سی تصنیف ہے؟

جواب ۳۵۳۱ : المقال الباهر ان منکر الفقه الکافر (اردو میں ۱۳۱۹ھ)۔

سوال ۳۵۳۲ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے حقہ اور تمباکو کے احکام پر ایک محققانہ کتاب تصنیف فرمائی ہے، اس کا نام بتایئے؟

جواب ۳۵۳۲ : حقة المرجان لمهم حکم الدخان (اردو میں)۔

سوال ۳۵۳۳ : مولوی رشید احمد گنگوہی نے فتاویٰ رشیدیہ میں منی آرڈر کو حرام قرار دیا ہے بتایئے اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے جائز قرار دیتے ہوئے کون سی کتاب تصنیف فرمائی ہے؟



جواب ۳۵۳۳ : المنی والدرر لمن عمد منی آرڈر (اردو میں ۱۳۱۱ھ)۔

سوال ۳۵۳۴ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے فقہ کی کتاب ردالمحتار پر حاشیہ کس نام سے لکھا ہے؟

جواب ۳۵۳۴ : جد الممتار کے نام سے (عربی میں ۱۳۲۶ھ)۔

سوال ۳۵۳۵ : بتایئے فتاویٰ رضویہ سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے کن تینوں زبانوں میں لکھی ہے؟

جواب ۳۵۳۵ : عربی، فارسی، اردو میں۔

سوال ۳۵۳۶ : علامہ اقبال نے ہندوستان کے دو بڑے عالموں کی کتابوں کا عمیق مطالعہ کیا تھا جن میں حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کے مکتوبات تھے دوسرا آپ بتایئے؟

جواب ۳۵۳۶ : فتاویٰ رضویہ۔

سوال ۳۵۳۷ : بتایئے سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ ندوۃ العلماء کی مخالفت کیوں کرتے تھے؟

جواب ۳۵۳۷ : اس لیے کہ یہ ادارہ انگریز حکومت کا آلۂ کار بن گیا تھا۔

سوال ۳۵۳۸ : سید محمد محدث کچھوچھوی کا سرکار اعلیٰ حضرت سے کیا رشتہ تھا؟

جواب ۳۵۳۸ : آپکے شاگردِ رشید تھے۔ (رحمۃ اللہ علیہما)

سوال ۳۵۳۹ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ مارہرہ مطہرہ کے پیر صاحب سے بیعت تھے، بتایئے یہ خانقاہ کہاں واقع ہے؟

جواب ۳۵۳۹ : یوپی کے ضلع ایٹہ میں۔

سوال ۳۵۴۰ : کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا سلسلۂ طریقت کتنے واسطوں سے حضرت علی رضی اللہ عنہ تک پہونچتا ہے؟

جواب ۳۵۴۰ : چھتیس ۳۶ واسطوں سے۔

سوال ۳۵۴۱ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے پیر و مرشد کا وصال کب ہوا؟

جواب۳۵۴۱ : ۱۲۹۷ھ

سوال۳۵۴۲ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ اپنے پیر و مرشد کا عرس پاک کب منایا کرتے تھے؟

جواب۳۵۴۲ : ماہِ ذی الحجہ کی ۱۷/۱۸ کو۔

سوال۳۵۴۳ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کو اپنے معاصرین علماء و مشائخ میں کن سے زیادہ لگاؤ تھا؟

جواب۳۵۴۳ : مولانا شاہ فضل الرحمٰن گنج مراد آبادی رحمۃ اللہ علیہ سے۔

سوال۳۵۴۴ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کو کن سلاسلِ طریقت میں اجازت حاصل تھی؟

جواب۳۵۴۴ : (۱) قادریہ برکاتیہ جدیدہ (۲) قادریہ برکاتیہ قدیمہ (۳) قادریہ اھدلیہ (۴) قادریہ رزاقیہ (۵) قادریہ منوریہ (۶) چشتیہ نظامیہ قدیمہ (۷) چشتیہ محبوبیہ جدیدہ (۸) سہروردیہ واحدیہ (۹) سہروردیہ فضلیہ (۱۰) نقش بندیہ علائیہ صدیقیہ (۱۱) نقشبندیہ علائیہ علویہ (۱۲) بدیعیہ (۱۳) علویہ مناسیہ وغیرہ وغیرہ۔ (نوٹ): مندرجہ بالا سلاسل کی تفصیل الاجازات المتینہ میں درج ہے جو مولانا حامد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ کی ترتیب ہے۔

سوال۳۵۴۵ : علاوہ سلاسلِ طریقت اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کو مصافحاتِ اربعہ کی بھی سندات ملی تھیں، کیا آپ ان کے نام بتا سکتے ہیں؟

جواب۳۵۴۵ : (۱) مصافحۃ الجنیہ (۲) مصافحۃ الخضریہ (۳) مصافحۃ المنامیّہ (۴) مصافحۃ المعمریۃ۔

سوال۳۵۴۶ : بتائیے سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ خانوادہ برکاتیہ کے ارادت کیشوں میں کب شامل ہوئے؟

جواب۳۵۴۶ : جمادی الاول ۱۲۹۴ھ/ ۱۸۷۷ء میں۔



سوال۳۵۴۷ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے پیر و مرشد کا نام بتائیے؟

جواب۳۵۴۷ : سیدنا شاہ آلِ رسول رحمۃ اللہ علیہ جو سیدنا شاہ آلِ احمد اچھے میاں رحمۃ اللہ علیہ کے مرید و خلیفہ تھے۔

سوال۳۵۴۸ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے علم جفر پر ایک کتاب تصنیف فرمائی اس کا نام بتائیے؟

جواب۳۵۴۸ : سفر السفر من الجفر بالجفر۔

سوال۳۵۴۹ : وہ کون سے عالمِ دین ہیں جو علمِ جفر کے حصول کے لیے روس سے تشریف لائے تھے؟

جواب۳۵۴۹ : مولانا عبدالغفار بخاری۔

سوال۳۵۵۰ : منطقیوں کے یہاں انسان کی تعریف حیوانِ ناطق ہے لیکن اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے اس تعریف کو رد فرمایا ہے، بتائیے کیوں؟

جواب۳۵۵۰ : اس لیے کہ یہ تعریف ملائکہ پر بھی صادق آتی ہے۔

سوال۳۵۵۱ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے مسئلہ گردشِ زمین پر بحث فرماتے ہوئے کس مشہور فلسفی کے بعض خیالات پر شدید نکتہ چینی کی ہے؟

جواب۳۵۵۱ : شیخ بوعلی سینا کے۔

سوال۳۵۵۲ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے "فوزِ مبین در ردّ حرکتِ زمین" کتاب میں حرکتِ زمین کا رد کتنی دلیلوں سے دیا ہے؟

جواب۳۵۵۲ : ۱۰۵ دلیلوں سے۔

سوال۳۵۵۳ : بتائیے سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ فنِ شاعری میں کس کے شاگرد تھے؟

جواب۳۵۵۳ : کسی کے نہیں۔

سوال۳۵۵۴ : اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا وہ کون سا مصرع ہے جس میں آپ نے فنِ شاعری میں کسی کا شاگرد ہونے سے انکار فرمایا ہے؟

جواب۳۵۵۴ : نظم پُر نور رضا لوثِ تلمذ سے ہے پاک۔

سوال۳۵۵۵ : وہ کون شہیدِ جنگِ آزادی ہیں جن کی نعتیہ شاعری سے سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ بیحد متاثر تھے؟

جواب۳۵۵۵ : مولانا کفایت علی کافیؔ۔ سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ انھیں سلطانِ نعت کہا کرتے تھے لیکن مولانا کافی صاحب اپنے آپ کو وزیر اعظم کہا کرتے تھے۔

سوال۳۵۵۶ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے چھوٹے بھائی مولانا حسن رضا بریلوی کے دیوانِ نعت کا نام بتایئے؟

جواب۳۵۵۶ : ذوقِ نعت۔

سوال۳۵۵۷ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا قصیدۂ سلامیہ کتنے اشعار پر مشتمل ہے؟

جواب۳۵۵۷ : ایک سو بہتر ۱۷۲ اشعار پر۔

سوال۳۵۵۸ : اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی وہ کون سی نعت ہے جسے پڑھنے والے کے لب آپس میں نہیں ملتے؟

جواب۳۵۵۸ : سیّدِ کونین سلطانِ جہاں = ظلِّ یزداں شاہِ دیں عرش آستاں (مطلع)
جسطرح ہونٹ اس غزل سے دور ہیں = دل سے یونہی دور ہو ہر ظن و ظاں (مقطع)

سوال۳۵۵۹ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا قصیدۂ نور کتنے اشعار پر مشتمل ہے؟

جواب۳۵۵۹ : ۵۸ جس میں مطلع ۶ ہیں۔

سوال۳۵۶۰ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے قصیدۂ معراجیہ میں کتنے اشعار ہیں؟

جواب۳۵۶۰ : ۶۷۔ جسے تقریباً ڈھائی گھنٹہ میں تصنیف فرمایا۔

سوال۳۵۶۱ : بتایئے سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے فرقہائے باطلہ کا جو منظوم رد فرمایا ہے اس کا نام کیا ہے؟

جواب۳۵۶۱ : الاستمداد علیٰ اجیال الارتداد۔ یہ پونے تین سو ۲۷۵ اشعار پر مشتمل ہے۔



سوال۳۵۶۲ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے مولانا فضلِ رسول بدایونی رحمۃ اللہ علیہ کی شان میں کون رسالے تحریر فرمائے؟

جواب۳۵۶۲ : حمائدِ فضلِ رسول اور مدائحِ فضلِ رسول ۱۳۰۰ھ میں۔

سوال۳۵۶۳ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے زیارتِ نبوی ﷺ سے عالمِ بیداری میں مشرف ہونے پر روضۂ انور کے مواجہہ میں بیٹھ کر جو نعت پڑھی تھی اس کا مطلع سنایئے؟

جواب۳۵۶۳ : وہ سوئے لالہ زار پھرتے ہیں = تیرے دن اے بہار پھرتے ہیں

سوال۳۵۶۴ : ایک شخص نے سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ سے درخواست کی تھی کہ نواب نان پارہ کی شان میں ایک قصیدہ لکھ دیں لیکن آپ نے انکار فرمادیا جس کا ذکر آپ کے کس شعر میں ملتا ہے؟

جواب۳۵۶۴ : کروں مدح اہلِ دول رضا پڑے اس بلا میں میری بلا
میں گدا ہوں اپنے کریم کا میرا دین پارۂ ناں نہیں

سوال۳۵۶۵ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے حضور ﷺ کے مختارِ کل ہونے پر دلائل کا مجموعہ پیش فرمایا ہے اس کا نام بتایئے؟

جواب۳۵۶۵ : سلطنتِ مصطفیٰ فی ملکوت کل الوریٰ (اردو میں ۱۲۹۷ھ)۔

سوال۳۵۶۶ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا وہ کون سا رسالہ ہے جس میں آپ نے اسمٰعیل دہلوی کی بعض عبارات پر سخت گرفت فرمائی ہے؟

جواب۳۵۶۶ : سبحان السبوح عن عیب کذبِ مقبوح. (۱۳۰۷ھ/ ۱۸۸۹ء)۔

سوال۳۵۶۷ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے اس رسالہ کا نام کیا ہے جس میں آپ نے مولوی اسمٰعیل دہلوی اور ان کے متبعین کے افکار و نظریات کا رد فرمایا ہے؟

جواب۳۵۶۷ : الکوکبۃ الشہابیہ فی کفریات ابی الوہابیہ (اردو میں ۱۳۱۲ھ/۱۸۹۴ء)۔

سوال۳۵۶۸ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی سب سے پہلی تصنیف کا نام بتایئے؟

جواب۳۵۶۸ : شرح هداية النحو (عربی میں ۱۲۸۰ھ/۱۸۶۴ء بعمر آٹھ سال)۔

سوال۳۵۶۹ : تراویح میں ۱۱۴ بار بسم اللّٰه بآواز پڑھنے والوں کے ردّ میں سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے کون سی کتاب تصنیف فرمائی؟

جواب۳۵۶۹ : انتصار الهدى عن شعوب الهوىٰ (اردو میں ۱۳۱۲ھ)۔

سوال۳۵۷۰ : وہ کون سی تین مقدس جگہیں ہیں جن کی طرف سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے کبھی بھی پیر نہیں پھیلائے؟

جواب۳۵۷۰ : کعبہ شریف، مدینہ شریف، بغداد شریف۔

سوال۳۵۷۱ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے کس عورت کے مرنے کی خبر ایک ماہ پہلے دیدی تھی؟

جواب۳۵۷۱ : رام پور کے نواب کی بیگم (مولانا ہدایت رسول رحمۃ اللہ علیہ کے سامنے)۔

سوال۳۵۷۲ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ اپنے یہاں محفلِ میلاد میں کن لوگوں کو دوگنا حصہ مرحمت فرماتے تھے؟

جواب۳۵۷۲ : سیّدوں کو۔

سوال۳۵۷۳ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے مشاہیر ہم عصر حضرات کی تعداد بتایئے؟

جواب۳۵۷۳ : تقریباً ۶۸۔

سوال۳۵۷۴ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ اپنے کس شاگرد کے بارے میں فرمایا کرتے تھے کہ وہ علمائے زمانہ میں علمِ توقیت سے تنہا واقف ہیں؟

جواب۳۵۷۴ : مولانا ظفر الدین بہاری رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں۔

سوال۳۵۷۵ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے اس عظیم المرتبت شاگرد کا اسم گرامی بتایئے جن کا ادب و احترام آپ زیادہ کیا کرتے تھے؟

جواب۳۵۷۵ : سیّد محمد محدّث اعظم ہند کچھوچھوی رحمۃ اللہ علیہ (سیّد ہونے کی وجہ سے)۔

سوال۳۵۷۶ : علمِ تکسیر و جفر میں سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کس کے شاگرد تھے؟



جواب۳۵۷۶ : مولانا ابوالحسین احمد نوری مارہروی رحمۃ اللہ علیہ کے جن کا وصال ۱۳۲۴ھ/۱۹۰۴ء میں ہوا۔

سوال۳۵۷۷ : سرکارِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے وہ کون سے خلیفہ ہیں جنہوں نے آپ کی بارگاہ میں آپ کی شان میں ایک منقبت لکھ کر پیش کی تھی جواباً آپ نے اپنا قیمتی جبّہ بطور انعام عطا فرمایا تھا؟

جواب۳۵۷۷ : مولانا عبدالعلیم صدیقی رحمۃ اللہ علیہ۔ منقبت کا مطلع اور مقطع درج ذیل ہے:

تمہاری شان میں جو کچھ کہوں اُس سے سوا تم ہو = قسیم جامِ عرفاں اے شہ احمد رضا تم ہو

علیم خستہ اک ادنیٰ گدا ہے آستانے کا = کرم فرمانیوالے حال پر اس کے شہا تم ہو

سوال۳۵۷۸ : علی گڈھ یونیورسٹی کے وائس چانسلر ڈاکٹر سر ضیاء الدین کس کے ہمراہ سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضر ہوئے تھے؟

جواب۳۵۷۸ : حضرت مولانا سید سلیمان اشرف رحمۃ اللہ علیہ کے۔ آپ سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفہ تھے۔

سوال۳۵۷۹ : تحریکِ خلافت کا آغاز ہندوستان میں کب ہوا؟

جواب۳۵۷۹ : تقریباً ۱۳۳۹ھ/۱۹۱۹ء میں۔

سوال۳۵۸۰ : گاندھی جی کے اشارے پر جب تحریک ترکِ موالات کا آغاز ہوا جس میں ہندو مسلم شیر و شکر تھے۔ بتایئے اس خطرناک اور منظّم سازش سے آگاہ فرماتے ہوئے امام احمد رضا رحمۃ اللہ علیہ نے کون سی کتاب تصنیف فرمائی؟

جواب۳۵۸۰ : المحجة المؤتمنه فی آية الممتحنه (۱۳۳۹ھ/۱۹۲۰ء)۔

سوال۳۵۸۱ : کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہنے کن علمائے عرب سے سندِ حدیث حاصل کی؟

جواب۳۵۸۱ : (۱) شیخ احمد بن زین دحلان مکی (۱۲۹۹ھ/۱۸۸۱ء)۔

: (۲) شیخ عبدالرحمٰن سراج مکی، (۱۳۰۱ھ/۱۸۸۳ء)۔

: (۳) شیخ حسین بن صالح مکی (۱۳۰۲ھ/۱۸۸۴ء)۔ (رحمۃ اللہ علیہم)

سوال۳۵۸۲ : جبرئیل امین علیہ السلام نے آقا ﷺ کی نعت پڑھی، "قلبت المشارق ومغاربھا مارایت شیئاً احسن منک" اس کا ترجمہ فاضل بریلوی کی زبان میں بتایئے؟

جواب۳۵۸۲ :
یہی بولے سدرہ والے چمنِ جہاں کے تھالے
سبھی مَیں نے چھان ڈالے ترے پائے کا نہ پایا
تجھے یک نے یک بنایا = تجھے حمد ہے خدایا

سوال۳۵۸۳ : امام احمد رضا قدس سرہ کس بزرگ ہستی سے بوقتِ ملاقات ایک دوسرے کی قدمبوسی فرماتے تھے؟

جواب۳۵۸۳ : حضرت اشرفی میاں رحمۃ اللہ علیہ سے۔

سوال۳۵۸۴ : ۱۸۷۸ء میں قیامِ مکہ معظمہ کے زمانہ میں امام شافعیہ شیخ حسین بن صالح جمل الّیل، فاضل بریلوی سے متاثر ہوکر کیا فرماتے ہیں؟

جواب۳۵۸۴ : انی لاجد نور اللّٰہ من ھذا الجبین ۔ ترجمہ بے شک مَیں اس (فاضل بریلوی کی) پیشانی میں اللہ کا نور پاتا ہوں۔

سوال۳۵۸۵ : علمائے حرمین میں سے شیخ خلیل اللہ (حافظ قطب الحرم) فاضل بریلوی کے سلسلے میں کیا فرماتے ہیں؟

جواب۳۵۸۵ : لوقیل فی حقہٖ انہٗ مجدد ھذا لقرآن لکان حقا و صدقاً۔

سوال۳۵۸۶ : شیخ شامی ازہری احمد دروی دوسری مدنی فاضل بریلوی کی محققانہ بصیرت سے متاثر ہوکر کیا رقم طراز ہیں؟

جواب۳۵۸۶ : امام الائمہ المجدد لھٰذا لامۃ۔

سوال۳۵۸۷ : ڈاکٹر اقبال کا اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے سلسلے میں کیا تاثر رہا ہے؟

جواب۳۵۸۷ : ہندوستان کے اس دورِ متاخرین میں ان (فاضل بریلوی) جیسا طباع اور فقیہہ بمشکل ملے گا۔

سوال۳۵۸۸ : فاضل بریلوی کی طبیعت میں شدت کی طرف اشارہ کرتے ہوئے ڈاکٹر اقبال کیا فرماتے ہیں؟



جواب۳۵۸۸ : "اگر یہ چیز (شدت) درمیان میں نہ ہوتی تو اس دور کے ابوحنیفہ کہلا سکتے تھے۔"

سوال۳۵۸۹ : "عقود الدریہ فی تنصیح الفتاویٰ الحامدیہ" دو جلدوں پر مشتمل تھی، بتایئے امام اہلسنّت نے کتنے عرصے میں حفظ فرمالیا تھا؟

جواب۳۵۸۹ : صرف ایک شب میں (حیاتِ اعلیٰ حضرت ص۳۹) ان دنوں آپ پیلی بھیت میں تھے۔

سوال۳۵۹۰ : بتایئے مندرجہ بالا کتاب آپ نے کس سے مستعار لی تھی؟

جواب۳۵۹۰ : مولانا وصی احمد محدّث سورتی رحمۃ اللہ علیہ سے۔

سوال۳۵۹۱ : فاضل بریلوی نے العطایہ النبویہ فی الفتاویٰ الرضویہ میں کتنی کتابوں کے اسماء تحریر فرمائے ہیں جن سے فتاوے میں سند لی گئی ہے؟

جواب۳۵۹۱ : ۹۹ کتب کے اسماء تحریر کئے ہیں جن سے قدیم بالذات کی ستائش اور وجہَ کائنات کی نعت اور خلفائے راشدین اور بعض اولیائے امت وفقہائے کرام کے مناقب ترتیب دیئے گئے ہیں۔

سوال۳۵۹۲ : عاشقِ رسول علامہ رضا بریلوی کی فصاحت اور جلالت علمی کو دیکھ کر علمائے عرب کا ایک عظیم گروہ کیا پکار اُٹھا؟

جواب۳۵۹۲ : یہ عجمی نہیں بلکہ عربی ہے۔

مت سہل جانو پھرتا ہے فلک برسوں = تب خاک کے پردے سے انسان نکلتے ہیں

سوال۳۵۹۳ : فاضل بریلوی نے نثر میں کتنی کتابیں تصنیف فرمائیں؟

جواب۳۵۹۳ : تقریباً ایک ہزار سے زائد۔

نوٹ: اکثر کتب زیورِ طبع سے آراستہ ہوچکی ہیں اور باقی شامتِ اعمال کے باعث منظر عام پر نہیں آسکی ہیں۔

سوال۳۵۹۴ : فاضل بریلوی کو بحرِ شعر وسخن میں یکتائے فن و یگانۂ روزگار تصور کرتے ہوئے استاد الشعراء داغ دہلوی اپنے خیالات کا اظہار کس طرح کرتے ہیں؟

جواب۳۵۹۴ : ملکِ سخن کی شاہی تم کو رضا مسلّم = جس سمت آگئے ہو سکّے بٹھا دیئے ہیں

سوال۳۵۹۵ : وہ کمالِ حسنِ حضور ہے کہ گمانِ نقص جہاں نہیں
یہی پھول خار سے دور ہے یہی شمع ہے کہ دھواں نہیں
مندرجہ بالا مصرعہ کو سنکر دورِ جدید کے ایک اہم شاعر حفیظ جالندھری نے اپنے خیال کا اظہار کن لفظوں میں کیا؟

جواب۳۵۹۵ : یہ تو کوئی استاذ الاساتذہ معلوم ہوتے ہیں شاعری اسی کا نام ہے۔ (انوارِ رضا ۳۹۳)

سوال۳۵۹۶ : ملک زادہ منظور احمد فاضل بریلوی کی شعر گوئی پر تبصرہ کرتے ہوئے کیا رقم طراز ہیں؟

جواب۳۵۹۶ : شعر گوئی کا جو ملکہ انہیں (فاضل بریلوی) حاصل تھا اس کی غمازی حدائقِ بخشش میں شامل وہ نعتیں اور منقبتیں کرتی ہیں جو آج بھی گھر گھر پڑھی جاتی ہیں۔ (امام احمد رضا نمبر المیزان بمبئی ص ۴۷۹)

سوال۳۵۹۷ : حکیم محمد سعید دہلوی، فاضل بریلوی کے زہد و تقویٰ اور روحانی تصرفات کو دیکھ کر کیا فرماتے ہیں؟

جواب۳۵۹۷ : ''مولانا شریعت و طریقت دونوں کے رموز سے آگاہ تھے اگر ایک طرف ان کے فتاویٰ نے عرب و عجم میں ان کی دینی بصیرت کی دھاک بٹھادی تھی تو دوسری طرف عشقِ رسول نے ان کی نعتیہ شاعری کو فکر و فن کی بلندیوں پر پہونچا دیا تھا۔'' (خیابانِ رضا ص ۹۴)

سوال۳۵۹۸ : ڈاکٹر اسلام سندیلوی حضرت رضا بریلوی کے نعتیہ کلام کو دیکھ کر متحیر ہو کر کیا فرماتے ہیں؟

جواب۳۵۹۸ : حضرت امام احمد رضا نے اپنی نعت میں خلوص کی مہک بھردی ہے یہ خلوص ان کے ذاتی تجربہ پر مبنی ہے انھوں نے ہر نفس پر بوئے محمد کو محسوس کیا ہے اور اس کی موجیں ہم کو ان کی شاعری میں رقصاں نظر آتی ہیں۔



سوال۳٦۹۹ : کیا امامِ اہلسنت مولانا احمد رضا خاں قدس سرّہٗ نرم اور عمدہ اخلاق کی تربیت اور ہدایت فرماتے تھے؟

جواب۳٦۹۹ : جی ہاں! امام احمد رضا فاضل بریلوی سخت مزاج ان لوگوں کے لیے تھے جو قوم و ملّت کو مٹانے کا سازشی ذہن و فکر رکھتے تھے ورنہ آپ لالہ کے جگر کی ٹھنڈک تھے نرم مزاجی سنجیدہ ذہنی کا یہ عالم تھا کہ غیروں کو بھی نرم رویہ اختیار کرنے کی ہدایت فرماتے تھے۔

سوال۳٦۰۰ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کو حسبِ وصیت غسل کس نے دیا؟

جواب۳٦۰۰ : صدر الشریعۃ مولانا امجد علی رحمۃ اللہ علیہ اور جناب حافظ امیر حسن مراد آبادی پروفیسر سلیمان اشرف و مولانا عبد الاحد پیلی بھیتی مولانا سید محمود جان نے مدد کی جبکہ پانی ڈالنے کی سعادت مولانا محمد رضا خاں کو حاصل ہوئی۔

سوال۳٦۰۱ : حضور سیدنا فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے مواضع سجود پر کافور کس نے مَلا؟

جواب۳٦۰۲ : حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ نے۔

سوال۳٦۰۳ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کو کفن پہنانے کا شرف کس نے حاصل کیا؟

جواب۳٦۰۳ : صدر الافاضل حضرت مولانا سید نعیم الدین مراد آبادی رحمۃ اللہ علیہ نے۔

سوال۳٦۰۴ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے جنازہ کی نماز کس نے پڑھائی؟

جواب۳٦۰۴ : صدر الشریعۃ علامہ حکیم محمد امجد علی رضوی اعظمی مصنف بہار شریعت نے بحکم اعلیٰ حضرت (رحمۃ اللہ علیہما)۔

سوال۳٦۰۵ : قرآن پاک کا شاندار ترجمہ کنز الایمان اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے کب کیا؟

جواب۳٦۰۵ : ۱۹۱۱ء میں۔

سوال۳٦۰٦ : خانقاہِ رضویہ عالیہ بریلی شریف کے کس جانب مسجد رضا واقع ہے؟

جواب ۳۶۰۶ : اتر جانب۔

سوال ۳۶۰۷ : بتایئے اعلیٰ حضرت کو آغوشِ لحد میں اُتارنے کا شرف کس کو حاصل ہوا؟

جواب ۳۶۰۷ : سید اظہر علی کو۔

قریہ بہ قریہ، کوبہ کو، شہر، بہ شہر، جو بجو،
تیرا ہی ذکر ہے رضا کوچہ بہ کوچہ سو بہ سو

## حضور سیدنا سرکار مفتئ اعظم ہند رحمۃ اللہ علیہ

سوال ۳۶۰۸ : سرکار سیدنا مفتی اعظم ہند علیہ الرحمہ کے والد گرامی کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب ۳۶۰۸ : سرکار سیدنا امام احمد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال ۳۶۰۹ : حضور مفتیٔ اعظم ہند رحمۃ اللہ علیہ کا اصل نام بتایئے؟

جواب ۳۶۰۹ : محمد۔

سوال ۳۶۱۰ : سرکار مفتیٔ اعظم ہند رحمۃ اللہ علیہ کا لقب کیا تھا؟

جواب ۳۶۱۰ : آل رحمٰن، پیرو مرشد نے ابوالبرکات محی الدین جیلانی رکھا اور مصطفےٰ رضا خاں سے مشہور ہوئے۔

سوال ۳۶۱۱ : سرکار مفتیٔ اعظم ہند رحمۃ اللہ علیہ کی عرفیت بتایئے؟

جواب ۳۶۱۱ : مصطفےٰ میاں۔

سوال ۳۶۱۲ : سیدنا مفتیٔ اعظم ہند رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت با سعادت کب ہوئی؟

جواب ۳۶۱۲ : ۲۲ ذی الحجہ ۱۳۱۰ھ میں۔

سوال ۳۶۱۳ : اس جلیل القدر ہستی کا نام بتاؤ جس نے ۱۹۷۱ء میں بغیر فوٹو پاسپورٹ حاصل کئے حج کا فریضہ انجام دیا۔

جواب ۳۶۱۳ : سیّدنا مفتیٔ اعظم ہند رحمۃ اللہ علیہ۔



سوال ۳۶۱۴ : مفتیٔ اعظم ہند رحمۃ اللہ علیہ کے قلم سے ایک لاکھ سے زائد فتاویٰ صادر ہوئے جن میں سے کچھ شائع ہوئے۔ان فتاویٰ کے مجموعہ کا نام بتایئے؟

جواب ۳۶۱۴ : فتاویٰ مصطفویہ جو تین جلدوں پر مشتمل ہے۔

سوال ۳۶۱۵ : سرکار مفتیٔ اعظم رحمۃ اللہ علیہ دنیائے شاعری میں کس نام سے پہچانے جاتے ہیں؟

جواب ۳۶۱۵ : نوری کے نام سے۔

سوال ۳۶۱۶ : حضور مفتیٔ اعظم ہند رحمۃ اللہ علیہ کے نعتیہ دیوان کا نام بتایئے؟

جواب ۳۶۱۶ : سامانِ بخشش عرف گلستان نوری۔

سوال ۳۶۱۷ : حضور مفتیٔ اعظم ہند رحمۃ اللہ علیہ کے اس نعت پاک کا ایک شعر سناؤ جسے آپ نے حرم شریف میں جاروب کشی کے بعد لکھا۔

جواب ۳۶۱۷ :
خدا خیر سے لائے وہ دن بھی نوری
مدینہ کی گلیاں بہارا کروں میں

سوال ۳۶۱۸ : ایمرجنسی کے دوران نس بندی کے عدم جواز کا فتاویٰ کس بیباک اور نڈر مجاہد نے دیا؟

جواب ۳۶۱۸ : سرکار مفتیٔ اعظم ہند رحمۃ اللہ علیہ نے۔

سوال ۳۶۱۹ : سرکار مفتیٔ اعظم ہند رحمۃ اللہ علیہ کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟

جواب ۳۶۱۹ : حضرت علامہ شاہ سید مختار اشرف صاحب قبلہ کچھوچھوی رحمۃ اللہ علیہ نے۔

سوال ۳۶۲۰ : سرکار مفتی اعظم ہند رحمۃ اللہ علیہ کا آخری دیدار کرنے کے لیے کس قدر اہل عقیدت کا ہجوم تھا؟

جواب ۳۶۲۰ : تقریباً ۲۵ لاکھ انورِ رضا میں یہی لکھا ہے انسانوں کا سیلاب خراج عقیدت کے لیے حاضر ہوا۔

سوال ۳۶۲۱ : حضور مفتیٔ اعظم ہند رحمۃ اللہ علیہ کی تاریخ وصال بتایئے؟

جواب ۳۶۲۱ : ۱۴ر محرم الحرام ۱۴۰۲ھ مطابق ۱۲ نومبر ۱۹۸۱ء بروز جمعرات شب ا بجکر ۵۵ منٹ پر اپنے معبودِ حقیقی سے جاملے۔

سوال ۳۶۲۲ : سرکار مفتیٔ اعظم ہند رحمۃ اللہ علیہ نے کتنے سال کی عمر میں مسند افتاء کو زینت بخشی؟

جواب ۳۶۲۲ : ۱۸ سال کی عمر میں اور مسلسل ۷۲ سال تک فتویٰ نویسی کا کام انجام دیتے رہے۔ ۱۳۲۸ھ/ ۱۹۱۰ء سے۔

سوال ۳۶۲۳ : بتایئے سرکار مفتیٔ اعظم ہند رحمۃ اللہ علیہ نے مسجد بی بی جی میں کون سا مدرسہ قائم فرمایا؟

جواب ۳۶۲۳ : مظہر اسلام۔

سوال ۳۶۲۴ : بتایئے سرکار مفتیٔ اعظم ہند رحمۃ اللہ علیہ نے ابتدائی تعلیم کس سے حاصل کی تھی؟

جواب ۳۶۲۴ : اپنے بڑے بھائی مولانا حامد رضا خاں سے۔

سوال ۳۶۲۵ : بتایئے سرکار مفتیٔ اعظم ہند رحمۃ اللہ علیہ نے انتہائی تعلیم کس سے حاصل کی تھی؟

جواب ۳۶۲۵ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ سے۔

سوال ۳۶۲۶ : سرکار مفتیٔ اعظم ہند رحمۃ اللہ علیہ کے خسر کا نام بتایئے؟

جواب ۳۶۲۶ : محمد رضا خاں برادر امام احمد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہما۔

سوال ۳۶۲۷ : بتایئے حضور مفتیٔ اعظم ہند رحمۃ اللہ علیہ کی کتنی صاحبزادیاں ہیں؟

جواب ۳۶۲۷ : چھ (۶)۔

سوال ۳۶۲۸ : بتایئے امامِ نعت گویاں کا انتساب کس کے نام ہے؟

جواب ۳۶۲۸ : مولانا مصطفیٰ رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ کے۔



# شیر بیشہ اہلِ سُنّت رحمۃ اللہ علیہ

سوال ۳۶۲۹ : حضور شیر بیشۂ اہلسنّت رحمۃ اللہ علیہ کے والد ماجد کا نام بتایئے؟

جواب ۳۶۲۹ : ابوالحفاظ نواب علی خان صاحب۔

سوال ۳۶۳۰ : شیر بیشۂ اہلسنّت رحمۃ اللہ علیہ کا مزار کہاں واقع ہے؟

جواب ۳۶۳۰ : پیلی بھیت، یوپی، نینی تال کی ترائی میں جس کا پرانا نام حافظ آباد ہے۔

سوال ۳۶۳۱ : شیر بیشۂ اہلسنّت رحمۃ اللہ علیہ نے عربی کی ابتدائی تعلیم کہاں حاصل کی؟

جواب ۳۶۳۱ : مدرسہ فُرقانیہ لکھنؤ میں۔

سوال ۳۶۳۲ : سیدنا شیر بیشۂ اہلسنّت رحمۃ اللہ علیہ کے مدرسہ فرقانیہ سے نکلنے کا سبب کیا تھا؟

جواب ۳۶۳۲ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب ''تمہید الایمان'' کے مطالعہ نے نکلنے پر مجبور کر دیا۔

سوال ۳۶۳۳ : شیر بیشۂ اہلسنّت رحمۃ اللہ علیہ کتنی عمر میں بریلی شریف تشریف لائے؟

جواب ۳۶۳۳ : ۱۶ سال کی عمر میں۔

سوال ۳۶۳۴ : مظہر اعلیٰ حضرت کس کا لقب ہے؟

جواب ۳۶۳۴ : شیر بیشۂ اہلسنّت رحمۃ اللہ علیہ کا۔

سوال ۳۶۳۵ : سرکار شیر بیشۂ اہلسنّت رحمۃ اللہ علیہ کا پورا نام بتایئے؟

جواب ۳۶۳۵ : ابوالفتح علامہ الشاہ مفتی حشمت علی خاں رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال ۳۶۳۶ : شیر بیشۂ اہلسنّت کے پیر و مرشد کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب ۳۶۳۶ : سرکار اعلیٰحضرت رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال ۳۶۳۷ : ''الصوارم الہندیہ'' کے مصنف کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب ۳۶۳۷ : مولانا حشمت علی خاں رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال ۳۶۳۸ : شیر بیشۂ اہلسنّت کا وصال کب ہوا؟

جواب۳۶۳۸ : ۸/ محرم الحرام ۱۳۸۰ھ مطابق ۳/ جولائی ۱۹۶۰ء بروز یکشنبہ۔

سوال۳۶۳۹ : حضور شیر بیشۂ اہلسنّت رحمۃ اللہ علیہ کے برادر مکرم کا اسم گرامی بتائیے جو خود بہت بڑے عالم تھے؟

جواب۳۶۳۹ : مفتی ابوالظفر محبّ الرضا محبوب علی خاں رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۳۶۴۰ : شیر بیشۂ اہلسنّت رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت کہاں ہوئی؟

جواب۳۶۴۰ : لکھنؤ سے پورب قصبہ اِیٹھی میں۔

# آسمانی کتابیں

## قرآن مجید

سوال۳۶۴۱ : دنیا میں سب سے زیادہ پڑھی جانے والی کتاب کا نام بتائیے؟

جواب۳۶۴۱ : قرآن مجید۔

سوال۳۶۴۲ : قرآن مجید کس زبان میں نازل ہوا؟

جواب۳۶۴۲ : عربی زبان میں۔

سوال۳۶۴۳ : قرآن پاک کس پر نازل ہوا؟

جواب۳۶۴۳ : نبی آخرالزماں حضرت محمد مصطفےٰ ﷺ پر۔

سوال۳۶۴۴ : سب سے پہلے کونسی مکمل سورۃ نازل ہوئی؟

جواب۳۶۴۴ : سورۂ فاتحہ۔

سوال۳۶۴۵ : قرآن مجید کی طویل ترین سورۃ کا نام بتائیے؟

جواب۳۶۴۵ : سورۂ بقرہ۔

سوال۳۶۴۶ : سورۂ بقرہ میں کتنی آیتیں اور رکوع ہیں؟

جواب۳۶۴۶ : دوسو چھیاسی ۲۸۶ آیتیں ۴۰ رکوع ہیں۔

سوال۳۶۴۷ : سورۂ بقرہ میں کتنے حروف ہیں؟

جواب۳۶۴۷ : ۲۵ ہزار ۵۰۰۔ (=/۲۵۵۰۰)



سوال۳۶۴۸ : باب القرآن، قرآن مجید کی کس سورۃ کو کہا جاتا ہے؟

جواب۳۶۴۸ : سورۂ فاتحہ کو۔

سوال۳۶۴۹ : سورۂ فاتحہ میں کتنی آیتیں اور کلمے ہیں؟

جواب۳۶۴۹ : سات آیتیں اور ستائیس کلمے۔

سوال۳۶۵۰ : سردار الآیات قرآن مجید کی کون سی آیت کہلاتی ہے؟

جواب۳۶۵۰ : آیۃ الکرسی۔

سوال۳۶۵۱ : سورۂ رحمٰن کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۳۶۵۱ : عروس القرآن۔

سوال۳۶۵۲ : زینت القرآن، قرآن پاک کی کس سورۃ کو کہتے ہیں؟

جواب۳۶۵۲ : سورۂ رحمٰن کو۔

سوال۳۶۵۳ : قلب القرآن، قرآن پاک کی کون سی سورۃ کا نام ہے؟

جواب۳۶۵۳ : سورۂ یٰسین کا۔

سوال۳۶۵۴ : ام القرآن، قرآن پاک کی کون سی سورۃ کا نام ہے؟

جواب۳۶۵۴ : سورۂ فاتحہ کا۔

سوال۳۶۵۵ : قرآن پاک کی سب سے چھوٹی سورۃ کا نام بتائیے؟

جواب۳۶۵۵ : سورہ الکوثر۔

سوال۳۶۵۶ : سورۂ اخلاص میں کتنی زیر ہے؟

جواب۳۶۵۶ : صرف ایک۔

سوال۳۶۵۷ : قرآن پاک کی پہلی سات سورۃ کیا کہلاتی ہے؟

جواب۳۶۵۷ : طوال۔

سوال۳۶۵۸ : قرآن پاک میں سب سے کم کون سا حرف استعمال ہوا ہے؟

جواب۳۶۵۸ : حرف ''ظ''۔

سوال۳۶۵۹ : قرآن پاک کا نزول کس مہینہ میں ہوا؟

جواب ۳۶۵۹ : رمضان المبارک میں۔

سوال ۳۶۶۰ : قرآن پاک کس رات میں نازل ہوا؟

جواب ۳۶۶۰ : شبِ قدر میں۔

سوال ۳۶۶۱ : خاص عرش کے خزانہ سے قرآن پاک کے کون کون حصے نازل ہوئے؟

جواب ۳۶۶۱ : سورۂ فاتحہ، آیۃ الکرسی، سورۂ بقرہ کا آخری رکوع، سورۂ الکوثر۔ (کنز الاعمال اوّل ص ۴۹۵)

سوال ۳۶۶۲ : قرآن پاک کا پہلا سجدہ کس پارہ میں ہے؟

جواب ۳۶۶۲ : نویں پارہ میں۔

سوال ۳۶۶۳ : قرآن پاک کا دوسرا سجدہ کس پارہ میں ہے؟

جواب ۳۶۶۳ : تیرہویں پارے میں۔

سوال ۳۶۶۴ : قرآن مجید میں تیسرا سجدہ کس پارہ میں ہے؟

جواب ۳۶۶۴ : چودھواں پارہ میں۔

سوال ۳۶۶۵ : کیا آپ کو معلوم ہے کہ قرآن مجید میں چوتھا سجدہ کس پارہ میں ہے؟

جواب ۳۶۶۵ : پندرھواں پارہ میں۔

سوال ۳۶۶۶ : بتائیے سولھواں پارہ میں کون سا سجدہ ہے؟

جواب ۳۶۶۶ : پانچواں۔

سوال ۳۶۶۷ : بتائیے قرآن مجید میں چھٹا سجدہ کس پارہ میں ہے؟

جواب ۳۶۶۷ : سترھویں پارہ میں۔

سوال ۳۶۶۸ : بتائیے قرآن مجید میں نواں سجدہ کس پارہ میں ہے؟

جواب ۳۶۶۸ : اکیسویں پارہ میں ہے۔

سوال ۳۶۶۹ : قرآن مجید میں دسواں سجدہ بتائیے کس پارہ میں ہے؟

جواب ۳۶۶۹ : تیئسویں پارہ میں۔

سوال ۳۶۷۰ : بتائیے قرآن مجید میں گیارھواں سجدہ کس پارہ میں ہے؟



جواب ۳۶۷۰ : چوبیسویں پارہ میں۔

سوال ۳۶۷۱ : کیا آپ جانتے ہیں کہ بارھواں سجدہ قرآن پاک کے کس پارہ میں ہے؟

جواب ۳۶۷۱ : ستائیسویں پارہ میں۔

سوال ۳۶۷۲ : قرآن مجید میں کل کتنے کلمے ہیں؟

جواب ۳۶۷۲ : ۷۷۹۳۴۔ (الاتقان اوّل صفحہ ۶۷)

سوال ۳۶۷۳ : حضور ﷺ کے ختم نبوت کے سلسلے میں قرآن مجید کی کتنی آیتیں دلیل دے رہی ہیں؟

جواب ۳۶۷۳ : ننانوے (۹۹)۔

سوال ۳۶۷۴ : پورا قرآن مجید ایک ہی دفعہ نازل ہوا یا تھوڑا تھوڑا؟

جواب ۳۶۷۴ : پورا قرآن مجید ۲۳ سال کے عرصہ میں حسب ضرورت تھوڑا تھوڑا نازل ہوتا رہا۔

سوال ۳۶۷۵ : قرآن پاک کی سب سے پہلے کون سورۃ نازل ہوئی؟

جواب ۳۶۷۵ : سورۃ العلق کی چند آیتیں۔

سوال ۳۶۷۶ : قرآن پاک کی کون سی آیت ہے جس میں قرآن پاک کو بلا طہارت چھونے سے منع کیا گیا ہے؟

جواب ۳۶۷۶ : لایمسہ الا المطھرون. (سورۂ واقعہ پ ۲۷ آیت ۷۹)

سوال ۳۶۷۷ : سب سے آخر میں قرآن پاک کی کونسی آیت نازل ہوئی؟

جواب ۳۶۷۷ واتقوا یوماً ترجعون فیہ۔ (الاتقان اوّل صفحہ ۲۳)

سوال ۳۶۷۸ : قرآن مجید کی آخری آیت کب اور کہاں نازل ہوئی؟

جواب ۳۶۷۸ : حجۃ الوداع کے موقعہ پر مکہ مکرمہ میں ۳ ربیع الاوّل ۱۱ھ ہجری میں۔

سوال ۳۶۷۹ : قرآن پاک کی پہلی آیت کہاں نازل ہوئی؟

جواب ۳۶۷۹ : غارِ حرا میں۔

سوال ۳۶۸۰ : اسرارِ الٰہی اور حروف متشابہات قرآن پاک کے کن حروف کو کہا جاتا ہے؟

جواب۳۶۸۰: حروف مقطعات کو۔

سوال۳۶۸۱: میت کی تدفین کے بعد قرآن پاک کی کس سورۃ کی آیتیں تلاوت کی جاتی ہیں؟

جواب۳۶۸۱: سورۂ بقرہ کی۔

سوال۳۶۸۲: وہ کون سی سورۃ ہے جس کے شروع میں بسم اللہ نہیں ہے؟

جواب۳۶۸۲: سورۂ توبہ۔

سوال۳۶۸۳: قرآن پاک کی کون سی سورۃ سب سے آخر میں نازل ہوئی؟

جواب۳۶۸۳: سورۃ التوبہ۔

سوال۳۶۸۴: قرآن پاک کی کون سی سورتیں پہلی کتابوں میں تھیں؟

جواب۳۶۸۴: آل عمران، کہف، ملک، قمر۔ (الاتقان ج ا ص ۲۷ کنزالاعمال ج ا ص ۵۹۳)۔

سوال۳۶۸۵: قرآن پاک کی کس سورۃ میں حرف "د" کا استعمال نہیں ہوا ہے؟

جواب۳۶۸۵: سورۂ اخلاص میں۔

سوال۳۶۸۶: قرآن مجید میں کل کتنے پارے ہیں؟

جواب۳۶۸۶: تیس پارے۔

سوال۳۶۸۷: قرآن مجید میں کتنی سورتیں ہیں؟

جواب۳۶۸۷: ۱۱۴ (ایک سو چودہ)۔

سوال۳۶۸۸: قرآن پاک کے سجدوں میں کتنے سجدے مکی ہیں اور کتنے مدنی۔

جواب۳۶۸۸: ۱۳ مکی اور ایک مدنی۔

سوال۳۶۸۹: قرآن مجید میں کل کتنے سجدے ہیں؟

جواب۳۶۸۹: ۱۴ (چودہ)۔

سوال۳۶۹۰: قرآن مجید میں کتنی منزلیں ہیں؟

جواب۳۶۹۰: سات۔



سوال۳۶۹۱: سونے کے پترے پر لکھا ہوا قرآن کہاں موجود ہے؟

جواب۳۶۹۱: پٹنہ کے حکومتی کتب خانے میں جس کا وزن ڈھیڑ من ہے۔

سوال۳۶۹۲: قرآن پاک میں اعراب کس نے کب لگوائے؟

جواب۳۶۹۲: ابوالاسود وائلی تابعی رحمۃ اللہ علیہ نے ۶۹ھ۔ الاتقان فی علوم القرآن ۲/۶۳

سوال۳۶۹۳: قرآن مجید میں کل کتنے نبیوں کا ذکر آیا ہے؟

جواب۳۶۹۳: ۲۶ چھبیس۔

سوال۳۶۹۴: سورۂ انعام کے نزول کے وقت آسمان سے کتنے فرشتے نازل ہوئے؟

جواب۳۶۹۴: ستر ہزار فرشتے۔ (الاتقان صفحہ ۳۷)

سوال۳۶۹۵: باب القرآن، قرآن مجید کی کس سورۃ کو کہتے ہیں؟

جواب۳۶۹۵: سورۂ فتح کو۔

سوال۳۶۹۶: حضور علیہ السلام اپنے اہل کے بیماروں پر کون سی سورتیں پڑھ کر دم کرتے تھے؟

جواب۳۶۹۶: سورۃ الفلق، سورۃ الناس۔

سوال۳۶۹۷: قرآن مجید میں کل کتنی آیتیں ہیں؟

جواب۳۶۹۷: ۶۶۶۶ (چھ ہزار چھ سو چھیا سٹھ)۔ (نوٹ: اعلیٰحضرت نے کنزالایمان میں ۶۲۳۶ شمار کیا ہے)

سوال۳۶۹۸: تعوذ کسے کہتے ہیں؟

جواب۳۶۹۸: اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم ؕکو۔

سوال۳۶۹۹: تسمیہ کسے کہتے ہیں؟

جواب۳۶۹۹: بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ؕکو۔

سوال۳۷۰۰: توریت میں سورۂ ملک کا نام کیا تھا؟

جواب۳۷۰۰: المانعہ (کنزل الاعمال ج ا ص ۵۹۳)۔

سوال۳۷۰۱: قرآن پاک کی کون سی آیتوں کا حصہ ہے جو توریت میں سات سو (۷۰۰) آیتوں کا درجہ رکھتی ہے۔

جواب۳۷۰۱ : سورۂ جمعہ کی آیت یسبح للہ ما فی السموات والارض وھو العزیز الحکیم۔ (الاتقان ج ا ص ۵۳)

سوال۳۷۰۲ : قرآن مجید کی کس سورۃ کا حصہ حضرت ابراھیم و حضرت موسیٰ علیہما السلام پر نازل ہوا؟

جواب۳۷۰۲ : سبح اسم ربک الاعلیٰ (سورۃ الاعلیٰ)۔ (الاتقان ج ا ص ۵۲)

سوال۳۷۰۳ : قرآن پاک میں کتنے کافروں کا ذکر ہوا ہے؟

جواب۳۷۰۳ : چھ کافروں کا۔

سوال۳۷۰۴ : قرآن مجید میں کن کن قبیلوں کا ذکر آیا ہے؟

جواب۳۷۰۴ : یاجوج ماجوج، عاد، ثمود، مدین، قریش، روم۔ (الاتقان ج ۲ صفحہ ۱۸۱)

سوال۳۷۰۵ : قرآن مجید کے آخری دونوں سجدے کس پارے میں ہیں؟

جواب۳۷۰۵ : تیسویں پارہ میں۔

سوال۳۷۰۶ : قرآن مجید کو تیس پاروں میں کس صحابی نے تقسیم کیا؟

جواب۳۷۰۶ : امیرالمومنین حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے۔

سوال۳۷۰۷ : قرآن پاک کی کس سورۃ کا سب سے زیادہ نام ہے؟

جواب۳۷۰۷ : سورۂ فاتحہ کا۔

سوال۳۷۰۸ : قرآن پاک کے سب سے پہلے حافظ کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۳۷۰۸ : رحمتِ دو عالم ﷺ۔

سوال۳۷۰۹ : قرآن پاک کی کس سورۃ کا پڑھنا ہر نماز میں ضروری ہے؟

جواب۳۷۰۹ : سورۂ فاتحہ کا۔

سوال۳۷۱۰ : مدنی سورتوں کی تعداد بتایئے؟

جواب۳۷۱۰ : ۲۸۔

سوال۳۷۱۱ : مکی سورتوں کی تعداد بتایئے؟

جواب۳۷۱۱ : ۸۶۔



سوال۳۷۱۲ : قرآن مجید کو زبانی یاد کرنے والے کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۳۷۱۲ : حافظ قرآن۔

سوال۳۷۱۳ : قرآن پاک کو تجوید و ترتیل سے پڑھنے والے کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۳۷۱۳ : قاری۔

سوال۳۷۱۴ : قرآن پاک کی کس سورہ میں غزوۂ بدر کا تذکرہ آیا ہے؟

جواب۳۷۱۴ : سورہ آل عمران میں۔

سوال۳۷۱۵ : قرآن پاک میں سورتوں کا نام لکھنے کا طریقہ کس نے ایجاد کیا؟

جواب۳۷۱۵ : حجاج بن یوسف نے۔ (خزائن العرفان، البقرۃ)

سوال۳۷۱۶ : قرآن پاک کی کس سورۃ کا نام داؤد ہے؟

جواب۳۷۱۶ : سورۂ ص کا۔

سوال۳۷۱۷ : سورۂ جاثیہ کا دوسرا کیا نام ہے؟

جواب۳۷۱۷ : سورۂ شریعۃ۔

سوال۳۷۱۸ : قرآن مجید کی ایک سورۃ کا نام، رافعہ، خافضہ (مومنوں کے رتبے کو بلند کرنے والی ہے) کیا آپ کو معلوم ہے وہ کونسی سورۃ ہے؟

جواب۳۷۱۸ : سورۂ یٰسین شریف۔

سوال۳۷۱۹ : قرآن مجید کی سورۃ القدر میں "خ" کا استعمال کتنی دفعہ ہوا ہے؟

جواب۳۷۱۹ : صرف ایک مرتبہ۔

سوال۳۷۲۰ : قرآن مجید کی سورۂ الکوثر میں "ت" کا استعمال کتنی بار ہوا ہے؟

جواب۳۷۲۰ : صرف ایک مرتبہ۔

سوال۳۷۲۱ : قرآن پاک کی وہ کون سی آیت ہے جس میں قرآن مجید کو تجوید سے پڑھنے کا حکم ہے؟

جواب۳۷۲۱ : ورتل القران ترتیلاً (سورہ مزمل)۔

سوال۳۷۲۲ : سورۂ مومن کا دوسرا نام بتایئے؟

جواب۳۷۲۲ : غافر۔

سوال۳۷۲۳ : تحویل قبلہ کے حکم کی آیت کس سورۃ میں ہے؟

جواب۳۷۲۳ : سورۃ البقرۃ میں۔

سوال۳۷۲۴ : سورۂ فاتحہ میں کتنے حروف ہیں؟

جواب۳۷۲۴ : ۱۰۴ احروف۔

سوال۳۷۲۵ : قرآن پاک کوقرآن کیوں کہتے ہیں؟

جواب۳۷۲۵ : قرآن کا معنی ہے جمع ہونا۔ اور قرآن مجید میں سارے علوم وفنون جمع ہیں؟

سوال۳۷۲۶ : نزولِ قرآن کا ذریعہ کیا تھا؟

جواب۳۷۲۶ : وحی۔

سوال۳۷۲۷ : قرآن پاک میں وہ آیات کتنی ہیں جن سے احکام و مسائل اخذ کیے جاتے ہیں؟

جواب۳۷۲۷ : پانچ سو ہیں ان کے علاوہ فضائل وغیرہ کی ہیں۔ (حاشیہ اصول الشاشی صفحہ ۵)

سوال۳۷۲۸ : قرآن مجید کی کتنی آیات اور سورتیں ایسی ہیں جو رات میں نازل ہوئیں؟

جواب۳۷۲۸ : آیات اور سورتیں ملا کر صرف ۱۲ بارہ۔ (الاتقان اوّل صفحہ ۲۸)

سوال۳۷۲۹ : بوقتِ نزولِ سورۂ فاتحہ آسمان سے کتنے فرشتے نازل ہوئے؟

جواب۳۷۲۹ : ۳۰ ہزار۔ (الاتقان اوّل صفحہ ۳۷)

سوال۳۷۳۰ : بوقتِ نزول سورۂ کہف کتنے فرشتوں کا نزول ہوا؟

جواب۳۷۳۰ : ۷۰ ہزار۔ (کنزالاعمال اوّل صفحہ ۱۷۸)

سوال۳۷۳۱ : بوقتِ نزول سورۂ یونس کتنے فرشتے نازل ہوئے؟

جواب۳۷۳۱ : ۳۰ ہزار۔ (الاتقان اوّل ص ۳۸)

سوال۳۷۳۲ : قرآن پاک کی پہلی منزل کہاں سے شروع ہوکر کہاں ختم ہوتی ہے؟



جواب۳۷۳۲ : سورۂ فاتحہ سے شروع ہوکر سورۂ نساء پر ختم ہوتی ہے۔

سوال۳۷۳۳ : قرآن پاک کی دوسری منزل کہاں سے کہاں تک ہے؟

جواب۳۷۳۳ : سورۃ المائدہ سے سورۃ التوبہ تک۔

سوال۳۷۳۴ : قرآن مجید کی تیسری منزل کہاں سے شروع ہوتی ہے؟

جواب۳۷۳۴ : سورۂ یونس سے۔

سوال۳۷۳۵ : قرآن مجید کی چوتھی منزل کی ابتدا کس سورۃ سے ہوتی ہے؟

جواب۳۷۳۵ : سورہ بنی اسرائیل سے۔

سوال۳۷۳۶ : سورۂ نوح میں کل کتنے حروف ہیں؟

جواب۳۷۳۶ : ۹۹۹۔

سوال۳۷۳۷ : قرآن مجید کی پانچویں منزل کہاں سے شروع ہوکر کہاں ختم ہوتی ہے؟

جواب۳۷۳۷ : سورۃ الشعراء سے شروع ہوکر سورہ یٰسین پر ختم ہوتی ہے۔

سوال۳۷۳۸ : سورۃ الصّٰفّت سے قرآن کی کون سی منزل شروع ہوتی ہے؟

جواب۳۷۳۸ : چھٹی منزل۔

سوال۳۷۳۹ : قرآن پاک کی ساتویں اور آخری منزل کہاں سے شروع ہوکر کہاں ختم ہوتی ہے؟

جواب۳۷۳۹ : سورۂ ''ق'' سے شروع ہوکر ''سورہ الناس'' پر ختم ہوتی ہے۔

سوال۳۷۴۰ : قرآن پاک کا ترجمہ سب سے پہلے فارسی زبان میں کس نے کیا؟

جواب۳۷۴۰ : حضرت شیخ سعدی رحمۃ اللہ علیہ نے۔ (آئینۂ تاریخ ص ۴۰)

سوال۳۷۴۱ : قرآن پاک کا سب سے پہلے اردو ترجمہ کس نے کیا؟

جواب۳۷۴۱ : شاہ رفیع الدین نے ۱۷۷۶ء۔ (آئینۂ تاریخ ص ۴۰)

سوال۳۷۴۲ : قرآن پاک میں کس مہینے کا نام آیا ہے؟

جواب۳۷۴۲ : صرف ماہِ رمضان کا۔

سوال۳۷۴۳ : قرآن پاک کی سورتوں میں بہت سی دعائیں ہیں مگر وہ کون سی سورۃ ہے جو مکمل دعاء ہے؟

جواب۳۷۴۳ : سورۃ فاتحہ۔

سوال۳۷۴۴ : قرآن مجید میں کتنے بتوں کے نام ذکر کئے گئے ہیں؟

جواب۳۷۴۴ : چودہ (۱۴)۔ (الاتقان دوّم ص ۱۸۱)

سوال۳۷۴۵ : قرآن مجید میں کن فرشتوں کے نام ذکر کئے گئے ہیں؟

جواب۳۷۴۵ : ۱۲ فرشتوں کے۔ (۱) جبرئیل (۲) میکائیل (۳) ہاروت (۴) ماروت (۵) رعد (۶) برق (۷) مالک (خازنِ جہنم) (۸) سجل (۹) قعیر (۱۰) ذوالقرنین (۱۱) روح (۱۲) سکینہ (علیہم السلام) (الاتقان دوم ص ۱۷۹)

سوال۳۷۴۶ : قرآن پاک کا ساتواں اور آٹھواں سجدہ کس پارہ میں ہے؟

جواب۳۷۴۶ : انیسواں پارہ میں۔

سوال۳۷۴۷ : قرآن پاک میں سب سے زیادہ استعمال کس حروف کا ہوا ہے؟

جواب۳۷۴۷ : حرف ''ن'' کا، ستر ہزار مرتبہ۔

سوال۳۷۴۸ : قرآن پاک میں سب سے زیادہ ذکر کن پیغمبروں کا آیا ہے؟

جواب۳۷۴۸ : حضرت موسیٰ و زکریا علیہما السلام کا۔

سوال۳۷۴۹ : قرآن پاک میں لا الٰہ الا اللّٰہ تو کئی جگہ آیا ہے بتایئے محمد رسول اللہ کتنی جگہ آیا ہے؟

جواب۳۷۴۹ : صرف ایک جگہ۔

سوال۳۷۵۰ : سورۂ مائدہ کا نزول کس دن ہوا؟

جواب۳۷۵۰ : پیر کے دن۔

سوال۳۷۵۱ : قرآن پاک کی آیتوں کے اختتام پر سب سے پہلے کون سی علامتیں مقرر کی گئی تھیں؟

جواب۳۷۵۱ : نقطہ، پھر موجودہ علامتیں وضع کی گئیں۔



سوال۳۷۵۲ : قرآن کا لفظی معنی بتایئے؟

جواب۳۷۵۲ : پڑھا ہوا۔

سوال۳۷۵۳ : قرآن پاک کی آیات کو سب سے پہلے کس نے شمار کیا؟

جواب۳۷۵۳ : حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے۔

سوال۳۷۵۴ : نفس کی کتنی قسمیں ہیں؟

جواب۳۷۵۴ : سات ۷۔ (۱) نفسِ امّارہ (۲) نفسِ لوّامہ (۳) نفسِ ملہمہ (۴) نفسِ مطمئنہ (۵) نفسِ راضیہ (۶) نفسِ مرضیہ (۷) نفسِ کاملہ۔

سوال۳۷۵۵ : قرآن مجید میں زیر ( ِ ) کتنی بار آئی ہے؟

جواب۳۷۵۵ : ۳۹۵۸۲ بار۔

سوال۳۷۵۶ : قرآن مجید میں پیش ( ُ ) کا استعمال کتنی دفعہ ہوا ہے؟

جواب۳۷۵۶ : ۸۰۸۴ مرتبہ۔

سوال۳۷۵۷ : قرآن مجید میں مد ( ~ ) کتنی دفعہ آیا ہے؟

جواب۳۷۵۷ : ۱۷۷۱ مرتبہ۔

سوال۳۷۵۸ : قرآن مجید میں تشدید ( ّ ) کا استعمال کتنی دفعہ ہوا ہے؟

جواب۳۷۵۸ : ۱۲۷۴ بار۔

سوال۳۷۵۹ : قرآن مجید میں نقطے کتنے ہیں؟

جواب۳۷۵۹ : ۱۰۵۶۸۴۔

سوال۳۷۶۰ : قرآن مجید میں الف کتنی بار آیا ہے؟

جواب۳۷۶۰ : ۴۸۸۷۲۔

سوال۳۷۶۱ : قرآن مجید میں "لا" کتنی بار آیا ہے؟

جواب۳۷۶۱ : ۲۰ ۷ مرتبہ۔

سوال۳۷۶۲ : قرآن مجید میں آیاتِ تحریم کی تعداد کیا ہے؟

جواب۳۷۶۲ : ۲۵۰۔

سوال۳۷۶۳ : قرآن مجید میں آیاتِ تسبیح کی تعداد بتایئے؟

جواب۳۷۶۳ : ۱۰۰۔

سوال۳۷۶۴ : قرآن مجید میں ی کا استعمال کتنی دفعہ ہوا؟

جواب۳۷۶۴ : ۴۵۹۱۹۔

سوال۳۷۶۵ : قرآن مجید کی آیتوں میں آیاتِ وعدہ کی تعداد بتایئے؟

جواب۳۷۶۵ : ۱۰۰۰۔

سوال۳۷۶۶ : قرآن مجید میں آیاتِ وعید کتنی ہیں؟

جواب۳۷۶۶ : ۱۰۰۰۔

سوال۳۷۶۷ : قرآن مجید میں آیاتِ امر کی تعداد کیا ہے؟

جواب۳۷۶۷ : ۱۰۰۰۔

سوال۳۷۶۸ : قران مجید کی آیتوں میں آیاتِ امثال کی تعداد بتایئے؟

جواب۳۷۶۸ : ۱۰۰۰۔

سوال۳۷۶۹ : قرآنِ مجید میں آیاتِ قصص کتنی ہیں؟

جواب۳۷۶۹ : ۱۰۰۰۔

سوال۳۷۷۰ : قرآن مجید میں آیاتِ تحلیل کی تعداد کیا ہے؟

جواب۳۷۷۰ : ۲۵۰۔

سوال۳۷۷۱ : قرآن مجید میں آیاتِ تفرقہ کی تعداد کیا ہے؟

جواب۳۷۷۱ : ۶۶۔

سوال۳۷۷۲ : قرآن مجید کے جملہ کاتبان کی تعداد بتایئے؟

جواب۳۷۷۲ : ۴۰ صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم۔

سوال۳۷۷۳ : قران مجید میں اختلافی سجدہ کی تعداد کیا ہے؟

جواب۳۷۷۳ : صرف ایک۔

سوال۳۷۷۴ : قرآنِ پاک میں کن کافروں کے نام آئے ہیں؟



جواب۳۷۷۴ : قارون، جالوت، ہامان، فرعون، آذر، النّبیسی، بشریٰ (حضرت یوسف علیہ السلام کو کنویں سے نکالنے والا)۔

سوال۳۷۷۵ : قرآن مجید میں لفظ بکہ کس شہر کے لئے استعمال ہوا ہے؟

جواب۳۷۷۵ : شہر مکہ کے لیے۔

سوال۳۷۷۶ : قرآن مجید میں نقطے کس نے لگائے؟

جواب۳۷۷۶ : حجاج بن یوسف کے حکم سے نصر بن عاصم لیثی اور یحیٰی بن یعمر نے، ۸۶ھ میں۔ (روح البیان ج۴ ص۶۵) (آئینۂ تاریخ صفحہ۲۲)

سوال۳۷۷۷ : قرآن مجید میں کل کتنے حروف ہیں؟

جواب۳۷۷۷ : دس لاکھ ۲۷ ہزار۔ (الاتقان اوّل صفحہ۹۳)

سوال۳۷۷۸ : قرآن مجید میں ''ی'' کا استعمال کتنی دفعہ ہوا ہے؟

جواب۳۷۷۸ : ۲۵ ہزار ۷ سو سترہ مرتبہ۔

سوال۳۷۷۹ : قرآن مجید میں کسی عورت کا نام نہیں مگر وہ کون سی خاتون ہیں جن کا نام متعدد جگہ آیا ہے؟

جواب۳۷۷۹ : حضرت مریم رضی اللہ عنہا۔

سوال۳۷۸۰ : قرآن مجید میں ملک (فرشتوں) کا نام کتنی مرتبہ آیا ہے؟

جواب۳۷۸۰ : ۸۶ آیات میں ۸۸ بار آیا ہے۔

سوال۳۷۸۱ : میراث کی تقسیم اور وارثوں کے حصّے کا ذکر قرآن مجید میں کہاں آیا ہے؟

جواب۳۷۸۱ : سورۂ نساء میں۔

سوال۳۷۸۲ : معجزۂ شق القمر کا ذکر قرآن مجید کی کس سورۃ میں آیا ہے؟

جواب۳۷۸۲ : سورۂ قمر کی پہلی آیت میں۔

سوال۳۷۸۳ : بعض امہات المؤمنین کے کہنے پر آقا ﷺ نے شہد استعمال نہ کرنے کا عہد کرلیا تھا بتایئے اس کا ذکر قرآن مجید کی کس سورۃ میں آیا ہے؟

جواب۳۷۸۳ : سورۂ تحریم میں۔

سوال۳۷۸۴ : شراب کے حرام ہونے کا حکم قرآن پاک کی کس سورۃ میں آیا ہے؟

جواب۳۷۸۴ : سورۂ المائدہ میں۔

سوال۳۷۸۵ : نماز کا تاکیدی حکم قرآن مجید میں کتنی جگہ آیا ہے؟

جواب۳۷۸۵ : سات سو ۷۰۰ مقام پر۔

سوال۳۷۸۶ : لفظ اللہ قرآن مجید میں کتنی مرتبہ آیا ہے؟

جواب۳۷۸۶ : ۹۸۰ مرتبہ۔

سوال۳۷۸۷ : اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں رات کی قسم کتنی مرتبہ یاد فرمایا ہے؟

جواب۳۷۸۷ : سات ۷ مرتبہ۔

سوال۳۷۸۸ : قرآن مجید میں کن پرندوں کے نام آئے ہیں؟

جواب۳۷۸۸ : جراد، ہدہد، غراب، نحل، عنکبوت، ذباب۔

سوال۳۷۸۹ : قرآن مجید میں کن ستاروں کے نام آئے ہیں؟

جواب۳۷۸۹ : شمس، قمر، طارق، شعریٰ۔

سوال۳۷۹۰ : قرآن مجید میں کہاں سے کہاں تک طوال مفصل ہے؟

جواب۳۷۹۰ : سورۂ حجرات سے بروج تک اور سورۂ طارق سے لم یکن تک اوساط مفصل ہے جبکہ سورۂ الزلزال سے اخیر تک قصار مفصل ہے۔

سوال۳۷۹۱ : سورۂ قریش میں ج کتنی مرتبہ استعمال ہوا ہے؟

جواب۳۷۹۱ : صرف ایک دفعہ۔

سوال۳۷۹۲ : سورۂ اخلاص میں ص کتنی دفعہ آیا ہے؟

جواب۳۷۹۲ : صرف ایک بار۔

سوال۳۷۹۳ : سورۂ القدر میں ط کا استعمال کتنی مرتبہ ہوا ہے؟

جواب۳۷۹۳ : ایک مرتبہ۔

سوال۳۷۹۴ : سورۂ فلق میں غ کا استعمال کتنی دفعہ ہوا ہے؟

جواب۳۷۹۴ : صرف ایک مرتبہ۔



سوال۳۷۹۵ : سورۂ العصر میں ق اور خ کتنی مرتبہ آئے ہیں؟

جواب۳۷۹۵ : ایک ایک مرتبہ۔

سوال۳۷۹۶ : قرآن کریم کی تصحیح سب سے پہلے کس سنہ میں ہوئی؟

جواب۳۷۹۶ : ۶۵۱ء میں۔

سوال۳۷۹۷ : قرآن کریم کے کُل کتنے نام ہیں؟

جواب۳۷۹۷ : ۲۳ نام ہیں جن میں قرآن کے علاوہ دوسرا نام الفرقان ہے۔

سوال۳۷۹۸ : نزولِ قرآن کی ابتدا کب سے ہوئی؟

جواب۳۷۹۸ : ۱۷ر رمضان بروز پیر سے۔ (زرقانی اوّل صفحہ ۲۰۷)

سوال۳۷۹۹ : کس سورۃ کو نور کہا گیا ہے اور آپ سے پہلے کسی پر نازل نہیں ہوئی؟

جواب۳۷۹۹ : سورۂ فاتحہ کو۔ (الاتقان اوّل صفحہ ۲۸)

سوال۳۸۰۰ : وَاسْئَلْ مَنْ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ مِنْ رُّسُلِنَا کے نزول کے وقت کتنے فرشتوں کا نزول ہوا؟

جواب۳۸۰۰ : ۲۰ ہزار۔ (الاتقان اوّل صفحہ ۳۷)

سوال۳۸۰۱ : کیا قرآن مجید کا حفظ کرنا فرض ہے؟

جواب۳۸۰۱ : ہاں فرض کفایہ ہے۔ (فتاویٰ رضویہ نصف اوّل صفحہ ۱۰۴)

سوال۳۸۰۲ : قرآن کریم کے نزول کا آغاز کس سنہ عیسوی میں ہوا؟

جواب۳۸۰۲ : ۷ر اگست ۶۱۰ء میں۔

سوال۳۸۰۳ : قرآن مجید کی کون سی آیت ہے جو حضرت خبیب و زید رضی اللہ عنہما کے بارے میں نازل ہوئی؟

جواب۳۸۰۳ : وَمَنْ يَّشْرِیْ نَفْسَهُ ابْتِغَاءَ مَرْضَاتِ اللّٰهِ۔

سوال۳۸۰۴ : قرآن مجید میں کتنی جگہ دعاء مانگنے کی تاکید ہے؟

جواب۳۸۰۴ : ستر ۷۰ سے زائد مقامات پر۔

سوال۳۸۰۵ : قرآن مجید میں کتنے مقامات پر خیرات کی تاکید آئی ہے؟

جواب۳۸۰۵ : ۱۵۰ جگہوں پر۔

سوال۳۸۰۶ : بقول محی الدین عربی قرآن عظیم میں کتنے علوم ہیں؟

جواب۳۸۰۶ : ستر۷۰ ہزار۔

سوال۳۸۰۷ : جوسورتیں موسمِ گرما میں نازل ہوئیں ان کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۳۸۰۷ : سورۃ صیفی۔

سوال۳۸۰۸ : جوسورتیں موسمِ سرما میں نازل ہوئی ان کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۳۸۰۸ : سورۃ شتائی۔

سوال۳۸۰۹ : مولانا محمود الحسن، مولانا اشرفعلی تھانوی، مولانا عبدالکلام آزاد اور مولانا عبدالماجد دریاآبادی وغیرہ کے تراجمِ قرآن سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے کنزالایمان سے پہلے کے ہیں یا بعد کے؟

جواب۳۸۰۹ : بعد کے ہیں۔

سوال۳۸۱۰ : کیا آپ بتاسکتے ہیں کہ سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ سے ترجمہ کی فرمائش کس نے کی تھی؟

جواب۳۸۱۰ : حضرت مولانا امجد علی اعظمی رحمۃ اللہ علیہ نے۔

سوال۳۸۱۱ : کیا آپ جانتے ہیں کہ کنزالایمان کس طرح وجود میں آیا؟

جواب۳۸۱۱ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ ترجمہ بولتے جاتے تھے اور مولانا امجد علی اعظمی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے جاتے تھے۔

سوال۳۸۱۲ : وَمَکَرُوْا وَمَکَرَ اللّٰہُ ط وَاللّٰہُ خَیْرُ الْمَاکِرِیْنَ (پ۳ رکوع ۱۳) کا ترجمہ مولانا محمود الحسن دیوبندی نے کس طرح کیا ہے؟

جواب۳۸۱۲ : اور مکر کیا ان کافروں نے اور مکر کیا اللہ نے اور اللہ کا داؤ سب سے بہتر ہے۔ (معاذ اللہ)

سوال۳۸۱۳ : بتایئے میرے اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے مذکورہ آیت کا ترجمہ کس طرح کیا ہے؟



جواب۳۸۱۳ : اور کافروں نے مکر کیا اور اللہ نے ان کے ہلاکت کی خفیہ تدبیر فرمائی اور اللہ سب سے بہتر چھپی تدبیر والا ہے۔

سوال۳۸۱۴ : اِنَّ الْمُنٰـفِقِیْنَ یُخٰدِعُوْنَ اللّٰہَ وَھُوَ خَادِعُھُمْ (پ۵ رکوع ۱۸) کا ترجمہ مولانا محمود الحسن دیوبندی نے کیا کیا ہے؟

جواب۳۸۱۴ : البتہ منافق دغا بازی کرتے ہیں اللہ سے اور وہی ان کو دغا دے گا (معاذ اللہ) جبکہ دغا، فریب، مکر جیسے الفاظ خدا کی طرف منسوب کرنا ایک سنگین جرم ہے اور ایسے مجرم کی سزا کیا ہونی چاہیے یہ فیصلہ آپ خود ہی کریں۔

سوال۳۸۱۵ : آپ بتایئے کہ سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے اسی آیت کا ترجمہ کس طرح پیش فرمایا ہے؟

جواب۳۸۱۵ : بے شک منافق لوگ اپنے گمان میں فریب دیا چاہتے ہیں اور وہی انہیں غافل کرکے مارے گا۔

سوال۳۸۱۶ : مندرجہ ذیل آیت کا ترجمہ بتایئے دیوبندی عالم محمود الحسن نے کس طرح کیا ہے: وَلَمَّا یَعْلَمِ اللّٰہُ الَّذِیْنَ جَاھَدُوْ مِنْکُمْ وَیَعْلَمَ الصَّابِرِیْنَ ۵۔

جواب۳۸۱۶ : اور ابھی تک معلوم نہیں کیا اللہ نے جولڑنے والے ہیں تم میں اور معلوم نہیں کیا ثابت رہنے والوں کو (معاذ اللہ) انبیاء کی تنقیص اور ان کے علم غیب سے انکار تو کرتے ہی ہیں خدائے تعالیٰ کی ذات میں بھی غیب سے منکر نظر آرہے ہیں۔ ترجمہ سے ایسا لگتا ہے کہ خدا کو پہلے کسی بات کا علم نہیں تھا جبکہ وہ شہ رگ سے بھی زیادہ قریب ہے۔

سوال۳۸۱۷ : اسی آیت کا ترجمہ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے کس انداز میں کیا ہے؟

جواب۳۸۱۷ : اور ابھی اللہ نے تمہارے غازیوں کا امتحان نہ لیا اور نہ صبر والوں کی آزمائش کی۔ (نوٹ) عقل کی گتھیوں کو سلجھانے اور قلبی امراض کو دور کرنے کیلئے دیوبندی حضرات کنزالایمان پڑھیں اور اپنے مترجموں کی روحوں سے سوال کریں کہ ظالم تو نے کیا لکھدیا خود تو گمراہ تھا اور اسی حالت میں دنیا سے چلا گیا اور اپنے پیروکاروں کیلئے گمراہ کن نسخہ بھی دے گیا۔

سوال۳۸۱۸ : بتائیے وَوَجَدَکَ ضَآلًّا فَھَدیٰ کا ترجمہ مولانا محمود الحسن دیوبندی نے کیا کیا ہے؟

جواب۳۸۱۸ : اور پایا تجھ کو بھٹکتا پھر راہ سجھائی (معاذ اللہ)۔

سوال۳۸۱۹ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے اس آیت کا ترجمہ کس طرح فرمایا ہے؟

جواب۳۸۱۹ : اور تمہیں اپنی محبت میں خود رفتہ پایا تو اپنی طرف راہ دی۔

(نوٹ) دونوں ترجموں کا تقابلی جائزہ لیجئے ایک طرف دیوبندی عالم ہے دوسری جانب اعلیٰ حضرت ہیں۔ظالم نے اس نبی کو بھٹکا ہوا بتایا جو ہماری دستگیری کیلئے آئے گمراہوں کو صراط مستقیم کا پتہ بتانے آئے۔اتنا تو سوچا ہوتا کہ جب ہادی بھٹکا اور راہ سے بیراہ ہوگا تو اس کی قوم راہِ راست پر کیسے آسکتی ہے؟ اعلیٰ حضرت نے خود رفتہ، فرمایا جس پر امت کے اجماعی عقیدے کا اطلاق ہوتا ہے۔

سوال۳۸۲۰ : اِنَّا فَتَحْنَالَکَ فَتْحاً مُّبِیْنًا ہ لِّیَغْفِرَلَکَ اللّٰہُ مَاتَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِکَ وَمَا تَاَخَّرَ کا ترجمہ دیوبندیوں کے حکیم الامت اشرفعلی تھانوی نے کیا کیا ہے؟

جواب۳۸۲۰ : بے شک ہم نے آپ کو کھلم کھلا فتح دی تا کہ اللہ تعالیٰ آپ کی سب اگلی پچھلی خطائیں معاف فرمادے۔ (معاذ اللہ)

سوال۳۸۲۱ : امام احمد رضا رحمۃ اللہ علیہ نے اس آیت کا ترجمہ کیا نقل کروایا ہے؟

جواب۳۸۲۱ : بیشک ہم نے تمہارے لئے روشن فتح دی تا کہ اللہ تعالیٰ تمہارے سبب سے گناہ بخشے تمہارے اگلوں کے اور تمہارے پچھلوں کے۔

(نوٹ) کہیے تھانوی صاحب حکیم الامت بننے کا شرف حاصل کیسے کرلیا تھا تمہارے نزدیک رسول گنہگار، خطا کار اور اس کی خطائیں فتح مکہ کے ذریعے سے آپ معاف کروارہے ہیں لیکن تمہاری خطائیں کون معاف کروائے گا؟



حکیم الامت صاحب نے امت کا حکیم ہونے کا تو حق ادا کردیا لیکن امتی ہونے کے حق کو ادا نہ کرسکے۔اے وہابیو! دیوبندیو! آج تم اسی ترجمۂ قرآن کی اشاعت کررہے ہو جس کے ترجمے سے رسول دشمنی کی بو آرہی ہے یاد رکھو تم بھی اپنے حکیم الامت کے ساتھ اسی وادی میں جاؤ گے۔ جہاں درد : ناک عذاب سے دو چار ہونا پڑے گا۔امام عشق محبت سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

تجھ سے اور جنت سے کیا مطلب وہابی دور ہو ☆ ہم رسول اللہ کے جنت رسول اللہ کی

سوال۳۸۲۲ : سرکار محدث اعظم ہند کچھوچھوی رحمۃ اللہ علیہ کنز الایمان کے سلسلے میں کیا فرماتے ہیں؟

جواب۳۸۲۲ : اعلیٰ حضرت شیخ سعدی کے فارسی ترجمے کو سراہا کرتے تھے لیکن اگر شیخ سعدی اردو زبان کے اس ترجمے کو دیکھ پاتے تو فرمادیتے ترجمۂ قرآن دیگر است وعلم قرآن شئے دیگر است۔

سوال۳۸۲۳ : بتائیے سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے جب ترجمۂ قرآن کیا تھا اس وقت آپ کی عمر کتنی تھی؟

جواب۳۸۲۳ : سنہ عیسوی کے مطابق ۵۵ سال اور ہجری کے مطابق ۵۸ سال۔

سوال۳۸۲۴ : اکثر مترجمین نے نبی کا ترجمہ نبی سے ہی کیا ہے لیکن اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے علمِ لغت کے اعتبار سے اس کا ترجمہ کیا فرمایا ہے؟

جواب۳۸۲۴ : غیب کی خبریں بتانے والا۔

سوال۳۸۲۵ : سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے ترجمۂ قرآن کو الہامی ترجمہ کس ذاتِ گرامی نے بتایا؟

جواب۳۸۲۵ : سرکار محدث اعظم ہند کچھوچھوی رحمۃ اللہ علیہ نے۔

سوال۳۸۲۶ : قرآن مجید میں کن انبیائے کرام کے اسمائے مبارکہ صراحۃً مذکور ہیں؟

جواب۳۸۲۶ : ۱۔آدم، ۲۔نوح، ۳۔ادریس، ۴۔ابراہیم، ۵۔اسماعیل، ۶۔اسحاق،

۷۔ یعقوب، ۸۔ یوسف، ۹۔ لوط، ۱۰۔ ہود، ۱۱۔ صالح، ۱۲۔ شعیب، ۱۳۔ موسیٰ ۱۴۔ ہارون، ۱۵۔ داوٗد، ۱۶۔ سلیمان، ۱۷۔ ذوالکفل، ۱۸۔ یونس، ۱۹۔ الیاس، ۲۰۔ ایوب، ۲۱۔ الیسع، ۲۲۔ زکریا، ۲۳۔ یحییٰ، ۲۴۔ عزیر، ۲۵۔ عیسیٰ علیہم السلام، ۲۶۔ حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم۔

# توریت

سوال ۳۸۲۷ : توریت کس نبی پر نازل ہوئی؟

جواب ۳۸۲۷ : حضرت موسیٰ علیہ السلام پر۔

سوال ۳۸۲۸ : کتاب الزوج اور کتاب الخلوص کس کتاب کو کہتے ہیں؟

جواب ۳۸۲۸ : توریت کو۔

سوال ۳۸۲۹ : توریت میں سورۂ آل عمران کا نام کیا ہے؟

جواب ۳۸۲۹ : طَیبہ۔ (الاتقان اوّل صفحہ ۲۷)

سوال ۳۸۳۰ : سورۂ کہف کو توریت میں کس نام سے یاد کیا گیا ہے؟

جواب ۳۸۳۰ : العاشلہ سے۔ (الاتقان اوّل صفحہ ۲۷)

سوال ۳۸۳۱ : توریت میں سورۂ قمر کا نام کیا ہے؟

جواب ۳۸۳۱ : المبیّضة۔ (الاتقان اوّل صفحہ ۲۷)

سوال ۳۸۳۲ : توریت میں کتنی سورتیں تھیں؟

جواب ۳۸۳۲ : ایک ہزار سورتیں ہر سورۃ میں ایک ہزار آیات۔ (حاشیہ جلالین صفحہ ۱۶۵)

سوال ۳۸۳۳ : توریت کس زبان میں نازل ہوئی؟

جواب ۳۸۳۳ : عبرانی زبان میں۔ (الملفوظ ج ۴ ص ۱۴)

سوال ۳۸۳۴ : توریت کس تاریخ میں نازل ہوئی؟

جواب ۳۸۳۴ : ۶ رمضان اور بعض نے یوم النحر (دسویں ذی الحجہ) بتایا ہے۔ (الاتقان ج ۱ ص ۴۱)



سوال ۳۸۳۵ : توریت میں کتنی تختیاں تھیں؟

جواب ۳۸۳۵ : ۱۰ تختیاں جو جنت کے درخت سدرہ کی تھیں۔

سوال ۳۸۳۶ : توریت کی ضخامت کس قدر تھی؟

جواب ۳۸۳۶ : ستر ۷۰ اونٹوں کے بوجھ کے برابر۔ ایک جُز کی تلاوت ایک سال میں ہوتی تھی۔ (اشعۃ اللمعات ج ۱ ص ۸۹)

# زبور

سوال ۳۸۳۷ : زبور کس نبی پر نازل ہوئی؟

جواب ۳۸۳۷ : حضرت داوٗد علیہ السلام پر۔

سوال ۳۸۳۸ : زبور صحف ابراہیم کے کتنے سال بعد نازل ہوئی؟

جواب ۳۸۳۸ : ۳ سو سال بعد۔

سوال ۳۸۳۹ : زبور کس تاریخ میں نازل ہوئی؟

جواب ۳۸۳۹ : ۱۲ یا ۱۳ رمضان کو۔ (حاشیہ شرح عقائد صفحہ ۱۰۱) (الاتقان ج ۱ ص ۴۱ پر ۱۸ رمضان لکھا ہے)

سوال ۳۸۴۰ : زبور توریت کے کتنے سال بعد نازل ہوئی؟

جواب ۳۸۴۰ : ۴۸۲ سال کے بعد۔ (البدایہ والنہایہ ج ۲ ص ۷۸)

سوال ۳۸۴۱ : زبور میں کتنی سورتیں تھیں؟

جواب ۳۸۴۱ : ۱۵۰۔ (الاتقان اوّل ص ۸۸)

سوال ۳۸۴۲ : زبور کس زبان میں نازل ہوئی؟

جواب ۳۸۴۲ : سریانی زبان میں۔ اور عمدۃ القاری اوّل ص ۳۵ پر عبرانی بتایا گیا ہے۔

# انجیلِ مُقدّس

سوال ۳۸۴۳ : انجیل کس پیغمبر پر نازل ہوئی؟

جواب۳۸۴۳ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر۔

سوال۳۸۴۴ : انجیل کس تاریخ میں نازل ہوئی ؟

جواب۳۸۴۴ : ۴ یا ۱۲ یا ۱۳ ار رمضان کو۔ (عمدۃ القاری شرح بخاری اوّل صفحہ ۷۶)

سوال۳۸۴۵ : انجیل زبور کے کتنے سال بعد نازل ہوئی؟

جواب۳۸۴۵ : ایک ہزار پچاس سال کے بعد۔ (البدایہ والنہایہ دوم صفحہ ۷۸)

سوال۳۸۴۶ : انجیل کس زبان میں نازل ہوئی ؟

جواب۳۸۴۶ : سریانی زبان میں۔ (الملفوظ ج ۴ ص ۱۴)

سوال۳۸۴۷ : کُل آسمانی کتابوں کی تعداد بتایئے؟

جواب۳۸۴۷ : ایک سو چار جن میں دس صحیفے ۴ بڑی کتابیں ہیں۔

سوال۳۸۴۸ : چاروں آسمانی بڑی کتابوں کے نام بتایئے؟

جواب۳۸۴۸ : توریت، زبور، انجیل، قرآن مجید۔

سوال۳۸۴۹ : کتنے نبیوں پر آسمانی کتابیں نازل ہوئیں؟

جواب۳۸۴۹ : آٹھ۔ (شرح عقائد صفحہ ۱۰۱)

سوال۳۸۵۰ : صحفِ ابراہیم کس تاریخ میں نازل ہوئی ؟

جواب۳۸۵۰ : رمضان کی پہلی تاریخ کو۔ (شرح بخاری عمدۃ القاری صفحہ ۷۶)

سوال۳۸۷۵ : دوسری چھوٹی آسمانی کتابوں کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۳۸۷۵ : صحیفے۔

سوال۳۸۷۶ : آسمانی مشہور کن کتابوں میں ترمیم و تنسیخ ہوچکی ہے؟

جواب۳۸۷۶ : توریت، زبور، انجیل میں۔

## ملائکہ

سوال۳۸۷۷ : چاروں بڑے فرشتوں کے نام بتایئے؟

جواب۳۸۷۷ : جبرئیل، میکائیل، اسرافیل، عزرائیل علیہم السلام۔



سوال۳۸۷۸ : فرشتے کیا چیز ہیں؟

جواب۳۸۷۸ : انسان کی طرح اللہ تعالیٰ کی ایک مخلوق ہیں۔ لیکن وہ نور سے پیدا کئے گئے ہیں۔

سوال۳۸۷۹ : کیا ہر فرشتے پر ایمان لانا ضروری ہے؟

جواب۳۸۷۹ : جی ہاں۔ سارے فرشتوں پر ایمان لانا ضروری ہے۔

سوال۳۸۸۰ : سب سے پہلے خانۂ کعبہ کا طواف کس نے کیا؟

جواب۳۸۸۰ : فرشتوں نے۔

سوال۳۸۸۱ : فرشتوں کے قبلہ کا نام بتایئے؟

جواب۳۸۸۱ : بیت المعمور۔

سوال۳۸۸۲ : روح الامین کس فرشتے کا لقب ہے؟

جواب۳۸۸۲ : حضرت جبرئیل علیہ السلام کا۔

سوال۳۸۸۳ : آسمان پر سب سے پہلے اذان کس نے دی؟

جواب۳۸۸۳ : حضرت جبرئیل علیہ السلام نے۔

سوال۳۸۸۴ : حضرت جبرئیل علیہ السلام کا کام بتایئے؟

جواب۳۸۸۴ : اللہ تعالیٰ کا پیغام انبیاء تک پہنچانا۔

سوال۳۸۸۵ : سب سے پہلے سبحان اللہ کس فرشتے نے کہا؟

جواب۳۸۸۵ : حضرت جبرئیل علیہ السلام نے۔

سوال۳۸۸۶ : سید الملائکہ کا لقب کس فرشتے کو عطا ہوا؟

جواب۳۸۸۶ : حضرت جبرئیل علیہ السلام کو۔

سوال۳۸۸۷ : حضرت جبرئیل علیہ السلام کے گھوڑے کا نام بتایئے؟

جواب۳۸۸۷ : حیزوم۔

سوال۳۸۸۸ : قرآن پاک میں حضرت جبرئیل علیہ السلام کو کن صفاتی ناموں سے یاد کیا گیا ہے؟

جواب۳۸۸۸ : روح الامین اور روح القدس سے۔
سوال۳۸۸۹ : حضرت جبرئیل علیہ السلام کا اصل نام بتائیے؟
جواب۳۸۸۹ : عبدالجلیل کنیت ابوالفتح۔ (عمدۃ القاری اوّل ص ۴۵)
سوال۳۸۹۰ : حضرت میکائیل علیہ السلام کس کام پر معمور ہیں؟
جواب۳۸۹۰ : بارش کا انتظام کرنے اور جاندار مخلوق کو رزق پہونچانے پر۔
سوال۳۸۹۱ : حضرت میکائیل علیہ السلام کا اصل نام بتائیے؟
جواب۳۸۹۱ : عبدالرزاق کنیت ابوالغنائم ہے۔ (عمدۃ القاری اوّل ص ۴۵)
سوال۳۸۹۲ : رحمت عالم ﷺ کی بارگاہ میں حاضر ہونے والے اُس فرشتے کا نام بتائیے جو آپ سے پہلے اور بعد میں کسی کے پاس حاضر نہ ہو سکا؟
جواب۳۸۹۲ : حضرت اسرافیل علیہ السلام۔
سوال۳۸۹۳ : حضرت اسرافیل علیہ السلام کا اصل نام بتائیے؟
جواب۳۸۹۳ : عبدالخالق کنیت ابوالمنافخ۔ (عمدۃ القاری اوّل ص ۴۵)
سوال۳۸۹۴ : حضرت اسرافیل علیہ السلام کس کام کے لئے متعین ہیں؟
جواب۳۸۹۴ : قیامت کے دن صور پھونکیں گے۔
سوال۳۸۹۵ : سب سے پہلے سبحان ربی الاعلیٰ کس نے پڑھا؟
جواب۳۸۹۵ : حضرت اسرافیل علیہ السلام نے۔
سوال۳۸۹۶ : وہ کون سے فرشتے ہیں جو مسلمان قبر پر قیامت تک تسبیح کرتے ہیں؟
جواب۳۸۹۶ : کراماً کاتبین۔
سوال۳۸۹۷ : روزِ حشر میدانِ حشر کی طرف بلانے والے فرشتہ کا نام بتائیے؟
جواب۳۸۹۷ : حضرت اسرافیل علیہ السلام۔
سوال۳۸۹۸ : حضرت اسرافیل علیہ السلام کس جگہ کھڑے ہو کر لوگوں کو آواز دیں گے؟
جواب۳۸۹۸ : بیت المقدس کی چٹان پر۔ (صاوی ج ۳ صفحہ ۵۶)
سوال۳۸۹۹ : حضرت عزرائیل علیہ السلام کا اصل نام کیا ہے؟



جواب۳۸۹۹ : عبدالجبار کنیت ابویحیٰ۔ (عمدۃ القاری اوّل ص ۴۵)
سوال۳۹۰۰ : جاندار مخلوق کی روح قبض کرنے والے فرشتہ کا نام بتائیے؟
جواب۳۹۰۰ : حضرت عزرائیل علیہ السلام۔
سوال۳۹۰۱ : ملک الموت کس فرشتہ کا لقب ہے؟
جواب۳۹۰۱ : حضرت عزرائیل علیہ السلام کا۔
سوال۳۹۰۲ : بندوں کے اچھے برے اعمال لکھنے والے فرشتوں کے نام بتائیے؟
جواب۳۹۰۲ : کراماً کاتبین۔
سوال۳۹۰۳ : قبر میں سوال کرنے والے فرشتوں کے نام کیا ہیں؟
جواب۳۹۰۳ : مُنکر نکیر۔
سوال۳۹۰۴ : شب قدر میں اعمال کا نسخہ جس فرشتہ کے حوالہ کیا جاتا ہے اس کا نام بتائیے؟
جواب۳۹۰۴ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام۔ (روح المعانی ۳ صفحہ ۸۴)
سوال۳۹۰۵ : ملائکہ میں حضرت آدم علیہ السلام کو سب سے پہلے سجدہ کن فرشتوں نے کیا؟
جواب۳۹۰۵ : حضرت جبرئیل، میکائیل، اسرافیل، عزرائیل علیہم السلام نے۔ پھر ملائکہ مقربین نے اور یہ سجدہ زوال آفتاب سے عصر تک جاری رہا۔
سوال۳۹۰۶ : عرش کا طواف کرنے والے اور ملائکہ میں صاحب سیادت کون فرشتے ہیں؟
جواب۳۹۰۶ : کروبی۔
سوال۳۹۰۷ : حاملین عرش یعنی عرش کو اٹھانے والے کتنے فرشتے ہیں؟
جواب۳۹۰۷ : آٹھ (۸)۔
سوال۳۹۰۸ : قیامت کے دن زمین سمیٹنے والے فرشتہ کا نام بتائیے؟
جواب۳۹۰۸ : حضرت ریافیل علیہ السلام۔

سوال۳۹۰۹ : بیت المعمور میں جو فرشتوں کا قبلہ ہے سب سے پہلے کون فرشتہ داخل ہوا؟

جواب۳۹۰۹ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام۔

سوال۳۹۱۰ : فرشتوں میں سب سے پہلے اللہ تعالیٰ نے کس کو پیدا فرمایا؟

جواب۳۹۱۰ : حضرت اسرافیل علیہ السلام کو۔

سوال۳۹۱۱ : مینھ برسانے کی خدمت پر معمور فرشتے کا نام بتایئے؟

جواب۳۹۱۱ : حضرت رعد علیہ السلام، ہاتھ میں آگ کا کوڑا ہے جس کا نام صاعقہ ہے اسی کوڑے کی چمک کو برق اور بجلی کہتے ہیں۔

سوال۳۹۱۲ : فرشتے انسان سے کتنے حصے زیادہ ہیں۔

جواب۳۹۱۲ : نو ۹ حصے۔ (ماہنامہ اعلیٰ حضرت دسمبر ۱۹۸۶ء)

سوال۳۹۱۳ : بتایئے فرشتے کیسے ہیں؟

جواب۳۹۱۳ : لطیف جسم رکھتے ہیں اور نور سے پیدا کیے گئے ہیں۔ (تکمیل الایمان ص۹)

سوال۳۹۱۴ : دوزخ پر عذاب دینے کے لیے کون فرشتے مقرر ہیں؟

جواب۳۹۱۴ : زبانیہ۔ (زرقانی ج۶ ص۸۲)

## نماز۔ افضل العبادات

منور ہے وہ دل جس میں الٰہی ذکر تیرا ہے!
نہیں جس دل میں تیری یاد اس دل میں اندھیرا ہے

سوال۳۹۱۵ : کن وقتوں میں نماز پڑھنا ممنوع ہے؟

جواب۳۹۱۵ : طلوع آفتاب، زوال آفتاب، غروب آفتاب۔

سوال۳۹۱۶ : دعائے قنوت کس نماز میں پڑھی جاتی ہے؟

جواب۳۹۱۶ : نمازِ وتر میں۔

سوال۳۹۱۷ : تراویح کی نماز کس مہینے میں پڑھی جاتی ہے؟



جواب۳۹۱۷ : رمضان المبارک میں۔

سوال۳۹۱۸ : نماز تراویح کتنی رکعت پڑھی جاتی ہے؟

جواب۳۹۱۸ : ۲۰ رکعت۔

سوال۳۹۱۹ : مغرب کی کتنی رکعت اور کب پڑھی جاتی ہے؟

جواب۳۹۱۹ : بعد غروب آفتاب سات ۷ رکعت۔

سوال۳۹۲۰ : نماز مغرب میں کتنی رکعتیں فرض ہیں؟

جواب۳۹۲۰ : ۳ رکعت۔

سوال۳۹۲۱ : نماز میں رکوع میں جا کر کیا پڑھتے ہیں؟

جواب۳۹۲۱ : سبحان ربی العظیم۔

سوال۳۹۲۲ : نماز میں سجدہ میں جا کر کیا پڑھتے ہیں؟

جواب۳۹۲۲ : سبحان ربی الاعلیٰ۔

سوال۳۹۲۳ : نماز میں بعد تشہد جو درود پڑھتے ہیں اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۳۹۲۳ : درودِ ابراہیمی۔

سوال۳۹۲۴ : ظہر کی نماز کل کتنی رکعت پڑھی جاتی ہے؟

جواب۳۹۲۴ : ۱۲ (بارہ)۔

سوال۳۹۲۵ : نمازِ ظہر میں فرض کتنی رکعت ہے؟

جواب۳۹۲۵ : ۴ چار رکعت۔

سوال۳۹۲۶ : فجر نماز میں کتنی رکعتیں اور کون کون سی پڑھی جاتی ہے؟

جواب۳۹۲۶ : ۴ چار رکعت دو سنت دو فرض۔

سوال۳۹۲۷ : عشاء میں کل کتنی رکعتیں پڑھی جاتی ہیں؟

جواب۳۹۲۷ : ۱۷ سترہ رکعتیں۔

سوال۳۹۲۸ : نمازِ وتر کس وقت کی نماز میں پڑھی جاتی ہے؟

جواب ۳۹۲۸ : عشاء میں۔

سوال ۳۹۲۹ : پانچوں وقت کی نمازوں کے نام بتایئے؟

جواب ۳۹۲۹ : فجر، ظہر، عصر، مغرب، عشاء۔

سوال ۳۹۳۰ : نماز شروع کرنے کے وقت کانوں تک ہاتھ اٹھا کر کیا کہتے ہیں؟

جواب ۳۹۳۰ : اللہ اکبر۔

سوال ۳۹۳۱ : کانوں تک ہاتھ اٹھا کر اللہ اکبر کہتے ہوئے ہاتھ باندھنے کے عمل کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب ۳۹۳۱ : تکبیر تحریمہ۔

سوال ۳۹۳۲ : ایک یا ایک سے زائد رکعتیں ہوجانے کے بعد جماعت میں شامل ہونے والے نمازی کو کیا کہتے ہیں؟

جواب ۳۹۳۲ : مسبوق۔

سوال ۳۹۳۳ : نماز کی حالت میں کوئی غلطی یا کمی بیشی ہوجانے پر کیا کیا جاتا ہے؟

جواب ۳۹۳۳ : سجدۂ سہو۔

سوال ۳۹۳۴ : نماز عصر میں فرض نماز کتنی رکعت پڑھی جاتی ہے؟

جواب ۳۹۳۴ : چار رکعت۔

سوال ۳۹۳۵ : سجدۂ سہو میں کتنے سجدہ ہوتے ہیں؟

جواب ۳۹۳۵ : دو سجدے۔

سوال ۳۹۳۶ : سجدۂ تلاوت میں کتنے سجدے ہیں؟

جواب ۳۹۳۶ : صرف ایک۔

سوال ۳۹۳۷ : نماز کی حالت میں گھٹنے تک جھکنے کے عمل کو کیا کہتے ہیں؟

جواب ۳۹۳۷ : رکوع۔

سوال ۳۹۳۸ : عیدین کی نمازیں فرض ہیں یا واجب۔



جواب ۳۹۳۸ : واجب۔

سوال ۳۹۳۹ : نمازِ عیدین میں کتنی زائد تکبیریں پڑھی جاتی ہیں؟

جواب ۳۹۳۹ : حنفی میں چھ اور شافعی میں بارہ تکبیریں۔

سوال ۳۹۴۰ : امام کے پیچھے نماز پڑھنے والے کو کیا کہتے ہیں؟

جواب ۳۹۴۰ : مقتدی۔

سوال ۳۹۴۱ : مسافر کی نماز کا نام بتایئے؟

جواب ۳۹۴۱ : نمازِ قصر۔

سوال ۳۹۴۲ : وہ کون سی نمازیں ہیں جن کے لئے اذان نہیں؟

جواب ۳۹۴۲ : نمازِ جنازہ، اور عیدین کی نمازیں۔

سوال ۳۹۴۳ : مسجد میں داخل ہوتے وقت کون سی نماز پڑھی جاتی ہیں؟

جواب ۳۹۴۳ : تحیۃ المسجد۔

سوال ۳۹۴۴ : مسجد میں داخل ہوتے وقت پہلے کون سا پاؤں اندر داخل کرنا چاہئے؟

جواب ۳۹۴۴ : دایاں (سیدھا) اور باہر نکلتے وقت پہلے بایاں (اُلٹا) پاؤں نکالنا چاہئے۔

سوال ۳۹۴۵ : امام کے پیچھے نماز پڑھنے کے عمل کو کیا کہتے ہیں؟

جواب ۳۹۴۵ : اقتداء۔

سوال ۳۹۴۶ : نماز پڑھتے وقت جو چیز سامنے رکھی جاتی ہے آڑ کی غرض سے اس کو کیا کہتے ہیں؟

جواب ۳۹۴۶ : سُترہ۔

سوال ۳۹۴۷ : بغیر رکوع وسجود کے کون سی نماز پڑھی جاتی ہے؟

جواب ۳۹۴۷ : نمازِ جنازہ۔

سوال ۳۹۴۸ : نابالغ بچے پر نماز فرض ہے کہ نہیں؟

جواب ۳۹۴۸ : نماز فرض نہیں ہے مگر پڑھنے پر آمادہ کرنا چاہیے۔

سوال۳۹۴۹ : بارش کی طلب کے لئے کون سی نماز پڑھی جاتی ہے؟

جواب۳۹۴۹ : نمازِ استسقاء۔

سوال۳۹۵۰ : قصر نماز کسے کہتے ہیں؟

جواب۳۹۵۰ : چار رکعت نماز فرض کو حالتِ سفر میں دو رکعت نماز پڑھنے کا نام قصر ہے۔

سوال۳۹۵۱ : عاشورہ کی نماز کتنی رکعت پڑھی جاتی ہے؟

جواب۳۹۵۱ : ۴ رکعت نفل۔

سوال۳۹۵۲ : نماز میں سورۂ فاتحہ کا پڑھنا کیسا ہے؟

جواب۳۹۵۲ : واجب۔

سوال۳۹۵۳ : سجدہ کتنے طرح کا ہوتا ہے؟

جواب۳۹۵۳ : دو قسم کا ایک سجدۂ عبادت جس میں مقصود بندگی ہو اور دوسرا سجدۂ تحیت جس میں مسجود کی تعظیم ہوتی ہے۔

سوال۳۹۵۴ : رات میں پڑھی جانے والی دونوں نمازوں کے نام بتایئے؟

جواب۳۹۵۴ : مغرب وعشاء۔

سوال۳۹۵۵ : وہ کون سی نماز ہے جس کے لئے دو اذانیں پڑھی جاتی ہیں؟

جواب۳۹۵۵ : نمازِ جمعہ۔

سوال۳۹۵۶ : روزِ جمعہ کو جمعہ کیوں کہتے ہیں؟

جواب۳۹۵۶ : اس دن نمازیوں کا اجتماع ہوتا ہے۔

سوال۳۹۵۷ : جمعہ کی نماز کتنی رکعت پڑھی جاتی ہے؟

جواب۳۹۵۷ : ۱۴ چودہ۔

سوال۳۹۵۸ : سورج گہن کی نماز کا نام بتایئے؟

جواب۳۹۵۸ : نمازِ کسوف۔

سوال۳۹۵۹ : چاند گہن کی نماز کا نام کیا ہے؟

جواب۳۹۵۹ : نمازِ خسوف۔



سوال۳۹۶۰ : نمازِ پنج گانہ کی فرضیت کب ہوئی؟

جواب۳۹۶۰: جب رحمت عالم ﷺ معراج تشریف لے گئے؟

سوال۳۹۶۱ : نماز میں ہاتھ باندھ کر کھڑے ہونے کے عمل کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۳۹۶۱: قیام۔

سوال۳۹۶۲ : سورج کے روشن ہونے کے بعد قبلِ زوال کونسی نماز پڑھی جاتی ہے؟

جواب۳۹۶۲: چاشت۔

سوال۳۹۶۳ : نمازِ اوابین کب پڑھی جاتی ہے؟

جواب۳۹۶۳: بعدِ نمازِ مغرب۔

سوال۳۹۶۴ : بعدِ طلوعِ آفتاب کونسی نماز پڑھی جاتی ہے؟

جواب۳۹۶۴: نمازِ اشراق۔

سوال۳۹۶۵: نصف شب میں بیدار ہوکر جو نماز پڑھی جاتی ہے اس کا نام بتایئے؟

جواب۳۹۶۵: نمازِ تہجد۔

سوال۳۹۶۶: نمازِ جنازہ مسلمانوں پر فرض ہے یا واجب؟

جواب۳۹۶۶: فرضِ کفایہ ہے۔ بستی کے اگر ایک شخص نے بھی پڑھ لی تو سب بری الذمہ ورنہ سب گنہگار۔

سوال۳۹۶۷: بتایئے نمازِ جنازہ کی ابتداء کس سے ہوئی؟

جواب۳۹۶۷ حضرت آدم علیہ السلام سے فرشتوں نے نمازِ جنازہ پڑھی۔ (فتاویٰ رضویہ دوّم ص ۴۶۷)

سوال۳۹۶۸: نمازِ جنازہ میں کہاں کھڑا ہونا افضل ہے؟

جواب۳۹۶۸ آخری صف میں۔ (فتاویٰ رضویہ دوّم ص ۴۶۸)

سوال۳۹۶۹: اس نمازی کو کیا کہتے ہیں جو نیت باندھنے سے لے کر سلام پھیرنے تک امام کی اقتداء میں رہا ہو۔

جواب۳۹۶۹: مدرک۔

سوال۳۹۷۰: اکیلے نماز پڑھنے والے نمازی کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۳۹۷۰: منفرد۔

سوال۳۹۷۱: کس صورت میں ننگے سر نماز پڑھنا واجب ہے؟

جواب۳۹۷۱: مرد کو حالتِ احرام میں۔ (کتب عامہ)

سوال۳۹۷۲: داخلِ مسجد کی اس جگہ کا نام بتایئے جہاں نماز پڑھنا مکروہ ہے؟

جواب۳۹۷۲: جس جگہ کو اپنے لئے خاص کر لیا ہو۔ (الاشتباہ والنظائر صفحہ۴۰۲)

سوال۳۹۷۳: سب سے پہلے کون سی نماز پڑھی گئی؟

جواب۳۹۷۳ نمازِ ظہر۔

سوال۳۹۷۴: وہ کون سا نمازی ہے جس کے لیے پنج وقتہ نماز میں الحمد پڑھنا حرام ہے؟

جواب۳۹۷۴ مقتدی کو۔ (فتاویٰ رضویہ ج ۳ صفحہ ۲۴۷)

سوال۳۹۷۵: کب تین مقتدی نہ ہوں تو جماعت نہیں ہوسکتی؟

جواب۳۹۷۵ جمعہ میں۔ (درمختار، شامی اوّل صفحہ ۵۴۵)

سوال۳۹۷۶: کعبۃ اللہ کی جانب منہ کر کے نماز پڑھنے کا حکم کب ملا؟

جواب۳۹۷۶ ۲ سنہ ہجری ماہ شعبان سے بروز پیر نماز ظہر سے۔

سوال۳۹۷۷: نماز کی فرضیت کب ہوئی؟

جواب۳۹۷۷ ۱۲ سنہ نبوت میں۔

سوال۳۹۷۸: اس نماز کا نام بتاؤ جس میں قہقہہ لگانے سے وضو نہیں ٹوٹتا؟

جواب۳۹۷۸ نمازِ جنازہ۔

سوال۳۹۷۹: سب سے پہلے جمعہ کے دن کا نام جمعہ کس نے رکھا؟

جواب۳۹۷۹ حضرت کعب بن لوئی رضی اللہ عنہ نے۔

سوال۳۹۸۰: رحمتِ عالم ﷺ پر کتنے وقت کی نماز فرض تھی؟

جواب۳۹۸۰: چھ وقت کی۔



سوال۳۹۸۱ : نماز کی نیت کرنے کے بعد سب سے پہلے کیا پڑھا جاتا ہے؟

جواب۳۹۸۱ : ثناء۔

سوال۳۹۸۲ : نماز میں رکوع کے بعد سیدھا کھڑا ہونے کے عمل کا نام کیا ہے؟

جواب۳۹۸۲ : قومہ۔

سوال۳۹۸۳ : نماز میں بیٹھ کر گھٹنے پر ہاتھ رکھ کر تشہد پڑھنے کے عمل کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۳۹۸۳ : قعدہ۔

سوال۳۹۸۴ : بلند آواز سے قرأت والی نماز کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۳۹۸۴ : جہری نماز۔

سوال۳۹۸۵ : کون سی نمازوں کی قضا پڑھی جاتی ہے؟

جواب۳۹۸۵ : صرف فرض نماز اور وتر۔ لیکن فجر کی قضا اگر دوپہر سے قبل پڑھیں گے تو سنت وفرض دونوں پڑھیں ورنہ صرف فرض کی۔

سوال۳۹۸۶ : واجباتِ نماز بتایئے کتنے ہیں؟

جواب۳۹۸۶ : اٹھارہ ۱۸۔

سوال۳۹۸۷ : نماز میں کتنی سنتیں ہیں؟

جواب۳۹۸۷ : تئیس ۲۳۔

سوال۳۹۸۸ : بتایئے نمازِ عید کا وقت کب سے کب تک ہے؟

جواب۳۹۸۸ : سوا نیزے پر سورج بلند ہونے کے وقت سے نصف النہار شرعی تک۔

سوال۳۹۸۹ : نماز جنازہ کی کتنی شرطیں ہیں؟

جواب۳۹۸۹ : پانچ، میت کا مسلمان ہونا، میت کا پاک ہونا، کفن کا پاک ہونا، سر ڈھکا ہونا، میت کا نمازیوں کے سامنے رکھا ہونا۔

سوال۳۹۹۰ : نمازِ استسقاء پڑھنے کا واقعہ کس سنہ ہجری میں پیش آیا؟

جواب۳۹۹۰ : ۶ھ میں۔ (ضیاء النبی چہارم صفحہ ۱۶۷)

سوال۳۹۹۱ : نمازِ کسوف (سورج گہن کی نماز) کب شروع ہوئی؟

جواب۳۹۹۱ : ۲ھ میں۔

سوال۳۹۹۲ : نماز کی شرطیں کتنی قسم پر کون کون سی ہیں؟

جواب۳۹۹۲ : نماز کی شرطیں دو قسم پر ہے، (۱) ایک نماز فرض ہونے کے، (۲) نماز صحیح ہونے کی۔

سوال۳۹۹۳ : نماز فرض ہونے کی شرطیں بتایئے؟

جواب۳۹۹۳ : چھ۶ شرطیں ہیں: طہارت، ستر عورت، استقبال قبلہ، وقت، نیت اور تکبیر تحریمہ۔

سوال۳۹۹۴ : فرائض نماز بتایئے؟

جواب۳۹۹۴ : سات۔ تکبیر تحریمہ، قیام، قرأت، رکوع، سجود، قعدۂ اخیرہ، خروجِ بصنعہ۔

سوال۳۹۹۵ : نمازِ جنازہ میں کتنے فرائض ہوتے ہیں؟

جواب۳۹۹۵ : دو۲۔ چار بار اللہ اکبر کہنا، قیام، یعنی کھڑا رہنا۔

سوال۳۹۹۶ : کس صورت میں الحمد کہنے سے نماز نہ ہوگی؟

جواب۳۹۹۶ : خوشی کی خبر پر۔

سوال۳۹۹۷ : مقتدی کے تکبیرِ تحریمہ کہنے سے نماز کب نہ ہوگی؟

جواب۳۹۹۷ : مقتدی نے اگر تکبیر تحریمہ میں لفظ اللہ امام کے ساتھ کہا اور اکبر کو امام سے پہلے ختم کردیا۔

سوال۳۹۹۸ : کس طرح بات کرنے سے نماز نہیں ٹوٹتی ہے؟

جواب۳۹۹۸ : سر یا ہاتھ کے اشارہ سے بات کرنے سے نماز نہیں ٹوٹتی۔

سوال۳۹۹۹ : وہ کون سی نماز ہے جس میں عورت مرد کے برابر کھڑی ہوجائے تو مرد کی نماز فاسد نہ ہوگی؟

جواب۳۹۹۹ : نمازِ جنازہ۔ (بہارِ شریعت چہارم صفحہ۱۵۶)

سوال۴۰۰۰ : ایک مسلمان نے اپنی زمین میں مسجد بنا کر وقف کردیا اور اپنی ملکیت



سے بھی الگ کردیا مگر وہ مسجد نہ ہوئی، بتایئے اس کی کیا صورت ہے؟

جواب۴۰۰۰ : اگر مسجد ایسی جگہ بنائی جہاں آباد نہیں ہوسکتی۔ (فتاویٰ رضویہ جلد۶ ص۴۷۸)

سوال۴۰۰۱ : وہ کون سا تیل ہے جس کا مسجد میں جلانا حرام ہے؟

جواب۴۰۰۱ : مٹی کا تیل، اگرچہ بو زائل کردی جائے۔ (فتاویٰ رضویہ سوم ص۵۹۸)

سوال۴۰۰۲ : کس شخص کو دعائے قنوت پڑھنا وتر کی نماز میں منع ہے؟

جواب۴۰۰۲ : جو شخص تیسری رکعت میں شامل ہوا ہو۔ (بہارِ شریعت چہارم ص۷)

سوال۴۰۰۳ : فجر کی نماز میں بھی دعائے قنوت پڑھنا کب جائز ہے؟

جواب۴۰۰۳ : جبکہ بہت بڑا حادثہ پیش آئے؟ (بہارِ شریعت چہارم ص۷)

سوال۴۰۰۴ : کس شخص پر عید الاضحیٰ کی نماز واجب نہیں ہے؟

جواب۴۰۰۴ : حجاجِ کرام پر۔

سوال۴۰۰۵ : وہ کون سا امام ہے جس کو عشاء کی آخری رکعتوں میں بلند آواز سے قرأت کرنے کا حکم ہے؟

جواب۴۰۰۵ : وہ امام جو عشاء کی اوّل دونوں رکعتوں میں سورۃ ملانا بھول گیا ہو تو وہ سورۂ فاتحہ اور سورۃ بلند آواز سے پڑھے گا۔ (شرح وقایہ اوّل مجیدی ص۱۴۹)

سوال۴۰۰۶ : وہ کون سی آیتیں ہیں جن کا بعض نمازوں میں پڑھنا مکروہ ہے؟

جواب۴۰۰۶ : سجدہ کی آیتیں۔ عیدین اور جمعہ اور ہر سرّی نماز میں۔

سوال۴۰۰۷ : امام اور مقتدی سب کی نمازیں باجماعت ہوئی، پھر امام نے کونسا ایسا کام کیا جس سے صرف امام نے دوبارہ نماز پڑھی؟

جواب۴۰۰۷ : نماز پڑھنے کے بعد امام مرتد ہوگیا اور اسی نماز کے وقت مسلمان ہوگیا تو صرف امام دوبارہ نماز پڑھے گا۔

سوال۴۰۰۸ : کون سی صورت میں آمین کہنے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے؟

جوب ۴۰۰۸ : چھینک آنے پر دوسرے کو یرحمک اللہ کہنے پر چھینکنے والے نے آمین کہدی۔

سوال ۴۰۰۹ : کس صورت میں امام کے ساتھ سلام پھیرنے پر نماز جاتی رہے گی؟

جوب ۴۰۰۹ : جس کی رکعتیں چھوٹ گئی ہوں اس کے قصداً امام کے ساتھ سلام پھیرنے سے نماز ٹوٹ جائے گی۔ (بہارِ شریعت چہارم ص ۵۴)

سوال ۴۰۱۰ : وہ کون سا پاک کپڑا ہے جس کو پہن کر نماز پڑھنا جائز نہیں؟

جوب ۴۰۱۰ : چُرایا ہوا یا دھوبی وغیرہ کے یہاں سے بدلا ہوا کپڑا۔

سوال ۴۰۱۱ : کس صورت میں جس طرف چاہے منہ کر کے نماز پڑھ سکتا ہے؟

جوب ۴۰۱۱ : کعبہ شریف کی عمارت کے اندر۔ (فتاویٰ عالمگیری اوّل ص ۵۹)

سوال ۴۰۱۲ : وہ کون سی نمازیں ہیں جس میں قرأت کرنا افضل ہے؟

جوب ۴۰۱۲ : فجر کی دو رکعت سُنت میں اور مغرب کی نماز میں؟

سوال ۴۰۱۳ : وہ کون سی نماز ہے جسے طلوع و غروب اور زوال کے وقت پڑھنا جائز ہے؟

جوب ۴۰۱۳ : نمازِ جنازہ اگر انھیں وقتوں میں لایا گیا ہو اور اگر پہلے سے تیار موجود ہے تو جائز نہیں۔ (فتاویٰ عالمگیری اوّل ص ۴۹)

سوال ۴۰۱۴ : وہ کون سی صورت ہے کہ نمازی نے قصداً قبلہ کی طرف نماز نہیں پڑھی اور اس کی نماز ہوگئی؟

جوب ۴۰۱۴ : نفل نماز، مسافر نے سواری پر جان بوجھ کر قبلہ کی طرف نہیں پڑھی بلکہ جس رُخ پر سواری جارہی تھی نماز پڑھ لی چونکہ نفل کیلئے استقبالِ قبلہ شرط نہیں۔ (ہدایہ اوّل ص ۱۳۰)

سوال ۴۰۱۵ : ایک شخص نے چاروں سمت نماز پڑھی اور نماز ہوگئی؟

جوب ۴۰۱۵ : جس شخص پر قبلہ مشتبہ ہوگیا یعنی جس طرف یقین ہوا نماز شروع کردی پھر رائے بدل گئی گھوم گیا، پھر رائے بدل گئی گھوم گیا ایسا ہی چاروں طرف نماز پڑھی۔

سوال ۴۰۱۶ : ناک میں پانی ڈالنا اور کُلی کرنا کب جائز نہیں؟



جوب ۴۰۱۶ : نماز کا وقت تنگ ہو یا پانی کم ہو۔ (الاشباہ والنظائر ص ۹۱)

سوال ۴۰۱۷ : وہ کون سا شخص ہے، جس پر نماز فرض ہے مگر وضو نہیں اور نہ تیمم۔

جوب ۴۰۱۷ : دونوں ہاتھ پاؤں کٹے ہوں، چہرہ زخمی ہو۔

سوال ۴۰۱۸ : صلوٰۃ الخوف کا آغاز کس سن ہجری میں ہوا؟

جوب ۴۰۱۸ : ماہ جمادی الآخر ۵ھ میں۔ (ضیاء النبی چہارم ص ۹۸)

سوال ۴۰۱۹ : نمازِ خوف سب سے پہلے کس موقع پر پڑھی گئی؟

جوب ۴۰۱۹ : سریہ بنی غطفان کے موقع پر۔ (ضیاء النبی ج ۴ ص ۳۳۱)

سوال ۴۰۲۰ : نمازِ قصر کی حد بتایئے؟

جوب ۴۰۲۰ : ساڑھے ستاون میل، چاہے سوار ہو یا پیدل۔

سوال ۴۰۲۱ : چلتی ریل میں کون کون سی نمازیں پڑھی جاسکتی ہیں؟

جوب ۴۰۲۱ : فرائض اور واجبات کے علاوہ سب نمازیں۔

سوال ۴۰۲۲ : بتایئے تہجد کی نماز کتنی رکعت ہے؟

جوب ۴۰۲۲ : کم سے کم دو متوسط چار زیادہ سے زیادہ آٹھ، سُنت یہ ہے کہ دو دو رکعتیں پڑھی جائیں۔

سوال ۴۰۲۳ : سب سے پہلے نمازِ فجر کس نے ادا کی؟

جوب ۴۰۲۳ : حضرت آدم علیہ السلام نے، صبح ہونے کی خوشی میں۔

سوال ۴۰۲۴ : حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اپنے فرزند اسمٰعیل علیہ السلام کی جان محفوظ رہنے اور قبولیت کی خوشی میں کون سی نماز ادا فرمائی؟

جوب ۴۰۲۴ : نمازِ ظہر۔ (طحاوی)

سوال ۴۰۲۵ : نمازِ عصر سب سے پہلے کس نے ادا کی؟

جوب ۴۰۲۵ : حضرت عزیر علیہ السلام نے۔ سو برس مردہ رہنے کے بعد زندہ ہونے پر۔

سوال ۴۰۲۶ : عید الفطر کی نماز باجماعت اور صدقۂ فطر کے احکامات کب نافذ ہوئے؟

جواب۴۰۲۶ : فروری ۶۲۴ء میں۔

سوال۴۰۲۷ : حضرت داؤد علیہ السلام نے توبہ کی قبولیت پر کون سی نمازِ شکرانہ پڑھی؟

جواب۴۰۲۷ : نمازِ مغرب۔ جبکہ چار رکعت کی نیت کی تھی لیکن خوشی میں تین ہی پر سلام پھیر دیا۔ (طحاوی)

سوال۴۰۲۸ : نمازِ عشاء سب سے پہلے کس نے ادا فرمائی؟

جواب۴۰۲۸ : رحمتِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے۔ (نعیم العرفان)

سوال۴۰۲۹ : کس صورت میں ننگے سر نماز پڑھنا مکروہ ہے؟

جواب۴۰۲۹ : جبکہ نماز کی تحقیر مقصود ہو۔ (بہارِ شریعت سوم ص ۱۶۷)

سوال۴۰۳۰ : بے نمازی قید خانہ میں ڈالا جائے تاوقتیکہ توبہ کرے، کس کا فتویٰ ہے؟

جواب۴۰۳۰ : حضرت امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا۔

سوال۴۰۳۱ : کس امام نے بے نمازی کو واجب القتل قرار دیا؟

جواب۴۰۳۱ : حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے۔

سوال۴۰۳۲ : ترکِ نماز کو کفر کس امام نے فرمایا؟

جواب۴۰۳۲ : حضرت امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ نے۔

سوال۴۰۳۳ : سلطانِ اسلام بے نمازی کے قتل کا حکم دے، کس کا فرمان ہے؟

جواب۴۰۳۳ : حضرت امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کا۔

سوال۴۰۳۴ : بے نمازی کو مسلمانوں کے قبرستان میں دفن کرنے سے کس نے منع فرمایا ہے؟

جواب۴۰۳۴ : حضرت سرکارِ غوث اعظم رحمۃ اللہ علیہ نے۔



# رمضان المبارک اور اس کے تعلق سے

سوال۴۰۳۵ : رمضان کے روزے کس سنہ ہجری میں فرض ہوئے؟

جواب۴۰۳۵ : ۲ سنہ ہجری میں۔ اور بعض نے ۳ سنہ ہجری بتایا ہے۔

سوال۴۰۳۶ : ماہِ صیام کس مہینہ کو کہا جاتا ہے؟

جواب۴۰۳۶ : رمضان المبارک کو۔

سوال۴۰۳۷ : روزے کو عربی میں کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۴۰۳۷ : صوم۔

سوال۴۰۳۸ : شہر اللہ کس مہینہ کو کہا جاتا ہے؟

جواب۴۰۳۸ : رمضان شریف کو۔

سوال۴۰۳۹ : سید الشہور کس مہینہ کا نام ہے؟

جواب۴۰۳۹ : رمضان المبارک کا۔

سوال۴۰۴۰ : نمازِ عید سے قبل مسلمان جس صدقہ کو ادا کرتے ہیں اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۴۰۴۰ : صدقۂ فطر۔

سوال۴۰۴۱ : ہزار مہینے سے بہتر و افضل کون سی رات کہی جاتی ہے؟

جواب۴۰۴۱ : شبِ قدر۔

سوال۴۰۴۲ : روزہ کھولنے کے عمل کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۴۰۴۲ : افطار۔

سوال۴۰۴۳ : روزہ کی نیت سے قبل کھانے پینے کے عمل کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب۴۰۴۳ : سحری۔

سوال۴۰۴۴ : شبِ قدر کس مہینے میں آتی ہے؟

جواب۴۰۴۴ : رمضان المبارک میں۔

سوال ۴۰۴۵ : صدقۂ فطر کب واجب ہوا؟
جواب ۴۰۴۵ : جس سال روزہ فرض ہوا۔
سوال ۴۰۴۶ : روزہ دار جنت کے کس دروازہ سے جنت میں داخل ہوں گے؟
جواب ۴۰۴۶ : باب الریان سے۔
سوال ۴۰۴۷ : سال کے مہینہ کی کن تاریخوں میں روزہ رکھنا حرام ہے؟
جواب ۴۰۴۷ : عید الفطر، یکم شوال، ذی الحجہ کی دسویں، گیارہویں اور بارہویں کو۔
سوال ۴۰۴۸ : زکوٰۃ کی فرضیت کس سنہ ہجری میں ہوئی؟
جواب ۴۰۴۸ : ۲ھ میں۔
سوال ۴۰۴۹ : سود کی حرمت کس سنہ ہجری میں ہوئی؟
جواب ۴۰۴۹ : ۹ھ میں۔
سوال ۴۰۵۰ : رمضان کا نام رمضان کیوں ہے؟
جواب ۴۰۵۰ : رمضان ماخوذ ہے رمض سے (بمعنی جلنا) چونکہ یہ مہینہ بھی گناہوں کو جلا دیتا ہے یا یہ کہ ماخوذ ہے پیروں کا جلنا چوں کہ رمضان بھی تکلیفِ نفس اور جلن کا سبب ہے۔
سوال ۴۰۵۱ : رمضان المبارک کے روزے کس سنہ عیسوی میں فرض ہوئے؟
جواب ۴۰۵۱ : ۶۲۳ء میں۔
سوال ۴۰۵۲ : سال میں ایک رات ایسی بھی آتی ہے جس میں سمندروں کا پانی میٹھا ہو جاتا ہے بتایئے وہ کون سی رات ہے؟
جواب ۴۰۵۲ : شب قدر۔
سوال ۴۰۵۳ : حضرت جبرئیل علیہ السلام سدرۃ المنتہیٰ سے فرشتوں کی فوج لیکر زمین پر اترتے ہیں اور چار جھنڈے لاتے ہیں ایک گنبد خضریٰ پر، دوسرا بیت المقدس پر، تیسرا خانۂ کعبہ پر، چوتھا طور سینا پر نصب کرتے ہیں بتایئے کس رات میں ایسا ہوتا ہے؟



جواب ۴۰۵۳ : شب قدر میں۔
سوال ۴۰۵۴ : کس صورت میں تھوک نگلنے سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے؟
جواب ۴۰۵۴ : دوسرے کا تھوک یا اپنا ہی ہاتھ میں لیکر نگلنے سے۔ (فتاویٰ عالمگیری اوّل مصری صفحہ ۱۹۰)
سوال ۴۰۵۵ : کس صورت میں عورتوں کو روزہ رکھنا حرام ہے؟
جواب ۴۰۵۵ : عورتوں کو حیض و نفاس کی حالت میں۔ (فتاویٰ عالمگیری اوّل صفحہ ۳۶)
سوال ۴۰۵۶ : سب سے پہلے کون سا روزہ فرض ہوا؟
جواب ۴۰۵۶ : یوم عاشورہ کا۔

## وضو تیمُّم اور اذان کے تعلق سے

سوال ۴۰۵۷ : وضو کے لئے پانی نہ ہو تو مٹی سے چہرہ اور ہاتھ کو پاک کرنے کے عمل کا نام بتایئے؟
جواب ۴۰۵۷ : تیمّم۔
سوال ۴۰۵۸ : اذان کہنے کا آغاز کس سنہ ہجری میں ہوا؟
جواب ۴۰۵۸ : ۲ھ میں جبکہ بعض نے ۴ھ بتایا ہے۔
سوال ۴۰۵۹ : اذان کہنے والے کو کیا کہتے ہیں؟
جواب ۴۰۵۹ : مؤذن۔
سوال ۴۰۶۰ : مکبّر کسے کہتے ہیں؟
جواب ۴۰۶۰ : تکبیر کہنے والے کو۔
سوال ۴۰۶۱ : الصّلوٰۃ خیر من النوم کس وقت کی اذان میں کہا جاتا ہے؟
جواب ۴۰۶۱ : اذانِ فجر میں۔
سوال ۴۰۶۲ : سنت طریقے سے ہاتھ منہ پاؤں اور سر کا مسح کرنے کے عمل کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۴۰۶۲ : وضو۔

سوال۴۰۶۳ : وضو میں گردن اور سر پہ ہاتھ پھیرنے کے عمل کا نام بتاؤ؟

جواب۴۰۶۳ : مسح۔

سوال۴۰۶۴ : وضو کن عبادتوں کے لیے فرض اور مستحب ہے؟

جواب۴۰۶۴ : قرآن مجید چھونے کے لیے فرض ہے۔ اور زبانی پڑھنے کے لیے مستحب ہے۔

سوال۴۰۶۵ : صاحب الاذان کس صحابی کا لقب ہے؟

جواب۴۰۶۵ : حضرت عبداللہ بن زید رضی اللہ عنہ کا۔

سوال۴۰۶۶ : تیمم کے احکام کب نازل ہوئے؟

جواب۴۰۶۶ : غزوۂ بنی مصطلق کے دوران شعبان ۵ھ/ دسمبر ۶۲۶ء میں۔

سوال۴۰۶۷ : دنیا میں سب سے زیادہ کون سی آواز سُنی جاتی ہے؟

جواب۴۰۶۷ : اذان۔

سوال۴۰۶۸ : وضو کا حکم قرآن کے کس پارہ میں آیا ہے؟

جواب۴۰۶۸ : چھٹے پارہ میں۔

سوال۴۰۶۹ : وہ کون سا تیمم ہے جس سے کوئی نماز نہیں پڑھ سکتا؟

جواب۴۰۶۹ : جو کام کی عبادت مقصود نہ ہو جیسے داخلہ مسجد، تلاوتِ قرآن، اذان و اقامت۔ (شرح وقایہ مجیدی صفحہ۹۱)

سوال۴۰۷۰ : وہ کون سا تیمم ہے جس سے ایک نماز کے بعد دوسری نماز پڑھنا جائز نہیں؟

جواب۴۰۷۰ : عیدین یا نمازِ جنازہ کے خوف سے کی جانے والی تیمم۔ (فتاویٰ رضویہ اول صفحہ۵۸۲)

نوٹ: عوام میں مشہور ہے کہ وضو جو نماز جنازہ کے لئے کیا اس سے دوسری نماز نہیں غلط ہے۔



سوال۴۰۷۱ : اذان دینا کن کن وقتوں میں سنت موکدہ ہے؟

جواب۴۰۷۱ : پنج وقتہ اور نماز جمعہ کے لئے۔ (ہدایہ اولین صفحہ۷۰)

سوال۴۰۷۲ : موذن کی فضیلت حدیث کی روشنی میں بیان کیجئے؟

جواب۴۰۷۲ : اگر لوگوں کو معلوم ہوتا کہ اذان کہنے میں کتنا ثواب ہے تو اس پر باہم تلواریں چلتیں۔ (بہار شریعت)

سوال۴۰۷۳ : اذان میں کل کتنے کلمے ہیں؟

جواب۴۰۷۳ : اذان فجر میں ۱۷، باقی میں ۱۵۔

سوال۴۰۷۴ : سب سے پہلے اذان کس نے دی؟

جواب۴۰۷۴ : حضرت آدم علیہ السلام نے۔

سوال۴۰۷۵ : عورتوں کے لئے اذان کہنا کیسا ہے؟

جواب۴۰۷۵ : مکروہ تحریمی۔

سوال۴۰۷۶ : آیت وضو کہاں نازل ہوئی؟

جواب۴۰۷۶ : مدینہ منورہ میں مگر وضو مکہ میں ہی فرض ہو چکا تھا۔

سوال۴۰۷۷ : عبادت سے قبل اگلی امت کے لوگ کیا کرتے تھے؟

جواب۴۰۷۷ : اگلی امتوں میں بھی وضو کے احکام نازل تھے وہ وضو ہی کرتے تھے۔

سوال۴۰۷۸ : آیتِ وضو کس سورۃ میں ہے؟

جواب۴۰۷۸ : سورۂ مائدہ میں۔

سوال۴۰۷۹ : فرائض وضو بتائیے کتنے ہیں؟

جواب۴۰۷۹ : چار چہرہ کا دھونا، دونوں ہاتھ کہنیوں سمیت دھونا، چھوتھائی حصہ سر کا مسح کرنا، ٹخنوں تک دونوں پاؤں کا دھونا۔

سوال۴۰۸۰ : شافعی مسلک میں وضو کے کتنے فرائض ہیں؟

جواب۴۰۸۰ : چھ نیت۔ چہرہ کا دھونا، دونوں ہاتھوں کو کہنیوں سمیت دھونا، سر کا مسح کرنا، دونوں پاؤں کو ٹخنوں تک دھونا، ترتیب۔

سوال۴۰۸۱ : فرائض تیمم بتایئے کتنے ہیں؟

جواب۴۰۸۱ : تین۔ دل سے نیت کرنا، تمام منہ پر ہاتھوں کا پھیرنا، دونوں ہاتھوں کا کہنیوں سمیت مسح کرنا۔

سوال۴۰۸۲ : سب سے پہلے اذان کس وقت کہی گئی؟

جواب۴۰۸۲ : فجر کے وقت۔

سوال۴۰۸۳ : اذان میں کتنے فرائض ہیں؟

جواب۴۰۸۳ : صرف دو(۲) حی الصلوٰۃ اور حی الفلاح۔

سوال۴۰۸۴ : وہ کون سی جگہ ہے جہاں بغیر مصلّٰی بچھائے نماز پڑھنا جائز مگر وہاں تیمم کرنا ناجائز ہے؟

جواب۴۰۸۴ : اس زمین پر جو دھوپ یا ہوا سے پاک ہو۔ (شرح وقایہ اوّل مجیدی ص۹۰)

سوال۴۰۸۵ : پانی کے استعمال پر قادر ہے پھر بھی تیمم کرنا جائز ہے اس کی صورت کیا ہے؟

جواب۴۰۸۵ : نمازِ جنازہ یا عیدین کی نمازیں چھوٹ جانے کا خوف ہو مگر نمازِ جنازہ میں ولی کا تیمم کرنا جائز نہیں۔ (فتاویٰ عالمگیری مصری اوّل ص۲۹)

## غسل و طہارت اور نجاستیں

سوال۴۰۸۶ : غسل کی کتنی قسمیں ہیں؟

جواب۴۰۸۶ : چار۔ فرض، واجب، سنت، مستحب۔

سوال۴۰۸۷ : فرائضِ غسل کتنے اور کون کون سے ہیں؟

جواب۴۰۸۷ : تین۔ کلّی کرنا، اچھی طرح ناک میں پانی پہنچانا، پورے بدن پر اس قدر پانی بہانا کہ کہیں خشک نہ رہ جائے۔

سوال۴۰۸۸ : نجاست کی کتنی قسمیں ہیں؟



جواب۴۰۸۸ : دو قسمیں۔ نجاستِ غلیظہ، نجاستِ خفیفہ۔

سوال۴۰۸۹ : کپڑے میں لگی ہوئی نجاست کس طرح پاک کی جاسکتی ہے؟

جواب۴۰۸۹ : کپڑے کو تین مرتبہ پانی سے خوب دھوکر اچھی طرح نچوڑے تو کپڑا پاک ہو جاتا ہے۔

سوال۴۰۹۰ : مسلک شافعی میں غسل کے کتنے فرائض ہیں؟

جواب۴۰۹۰ : دو۔ نیت اور تمام بدن پر پانی بہانا۔

سوال۴۰۹۱ : وہ کون سا پانی ہے کہ پاک ہے مگر اس سے وضو نا جائز ہے؟

جواب۴۰۹۱ : ماءِ مستعمل۔ (فتاویٰ رضویہ اوّل صفحہ۲۷۲)

سوال۴۰۹۲ : وہ کون سا پانی ہے کہ وضو جائز ہے مگر پینا حرام ہے؟

جواب۴۰۹۲ : جس میں مینڈک یا پانی کا جانور مرا ہو اور اجزاء پانی میں ملے ہوں۔ (بہار شریعت دوم صفحہ۵۲)

سوال۴۰۹۳ : کس صورت میں پاخانہ پیشاب نجس نہیں ہوتے ہیں؟

جواب۴۰۹۳ : پاخانہ پیشاب جب تک جسم کے اندر ہوتے ہیں۔

سوال۴۰۹۴ : وہ کون سی چیز ہے جو ایک کیلئے پاک اور دوسرے کے لیے ناپاک ہے؟

جواب۴۰۹۴ : شہید کا خون خود اُس کے لیے پاک ہے اور دوسروں کے لیے ناپاک ہے۔ (الاشباہ والنظائر صفحہ۸۶)

سوال۴۰۹۵ : وہ کون سا غسل ہے جس میں ایک ہی فرض ہے؟

جواب۴۰۹۵ : میّت کا غسل، پورے بدن پر پانی بہانا۔

## قیامت و حشر و نشر

سوال۴۰۹۶ : قیامت کس دن کو کہتے ہیں؟

جواب۴۰۹۶ : جس دن حضرت اسرافیل علیہ السلام صور پھونکیں گے۔

سوال۴۰۹۷ : دجّال کی پہچان کیا ہوگی؟

جوابِ۴۰۹۷ : اس کی پیشانی پر ک، ف، ر لکھا ہوگا۔ مومنین دیکھتے ہی پہچان لیں گے۔

سوال۴۰۹۸ : دنیا میں وہ کون سی دو جگہیں ہیں جہاں دجّال کا گذر نہ ہوسکے گا؟

جواب۴۰۹۸ : مکّہ اور مدینہ شریف۔ (ترمذی شریف دوم صفحہ ۴۸)

سوال۴۰۹۹ : خلیفۂ مہدی رضی اللہ عنہ کا ظہور کہاں ہوگا؟

جواب۴۰۹۹ : خانۂ کعبہ میں، اہلِ ایمان انہیں پہچان لیں گے۔

سوال۴۱۰۰ : صاحب الزّمان کس کا لقب ہے؟

جواب۴۱۰۰ : حضرت امام مہدی رضی اللہ عنہ کا۔

سوال۴۱۰۱ : حضرت مہدی رضی اللہ عنہ کس کی اولاد میں سے ہوں گے؟

جواب۴۱۰۱ : حضرت امام حسن مجتبیٰ رضی اللہ عنہ کی۔

سوال۴۱۰۲ : مرنے کے بعد حشر برپا ہونے تک کے زمانہ کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۴۱۰۲ : عالمِ برزخ۔

سوال۴۱۰۳ : قرآن پاک میں قیامت کے دن کا ذکر کن ناموں سے کیا گیا ہے؟

جواب۴۱۰۳ : یوم الدین، یوم الحساب، یوم القیامتہ، یوم الفصل، یوم الآخر۔

سوال۴۱۰۴ : قیامت کے دن دوزخ کے اوپر جس پل سے گزر ہوگا اس کا نام بتایئے؟

جواب۴۱۰۴ : پل صراط۔

پاٹ وہ کچھ دھار یہ کچھ زار ہم
یا الٰہی کیوں کر اتریں پار ہم

سوال۴۱۰۵ : صور کس دن پھونکا جائے گا؟

جواب۴۱۰۵ : قیامت کے دن۔

سوال۴۱۰۶ : قیامت کس دن قائم ہوگی؟

جواب۴۱۰۶ : یومِ عاشورہ جمعہ کے دن۔

سوال۴۱۰۷ : صور پھونکے جانے کا تذکرہ قرآن حکیم کی سورۂ مدثر میں کس نام سے کیا گیا ہے؟



جواب۴۱۰۷ : ناقور سے۔ (صور اسرافیل عرش کے نیچے ہیں جس کی لمبائی تین سو سال کی راہ ہے)

سوال۴۱۰۸ : قیامت کے دن صُور کتنی مرتبہ پھونکا جائے گا؟

جواب۴۱۰۸ : دو مرتبہ۔

سوال۴۱۰۹ : آسمان و زمین کب فنا ہوں گے؟

جواب۴۱۰۹ : قیامت آنے پر۔

سوال۴۱۱۰ : میدانِ محشر کس زمین پر قائم ہوگا؟

جواب۴۱۱۰ : ملکِ شام کی زمین پر۔ (مشکوٰۃ شریف دوم ص ۴۷۲)

سوال۴۱۱۱ : زمین سے اللہ تعالیٰ ایک عجیب شکل کا جانور پیدا فرمائے گا کیا آپ اس کا نام بتا سکتے ہیں؟

جواب۴۱۱۱ : دابتہ الارض۔

سوال۴۱۱۲ : دابتہ الارض کہاں سے نکلے گا؟

جواب۴۱۱۲ : کوہِ صفا سے۔

سوال۴۱۱۳ : اس عجیب شکل کے جانور کا نام بتایئے جو موسیٰ علیہ السلام کے عصاء سے ایمان داروں کی پیشانی پر خط کھینچے گا؟

جواب۴۱۱۳ : دابتہ الارض۔

سوال۴۱۱۴ : قبروں سے لوگ کب اٹھیں گے؟

جواب۴۱۱۴ : جب حضرت اسرافیل علیہ السلام صور پھونکیں گے۔

سوال۴۱۱۵ : یاجوج ماجوج قوم کا اخراج کب ہوگا؟

جواب۴۱۱۵ : قربِ قیامت۔

سوال۴۱۱۶ : کس دن صاحبِ قبر عذاب سے محفوظ رہتے ہیں؟

جواب۴۱۱۶ : جمعہ کے دن۔

سوال۴۱۱۷ : قیامت کے دن ایک ایسا جانور پیدا ہوگا جو انسانوں سے باتیں کرے گا کیا آپ اس کا نام بتا سکتے ہیں؟

جواب۴۱۱۷ : دابۃ الارض۔

سوال۴۱۱۸ : حضرت عیسٰی علیہ السلام دجال کو کہاں قتل کریں گے؟

جواب۴۱۱۸ : بیت المقدس کے قریب شہر لُد کے دروازے پر۔

اجابت نے جھک کر گلے سے لگایا
بڑھی ناز سے جب دعائے محمد ﷺ

# جنّت اور جنّتی

واسطہ پیارے کا ایسا ہو کہ جو سُنّی مرے
یوں نہ فرمائیں ترے شاہد کہ وہ فاجر گیا

سوال۴۱۱۹ : جنت کی سب سے بہترین اور عمدہ شراب کا نام بتائیے؟

جواب۴۱۱۹ : تسنیم۔

سوال۴۱۲۰ : جنت کی پاکیزہ اور خوبصورت عورتیں کس نام سے یاد کی جاتی ہیں؟

جواب۴۱۲۰ : حور سے۔

سوال۴۱۲۱ : سلسبیل کس کا نام ہے؟

جواب۴۱۲۱ : جنت کی ایک نہر کا۔

سوال۴۱۲۲ : مومن کی موت پر زمین و آسمان کتنے دن تک روتے ہیں؟

جواب۴۱۲۲ : بیس روز تک۔

سوال۴۱۲۳ : مومن کی موت پر زمین کیوں روتی ہے؟

جواب۴۱۲۳ : اس لئے کہ مومن رکوع وسجود سے زمین آباد رکھتا ہے۔

سوال۴۱۲۴ : مومنین کی موت پر آسمان کیوں روتا ہے؟



جواب۴۱۲۴ : اس لیے کہ مومن کی تسبیح آسمان پر پہنچتی ہے۔

سوال۴۱۲۵ : جنت میں جنتیوں کو سب سے زیادہ خوشی کب ہوگی؟

جواب۴۱۲۵ : دیدارِ الٰہی سے مشرف ہونے پر۔

سوال۴۱۲۶ : جنت میں مومنوں کے خیمے کس طرح ہوں گے؟

جواب۴۱۲۶ : موتی کی طرح جس کے اندر گہرائی بنی ہوئی ہے اوپر لمبائی ۶۰ میل چوڑائی بھی ۶۰ میل ہوگی۔

سوال۴۱۲۷ : جنت کے پھل کس طرح ہوں گے؟

جواب۴۱۲۷ : باہم مشابہ اور ذائقے میں جدا جدا۔

سوال۴۱۲۸ : کیا جنت میں بازار بھی ہوگا؟

جواب۴۱۲۸ : جی ہاں ایک بازار بھی ہوگا جس میں لوگ جمعہ کے دن شریک ہونگے۔

سوال۴۱۲۹ : جنت کی چاروں نہروں کے نام بتائیے؟

جواب۴۱۲۹ : پانی کی نہر، دودھ کی نہر، شربت کی نہر، شہد کی نہر۔

سوال۴۱۳۰ : جنت کی تمام نہروں میں سب سے بڑی اور مشہور کون سی نہر ہے؟

جواب۴۱۳۰ : حوضِ کوثر، رحمت عالم ﷺ کے امتیوں کو خاص ہے۔

سوال۴۱۳۱ : سب سے کم درجے کے جنتی کے لئے کتنے خدمت گار ہوں گے؟

جواب۴۱۳۱ : دس ہزار۔

سوال۴۱۳۲ : جنتی عورتوں کی خدمت پہ معمور خدمتگاروں کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۴۱۳۲ : غلماں۔

سوال۴۱۳۳ : حورانِ جنت کی خاصیت بتائیے؟

جواب۴۱۳۳ : اگر کوئی حور دنیا میں منہ نکال کر جھانکے تو پوری زمین خوشبو سے معطر ہو جائے اور چاند سورج کی روشنی غائب ہو جائے۔

سوال۴۱۳۴ : مومنین جنت کے دروازے تک کیسے پہونچیں گے؟

جواب۴۱۳۴ : سفید اونٹنی پر سوار ہوکر۔

سوال۴۱۳۵ : جنت کی خوشبو کیسی ہوگی؟

جواب۴۱۳۵ : انتہائی شاندار اور سو سال کے فاصلے سے پائی جائے گی۔

سوال۴۱۳۶ : اہلِ جنت کس قدر طویل القامت ہوں گے؟

جواب۴۱۳۶ : ۶۰ ہاتھ لمبے۔

سوال۴۱۳۷ : جنت کی وسعت کے بارے میں بتائیے؟

جواب۴۱۳۷ : آسمان و زمین کے برابر۔

سوال۴۱۳۸ : جنت میں کتنے دروازے ہیں؟

جواب۴۱۳۸ : آٹھ دروازے ہیں۔

سوال۴۱۳۹ : جنتیوں کے لباس کس طرح ہوں گے؟

جواب۴۱۳۹ : باریک ریشم کے سفید کپڑے اور دبیز کپڑے ریشم اور چاندی کے کنگن پہنائے جائیں گے۔

سوال۴۱۴۰ : جنت عدن کسے کہتے ہیں؟

جواب۴۱۴۰ : یہ ایسی جنت ہے جہاں اللہ کے دوستوں کا ٹھکانا ہوگا اور وہاں وہ نوازے جائیں گے۔

سوال۴۱۴۱ : جنت کی زمین اور دیواریں کیسی ہوں گی؟

جواب۴۱۴۱ : مٹی زعفران کی، کنکریاں موتیوں اور یاقوت کی، گارا مشک کا جبکہ اینٹیں سونے چاندی کی۔

سوال۴۱۴۲ : جنت میں مومنین کے محل کیسے ہوں گے؟

جواب۴۱۴۲ : موتی اور یاقوت اور زبرجد کے۔

سوال۴۱۴۳ : جنت کے اس درخت کا نام بتائیے جس کا سایہ ہر جنت میں ہوگا؟

جواب۴۱۴۳ : طوبیٰ۔

سوال۴۱۴۴ : درخت طوبیٰ جس جنت میں واقع ہے اس کا نام بتائیے؟



جواب۴۱۴۴ : جنت عدن۔

سوال۴۱۴۵ : جنت کے داروغہ کا نام بتائیے؟

جواب۴۱۴۵ : رضوان۔

سوال۴۱۴۶ : مومن کا داخلہ جنت میں کس طرف سے ہوگا؟

جواب۴۱۴۶ : عرش کے داہنے طرف سے۔

سوال۴۱۴۷ : جنت الماویٰ کو اللہ تعالیٰ نے کس چیز سے پیدا فرمایا؟

جواب۴۱۴۷ : نور سے۔

سوال۴۱۴۸ : جنت میں کل کتنے درجے ہیں؟

جواب۴۱۴۸ : سو ۱۰۰۔

سوال۴۱۴۹ : جنت میں سب سے پہلے کس کا داخلہ ہوگا؟

جواب۴۱۴۹ : رحمتِ عالم ﷺ کا۔

سوال۴۱۵۰ : کس درخت کا پانی اُمت محمدیہ ﷺ سے پہلے کسی نبی کی اُمت کو پینے کے لیے میسر نہ ہوگا؟

جواب۴۱۵۰ : درخت طوبیٰ کا پانی ہے جسے ایک گھونٹ پینے سے کبھی پیاس نہ لگے گی۔

سوال۴۱۵۱ : جنت میں جنتیوں کو اللہ تعالیٰ کا دیدار کس دن ہوگا؟

جواب۴۱۵۱ : جمعہ کے دن۔

## دوزخ اور دوزخی

سوال۴۱۵۲ : دوزخ میں کتنے دروازے ہیں؟

جواب۴۱۵۲ : سات (۷)۔

سوال۴۱۵۳ : جنت اور دوزخ کے درمیانی جگہ کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۴۱۵۳ : اعراف۔

سوال۴۱۵۴ : دوزخ کے نچلے طبقے کا نام بتائیے؟

جواب۴۱۵۴ : ہاویہ۔

سوال۴۱۵۵ : دوزخ کے طبقۂ دوئم کا نام کیا ہے؟

جواب۴۱۵۵ : جحیم۔

سوال۴۱۵۶ : سقر دوزخ کا کون سا طبقہ ہے؟

جواب۴۱۵۶ : تیسرا۔

سوال۴۱۵۷ : دوزخ کے چوتھے طبقے کا نام بتائیے؟

جواب۴۱۵۷ : لظیٰ۔

سوال۴۱۵۸ : دوزخ کے پانچویں طبقہ کا نام بتائیے؟

جواب۴۱۵۸ : حطمہ۔

سوال۴۱۵۹ : دوزخ کے چھٹے طبقہ کا نام بتائیے؟

جواب۴۱۵۹ : سعیر۔

سوال۴۱۶۰ : دوزخ کا ساتواں طبقہ کون سا ہے؟

جواب۴۱۶۰ : جہنم۔

سوال۴۱۶۱ : دوزخ میں کتنے فرشتے خدمت انجام دیتے ہیں؟

جواب۴۱۶۱ : ۱۹ (انیس)۔

سوال۴۱۶۲ : دوزخ کے دربان کا نام بتائیے؟

جواب۴۱۶۲ : مالک۔

سوال۴۱۶۳ : جہنمی جہنم کے داروغہ کو پکاریں گے تو کتنے سال کے بعد جواب پائیں گے؟

جواب۴۱۶۳ : ایک ہزار سال کے بعد۔

سوال۴۱۶۴ : اہلِ جہنم کی خوراک بتائیے؟

جواب۴۱۶۴ : تھوہڑ ایک خبیث اور کڑوا۔

سوال۴۱۶۵ : تھوہڑ کس قدر کڑواپن رکھتا ہے؟



جواب۴۱۶۵ : ایک قطرہ زمین میں ٹپکا دیا جائے تو اہلِ دنیا کی زندگی خراب ہو جائے۔

سوال۴۱۶۶ : دوزخ کے سلسلے میں بتائیے؟

جواب۴۱۶۶ : دوزخ ایسا مقام ہے جس میں طرح طرح کے عذابات ہونگے، مثلاً سانپ، بچھو، وغیرہ۔

سوال۴۱۶۷ : دوزخ کی آگ میں زیادہ شدّت کب پیدا ہوگی؟

جواب۴۱۶۷ : روزِ قیامت سمندروں کے آگ بن جانے سے۔

سوال۴۱۶۸ : کافر جہنم میں کس طرف سے ڈالے جائیں گے؟

جواب۴۱۶۸ : عرش کے بائیں جانب سے۔

سوال۴۱۶۹ : جہنم کے سیاہ دھویں کو کس نام سے یاد کیا گیا ہے؟

جواب۴۱۶۹ : یحموم سے۔

سوال۴۱۷۰ : جہنم میں ایک کنواں ہے اس کا نام بتائیے؟

جواب۴۱۷۰ : الفلق۔

سوال۴۱۷۱ : دوزخ کس دن گرم نہیں کی جاتی ہے؟

جواب۴۱۷۱ : جمعہ کے دن۔

سوال۴۱۷۲ : دوزخ کے ایک دروازہ سے دوسرے دروازے تک کتنی مسافت ہے؟

جواب۴۱۷۲ : ستر ۷۰ ہزار برس کی راہ کا۔

سوال۴۱۷۳ : بتائیے دوزخ کا ادنیٰ عذاب کیا ہے؟

جواب۴۱۷۳ : آگ کی جوتیاں، دوزخ کی آگ دنیا کی آگ سے ستر ۷۰ درجہ گرمی میں زیادہ ہے۔

## مسائل و عقائد

سوال۴۱۷۴ : ایمان کسے کہتے ہیں؟

جواب۴۱۷۴ : جن باتوں کا یقین کرنا حضور ﷺ سے قطعی اور یقینی طور پر ثابت ہے ان

باتوں کی تصدیق کرنا۔ (شرح فقہ اکبر لعلی قاری ص ۸۶)

سوال ۴۱۷۵ : کفر کسے کہتے ہیں؟

جواب ۴۱۷۵ : جن باتوں کا پیش کرنا حضور ﷺ سے قطعی طور پر ثابت ہے ان میں سے کسی ایک کا انکار کرنا۔ (بیضاوی شریف ص ۲۳)

سوال ۴۱۷۶ : ذکر کتنی طرح کے ہوتے ہیں؟

جواب ۴۱۷۶ : تین قسم کے۔ ذکر باللسان، ذکر بالقلب، ذکر بالجوارح۔

سوال ۴۱۷۷ : کیا ولی صحابی کے رتبہ کو پہونچ سکتا ہے؟

جواب ۴۱۷۷ : ولی کتنا ہی مرتبہ والا کیوں نہ ہو کسی صحابی کے مقام و مرتبہ کو نہیں پہونچ سکتا۔

سوال ۴۱۷۸ : آقا ﷺ نے صحابۂ کرام کے بارے میں کیا فرمایا ہے؟

جواب ۴۱۷۸ : صحابی کو برا نہ کہو اگر تم میں کوئی اُحد پہاڑ کے برابر سونا خرچ کرے مگر ان کے برابر نہیں پہونچ سکتا۔

سوال ۴۱۷۹ : حضراتِ شیخین سیدنا ابوبکر صدیق و سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہما پر تبرّا کرنا کیسا ہے؟

جواب ۴۱۷۹ : یقیناً کفر ہے، فقہائے کرام کے نزدیک۔

سوال ۴۱۸۰ : روافض کی تکفیر کیسی ہے؟

جواب ۴۱۸۰ : ان کے عقائد کفریہ کی وجہ سے تکفیر واجب ہے۔

سوال ۴۱۸۱ : قرآن مجید کو ناقص ماننا کیسا ہے؟

جواب ۴۱۸۱ : کفر ہے۔

سوال ۴۱۸۲ : قرآن مجید کے کسی حرف یا زیر زبر کا تغیر و تبدل تسلیم کرنے والا کیسا ہے؟

جواب ۴۱۸۲ : یقیناً کافر ہے۔

سوال ۴۱۸۳ : غیر نبی کو نبی سے افضل بتانا کیسا ہے؟



جواب ۴۱۸۳ : کفر ہے۔

سوال ۴۱۸۴ : رام اور رحیم ایک ہی نام ہے ایسا کہنا کیسا ہے؟

جواب ۴۱۸۴ : کفر ہے۔

سوال ۴۱۸۵ : مال و اسباب کا جو حصّہ شرعی طور پر غریبوں اور محتاجوں میں تقسیم کیا جاتا ہے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب ۴۱۸۵ : زکوٰۃ۔

سوال ۴۱۸۶ : فقہ حنفی میں بچے اور بچیاں کتنے سال میں بالغ ہوجاتے ہیں؟

جواب ۴۱۸۶ : اٹھارہ سال لڑکے اور لڑکی ۱۷ سال میں بالغ ہوجاتے ہیں، اور تمام علماء کے نزدیک دونوں پندرہ سال میں بالغ ہوجاتے ہیں۔

سوال ۴۱۸۷ : اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے تقویٰ کی کتنی قسمیں بتائی ہیں؟

جواب ۴۱۸۷ : سات۔ کفر سے بچنا، بدمذہبی سے بچنا، گناہِ کبیرہ سے بچنا، گناہِ صغائر سے محفوظ رہنا، شبہات سے بچنا، شہوات سے بچنا، غیر کی طرف التفات سے بچنا۔

سوال ۴۱۸۸ : مردوں کے لیے انگوٹھی چاندی کی کتنے وزن کی درست ہے؟

جواب ۴۱۸۸ : ساڑھے چار ماشہ سے کم کی۔

سوال ۴۱۸۹ : کفار کی دوستی و موالات کیسی ہے؟

جواب ۴۱۸۹ : کفار کی دوستی حرام اور اللہ کے غضب کا سبب ہے۔

سوال ۴۱۹۰ : قرآن پاک کی قسم کھانا چاہیے کہ نہیں؟

جواب ۴۱۹۰ : جی نہیں قسم کے لیے قرآن نہیں ہے بلکہ ہدایت کے لئے ہے۔

سوال ۴۱۹۱ : ولی کسے کہتے ہیں؟

جواب ۴۱۹۱ : جو فرائض سے قرب الٰہی حاصل کرکے اطاعت الٰہی میں مشغول رہے۔

سوال ۴۱۹۲ : حضور ﷺ کا اسم گرامی سُن کر کیا کرنا چاہیئے؟

جواب ۴۱۹۲ : درود پڑھتے ہوئے انگوٹھے کو چوم لینا چاہیئے۔

سوال۴۱۹۳ : ولی کی پہچان کیا ہے؟

جواب۴۱۹۳ : اتباعِ شریعت۔

سوال۴۱۹۴ : کیا اللہ تعالیٰ جھوٹ بول سکتا ہے؟

جواب۴۱۹۴ : ہرگز نہیں اس کی ذات پاک و بے عیب ہے۔

سوال۴۱۹۵ : اسلام کی بنیاد کتنی چیزوں پر ہے؟

جواب۴۱۹۵ : پانچ چیزوں پر۔ توحید، نماز، روزہ، زکوٰۃ، حج۔

سوال۴۱۹۶ : اوّل کلمہ کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۴۱۹۶ : کلمہ طیب۔

سوال۴۱۹۷ : دوسرے کلمہ کا نام بتائیے؟

جواب۴۱۹۷ : کلمہ شہادت۔

سوال۴۱۹۸ : کلمۂ تمجید کون سا کلمہ ہے؟

جواب۴۱۹۸ : تیسرا۔

سوال۴۱۹۹ : چوتھے کلمے کا نام بتائیے؟

جواب۴۱۹۹ : توحید۔

سوال۴۲۰۰ : پنجم کلمہ کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۴۲۰۰ : استغفار۔

سوال۴۲۰۱ : چھٹے کلمے کا نام بتائیے؟

جواب۴۲۰۱ : ردِ کفر۔

سوال۴۲۰۲ : اللہ تعالیٰ کے ساتھ کسی کو شریک ٹھہرانا کیسا ہے؟

جواب۴۲۰۲ : شرک۔

سوال۴۲۰۳ : اللہ تعالیٰ کی تسبیح کون سی مخلوق کرتی ہے؟

جواب۴۲۰۳ : ساری مخلوق، سبح للہ مافی السمٰوات والارض، زمین و آسمان اللہ ہی کی تسبیح کرتے ہیں۔



سوال۴۲۰۴ : اللہ تعالیٰ کو ایک ماننا، نماز، روزہ کرنا لیکن آقا علیہ السلام کی شان میں گستاخی کرنا کیسا ہے؟

جواب۴۲۰۴ : کفر ہے۔

سوال۴۲۰۵ : اللہ تعالیٰ کو بھگوان، پربھو، ایشور یا اللہ میاں کہنا کیسا ہے؟

جواب۴۲۰۵ : ناجائز و حرام ہے۔

سوال۴۲۰۶ : گاندھی وغیرہ کو مہاتما کہنا کیسا ہے؟

جواب۴۲۰۶ : حرام ہے۔ مہاتما بمعنی روحِ اعظم جو خالص لقب ہے جبرئیل امین کا۔ (فتاویٰ رضویہ ج ۶ ص ۱۷۴)

سوال۴۲۰۷ : اللہ تعالیٰ کو نہ ماننے والے لوگ کیا کہلاتے ہیں؟

جواب۴۲۰۷ : کافر۔

سوال۴۲۰۸ : منافق کسے کہتے ہیں؟

جواب۴۲۰۸ : ایمان کا دعویٰ کر کے نماز روزے کا پابند ہو لیکن کفر کا اعتقاد رکھے۔

سوال۴۲۰۹ : لوحِ محفوظ کیا چیز ہے؟

جواب۴۲۰۹ : اللہ تعالیٰ نے عرش کے نیچے مروارید سے پیدا فرمایا ہے جس پر قیامت تک کی ساری چیزوں کا علم لکھا ہے۔

سوال۴۲۱۰ : اسلام قبول کرنے کے بعد کفر کی طرف پلٹ جانے والے کو کیا کہتے ہیں؟

جواب۴۲۱۰ : مُرتد۔

سوال۴۲۱۱ : مخلوقات کی تسبیح بتائیے؟

جواب۴۲۱۱ : سبحان اللہ بحمدہٖ۔

سوال۴۲۱۲ : فاسق کسے کہتے ہیں؟

جواب۴۲۱۲ : جو کبیرہ گناہوں کا مرتکب ہو۔

سوال۴۲۱۳ : کرامت کسے کہتے ہیں؟

جواب۴۲۱۳ : عقل انسانی کے خلاف اولیاء سے صادر ہونے والے حرکات وسکنات کو کرامت کہتے ہیں۔

سوال۴۲۱۴ : قرآن مجید میں انسان کی عظمت کا معیار کس چیز کو بتایا گیا ہے؟

جواب۴۲۱۴ : تقویٰ کو۔(ھو اقرب للتقویٰ)

سوال۴۲۱۵ : اکثر داڑھی منڈوانے کے سلسلے میں کلا سوف تعلمون کہہ کر بعض حضرات داڑھی منڈواؤ مراد لیتے ہیں، کیا یہ درست ہے؟

جواب۴۲۱۵ : ایسا کہنا تحریفِ قرآن میں شامل ہے جو کفر ہے۔ (بہارِ شریعت جلد نہم)

سوال۴۲۱۶ : روزہ نہ رکھنے والے کہہ دیا کرتے ہیں کہ جب خدا سے پردہ اور ڈر نہیں تو لوگوں سے پردہ اور ڈر کیسا، بتایئے ایسا کہنا کیا ہے؟

جواب۴۲۱۶ : یقیناً کفر ہے۔

سوال۴۲۱۷ : ہولی اور دیوالی پوجنا، کفار کے میلوں اور تہواروں میں شریک ہوکر ان کے مذہبی میلے اور جلوسوں کی شان وشوکت بڑھانا کیسا ہے؟

جواب۴۲۱۷ : کفر ہے۔

سوال۴۲۱۸ : وضو کے بچے ہوئے پانی کو پھینکنا کیسا ہے؟

جواب۴۲۱۸ : پانی کو پھینکنا حرام ہے اور کھڑے ہوکر پینا ثواب ہے۔

سوال۴۲۱۹ : جو وضو نمازِ جنازہ کیلئے کیا گیا کیا اسی سے دوسری نمازیں پڑھی جاسکتی ہیں؟

جواب۴۲۱۹ : جی ہاں، اس وضو سے ہر نماز پڑھ سکتے ہیں۔

سوال۴۲۲۰ : کن شہروں میں جمعہ وعیدین کی نمازیں جائز نہیں ہیں؟

جواب۴۲۲۰ : روس، جرمن، پرتگال وغیرہ میں جہاں سلطنت اسلامیہ کبھی نہ تھی نہ اب ہے اگرچہ کافر حکومتیں شعائرِ اسلام کو نہ روکتی ہوں۔ (فتاویٰ رضویہ جلد سوم ص۷۱۶)

سوال۴۲۲۱ : وہ کون سی جگہ ہے جہاں نمازِ جنازہ جائز نہیں؟



جواب۴۲۲۱ : مسجد۔ (فتاویٰ رضویہ چہارم ص۵۷)

سوال۴۲۲۲ : ایک بچّہ کا صرف ہاتھ پیر پایا گیا بقیہ جانوروں نے کھالیا، بتایئے اس کی نمازِ جنازہ میں لڑکی کی دعا پڑھی جائے یا لڑکے کی۔

جواب۴۲۲۲ : ایسے بچّوں کی نمازِ جنازہ پڑھی ہی نہ جائے۔

سوال۴۲۲۳ : کس جگہ مردہ کا دفن کرنا حرام ہے؟

جواب۴۲۲۳ : مالک کی اجازت کے بغیر اس کی زمین میں۔ (فتاویٰ رضویہ ج۴ ص۱۱۴)

سوال۴۲۲۴ : وہ کون سے مسلمان ہیں جنھیں زمین میں دفن نہیں کیا جاتا؟

جواب۴۲۲۴ : جو سمندر میں بحری جہاز یا کشتی پر مرجائے اور ساحل دور ہو تو انھیں پانی میں ڈالدیا جائے۔ (فتاویٰ عالمگیری اوّل مصری ص۱۴۹)

سوال۴۲۲۵ : وہ کون سا مردہ ہے جس کا پیٹ پھاڑنا جائز ہے؟

جواب۴۲۲۵ : حاملہ عورت مرگئی پیٹ میں بچہ حرکت کررہا ہے تو بچّے کو نکالنے کی غرض سے اس کا پیٹ چاک کیا جائے گا۔

سوال۴۲۲۶ : وہ کون سا بالغ مسلمان ہے جس پر زکوٰۃ واجب نہیں؟

جواب۴۲۲۶ : جو پورے سال پاگل رہا ہو۔ (فتاویٰ عالمگیری اوّل ص۱۶۱)

سوال۴۲۲۷ : کس زیور پر زکوٰۃ واجب نہیں؟

جواب۴۲۲۷ : جو نابالغ کو ہبہ کیا گیا ہو۔ (فتاویٰ رضویہ ج۴ ص۴۱۸)

سوال۴۲۲۸ : کس شخص کو صدقہ دینے پر ایک کے بدلے سات سو کا ثواب ملے گا؟

جواب۴۲۲۸ : طالبِ علمِ دین کو۔ (فتاویٰ رضویہ ج۴ ص۵۰۰)

سوال۴۲۲۹ : وہ کون سا غریب مسلمان ہے جس کو زکوٰۃ کی رقم دینا جائز نہیں؟

جواب۴۲۲۹ : ماں، باپ، دادا، دادی، نانا، نانی وغیرھم۔ بیٹا، بیٹی، پوتا، پوتی، نواسا، نواسی، اسی طرح بنی ہاشم۔ (درّ مختار مع شامی جلد دوّم ص۶۳ و فتاویٰ عالمگیری اوّل ص۱۷۷)

سوال۴۲۳۰ : کس صورت میں مرد کو حج کیلئے جانا جائز نہیں جبکہ راستہ پُر امن ہو اور صاحبِ استطاعت ہو۔

جواب۴۲۳۰ : ماں باپ کی اجازت کے بغیر۔ (الاشباہ والنظائر ص۳۳۲)

سوال۴۲۳۱ : مالدار اور فقیر میں بتایئے کس کا حج افضل ہے؟

جواب۴۲۳۱ : غنی کا۔ (الاشباہ والنظائر ص۱۷۶)

سوال۴۲۳۲ : کس صورت میں نکاح کرنا فرض ہے؟

جواب۴۲۳۲ : جو شخص نان ونفقہ اور مہر کی قدرت رکھتا ہو اور نکاح نہ کرنے پر زنا کے گناہ کا امکان ہو۔

سوال۴۲۳۳ : وہ کون سا آدمی ہے جس کے لئے نکاح کرنا حرام ہے؟

جواب۴۲۳۳ : نکاح کے بعد نان ونفقہ اور مہر نہ دینے کا امکان ہو یا فرائض متعلقہ پورا نہ کرنے کا خدشہ ہو۔

سوال۴۲۳۴ : وہ کون شخص ہے جس کو عورت کی عدّت میں نکاح کرنا جائز ہے؟

جواب۴۲۳۴ : جس نے ایک یا دو طلاق بائن دی تو وہ اسی عورت سے عدّت میں نکاح کرسکتا ہے۔

سوال۴۲۳۵ : عورت کی عدّت گزرے بغیر شوہر دوسرا نکاح کیوں نہیں کرسکتا؟

جواب۴۲۳۵ : اگر طلاق شدہ عورت کی بہن سے نکاح کرنا چاہتا ہو۔

سوال۴۲۳۶ : وہ کون سا بچہ ہے جس کا نکاح کسی صورت میں نہیں ہوسکتا؟

جواب۴۲۳۶ : پیٹ کا بچہ۔ (فتاویٰ رضویہ ج۵ ص۵۷)

سوال۴۲۳۷ : بیوی کا دودھ پینے پر کیا عورت شوہر پر حرام ہوجاتی ہے؟

جواب۴۲۳۷ : ڈھائی سال کی عمر ہونے سے پہلے اگر دودھ پی لیا ورنہ نہیں۔

سوال۴۲۳۸ : اپنی لڑکی کو سوتے سے جگایا تو بیوی ہمیشہ کیلئے حرام ہوئی، کس صورت میں ایسا ہے؟

جواب۴۲۳۸ : بیوی کو ہمبستری کیلئے جگانا چاہا تو ہاتھ لڑکی پر پہونچ گیا جو مشتہاۃ تھی تو اسے بیوی سمجھ کر شہوت کے ساتھ جگایا۔ (فتاویٰ عالمگیری مصری اوّل ص۲۵۷)



سوال۴۲۳۹ : شوہر نے اپنی بیوی کو نشہ کی حالت میں طلاق دی تو کیا طلاق واقع ہوجائے گی؟

جواب۴۲۳۹ : جی ہاں شراب یا بھنگ پی کر طلاق دینے سے بھی طلاق واقع ہوجائے گی۔ (فتاویٰ عالمگیری مصری اوّل ص۳۱۳)

سوال۴۲۴۰ : کس صورت میں گیہوں بیچنا جائز نہیں؟

جواب۴۲۴۰ : گیہوں آٹے سے بیچنا جائز نہیں جیسا کہ بعض لوگ چکی والوں سے گیہوں کے بدلے آٹا لیتے ہیں۔

سوال۴۲۴۱ : وہ کون سا جانور ہے جس کا گوشت کھانا حلال ہے مگر بیچنا جائز نہیں؟

جواب۴۲۴۱ : غیر مالکِ نصاب نے قربانی کیلئے جانور خریدا تو اس کا گوشت کھانا حلال ہے لیکن بیچنا جائز نہیں۔ (الاشباہ والنظائر ص۲۳)

سوال۴۲۴۲ : وہ کون سال مالدار مالکِ نصاب ہے جس پر قربانی واجب نہیں؟

جواب۴۲۴۲ : مسافر۔ (فتاویٰ عالمگیری مصری ج۵ ص۲۵۷)

سوال۴۲۴۳ : وہ کون سا جانور ہے جس کا ایک عضو پورے طور پر کٹا ہے مگر اس کی قربانی جائز ہے؟

جواب۴۲۴۳ : خصی، اس کی قربانی افضل ہے۔ (فتاویٰ عالمگیری مصری ج۵ ص۲۶۴)

سوال۴۲۴۴ : صحیح العقیدہ عاقل بالغ مسلمان نے حلال جانور کو بسم اللہ پڑھ کر ذبح کیا پھر بھی اس کا گوشت کھانا حرام ہے، اس کی کیا صورت ہے؟

جواب۴۲۴۴ : اگر مُحرِم نے حالتِ احرام میں کسی شکار کو ذبح کیا ہو۔

سوال۴۲۴۵ : بتایئے سونا کس وقت منع ہے؟

جواب۴۲۴۵ : دن کے ابتدائی حصّہ میں یا مغرب وعشاء کے درمیان۔ (بہارِ شریعت ج۱۶ ص۷۰)

سوال۴۲۴۶ : کس صورت میں ختنہ کرنا جائز نہیں؟

جواب۴۲۴۶ : بالغ آدمی کو ڈاکٹر یا نائی سے ختنہ کرانا جائز نہیں کیونکہ ختنہ سنّت ہے اور

بالغ آدمی کا ڈاکٹر یا نائی کے سامنے شرمگاہ کھولنا حرام ہے اور سخت کیلئے حرام کا ارتکاب جائز نہیں۔ (بہار شریعت ج۱۶ ص۲۰۱)

سوال۴۲۴۷ : کس صورت میں رشوت دینا جائز ہے؟

جواب۴۲۴۷ : اپنا حق پانے یا ظلم دفع کرنے کیلئے۔ (مرقاۃ ج۴ ص۱۵۳)

سوال۴۲۴۸ : کون سی صورت میں مرد کو سونا استعمال کرنا جائز ہے؟

جواب۴۲۴۸ : سونے کا بٹن بغیر زنجیر کے۔ (بہار شریعت شانزدہم ص۵۲)

سوال۴۲۴۹ : وہ کون سی صورت ہے جس میں جھوٹ بولنا جائز ہے؟

جواب۴۲۴۹ : اپنا حق پانے یا ظلم کو دفع کرنے کیلئے۔ (فتاویٰ رضویہ ج۳ ص۱۹۲)

سوال۴۲۵۰ : وہ کون سا مسلمان ہے جس کا قرآن مجید پڑھنا حرام ہے؟

جواب۴۲۵۰ : جس مسلمان مرد وعورت پر غسل فرض ہو۔

سوال۴۲۵۱ : خطبہ بیٹھ کر پڑھنا کس صورت میں جائز ہے؟

جواب۴۲۵۱ : خطبۂ نکاح۔ (فتاویٰ رضویہ ج۵ ص۵۲)

سوال۴۲۵۲ : کس صورت میں حضور ﷺ کا اسمِ مبارک سُن کر انگوٹھوں کو چوم کر آنکھوں پر لگانا منع ہے؟

جواب۴۲۵۲ : بوقتِ خطبہ اور تلاوتِ قرآن مجید کے وقت۔ (فتاویٰ رضویہ ج۲ ص۴۱۷)

سوال۴۲۵۳ : وہ کون حضرات ہیں جن کی جائداد کا نہ کوئی وارث ہوتا ہے اور نہ وہ کسی کے جائداد کے وارث ہوتے ہیں؟

جواب۴۲۵۳ : انبیائے کرام۔

سوال۴۲۵۴ : وہ کون شخص ہے جو کسی کا وارث نہیں ہوتا مگر دوسرے اس کی جائداد کے وارث ہوتے ہیں؟

جواب۴۲۵۴ : مرتد۔ (الاشباہ والنظائر ص۲۹۷)

سوال۴۲۵۵ : کس صورت میں بیٹا باپ کی جائداد کا وارث نہیں ہوسکتا؟



جواب۴۲۵۵ : اگر لڑکے نے اپنے باپ کو ناحق قتل کردیا ہو۔ (فتاویٰ عالمگیری مصری ج۶ ص۴۳۱)

سوال۴۲۵۶ : وہ کون سی چوری ہے کہ لاکھوں روپے کا مال چرالے مگر شریعت ہاتھ کاٹنے کا حکم نہیں دے گی؟

جواب۴۲۵۶ : مسجد کا مال ہے۔ (ملفوظات اعلیٰحضرت دوّم مطبوعہ لاہور ص۸۹)

سوال۴۲۵۷ : بتائیے مسجد کا فرش عیدگاہ لیجانا کیسا ہے؟

جواب۴۲۵۷ : ممنوع ہے۔ (فتاویٰ رضویہ سوم ص۸۰۸)

سوال۴۲۵۸ : کیا محرّم وصفر میں نکاح کیا جاسکتا ہے؟

جواب۴۲۵۸ : جی ہاں، کسی ماہ میں نکاح کیا جاسکتا ہے۔ (فتاویٰ رضویہ ج۵ ص۱۷۹)

سوال۴۲۵۹ : وہ کون لوگ ہیں جن کو کبھی احتلام نہیں ہوا؟

جواب۴۲۵۹ : انبیاء علیہم السلام۔ (فتاویٰ رضویہ ج۶ ص۱۷۱)

سوال۴۲۶۰ : وہ کون دو عبادتیں ہیں جو جنت میں ساتھ رہیں گی؟

جواب۴۲۶۰ : نکاح اور ایمان۔ (الاشباہ والنظائر ص۱۷۷)

سوال۴۲۶۱ : زنا کے گواہوں کی تعداد بتائیے؟

جواب۴۲۶۱ : چار گواہ۔

سوال۴۲۶۲ : قبروں کے اوپر اگربتی، عود ولوبان یا چراغ وغیرہ جلانا کیسا ہے؟

جواب۴۲۶۲ : منع ہے۔

سوال۴۲۶۳ : ابتدائے اسلام میں زنا کی سزا کیا تھی؟

جواب۴۲۶۳ : قید۔

سوال۴۲۶۴ : ہارون رشید نے اپنی بیوی ملکۂ زبیدہ سے کہا تھا کہ اگر آج شام تو میری سلطنت سے باہر نہ نکل جا تو تجھے طلاق، بتائیے اس قضیہ کا حل کس نے کس طرح کیا؟

جواب۴۲۶۴ : امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ نے ملکۂ زبیدہ سے فرمایا تو مسجد میں داخل ہوجا وہاں کسی کی حکومت نہیں۔

سوال ۴۲۶۵ : وہ کون سا بچہ ہے جس کا باپ مرجائے مگر وہ یتیم نہیں؟

جواب ۴۲۶۵ : حرامی، کیونکہ شریعت نے اس کو اس کا بچہ تسلیم ہی نہیں کیا۔

سوال ۴۲۶۶ : فقۂ حنفی میں مہر کی مقدار کتنی ہے؟

جواب ۴۲۶۶ : کم سے کم دس درہم یا اس کی قیمت کا مال اگر اس سے کم رکھا ہے تو بھی دس درہم دینے ہونگے۔

سوال ۴۲۶۷ : مومن بچّی کا نکاح مشرک سے نہیں ہوسکتا، بتائیے یہ حکم کب نازل ہوا؟

جواب ۴۲۶۷ : ۶ھ میں صلح حدیبیہ کے بعد۔ (ضیاء النبی ج ۳ ص ۳۹۱)

سوال ۴۲۶۸ : ۲ھ میں جو احکامِ الٰہی نافذ ہوئے انھیں بتائیے؟

جواب ۴۲۶۸ : تحویلِ قبلہ، رمضان کے روزے فرض ہوئے، عید الفطر سے پہلے صدقۂ فطر ادا کرنے کا حکم، یکم شوال کو عیدگاہ میں عید الفطر کی نماز کی ابتداء، سفر میں چار رکعت کے بجائے دو رکعت نماز پڑھنے کا حکم، ملتِ اسلامیہ کے اغنیاء پر اُن کے اموال کی زکوٰۃ اور اس کے مصارف کا تعین، قصاص کا تاوان، دیتوں کا نظام وغیرہ۔ (ضیاء النبی ج ۳ ص ۴۱۲)

سوال ۴۲۶۹ : فقیر کسے کہتے ہیں؟

جواب ۴۲۶۹ : جو تنگ دست ہو اگرچہ رزق کمانے پر قادر ہو۔ (ضیاء النبی ج ۳ ص ۴۱۸)

سوال ۴۲۷۰ : مسکین کسے کہتے ہیں؟

جواب ۴۲۷۰ : جو کسی بیماری، بڑھاپے کی وجہ سے رزق کمانے کے قابل نہ ہو۔ مثلاً اندھا، لنگڑا، اپاہج وغیرہ۔ (حوالہ مندرجہ بالا)

سوال ۴۲۷۱ : عاملین کسے کہتے ہیں؟

جواب ۴۲۷۱ : جو گھر گھر جاکر زکوٰۃ کی وصولی اور نظم ونسق کرتے ہیں۔ (ضیاء النبی ج ۳ ص ۴۱۸)

سوال ۴۲۷۲ : متعہ کسے کہتے ہیں؟



جواب ۴۲۷۲ : ایک مرد اور عورت کا باہمی رضامندی سے ایک مقررہ مدّت تک ایک متعین رقم کے عوض میں میاں بیوی کی طرح مباشرت کرنا۔ (ضیاء النبی ج ۴ ص ۲۶۷)

سوال ۴۲۷۳ : متعہ کو کون سا فرقہ جائز قرار دے رہا ہے؟

جواب ۴۲۷۳ : شیعہ فرقہ جو اسے حج وعمرہ سے بھی افضل بتاتے ہیں جبکہ اسلام میں زنا قرار دیا گیا ہے۔ (ضیاء النبی ج ۴ ص ۲۶۷)

سوال ۴۲۷۴ : چور کے لیے قطع ید کی سزا کب نافذ ہوئی؟

جواب ۴۲۷۴ : ہجرت کے آٹھویں سال۔ (نوٹ: اس میں عدل کے تقاضوں کو پورا کرنے کیلئے غریب امیر شاہ وگدا، اعلیٰ ادنیٰ کے درمیان فرق روا نہ رکھا گیا۔ (ضیاء النبی ج ۴ ص ۵۶۰)

سوال ۴۲۷۵ : شراب کی حرمت کا قطعی حکم کب نازل ہوا؟

جواب ۴۲۷۵ : جون ۶۲۵ء ربیع الاول ۴ھ کو۔

سوال ۴۲۷۶ : وہ کون سا حاجی ہے کہ اُسے عرفہ کے دن مغرب کی نماز مغرب کے وقت ہی پڑھنا ہے؟

جواب ۴۲۷۶ : وہ حاجی جو رات کو مزدلفہ میں رہ گیا یا مزدلفہ دوسرے راستے سے واپس ہوا۔

سوال ۴۲۷۷ : ایک شخص کلمہ نہ پڑھنے کے باوجود مسلمان ہوگیا اس کی کیا صورت ہے؟

جواب ۴۲۷۷ : جو شخص کہے کہ میں نے فلاں مذہب چھوڑ کر اسلام قبول کرلیا۔ (فتاویٰ افریقہ ص ۵۴)

سوال ۴۲۷۸ : وہ کون سا مرد ہے جس کو نہ مرد نہلا سکتا ہے نہ عورت؟

جواب ۴۲۷۸ : خنثیٰ مشکل بلکہ تیمم کرالیا جائے گا۔ (فتاویٰ عالمگیری اوّل ص ۱۵۰)

سوال ۴۲۷۹ : سب سے پہلے مسلمانوں پر کون سا حکم نازل ہوا؟

جواب ۴۲۷۹ : اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں محمد ﷺ اس کے رسول ہیں۔

سوال۴۲۸۰ : کس غریب مسلمان کو حج کیلئے قرض لینا لازم ہے؟

جواب۴۲۸۰ : پہلے مالدار تھا حج فرض تھا مال کو برباد کر کے حج نہ کر سکا ایسے غریب مسلمان کو حج کے لئے قرض لینا ضروری ہے۔ (بہارِ شریعت)

سوال۴۲۸۱ : وہ کون سا مسلمان ہے جس کا ذبیحہ نہیں کھایا جائے گا؟

جواب۴۲۸۱ : پاگل۔ (فتاویٰ عالمگیری مصری اوّل ص ۱۸۹)

سوال۴۲۸۲ : اسلام نے کس سلسلے کی شہادت میں عورتوں کو بالکل غیر معتبر بتایا ہے؟

جواب۴۲۸۲ : قصاص میں۔ (البقرہ خزائن العرفان)

سوال۴۲۸۳ : بسم اللہ پڑھنا کس وقت فرض ہے؟

جواب۴۲۸۳ : ذبح کرتے وقت اگرچہ پوری پڑھنا فرض نہیں۔

سوال۴۲۸۴ : بسم اللہ پڑھنا کس وقت کفر ہے؟

جواب۴۲۸۴ : شراب پینے، زنا کرنے، چوری کرنے، جوا کھیلنے کے اوقات میں جبکہ حرام قطعی کرتے وقت پڑھنا حلال سمجھے۔

سوال۴۲۸۵ : اسلام میں پڑوسی کی حد کہاں تک ہے؟

جواب۴۲۸۵ : چالیس ۴۰ گھروں تک۔

سوال۴۲۸۶ : جاہل عورتوں میں مشہور ہے کہ کھٹی ڈکار آنے سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے کیا یہ درست ہے؟

جواب۴۲۸۶ : نہیں۔ روزہ نہیں ٹوٹتا ہے۔ (فتاویٰ رضویہ ج۴ ص ۵۷۷)

سوال۴۲۸۷ : کتنی آیتوں کو پڑھنے سے واجب ادا ہوجاتا ہے اور نماز ہوجاتی ہے؟

جواب۴۲۸۷ : ایک ہی آیت ۳۰ حروف والی پڑھ لینے سے نماز ہوجائے گی۔ (فتاویٰ امجدیہ اوّل ص ۷۹)

سوال۴۲۸۸ : اگر جنبی نے زوال سے پہلے غسل نہ کیا تو اس کا روزہ ٹوٹ جائے گا؟

جواب۴۲۸۸ : جی نہیں روزہ ہوجائے گا ہاں ترکِ نماز کی وجہ سے سخت گناہ کبیرہ کا مرتکب ہوگا۔ (فتاویٰ رضویہ ج۴ ص ۶۱۵)



# کچھ تواریخ اسلام

سوال۴۲۸۹ : یتامیٰ کے بارے میں احکام وراثت کے مفصل قانون کا اجراء، سودخوری کے ترک کے لئے ابتدائی نصیحتیں، قانونِ ازدواج اور مشرکہ عورتوں سے نکاح کی ممانعت کے احکام کب نافذ ہوئے؟

جواب۴۲۸۹ : شوال ۳ھ/ جنوری ۶۲۵ء میں۔

سوال۴۲۹۰ : بتایئے حضرت زینب و زید رضی اللہ عنہما کا نکاح کب ہوا؟

جواب۴۲۹۰ : شوال ۲ھ/ فروری ۶۲۴ء کو۔

سوال۴۲۹۱ : حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا حضور ﷺ کے عقد مبارکہ میں کب آئیں؟

جواب۴۲۹۱ : ربیع الاول ۳ھ/ جون ۶۲۴ء کو۔

سوال۴۲۹۲ : حضور ﷺ نے زینب بنت خزیمہ سے کب عقد فرمایا؟

جواب۴۲۹۲ : شوال ۳ھ/ جنوری ۶۲۵ء میں۔

سوال۴۲۹۳ : بتایئے زینب بنت خزیمہ رضی اللہ عنہا کا وصال کب ہوا؟

جواب۴۲۹۳ : ۶۲۵ء میں۔

سوال۴۲۹۴ : سرکار ﷺ نے حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے کب عقد فرمایا؟

جواب۴۲۹۴ : جون ۶۲۵ء۔

سوال۴۲۹۵ : بتایئے نظامِ دفاع برسرِ عمل کب آیا؟

جواب۴۲۹۵ : ہجرت کے ساتویں سال شروع ماہ میں مارچ ۶۲۳ء ذالحجہ ۱ھ میں۔

سوال۴۲۹۶ : جہاد کا حکم کب نازل ہوا؟

جواب۴۲۹۶ : ہجرت کے ایک سال ۲ ماہ ۱۰ دن بعد مئی ۶۲۲ء ۱۲ صفر ۲ھ میں۔

سوال۴۲۹۷ : فریضۂ زکوٰۃ کا حکم کب نازل ہوا؟

جواب۴۲۹۷ : فروری ۶۲۳ء میں۔

سوال۴۲۹۸ : سرورِ دو عالم ﷺ کا نکاح مبارکہ حضرت جویریہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ کب ہوا؟

جواب ۴۲۹۸ : شعبان ۵ھ / دسمبر ۶۲۶ء میں۔

سوال ۴۲۹۹ : حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا سرکار علیہ کے عقد مبارکہ میں کب آئیں؟

جواب ۴۲۹۹ : یکم محرم ۷ھ / مئی ۶۲۸ء کو۔

سوال ۴۳۰۰ : نجاشی بادشاہ نے اسلام قبول کیا بتایئے کونسا سنہ تھا؟

جواب ۴۳۰۰ : محرم ۷ھ / مئی ۶۲۸ء۔

سوال ۴۳۰۱ : حضرت اُمِ حبیبہ رضی اللہ عنہا حضور علیہ کے نکاح مبارکہ میں کب آئیں؟

جواب ۴۳۰۱ : جمادی الاولیٰ ۷ھ / اگست ۶۲۸ء میں۔

سوال ۴۳۰۲ : سرکار علیہ نے حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا سے کب نکاح فرمایا؟

جواب ۴۳۰۲ : ذیقعدہ ۷ھ / فروری ۶۲۸ء میں۔

سوال ۴۳۰۳ : حضرت ماریہ قبطیہ رضی اللہ عنہا کا عقد سرکار دو عالم علیہ سے کب ہوا؟

جواب ۴۳۰۳ : جمادی الاولیٰ ۸ھ / ستمبر ۶۲۹ء میں۔

سوال ۴۳۰۴ : بتایئے دو سگی بہنوں سے ایک ہی وقت میں نکاح کا قانون کب منسوخ ہوا؟

جواب ۴۳۰۴ : حضرت موسیٰ علیہ السلام کے زمانے سے۔

# کُچھ یادیں

## تصنیفات اور ادارے

سوال ۴۳۰۵ : انیس الارواح کس کی تصنیف ہے؟

جواب ۴۳۰۵ : حضرت خواجہ غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ کی۔

سوال ۴۳۰۶ : صحیح مسلم کس کی کتاب ہے؟

جواب ۴۳۰۶ : حضرت امام مسلم رحمۃ اللہ علیہ کی۔



سوال ۴۳۰۷ : بہار شریعت کس جلیل القدر ہستی کی شہرۂ آفاق تصنیف ہے؟

جواب ۴۳۰۷ : حضرت صدرالشریعۃ رحمۃ اللہ علیہ کی جس میں تقریباً دس ہزار مسائل ہیں۔

سوال ۴۳۰۸ : حضرت صدرالشریعۃ رحمۃ اللہ علیہ، اعلیٰ حضرت سرکار امام احمد رضا رحمۃ اللہ علیہ کی بارگاہ میں کتنے عرصہ رہے؟

جواب ۴۳۰۸ : تقریباً ۱۸ سال۔

سوال ۴۳۰۹ : حضرت صدرالشریعۃ رحمۃ اللہ علیہ کا اصل اسم گرامی بتایئے؟

جواب ۴۳۰۹ : مولانا امجد علی خان رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال ۴۳۱۰ : حضور صدرالشریعۃ رحمۃ اللہ علیہ کا عرس کب ہوتا ہے؟

جواب ۴۳۱۰ : دو ۲ ذی القعدہ کو گھوسی میں جو آپ کا مولد اور آخری آرام گاہ ہے۔

سوال ۴۳۱۱ : شیخ سعدی شیرازی رحمۃ اللہ علیہ کی دونوں مشہور کتابوں کے نام بتایئے؟

جواب ۴۳۱۱ : گلستاں، بوستاں۔

سوال ۴۳۱۲ : حجۃ البلاغہ کس کی تصنیف ہے؟

جواب ۴۳۱۲ : حضرت شاہ ولی اللہ دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کی۔

سوال ۴۳۱۳ : امام ابن ماجہ رحمۃ اللہ علیہ کی مشہور تصنیف کا نام بتایئے؟

جواب ۴۳۱۳ : سنن ابن ماجہ۔

سوال ۴۳۱۴ : حضرت امام داؤد رحمۃ اللہ علیہ کس کتاب کی وجہ سے مشہور ہیں؟

جواب ۴۳۱۴ : سنن ابوداؤد کی وجہ سے۔

سوال ۴۳۱۵ : جامع الحدیث امام ابوداؤد کے شاگرد کا نام بتایئے؟

جواب ۴۳۱۵ : حضرت امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال ۴۳۱۶ : راحت القلوب اور فوائد الفوائد کس کی تصنیف ہے؟

جواب ۴۳۱۶ : حضرت نظام الدین رحمۃ اللہ علیہ کی۔

سوال ۴۳۱۷ : بشارۃ المریدین کس بزرگ ہستی کی تصنیف ہے؟

جواب۴۳۱۷ : حضرت مخدوم اشرف جہانگیر سمنانی رحمۃ اللہ علیہ۔
سوال۴۳۱۸ : حضور مجاہد ملت کا اصل نام بتائیے؟
جواب۴۳۱۸ : سیدنا الشاہ مولانا حبیب الرحمن خاں قادری رئیس اڑیسہ رحمۃ اللہ علیہ۔
سوال۴۳۱۹ : حضور مجاہد ملت کا عرس کب منایا جاتا ہے؟
جواب۴۳۱۹ : نو ۹ ربیع الآخر کو۔
سوال۴۳۲۰ : ہندوستان میں علوم وفنون کا مرکزی ادارہ کون سا ہے؟
جواب۴۳۲۰ : الجامعۃ الاشرفیہ مبارکپور۔
سوال۴۳۲۱ : الجامعۃ الاشرفیہ عربی یونیورسٹی کس بزرگ ہستی نے قائم فرمایا؟
جواب۴۳۲۱ : حضور سیدنا حافظ ملت مولانا شاہ عبدالعزیز محدث مرادآبادی رحمۃ اللہ علیہ نے۔
سوال۴۳۲۲ : الجامعۃ الاشرفیہ مبارکپور کی سنگ بنیاد کن بزرگوں نے رکھی؟
جواب۴۳۲۲ : حضور اشرفی میاں کچھوچھوی وحضرت صدرالشریعۃ رحمۃ اللہ علیہما نے۔
سوال۴۳۲۳ : پاسبانِ ملت کس جلیل القدر ہستی کا لقب ہے؟
جواب۴۳۲۳ : حضرت علامہ مشتاق احمد نظامی رحمۃ اللہ علیہ کا۔
سوال۴۳۲۴ : شیعہ اثناء عشری فقہ کس کے نام سے موسوم ہے؟
جواب۴۳۲۴ : حضرت امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ کے نام سے۔
سوال۴۳۲۵ : امام محمد غزالی رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت کب ہوئی؟
جواب۴۳۲۵ : ۴۵۰ھ میں ضلع طوس (خراسان) کے قصبہ طاہران میں (ملک شاہ سلجوقی صفحہ ۲۹۹)
سوال۴۳۲۶ : حجۃ الاسلام امام محمد غزالی رحمۃ اللہ علیہ کا وصال کب ہوا؟
جواب۴۳۲۶ : ۵۰۵ھ میں ۱۴ جمادی الثانی کو قصبہ طاہران میں (ملک شاہ سلجوقی ص ۳۰۴)
سوال۴۳۲۷ : شیخین کا لفظ اگر علم حدیث میں بولا جائے تو کون حضرات مراد ہوتے ہیں؟



جواب۴۳۲۷ : حضرت امام بخاری وحضرت امام مسلم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہما۔
سوال۴۳۲۸ : صحاح ستہ کی مشہور کتاب بخاری شریف میں کل کتنی حدیثیں ہیں؟
جواب۴۳۲۸ : ۹۸۸۲ حدیثیں۔
سوال۴۳۲۹ : حضرت امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کا اصل نام بتائیے؟
جواب۴۳۲۹ : محمد بن اسمٰعیل بن ابراہیم بخاری رحمۃ اللہ علیہ۔
سوال۴۳۳۰ : امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کب کہاں پیدا ہوئے؟
جواب۴۳۳۰ : ماوراءالنہر شہر بخارا میں ۱۹۴ھ میں ۱۳؍شوال جمعہ بعد نماز عصر۔ (نزہۃ القاری اوّل ۵۰)
سوال۴۳۳۱ : امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کو زبانی کتنی حدیثیں یاد تھیں؟
جواب۴۳۳۱ : چھ لاکھ۔
سوال۴۳۳۲ : صحیحین حدیث کی کن کتابوں کو کہا جاتا ہے؟
جواب۴۳۳۲ : صحیح بخاری اور صحیح مسلم کو۔
سوال۴۳۳۳ : حدیث کی چھ مستند کتابوں کو کیا کہا جاتا ہے؟
جواب۴۳۳۳ : صحاحِ ستہ۔
سوال۴۳۳۴ : امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کا وصال کب ہوا؟
جواب۴۳۳۴ : ۲۵۶ھ میں۔
سوال۴۳۳۵ : امام ترمذی کا نام بتائیے؟
جواب۴۳۳۵ : محمد بن عیسیٰ رحمۃ اللہ علیہ۔
سوال۴۳۳۶ : ابو داؤد کا اصل نام کیا تھا؟
جواب۴۳۳۶ : سلیمان اشعث رحمۃ اللہ علیہ۔
سوال۴۳۳۷ : نسائی کا نام بتائیے کیا تھا؟
جواب۴۳۳۷ : احمد شعیب رحمۃ اللہ علیہ۔
سوال۴۳۳۸ : بتائیے ابن ماجہ کا نام کیا تھا؟

جواب ۴۳۳۸ : محمد بن زید رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال ۴۳۳۹ : مسلمانوں کی قدیم یونیورسٹی کا نام بتایئے؟

جواب ۴۳۳۹ : جامعہ ازہر مصر۔

سوال ۴۳۴۰ : جامعہ ازہر مصر میں کتنے طلبہ کو بیک وقت تعلیم دی جاتی ہے؟

جواب ۴۳۴۰ : دس ہزار۔

سوال ۴۳۴۱ : ہندوستان میں پہلی مسلم یونیورسٹی کہاں واقع ہے؟

جواب ۴۳۴۱ : یوپی، علی گڈھ میں۔

سوال ۴۳۴۲ : جامعہ ازہر مصر میں علوم دینیات کے علاوہ کون سا مخصوص فن سکھایا جاتا ہے؟

جواب ۴۳۴۲ : فنِ قرأت۔

سوال ۴۳۴۳ : حضرت مولانا عبدالعلیم میرٹھی رحمۃ اللہ علیہ کب پیدا ہوئے؟

جواب ۴۳۴۳ : ۱۰ رمضان ۱۳۱۰ھ میں۔

سوال ۴۳۴۴ : مولانا امجد علی رحمۃ اللہ علیہ نے فقہی مسائل پر کون سی کتاب تصنیف فرما کر امت پر احسان فرمایا ہے؟

جواب ۴۳۴۴ : بہارِ شریعت۔

سوال ۴۳۴۵ : مولانا امجد علی رحمۃ اللہ علیہ فن حدیث میں کس بلند پایہ محدث کے شاگرد تھے؟

جواب ۴۳۴۵ : علامہ وصی احمد محدث سورتی رحمۃ اللہ علیہ کے۔

سوال ۴۳۴۶ : بتایئے صدرالشریعۃ رحمۃ اللہ علیہ کے کتنے صاحبزادے اور صاحبزادیاں تھیں؟

جواب ۴۳۴۶ : ۹ صاحبزادے اور تین صاحبزادیاں۔

سوال ۴۳۴۷ : علامہ یافعی رحمۃ اللہ علیہ کی مشہور تصنیف کا نام بتایئے؟

جواب ۴۳۴۷ : ''روض الریاحین'' نام کی کتاب۔

سوال ۴۳۴۸ : بتایئے ''اعلیٰ حضرت کا فقہی مقام'' پاکستان کے کس مشہور عالم کی تصنیف ہے؟



جواب ۴۳۴۸ : عبدالحکیم اختر شاہجہانپوری کی۔

سوال ۴۳۴۹ : امام احمد رضا رحمۃ اللہ علیہ کی فقاہت پر ''فاضل بریلوی کا فقہی مقام'' نامی کتاب کے مصنف کا نام بتایئے؟

جواب ۴۳۴۹ : علامہ غلام رسول سعیدی پاکستانی۔

سوال ۴۳۵۰ : اعلیٰ حضرت کی سیاسی بصیرت، دوراندیشی پر سید نور محمد قادری نے کون سا رسالہ تحریر فرمایا ہے؟

جواب ۴۳۵۰ : ''اعلیٰ حضرت بریلوی کی سیاسی بصیرت''۔

سوال ۴۳۵۱ : ہندوستان کی سیاست پر امام احمد رضا نے ایک یادگار تصنیف چھوڑی ہے آپ نام بتایئے؟

جواب ۴۳۵۱ : اعلام الاعلام بان ہندوستان دارالسلام (عربی میں ۱۳۰۶ھ)۔

سوال ۴۳۵۲ : بتایئے صحیح البہاری شرح بخاری کس کی یادگار ہے؟

جواب ۴۳۵۲ : مولانا ظفرالدین بہاری رحمۃ اللہ علیہ کی۔

سوال ۴۳۵۳ : مولانا عبدالباری فرنگی محلی کی تاریخ پیدائش کیا ہے؟

جواب ۴۳۵۳ : ۱۰ ربیع الثانی ۱۲۹۵ھ۔ والد ماجد کا نام مولانا عبدالوہاب ہے۔

سوال ۴۳۵۴ : کیا آپ مولانا عبدالباری فرنگی محلی کی تاریخ وفات بتا سکتے ہیں؟

جواب ۴۳۵۴ : ۴ رجب المرجب ۱۳۴۴ھ۔

سوال ۴۳۵۵ : حیاتِ اعلیٰ حضرت جو چار جلدوں پر مشتمل ہے کس کی تصنیف ہے؟

جواب ۴۳۵۵ : مولانا ظفرالدین بہاری رحمۃ اللہ علیہ کی۔

سوال ۴۳۵۶ : مفتی بدرالدین قادری بدرِ ملّت رحمۃ اللہ علیہ نے سرکارِ اعلیٰحضرت پر کون سی کتاب لکھی ہے؟

جواب ۴۳۵۶ : سوانح اعلیٰ حضرت۔

سوال ۴۳۵۷ : بتایئے ''کراماتِ اعلیٰ حضرت'' کے مصنف کون ہیں؟

جواب ۴۳۵۷ : اقبال احمد نوری۔

سوال۴۳۵۸ : سرکارِ اعلیٰ حضرت پر سب سے پہلے کون سی کتاب شائع ہوئی؟

جواب۴۳۵۸ : مجددِ اسلام (۱۹۵۹ء میں)۔

سوال۴۳۵۹ : فنِ حدیث میں پہلی کتاب کس نے تصنیف فرمائی؟

جواب۴۳۵۹ : حضرت ابن حزم نے۔

سوال۴۳۶۰ : قصیدۂ بردہ شریف کس نے نظم فرمائی؟

جواب۴۳۶۰ : امام محمد بن سعید بوصیری رحمۃ اللہ علیہ نے۔

سوال۴۳۶۱ : امام محمد بن سعید بوصیری کہاں کب پیدا ہوئے؟

جواب۴۳۶۱ : یکم شوال ۶۰۸ھ مصر کے قصبہ ولاص میں۔

سوال۴۳۶۲ : مشہور کتاب بیہقی کے مصنف کا نام بتائیے؟

جواب۴۳۶۲ : ابوبکر احمد بن حسین۔

سوال۴۳۶۳ : مؤلفِ دلائل الخیرات کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۴۳۶۳ : حضرت عبداللہ محمد بن سلیمان الجزولی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۴۳۶۴ : مؤلفِ دلائل الخیرات حضرت عبداللہ محمد بن سلیمان الجزولی رحمۃ اللہ علیہ کے جسدِ مبارک کو کتنے سال کے بعد کہاں سے کہاں منتقل کیا گیا؟

جواب۴۳۶۴ : ۷۷ سال کے بعد مقام سوس سے مراکش منتقل کیا گیا مگر کفن تک بوسیدہ نہ ہوا تھا۔

سوال۴۳۶۵ : اس مجاہدِ حریت کا نام بتائیے جو اپنے دوستوں اور رفیقوں کیساتھ وطن کی آزادی کیلئے کالا پانی (جزیرۂ انڈمان) میں قید و بند کی صورت میں راہئ ملکِ بقا ہوئے؟

جواب۴۳۶۵ : علامہ فضلِ حق خیر آبادی رحمۃ اللہ علیہ۔ ۱۸۵۹ء (آزادی کے مجاہد از: محمود الرحمٰن ص ۳۵)

سوال۴۳۶۶ : علامہ فضل حق خیر آبادی کی ولادت کی تاریخ بتائیے؟

جواب۴۳۶۶ : ۱۲۱۲ھ/ ۱۷۹۷ء۔



سوال۴۳۶۷ : حضرت مفتی شریف الحق امجدی علیہ الرحمہ کی تاریخ وصال بتائیے؟

جواب۴۳۶۷ : ۱۱ رمئی ۲۰۰۰ء۔

سوال۴۳۶۸ : عالمی شہرت یافتہ درسگاہ دارالعلوم یتیم خانہ صفویہ کرنیل گنج گونڈہ یوپی جو حفظ و قرأت میں بے مثال اور یکتا ہے کس بزرگ ہستی کی یادگار ہے؟

جواب۴۳۶۸ : حضور سیدنا الشاہ مشہود اللہ عرف عبدالعلیم بقائی علیہ الرحمہ کی یادگار ہے۔

سوال۴۳۶۹ : مجموعۂ خطبۂ علمی کے مصنف کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۴۳۶۹ : مولانا محمد حسن علمی بریلوی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۴۳۷۰ : مولانا محمد حسن علمی بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے پیر و مرشد کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب۴۳۷۰ : امام احمد رضا خاں بریلوی کے دادا مولانا رضا علی خاں رحمۃ اللہ علیہما۔

سوال۴۳۷۱ : رضا اکیڈمی بمبئی نے پانچ اکابر علمائے اہلسنت کی خدمت میں امام احمد رضا ایوارڈ پیش کیا تھا بتائیے یہ تاریخ ساز یادگاری تقریب کب اور کہاں منعقد ہوئی؟

جواب۴۳۷۱ : ۱۰ رشوال ۱۴۱۸ھ/ ۷ رفروری ۱۹۹۸ء بمقام حج ہاؤس بمبئی میں۔

سوال۴۳۷۲ : ان پانچ اکابر علمائے اہلسنت کے اسم گرامی بتائیے جنھیں امام احمد رضا ایوارڈ پیش کیا گیا؟

جواب۴۳۷۲ : (۱) شارح بخاری حضرت مفتی محمد شریف الحق امجدی مصباحی صدر دارالافتاء الجامعۃ الاشرفیہ مبارکپور (۲) رئیس التحریر حضرت علامہ ارشد القادری بانی جامعہ نظام الدین دہلی (۳) بحر العلوم مفتی عبدالمنان صاحب قبلہ اعظمی (۴) مفتئ اعظم مہاراشٹر حضرت مفتی غلام محمد صاحب قبلہ رضوی ناگپوری (۵) فقیہ ملت حضرت مفتی محمد جلال الدین صاحب قبلہ امجدی۔

سوال۴۳۷۳ : فتاویٰ عالمگیری جو دس جلدوں پر مشتمل ہے کس نے کتنے علماء کی مدد سے مرتب کیا؟

جب۴۳۷۳ : اورنگ زیب عالمگیر رحمۃ اللہ علیہ نے چالیس ۴۰ جید علماء کی مدد سے۔

سوال۴۳۷۴ : علامہ اقبال کی اس تصنیف کا نام بتایئے جوان کے انتقال کے بعد چھپی؟

جب۴۳۷۴ : ارمغانِ حجاز۔

# حضرت طارق بن زیاد و موسیٰ بن نصیر رحمۃ اللہ علیہما

سوال۴۳۷۵ : ساحلِ یورپ پر کشتیاں جلانے والے مجاہدین کی تعداد کیا تھی؟

جب۴۳۷۵ : سات ہزار۔

سوال۴۳۷۶ : اندلس میں یورپ کے ملکوں کو للکارنے والے مجاہدین کے مقابلہ میں یورپی فوج کی تعداد کیا تھی؟

جب۴۳۷۶ : تقریباً ایک لاکھ۔

سوال۴۳۷۷ : اندلس فتح کرنے کے لئے فرانس کی سرحد میں داخل ہونے والے جرنیلوں کے نام بتایئے؟

جب۴۳۷۷ : امیر موسیٰ بن نصیر اور طارق بن زیاد و یوسف بن تاشقین۔

سوال۴۳۷۸ : اندلس کے ساحل پر فوج اُتار کر کشتیاں جلانے کا حکم کس نے دیا؟

جب۴۳۷۸ : طارق بن زیاد نے۔ (نوٹ: طارق بن زیاد کی ولادت ۱۹ر جولائی ۶۸۱ء/ ۶ شوال ۶۱ھ میں بوقت صبح صادق قبیلہ بنی عاکف میں ہوئی۔

سوال۴۳۷۹ : فاتح اندلس موسیٰ بن نصیر کتنے سال تک میدان جنگ میں لڑتے اور کوچ کرتے رہے؟

جب۴۳۷۹ : تقریباً ساٹھ ۶۰ سال تک۔

سوال۴۳۸۰ : دوسرے فاتح اندلس حضرت موسیٰ بن نصیر امیر افریقہ کو بیڑیاں پہنا کر بھکاری کس نے بنایا؟

جب۴۳۸۰ : سلیمان بن عبدالملک نے۔



سوال۴۳۸۱ : ہندوستان اور یورپ میں مسلمانوں کی افواج پہونچانے اور اسلامی پرچم لہرانے میں مسلم مورخوں کے نزدیک زیادہ تر کس کا ہاتھ تھا؟

جب۴۳۸۱ : قتیبہ بن مسلم کا جس کو سلیمان بن عبدالملک نے پابندِ سلاسل کیا تھا۔

سوال۴۳۸۲ : موسیٰ بن نصیر کے اس بیٹے کا نام بتایئے جو قائم اللیل اور صائم النہار تھے جن کا سر قلم کر کے آپ کے سامنے قید خانہ میں پیش کیا گیا؟

جب۴۳۸۲ : امیر عبدالعزیز۔

سوال۴۳۸۳ : فاتح سمرقند کس مجاہد کا لقب تھا؟

جب۴۳۸۳ : قتیبہ بن مسلم کا۔

سوال۴۳۸۴ : ان تینوں جانباز امیر و سالار کا نام بتایئے جنہیں ایک ہی قید خانہ میں موت واقع ہوئی؟

جب۴۳۸۴ : موسیٰ بن نصیر، طارق بن زیاد، قتیبہ بن مسلم۔

# سلطان نور الدین زنگی و صلاح الدین ایوبی رحمۃ اللہ علیہما

سوال۴۳۸۵ : اس فاتح بیت المقدس کا نام بتاؤ جس نے اپنے جنگی چالوں سے مغربی دنیا کو حیرت زدہ کردیا؟

جب۴۳۸۵ : سلطان صلاح الدین ایوبی بن نجم الدین۔

سوال۴۳۸۶ : سلطان صلاح الدین ایوبی کا مزار کہاں واقع ہے؟

جب۴۳۸۶ : جامع مسجد دمشق کے باب شمالی پر مقبرہ کے اندر۔

سوال۴۳۸۷ : فاتح بیت المقدس صلاح الدین ایوبی کا وصال کب ہوا؟

جب۴۳۸۷ : ۴ر مارچ ۱۱۹۳ء میں۔

سوال۴۳۸۸ : سلطان صلاح الدین ایوبی کے مزار پر لنگر کا انتظام کس کی جانب سے ہوتا ہے؟

جواب۴۳۸۸ : سلطانِ روم کی طرف سے۔

سوال۴۳۸۹ : صلیبی فرمارواؤں اور صیہونی طاقتوں پر قہر الٰہی بن کر صلاح الدین ایوبی کب نازل ہوئے؟

جواب۴۳۸۹ : ۵۸۸ھ میں۔

سوال۴۳۹۰ : ایک مسیحی حاکم کی دعوت قبول کرتے ہوئے ایوبی نے اس سے کیا مطالبہ کیا تھا؟

جواب۴۳۹۰ : میرے سپاہیوں کے لئے بھی وہی کھانا تیار کیا جائے جو میرے لیے تیار کیا جائے گا۔

سوال۴۳۹۱ : سلطان نورالدین زنگی جو ایک عادل اور عاشقِ رسول حکمراں تھے ان کی وفات کب ہوئی؟

جواب۴۳۹۱ : ۵۶۹ھ ہجری مطابق ۱۱۹۳ء میں۔

سوال۴۳۹۲ : صلاح الدین ایوبی کس قوم سے تعلق رکھتے تھے؟

جواب۴۳۹۲ : قومِ کرد سے۔

سوال۴۳۹۳ : صلاح الدین ایوبی کے والد آپ کو کس کی بارگاہ میں دعاء کیلئے لے گئے تھے؟

جواب۴۳۹۳ : سرکار غوث پاک رحمۃ اللہ علیہ کی بارگاہ میں اور آپ نے دستِ مبارک سر پر پھیر کر دعا فرمائی۔

سوال۴۳۹۴ : صلاح الدین ایوبی کے والد کس کے مرید تھے؟

جواب۴۳۹۴ : سرکار غوث پاک رحمۃ اللہ علیہ کے۔

سوال۴۳۹۵ : سلطان نورالدین بن عماد الدین جس نے صلیبیوں کے حوصلے پست کر دیئے تھے بتایئے ان کے علم کا رنگ کیسا تھا؟

جواب۴۳۹۵ : سیاہ تھا جس میں کڑھائی کی صورت میں کلمہ طیبہ لکھا ہوا تھا۔

سوال۴۳۹۶ : اس پہلے مسلم حکمران کا نام بتایئے جس نے نامہ بر کبوتروں سے وسیع پیمانے پر کام لیا؟



جواب۴۳۹۶ : سلطان نورالدین۔

سوال۴۳۹۷ : سلطان نورالدین کا مزار کہاں واقع ہے؟

جواب۴۳۹۷ : دمشق کے ایک بازار مدرسہ نوریہ کے احاطہ کے اندر جسے سلطان نے خود بنوایا تھا۔

(نوٹ) اُس بازار کو آج کل سوق الخیاطین کہتے ہیں خوش عقیدہ لوگوں کا خیال ہے کہ جو دعاء سلطان کے مزار پر مانگی جاتی ہے ضرور قبول ہوتی ہے۔

تو زندہ ہے واللہ تو زندہ ہے واللہ
میرے چشمِ عالم سے چھپ جانے والے

# فاتح سندھ محمد بن قاسم رحمۃ اللہ علیہ

سوال۴۳۹۸ : ہندوستان پر پہلا حملہ کس مجاہد نے کیا؟

جواب۴۳۹۸ : محمد بن قاسم نے۔

سوال۴۳۹۹ : محمد بن قاسم کہاں کے رہنے والے تھے؟

جواب۴۳۹۹ : شہر طائف کے۔

سوال۴۴۰۰ : محمد بن قاسم کو کہاں کا گورنر بنایا گیا؟

جواب۴۴۰۰ : ملک فارس کا۔

سوال۴۴۰۱ : حجاج بن یوسف نے راجہ داہر کے ظلم کے خاتمے کیلئے کس قبیلہ کی عورت کی فریاد پر لبیک کہتے ہوئے محمد بن قاسم کو روانہ کیا تھا؟

جواب۴۴۰۱ : قبیلہ یربوعہ کی۔

سوال۴۴۰۲ : حجاج بن یوسف نے پہلا فوجی دستہ سندھ کی طرف کس کی سالاری میں روانہ کیا؟

جواب۴۴۰۲ : عبداللہ بن بنہال کی۔

سوال۴۴۰۳ : محمد بن قاسم کے محکمۂ جاسوسی کے سربراہ کا نام کیا تھا؟

جوب۴۴۰۳ : شعبان ثقفی۔

سوال۴۴۰۴ : دیبل کے قلعہ پر سب سے پہلے پہنچنے والے مجاہد کا نام بتایئے؟

جوب۴۴۰۴ : صعدی بن خزیمہ کوفی۔

سوال۴۴۰۵ : محمد بن قاسم کی فوجیوں میں سب سے پہلے کس سپاہی نے دریائے سندھ میں اپنی جان کا نذرانہ پیش کیا؟

جوب۴۴۰۵ : تراب، جو بنی حنظلہ میں سے تھے دریا کی لہروں کی نذر ہوگئے۔

سوال۴۴۰۶ : تاریخ سندھ کے اس مجاہد کا نام بتایئے جس نے راجہ داہر کے فوجی ہاتھیوں کی سونڈ کاٹ کر سپاہیوں کے حوصلے بلند کر دیئے تھے؟

جوب۴۴۰۶ : ابو اسحاق ناصری۔

سوال۴۴۰۷ : راجہ داہر کو محمد بن قاسم کی فوج کے کس سپاہی نے ہلاک کیا؟

جوب۴۴۰۷ : قاسم بن ثعلبہ بن عبداللہ جو قبیلہ بنی طے سے تھے۔

سوال۴۴۰۸ : محمد بن قاسم نے سندھ کب فتح کیا؟

جوب۴۴۰۸ : رمضان المبارک ۹۳ھ میں۔

سوال۴۴۰۹ : محمد بن قاسم نے ملتان کب فتح کیا؟

جوب۴۴۰۹ : ۹۵ھ

سوال۴۴۱۰ : فاتح سندھ و ہندوستان کو کس نے گرفتار کروایا؟

جوب۴۴۱۰ : سلیمان بن عبدالملک نے (ذاتی عناد کی بنیاد پر)۔

سوال۴۴۱۱ : محمد بن قاسم بوقت انتقال قید خانہ کتنے سال کے تھے؟

جوب۴۴۱۱ : ۲۲ سال کے۔

سوال۴۴۱۲ : محمد بن قاسم کے والد کا نام بتایئے؟

جوب۴۴۱۲ : قاسم بن یوسف۔

سوال۴۴۱۳ : محمد بن قاسم کے چچا کا نام بتاؤ جو فنِ ضرب و حرب میں ماہر تھا؟



جوب۴۴۱۳ : حجاج بن یوسف۔

سوال۴۴۱۴ : محمد بن قاسم نے مال غنیمت کا جو پانچواں حصہ خلافت کیلئے روانہ کیا اس میں کون دو چیزیں خاص اہمیت کی حامل تھیں؟

جوب۴۴۱۴ : راجہ داہر کا کٹا ہوا سر، اور اس کی خوبصورت بھانجی حسنہ۔

سوال۴۴۱۵ : محمد بن قاسم کی فوجی منجنیق 'عروس' کے نشانہ باز کا نام بتایئے؟

جوب۴۴۱۵ : جعونہ سلمی۔

## فاتح افریقہ یوسف بن تاشقین رحمۃ اللہ علیہ

سوال۴۴۱۶ : درویش حکمراں یوسف بن تاشقین کہاں کے رہنے والے تھے؟

جوب۴۴۱۶ : افریقہ کے۔

سوال۴۴۱۷ : یوسف بن تاشقین کی بارگاہ میں اندلس فتح کرنے کی دعوت لے جانے والے وفد میں کون خصوصیت کے حامل تھے؟

جوب۴۴۱۷ : قاضی ابو جعفر۔

سوال۴۴۱۸ : تاریخ اسلام کے اس مجاہد کا نام بتاؤ جس نے اندلس کا مستقبل روشن کرنے کے لئے اپنے بیمار بچے کو چھوڑ کر دریا میں سفینہ ڈال دیا؟

جوب۴۴۱۸ : یوسف بن تاشقین۔

سوال۴۴۱۹ : یوسف بن تاشقین کی فوجیوں پر عین حالتِ نمازِ جمعہ میں کس نے حملہ کیا؟

جوب۴۴۱۹ : الفانسو نے، جس نے پورے اندلس پر قبضہ کر رکھا تھا۔

سوال۴۴۲۰ : یوسف بن تاشقین نے اندلس میں جنگ زلاقہ کس تاریخ میں لڑی؟

جوب۴۴۲۰ : ماہِ رمضان ۴۸۰ھ میں یا ۱۰۸۷ء ہجری میں۔

# مسلمانوں کی سُنہری تاریخ

نہیں تیرا نشیمن قصر سلطانی کے گنبد پر    تو شاہیں ہے بسیرا کر پہاڑوں کی چٹانوں پر

سوال۴۴۲۱ : ہندوستان میں پہلی مسجد کس نے کہاں تعمیر کروائی؟

جواب۴۴۲۱ : محمد بن قاسم نے دبیل میں مگر افسوس آج اُس کا نشان بھی باقی نہ رہا۔

سوال۴۴۲۲ : ہندوستان میں سب سے پہلے منجنیق کس نے استعمال کی؟

جواب۴۴۲۲ : عرب کے مسلمانوں نے۔

سوال۴۴۲۳ : قرطبہ کی جامع مسجد جو ساری دنیا کی عمارتوں میں گونا گوں خوبیوں کی حامل ہے اس کی بنیاد کس نے رکھی؟

جواب۴۴۲۳ : امیر عبدالرحمٰن الداخلی نے۔

سوال۴۴۲۴ : قرطبہ کی دوسری شاندار عمارتوں میں کس عمارت کو فوقیت حاصل ہے؟

جواب۴۴۲۴ : مدینۃ الزہرا جسے اندلس کے خلیفۂ اعظم عبدالرحمٰن ثالث نے تعمیر کروایا۔

سوال۴۴۲۵ : اُس جلیل القدر شخصیت کا اسم گرامی بتایئے جسے مغربی دنیا عظیم فلسفی تصور کرتی ہے؟

جواب۴۴۲۵ : حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۴۴۲۶ : دوربین سب سے پہلے کس شخص نے ایجاد کی؟

جواب۴۴۲۶ : ابواسحاق ابراہیم نامی شخص نے۔

سوال۴۴۲۷ : علمِ کیمیا کا بانی اور بے شمار مرکبات کا موجد کون شخص گذرا ہے؟

جواب۴۴۲۷ : جابر بن حیان۔

سوال۴۴۲۸ : علمِ حیوانات اور نباتات پر لکھی جانے والی سب سے پہلی کتاب کے مصنف کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۴۴۲۸ : عبدالملک اصمعی۔

سوال۴۴۲۹ : الجبرا کا موجد اور الجبر مقابلہ وعلم الحساب کا مصنف سب سے پہلے کون



شخص ہوا؟

جواب۴۴۲۹ : محمد بن موسیٰ خوارزمی۔

سوال۴۴۳۰ : دنیا میں ٹیکنکل انجینئرنگ اور علمِ میکانیت پر پہلی کتاب کس نے لکھی؟

جواب۴۴۳۰ : احمد بن موسیٰ شاکر نے۔

سوال۴۴۳۱ : زمین کا صحیح محیط معلوم کرنے والے پہلے سائنسداں کا نام بتایئے؟

جواب۴۴۳۱ : ابوعباس احمد بن محمد کثیر۔

سوال۴۴۳۲ : مسلمانوں کا وہ کون سا پہلا فلسفی گذرا ہے جس نے مغربی دنیا کو حیرت زدہ کر دیا ہے؟

جواب۴۴۳۲ : ابو یوسف یعقوب بن اسحاق کندی۔

سوال۴۴۳۳ : علم الکلام کے بانی کا نام بتایئے؟

جواب۴۴۳۳ : علامہ ابوالحسن اشعری رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۴۴۳۴ : طبِ امدادی، میزانِ طبعی، الکحل دریافت کرنے والے طب کے امام کا نام بتایئے؟

جواب۴۴۳۴ : ابوبکر محمد زکریا رازی۔

سوال۴۴۳۵ : حکیم ابونصر محمد بن فارابی کو کس علم میں ماہر تسلیم کیا گیا ہے؟

جواب۴۴۳۵ : علمِ اخلاق اور علمِ نفسیات میں۔

سوال۴۴۳۶ : علمِ نور اور آنکھ کی پتلی کا محقق اور کیمرہ کا ایجاد کرنے والا کون شخص گذرا ہے؟

جواب۴۴۳۶ : بوعلی حسن ابن الہیثم۔

سوال۴۴۳۷ : نباتات میں زندگی، حیوانات میں قوتِ حس اور دماغی ارتقاء دریافت کرنے والے علمِ ساجیات ونفسیات اور اخلاقیات کے عظیم محقق کا نام بتایئے؟

جواب۴۴۳۷ : احمد بن محمد علی مسکویہ۔

سوال ۴۴۳۸ : علمِ طبعیات اور علم الامراض اور علم الادویہ کے فنون کا موجد اور جامع شخصیت سائنسدانوں میں سب سے زیادہ کتابیں لکھنے والے شخص کا نام بتایئے؟

جواب ۴۴۳۸ : شیخ حسین عبداللہ بن علی سینا۔

سوال ۴۴۳۹ : دنیا کا پہلا جغرافیہ داں، ماہر آثارِ قدیمہ و ارضیات، برصغیر کا پہلا مورخ سیاح، دھاتوں کی کثافتِ اضافی معلوم کرنے والے سائنسداں کا نام بتایئے؟

جواب ۴۴۳۹ : ابوریحان محمد بن احمد البیرونی۔

سوال ۴۴۴۰ : علمِ دین کے مجدد اور جدید فلسفۂ اخلاق کے بانی اور علمِ نفسیات و فلسفہ کے عظیم محقق کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب ۴۴۴۰ : حجۃ الاسلام علامہ امام محمد غزالی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال ۴۴۴۱ : سب سے پہلے گھڑی کس نے ایجاد کروائی؟

جواب ۴۴۴۱ : خلیفہ ہارون رشید نے۔

سوال ۴۴۴۲ : چھپائی کی مشین کے مؤجد سب سے پہلے کون لوگ ہوئے ہیں؟

جواب ۴۴۴۲ : مسلمانانِ اندلس۔

سوال ۴۴۴۳ : سب سے پہلے بندوق کس نے بنائی؟

جواب ۴۴۴۳ : میر فتح اللہ شیرازی نے، جس سے یکے بعد دیگرے پانچ آوازیں پیدا ہوتی تھیں۔

سوال ۴۴۴۴ : توپوں اور بارودوں کو سب سے پہلے کہاں کے لوگوں نے بنایا؟

جواب ۴۴۴۴ : اندلس کے مسلمانوں نے۔

سوال ۴۴۴۵ : اِس مسلم سائنسداں کا نام بتایئے جس نے سب سے پہلے فضائی پرواز کی؟

جواب ۴۴۴۵ : ابوالقاسم بن فرناس۔

سوال ۴۴۴۶ : محمود غزنوی نے ہندوستان پر کتنی مرتبہ حملے کیے؟



جواب ۴۴۴۶ : سترہ ۱۷ مرتبہ۔

سوال ۴۴۴۷ : محمود غزنوی نے ہندوستان پر کب سے کب تک حکومت کی؟

جواب ۴۴۴۷ : ۱۱۷۵ء سے ۱۱۹۳ء تک۔

سوال ۴۴۴۸ : حضرت محمود غزنوی رحمۃ اللہ علیہ نے کھمبایت پر حملہ کب کیا؟

جواب ۴۴۴۸ : ۱۱/ مارچ ۱۰۱۹ء میں۔

سوال ۴۴۴۹ : قطب الدین ایبک کا دورِ حکومت بتایئے؟

جواب ۴۴۴۹ : ۱۱۹۳ء سے ۱۲۱۰ء تک۔

سوال ۴۴۵۰ : التمش جن کے دورِ اقتدار کو مسلمانوں کی سیاسی طاقت سے تعبیر کیا جاتا ہے، بتایئے آپ نے کب سے کب تک حکومت کی؟

جواب ۴۴۵۰ : ۱۲۱۱ء سے ۱۲۳۶ء تک۔

سوال ۴۴۵۱ : رضیہ بیگم دہلی کی تخت نشین ہونے والی اوّلین خاتون جن کی بہادری تاریخ کے صفحات کا اہم اور سنہرا باب تصور کیا جاتا ہے، کب سے کب تک حکومت کی؟

جواب ۴۴۵۱ : ۱۲۳۶ء سے ۱۲۴۰ء تک۔

سوال ۴۴۵۲ : مسلمانوں کے دورِ حکومت کا ایک اہم بادشاہ جس نے اقتدار کی مرکزیت قائم کی ان کا نام اور دورِ حکومت بتایئے؟

جواب ۴۴۵۲ : غیاث الدین بلبن ۱۲۶۶ء سے ۱۲۸۶ء۔

سوال ۴۴۵۳ : علاؤالدین خلجی نے کب سے کب تک حکومت کی؟

جواب ۴۴۵۳ : ۱۲۹۶ء سے ۱۳۱۶ء تک۔

سوال ۴۴۵۴ : محمد بن تغلق کا دورِ حکومت بتایئے؟

جواب ۴۴۵۴ : ۱۳۲۵ء سے ۱۳۵۱ء تک۔

سوال ۴۴۵۵ : فیروز شاہ تغلق سوئم نے کب سے کب تک حکومت کی؟

جواب ۴۴۵۵ : ۱۳۵۱ء سے ۱۳۸۸ء تک۔

سوال۴۴۵۶ : علاؤالدین حسن گنگو نے محمد بن تغلق سے بغاوت کر کے کون سی حکومت قائم کی؟

جواب۴۴۵۶ : ۱۳۴۷ء میں بہمنی سلطنت۔

سوال۴۴۵۷ : شمس الدین شاہ کا اصل نام بتایئے؟

جواب۴۴۵۷ : شمس شاہ مرزا۔ کشمیر میں مسلم حکومت کی ابتداء کی، دورِ حکومت صرف تین سال رہا، ۱۳۳۴ء سے ۱۳۳۷ء تک۔ کشمیر سے ہجرت کر جانے والے ہندوؤں کو بلوا کر دوبارہ بسانے کا کارنامہ انجام دیا۔

سوال۴۴۵۸ : سلطنتِ بیجاپور کی بنیاد ڈالنے والے بادشاہ یوسف عادل شاہ کا دورِ حکومت بتایئے؟

جواب۴۴۵۸ : ۱۴۸۹ء سے ۱۵۱۰ء تک۔

سوال۴۴۵۹ : مالوہ کے پہلے حکمراں کا نام بتایئے؟

جواب۴۴۵۹ : محمود خلجی جس نے ۱۴۳۶ء سے ۱۴۶۹ء تک حکومت کر کے مالوہ کو جنت نظیر بنایا۔

سوال۴۴۶۰ : شہاب الدین غوری نے دہلی کب فتح کیا؟

جواب۴۴۶۰ : ۵۷۱ھ ہجری میں۔

سوال۴۴۶۱ : جہاز رانی کی شروعات کب سے ہوئی؟

جواب۴۴۶۱ : حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہٗ کے دورِ حکومت سے۔

سوال۴۴۶۲ : پانی پت کے میدان میں لڑی جانے والی پہلی جنگ کن کے درمیان ہوئی؟

جواب۴۴۶۲ : ظہیرالدین بابر اور ابراہیم لودھی کے بیچ جس میں ابراہیم مارا گیا۔ (اورنگ زیب صفحہ۲۴)

سوال۴۴۶۳ : ظہیرالدین بابر نے پہلی جنگ جو پانی پت میں لڑی تھی جس میں وہ فتح مند ہوا تھا اُس کا سنہ عیسوی بتایئے؟

جواب۴۴۶۳ : ۱۵۲۶ء (حوالہ مندرجہ بالا)۔



سوال۴۴۶۴ : ظہیرالدین بابر نے ہندوستان کی شہنشاہیت کا تاج اپنے سر پر کب رکھا تھا؟

جواب۴۴۶۴ : ۲۶ر دسمبر ۱۵۲۶ء میں (حوالہ مندرجہ بالا)۔

سوال۴۴۶۵ : ظہیرالدین بابر کا انتقال کب ہوا؟

جواب۴۴۶۵ : ۲۶ر دسمبر ۱۵۳۰ء میں۔ (حوالہ مندرجہ بالا)

سوال۴۴۶۶ : نصیرالدین ہمایوں کے باپ کا نام بتایئے؟

جواب۴۴۶۶ : ظہیرالدین بابر۔ (حوالہ مندرجہ بالا)۔

سوال۴۴۶۷ : ہمایوں کو شکست دے کر بھاگنے پر کس نے مجبور کر دیا تھا؟

جواب۴۴۶۷ : اپنی جنگی چالوں سے شیر شاہ سوری نے شکست کی اصل وجہ اُس کے برادران ہی تھے۔ (اورنگ زیب صفحہ۲۵)۔

سوال۴۴۶۸ : ہمایوں نے دوبارہ تخت و تاج کیسے حاصل کیا؟

جواب۴۴۶۸ : شاہِ ایران کے ایرانی لشکر فراہم کر دینے کی وجہ سے۔ (اورنگ زیب صفحہ ۲۶)

سوال۴۴۶۹ : جلال الدین محمد اکبر کے والدین کے نام بتایئے؟

جواب۴۴۶۹ : نصیرالدین ہمایوں اور ماں کا نام ملکہ حمیدہ بانو تھا۔ (حوالہ مندرجہ بالا)۔

سوال۴۴۷۰ : جلال الدین اکبر کا پہلا نام بتایئے کیا تھا؟

جواب۴۴۷۰ : بدرالدین، چودھویں شب میں پیدا ہونے کی وجہ سے۔ (اورنگ زیب صفحہ۲۶)

سوال۴۴۷۱ : ہندوستان کے اس بادشاہ کا نام بتایئے جو حروف تہجی یعنی الف، ب سے آگے نہ پڑھ سکا اور تمام عمر جاہل رہا؟

جواب۴۴۷۱ : جلال الدین محمد اکبر۔ (اورنگ زیب صفحہ۲۷)

سوال۴۴۷۲ : اکبر بادشاہ کا انتقال کب ہوا؟

جواب۴۴۷۲ : بعمر ۶۳ سال ۱۶۰۵ء میں۔ (اورنگ زیب صفحہ ۲۹)

سوال۴۴۷۳ : نورالدین محمد جہانگیر کے باپ کا نام بتایئے؟

جواب۴۴۷۳ : جلال الدین محمد اکبر۔ (اورنگ زیب صفحہ ۲۹)

سوال۴۴۷۴ : قلعہ کے برج سے سونے کی زنجیر جہانگیر نے بندھوائی تھی تاکہ فریادی زنجیر کھینچ کر بادشاہ سلیم کو اپنی فریاد سے آگاہ کرسکیں، بتایئے اس زنجیر کا نام کیا رکھا گیا تھا؟

جواب۴۴۷۴ : ''زنجیر عدلی'' جس میں ۶۰ گھٹیاں آویزاں تھیں۔ (اورنگ زیب صفحہ ۳۰)

سوال۴۴۷۵ : جہانگیر کا انتقال کب ہوا؟

جواب۴۴۷۵ : ۲۸/اکتوبر ۱۶۲۷ء میں۔ (اورنگ زیب صفحہ ۳۲)۔

سوال۴۴۷۶ : شہزادہ خرم شہاب الدین محمد شاہجہاں کب پیدا ہوا؟

جواب۴۴۷۶ : ۵/جنوری ۱۵۹۲ء بروز جمعرات لاہور میں۔ (اورنگ زیب صفحہ ۳۳)

سوال۴۴۷۷ : شاہ جہاں کے باپ کا نام بتایئے؟

جواب۴۴۷۷ : نورالدین محمد جہانگیر۔ (حوالہ مندرجہ بالا)

سوال۴۴۷۸ : شاہ جہاں کب تخت نشیں ہوا؟

جواب۴۴۷۸ : ۴/فروری ۱۶۲۸ء۔ (اورنگ زیب صفحہ ۳۴)

سوال۴۴۷۹ : شاہ جہاں کا انتقال کب ہوا؟

جواب۴۴۷۹ : ۲۶/رجب ۱۰۷۶ھ۔ (اورنگ زیب صفحہ ۱۹۲)

سوال۴۴۸۰ : سلطان محمود غزنوی کا وصال کب ہوا؟

جواب۴۴۸۰ : ۴۲۱ھ میں۔ (ملک شاہ سلجوقی صفحہ ۲۹)

سوال۴۴۸۱ : ملکۂ زبیدہ ہارون رشید کا انتقال کب ہوا؟

جواب۴۴۸۱ : بغداد میں ۲۱۵ یا ۲۱۶ھ/ ۸۳۰ یا ۸۳۱ء میں (ملک شاہ سلجوقی صفحہ ۱۴۳)



# تواریخ متفرق غزوات و سرایا

سوال۴۴۸۲ : سریۂ ابوعبیدہ بن الجراح کب واقع ہوئی؟

جواب۴۴۸۲ : رجب ۸ھ/ نومبر ۶۲۹ء میں۔

سوال۴۴۸۳ : منکرینِ مکہ کی طرف سے معاہدۂ صلح حدیبیہ کی خلاف ورزی کب عمل میں آئی؟

جواب۴۴۸۳ : رجب ۸ھ/ نومبر ۶۲۹ء میں۔

سوال۴۴۸۴ : مکہ کس سنہ میں فتح ہوا؟

جواب۴۴۸۴ : رمضان ۸ھ/ جنوری ۶۳۰ء میں۔

سوال۴۴۸۵ : عزیٰ پر حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ نے کب فوج کشی کی؟

جواب۴۴۸۵ : ۲۵/رمضان ۸ھ/ جنوری ۶۳۰ء کو۔

سوال۴۴۸۶ : سعد بن زید الشہلی ﷺ نے منات پر کب حملہ کیا؟

جواب۴۴۸۶ : ۲۵/رمضان ۸ھ/ جنوری ۶۳۰ء کو۔

سوال۴۴۸۷ : غزوۂ طائف کب وقوع پذیر ہوا؟

جواب۴۴۸۷ : شوال ۸ھ/ یکم فروری ۶۳۰ء میں۔

سوال۴۴۸۸ : غزوۂ عسرت یعنی غزوۂ تبوک کب پیش آیا؟

جواب۴۴۸۸ : رجب ۹ھ/ ستمبر ۶۳۰ء کو۔

سوال۴۴۸۹ : مقام قبا کی مسجد ضرار کا انہدام کب عمل میں آیا؟

جواب۴۴۸۹ : غزوۂ تبوک سے واپسی پر رجب ۹ھ/ ستمبر ۶۳۰ء میں۔

سوال۴۴۹۰ : غزوۂ بنی قریظہ کب واقع ہوا؟

جواب۴۴۹۰ : ذیقعدہ ۵ھ/ اپریل ۶۲۷ء میں۔

سوال۴۴۹۱ : غزوۂ بنی لحیان کب عمل میں آیا؟

جواب۴۴۹۱ : ربیع الاوّل ۶ھ/ جون ۶۲۷ء میں۔

سوال۴۴۹۲ : سریہ زید بن حارثہ جس میں بنی سلیم پر لشکر کشی کی گئی کب پیش آیا تھا؟
جواب۴۴۹۲ : ربیع الآخر ۶ ھ/ اگست ۶۲۷ء میں۔
سوال۴۴۹۳ : کفار کے تجارتی قافلہ کے خلاف سریہ زید بن حارثہ کب پیش آیا؟
جواب۴۴۹۳ : جمادی الاوّل ۶ ھ/ ستمبر ۶۲۳ء میں۔
سوال۴۴۹۴ : دومتہ الجندل کی طرف حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ کے لشکر کی روانگی کب ہوئی؟
جواب۴۴۹۴ : شعبان ۶ ھ/ نومبر ۶۲۷ء کو۔
سوال۴۴۹۵ : حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے لشکر کی روانگی بنو سعد بن بکر پر کب عمل میں آئی؟
جواب۴۴۹۵ : شعبان ۶ ھ/ نومبر ۶۲۷ء میں۔
سوال۴۴۹۶ : بیعتِ رضوان کا معاملہ کب پیش آیا؟
جواب۴۴۹۶ : یکم ذیقعدہ ۶ ھ/ فروری ۶۲۸ء کو۔
سوال۴۴۹۷ : معاہدہ صلح حدیبیہ کب عمل میں آیا؟
جواب۴۴۹۷ : یکم ذیقعدہ ۶ ھ/فروری ۶۲۸ء میں۔
سوال۴۴۹۸ : سریہ ذات السلاسل کب پیش آیا؟
جواب۴۴۹۸ : جمادی الآخر ۸ ھ/ اکتوبر ۶۲۹ء میں۔
سوال۴۴۹۹ : غزوۂ بنی سلیم بدر کے کتنے دن کے بعد واقع ہوا؟
جواب۴۴۹۹ : سات دن کے بعد جنوری ۶۲۴ء کو۔
سوال۴۵۰۰ : غزوۂ بنی قینقاع کب پیش آیا؟
جواب۴۵۰۰ : شوال ۲ ھ/فروری ۶۲۴ء میں۔
سوال۴۵۰۱ : غزوۂ سویق کب واقع ہوا؟
جواب۴۵۰۱ : ذی الحجہ ۲ ھ/ اپریل ۶۲۴ء میں۔
سوال۴۵۰۲ : غزوۂ غطفان کب واقع ہوا اور اس میں اسلامی لشکر کی تعداد کیا تھی؟



جواب۴۵۰۲ : ذی الحجہ ۲ ھ/ ۲۵ اپریل ۶۲۴ء میں، تعدادِ لشکر ۴۲۵ تھی۔
سوال۴۵۰۳ : سریۂ بیر معونہ کب واقع ہوا؟
جواب۴۵۰۳ : صفر ۴ ھ/مئی ۶۲۵ء میں۔
سوال۴۵۰۴ : غزوۂ بنی نضیر کب پیش آیا؟
جواب۴۵۰۴ : ربیع الاوّل ۴ ھ/ جون ۶۲۵ء میں۔
سوال۴۵۰۵ : غزوۂ دومۃ الجندل کب وقوع پذیر ہوا؟
جواب۴۵۰۵ : ربیع الاوّل ۵ ھ/ جولائی ۶۲۶ء میں۔
سوال۴۵۰۶ : جنگ اُحد میں کن کن بدبختوں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو زخمی کیا؟
جواب۴۵۰۶ : عبداللہ بن قمیہ کے پتھر سے رخسارِ مبارکہ لہولہان ہوگیا، اور عتبہ بن ابی وقاص نے جو پتھر مارا اس سے نچلا لب مبارکہ خون آلود ہوگیا اور آگے کے دو دانت شریف شہید ہوگئے، عبداللہ بن شہاب نے کہنی مبارکہ کو زخمی کر دیا تھا۔ (مدارج النبوۃ اردو ترجمہ دوم ص ۲۲۲)
سوال۴۵۰۷ : غزوۂ بنی مصطلق کب واقع ہوا؟
جواب۴۵۰۷ : شعبان ۵ ھ/ دسمبر ۶۲۶ء۔
سوال۴۵۰۸ : معاشرتی مقاطعہ کس سنہ میں ہوا؟
جواب۴۵۰۸ : یکم محرم ۷ نبوی بروز منگل ۶۱۷ء۔
سوال۴۵۰۹ : مقاطعہ اور نظر بندی کا خاتمہ کب ہوا؟
جواب۴۵۰۹ : ۶۱۷ء میں۔
سوال۴۵۱۰ : عام الحزن کون سا سنہ عیسوی کہلایا؟
جواب۴۵۱۰ : ۶۲۰ء۔
سوال۴۵۱۱ : سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے غلام زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ کے ہمراہ سفر طائف کیے جہاں سے قبائلِ عرب کو دعوتِ اسلام کا آغاز ہوا بتایئے کون سا سنہ عیسوی تھا؟

جواب۳۵۱۱ : ۶۲۰ء۔
سوال۳۵۱۲ : حضرت مصعب بن عمیر مبلغ کی حیثیت سے مدینہ کس سنہ میں تشریف لے گئے؟
جواب۳۵۱۲ : ۶۲۱ء میں۔
سوال۳۵۱۳ : غارِ ثور سے روانگی کے وقت کون سا سنہ عیسوی تھا؟
جواب۳۵۱۳ : ۶۲۲ء
سوال۳۵۱۴ : قبا میں داخلہ اور تعمیر مسجد قبا کے موقع پر کون سا سنہ عیسوی تھا؟
جواب۳۵۱۴ : ۶۲۲ء
سوال۳۵۱۵ : سرکارِ دو عالم ﷺ نے مدینہ میں پہلی نمازِ جمعہ بنی سالم میں کس سنہ میں ادا فرمائی؟
جواب۳۵۱۵ : ۶۲۲ء میں۔
سوال۳۵۱۶ : تعمیر مسجد نبوی کس سنہ میں ہوئی؟
جواب۳۵۱۶ : ۱۹/ربیع الاوّل ۱ھ/ جولائی ۶۲۲ء۔
سوال۳۵۱۷ : حضور ﷺ کے فرزند حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ کا وصال کب ہوا؟
جواب۳۵۱۷ : ذیقعدہ ۸ھ/ مارچ ۶۳۰ء میں۔
سوال۳۵۱۸ : مدینہ کا نام یثرب سے بدل کر مدینۃ النبی کب ہوا؟
جواب۳۵۱۸ : ۶۲۲ء میں۔
سوال۳۵۱۹ : غزوۂ صفوان کرز بن جابر ضہری کی تلاش کب واقع ہوا؟
جواب۳۵۱۹ : ۶۲۳ء میں۔
سوال۳۵۲۰ : سریۂ عبداللہ جحش اسدی کب عمل میں آیا؟
جواب۳۵۲۰ : رجب ۲ھ/ نومبر ۶۲۳ء میں۔
سوال۳۵۲۱ : حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ جب بیت المقدس کی فتح کے لئے تشریف لے گئے تو اپنا قائم مقام کس کو بنائے تھے؟



جواب۳۵۲۱ : حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کو۔ (مردانِ عرب دوم صفحہ ۲۰۷)
سوال۳۵۲۲ : بیت المقدس کے قریب نماز ظہر کے لئے اذان دینے کے لئے خلیفہ دوئم اور مسلمانوں نے کس سے اصرار کیا تھا؟
جواب۳۵۲۲ : حضرت بلال حبشی رضی اللہ عنہ سے جن کی درد بھری آواز سے سارے مجاہدین درد وغم سے چیخ اٹھے۔ (مردان عرب دوم صفحہ ۲۱۳)
سوال۳۵۲۳ : عَلَمْ سب سے پہلے کب تیار ہوا اور کس کا تھا؟
جواب۳۵۲۳ : ۲ھ میں وہ عَلَمْ حضرت امیر حمزہ رضی اللہ عنہ کا تھا۔ (مردانِ عرب اوّل صفحہ ۹۴)
سوال۳۵۲۴ : سرکار ﷺ نے عَلَمْ کتنے قسم کا تجویز فرمایا؟
جواب۳۵۲۴ : دو قسم کا ایک چھوٹا، ایک بڑا۔ چھوٹے کا نام رائت یہ سیاہ تھا دوسرے کا نام لواء اس کا رنگ سفید تھا۔ (مردانِ عرب اوّل صفحہ ۹۵)

## گستاخ قلم

آج لے ان کی پناہ آج مدد مانگ اُن سے
پھر نہ مانیں گے قیامت میں اگر مان گیا

سوال۳۵۲۵ : ہندوستان میں غیر مقلد وہابی مذہب انگریزوں کی شہ پر کس سنہ میں پیدا ہوا؟
جواب۳۵۲۵ : ۱۸۱۸ء میں۔
سوال۳۵۲۶ : دیوبندی عالم کی کس کتاب میں لکھا ہے کہ اُمتی عمل میں انبیاء سے بڑھ جاتے ہیں؟ (معاذ اللہ)
جواب۳۵۲۶ : تحذیر الناس صفحہ ۵ میں۔
سوال۳۵۲۷ : محمد یا علی جس کا نام ہے کسی چیز کا مالک ومختار نہیں (معاذ اللہ) کس کتاب میں لکھا ہے؟

جواب ۴۵۲۷ : تقویۃ الایمان میں صفحہ ۲۸ طبع دیوبند۔

ملحدوں کا شک نکل جائے حضور ☆ جانبِ مہ پھر اشارت کیجئے

سوال ۴۵۲۸ : صحابۂ کرام کو کافر کہنے والا سنت وجماعت سے خارج نہیں ہے کس مفتی کا فتویٰ ہے؟ (معاذ اللہ)

جواب ۴۵۲۸ : رشید احمد گنگوہی کا۔ (فتاویٰ رشیدیہ ج ۲ صفحہ ۱۴۱)

سوال ۴۵۲۹ : بزرگانِ دین کا تبرک کھانے سے دل مردہ ہو جاتا ہے کس کا فتویٰ ہے؟

جواب ۴۵۲۹ : مولوی رشید احمد گنگوہی کا۔

جنوں کا نام خرد رکھ لیا خرد کا جنوں = جو چاہے آپ کا حسنِ کرشمہ ساز کرے

سوال ۴۵۳۰ : حضور ﷺ ہمارے بڑے بھائی ہیں (معاذ اللہ) کس کتاب میں لکھا ہے؟

جواب ۴۵۳۰ : تقویۃ الایمان میں صفحہ ۴۲ راشد کمپنی دیوبند۔

سوال ۴۵۳۱ : اشرفعلی تھانوی کی اُس کتاب کا نام بتاؤ جس میں لکھا ہے کہ یہ کہنا کہ خدا اور رسول جو چاہے گا تو یہ کام ہو جائیگا شرک ہے۔ (معاذ اللہ)

جواب ۴۵۳۱ : بہشتی زیور۔

سوال ۴۵۳۲ : محفل میلاد وسلام وقیام کو حرام کہنے والے فرقہ کا نام بتاؤ؟

جواب ۴۵۳۲ : دیوبندی، صلح کلی وغیرہ۔

دشمنِ احمد پہ شدت کیجئے ملحدوں کی کیا مروّت کیجئے

سوال ۴۵۳۳ : شادیوں کے موقعوں پر سہرا باندھنا مشرکانہ فعل ہے کس جماعت کا خیال ہے؟

جواب ۴۵۳۳ : وہابی، دیوبندی کا۔

سوال ۴۵۳۴ : وہابی، دیوبندی، جماعت اسلامی یہ سب الگ الگ فرقے ہیں یا ایک ہی جماعت ہے؟

جواب ۴۵۳۴ : ایک ہی پلیٹ فارم کی متعدد لائنیں ہیں الگ الگ ناموں سے منسوب کر کے مسلکِ حق اہلسنت وجماعت سے برگشتہ کیا جاتا ہے۔



سوال ۴۵۳۵ : خدائے پاک جھوٹ بول سکتا ہے (معاذ اللہ) کس رسالہ میں تحریر ہے؟

جواب ۴۵۳۵ : رسالہ یکروزی صفحہ ۱۵۴ اسمٰعیل دہلوی بحوالہ العذاب الشدید۔

سوال ۴۵۳۶ : رسولِ خدا مر کر مٹی میں مل گئے (معاذ اللہ) عقائد باطلہ کی کس کتاب میں لکھا ہے؟

جواب ۴۵۳۶ : تقویت الایمان صفحہ ۱۹ پر۔

سوال ۴۵۳۷ : آقا علیہ ﷺ کی وسعتِ علم، شیطان اور ملک الموت کے مقابلہ میں کم ہے کس ظالم نے لکھا ہے؟ (معاذ اللہ)

جواب ۴۵۳۷ : مولوی رشید احمد گنگوہی اور ان کے شاگرد مولوی خلیل احمد نے۔ دیکھئے براہین قاطعہ صفحہ ۵۵۔

زمیں کے لالہ وگل کی خبر نہیں جن کو = وہ لوگ چاند ستاروں کی بات کرتے ہیں

سوال ۴۵۳۸ : جب نجد کے بارے میں برکت کی دعاء کیلئے رحمتِ عالم ﷺ سے درخواست کی گئی تو آپ نے کیا فرمایا؟

جواب ۴۵۳۸ : نجد سے زلزلے اور فتنے اٹھیں گے اور وہیں سے شیطان کا سینگ (جماعت) نکلے گا۔

امام احمد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ نے کیا ہی عمدہ ترجمانی کی ہے۔

مثلِ فارس زلزے ہوں نجد میں ذکرِ آیاتِ ولادت کیجئے

(نوٹ) بتایا جاتا ہے کہ نجد کا نام بدل کر ریاض رکھا گیا ہے جو سعودی کا دارالحکومت ہے۔

سوال ۴۵۳۹ : محمد بن عبدالوہاب نجدی کی اس کتاب کا نام بتاؤ جس کا ترجمہ اسمٰعیل دہلوی نے کیا ہے؟

جواب ۴۵۳۹ : کتاب التوحید۔

سوال ۴۵۴۰ : مولوی اسمٰعیل دہلوی کا مزاج کیسا تھا؟

جواب ۴۵۴۰ : شدت پسند اور بدعت پسند۔

سوال۴۵۴۱ : حضرت مولانا مخصوص اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے تقویت الایمان کے رد میں کون سی کتاب لکھی ہے؟

جواب۴۵۴۱ : معید الایمان۔

سوال۴۵۴۲ : مولوی اسمٰعیل دہلوی کے باطل نظریات کے ردّ میں سب سے زیادہ کس کے شاگردوں نے حصّہ لیا ہے؟

جواب۴۵۴۲ : حضرت مولانا عبدالعزیز محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کے۔

سوال۴۵۴۳ : علامہ الشاہ فضلِ رسول بدایونی رحمۃ اللہ علیہ نے تقویت الایمان کے رد میں کون سی کتاب تصنیف فرمائی ہے؟

جواب۴۵۴۳ : سوط الرحمٰن علیٰ قرن الشیطان ، دوسرا نام بوارقِ محمد یہ ہے۔

سوال۴۵۴۴ : مولانا عبدالرحمٰن فاروقی سلہٹی آسام نے مولوی نذیر حسین دہلوی کی کتاب ثبوت الحق الحقیق کی تردید میں جو کتاب لکھی ہے اس کا نام بتایئے؟

جواب۴۵۴۴ : سیف الابرار المسلول علی الفجار ( فارسی زبان میں ہے)۔

سوال۴۵۴۵ : حضرت مولانا خیر الدین مکی رحمۃ اللہ علیہ نے علمائے مکہ کی فرمائش پر کون سی کتاب تصنیف فرمائی؟

جواب۴۵۴۵ : نجدی عقائد کے رد میں ''النجم الرجم الشیطان'' یہ کتاب دس جلدوں پر مشتمل ہے۔

سوال۴۵۴۶ : مولانا خیرالدین مکی رحمۃ اللہ علیہ اپنے بیٹے ابوالکلام آزاد کے بارے میں کیا فرمایا کرتے تھے؟

جواب۴۵۴۶ : ابوالکلام آزاد سے ڈر لگتا ہے کیوں کہ بہت زیادہ ذہانت بسا اوقات گمراہی کا سبب بن جاتی ہے۔

سوال۴۵۴۷ : مولوی اشرفعلی تھانوی نے کس کتاب میں لکھا ہے کہ ''جیسا علمِ غیب حضور ﷺ کو حاصل تھا ایسا جانور اور پاگل بلکہ زید وعمر کو بھی حاصل ہے؟ (معاذ اللہ)



جواب۴۵۴۷ : حفظ الایمان صفحہ ۸۔

سوال۴۵۴۸ : ''محرم میں ذکر شہادت حسین علیہا اسلام کرنا سبیل لگانا شربت پلانا حرام ہے'' کہاں لکھا ہے؟

جواب۴۵۴۸ : فتاویٰ رشیدیہ جلد سوم صفحہ ۱۱۱۔

سوال۴۵۴۹ : زاغ معروفہ ( کوّا ) کو کھانے پر ثواب کس نے لکھا ہے؟

جواب۴۵۴۹ : رشید احمد گنگوہی نے۔ ( فتاویٰ رشیدیہ جلد دوّم صفحہ ۱۳۰)

عمر بھر شوق سے کھاتے رہے کالا کوّا ہم نے مرغا جو کھلایا تو برامان گئے

سوال۴۵۵۰ : عیدین میں معانقہ اور بغلگیر ہونے کو بدعت کس نے قرار دیا ہے؟

جواب۴۵۵۰ : مولوی رشید احمد گنگوہی نے۔ ( فتاویٰ رشیدیہ ج ۲ صفحہ ۱۵۴)

سوال۴۵۵۱ : مسجد میں چار پائی بچھانا مسافر و مقیم دونوں کیلئے درست ہے، کہاں لکھا ہے؟

جواب۴۵۵۱ : فتاویٰ رشیدیہ جلد دوم صفحہ ۸۹ پر۔

سوال۴۵۵۲ : رپورٹر وفد خلافت کمیٹی صفحہ ۱۵ پر محمد بنْ عبدالوہاب نجدی کا کون سا اقتباس درج ہے؟

جواب۴۵۵۲ : ''اے باشندگانِ حجاز تم سب ہامان اور فرعون سے بڑھ کر کافر ہو تم سے اس طرح قتال کریں گے جیسے کافروں سے کیا جاتا ہے تم امیر حمزہ اور عبدالقادر کے پجاری ہو۔ (معاذ اللہ)

یارب ہو خیر اس دلِ آشفتہ کار کی ☆ سمجھا ہے اضطراب کو صورت قرار کی

سوال۴۵۵۳ : اگر میرے پاس دس ہزار روپیہ ہو تو سب کی تنخواہ کردوں پھر سب خود ہی وہابی بن جائیں گے، ایسا کہاں لکھا ہے؟

جواب۴۵۵۳ : الافاضات الیومیہ جلد دوّم صفحہ ۶۷ پر۔

سوال۴۵۵۴ : تبلیغی جماعت کا اجتماع جو صوبۂ بہار بیتا نام کے مشہور قصبہ میں ۱۹۶۸ء میں ہوا تھا کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ اس کا انتظام کس نے کس کے لیے کیا تھا؟

جواب۴۵۵۴ : جن سنگھ مہا سبھائی ہندوؤں نے مسلمانوں کیلئے۔ (پیام ملت کانپور ۱۵ فروری ۱۹۶۸ء)

(نوٹ): یہ دھرم ہے اس جماعت والوں کا کہ ایک طرف استمداد کو بدعت کہتے ہیں تو دوسری طرف ہندوؤں سے اجتماع کے لیے مدد طلب کر رہے ہیں۔

خدا وندا یہ تیرے سادہ دل بندے کدھر جائیں
کہ سلطانی بھی عیاری ہے درویشی بھی عیاری

سوال۴۵۵۵ : محمد بن عبدالوہاب نجدی، نجد کے کس قبیلے سے تھا؟

جواب۴۵۵۵ : بنو حنفیہ سے جو بدقسمت قبیلہ تھا۔ جہاں سے زلزلوں اور فتنوں نے جنم لیا۔

سوال۴۵۵۶ : نجد کا جنوبی حصہ کیا کہلاتا ہے؟

جواب۴۵۵۶ : العارض اس کا مشہور نام ریاض ہے جو سعودی کا پایہ تخت ہے۔ عارض کو جبل عامہ بھی کہتے ہیں۔

سوال۴۵۵۷ : وہ کون سا گروہ ہے جس کا ایک کنارہ دہلی میں ہے تو دوسرا نجد کے ریاض سے ملتا ہے؟

جواب۴۵۵۷ : تبلیغی جماعت۔

سوال۴۵۵۸ : مولانا محمد علی جوہر نے نجد اور نجدیوں کے بارے میں کیا کہا تھا؟

جواب۴۵۵۸ : نجد اور نجدیوں کا یہی کارنامہ ہے کہ مسلمانوں اور صرف مسلمانوں کے خون سے ان کے ہاتھ رنگے ہوئے ہیں۔ (مقالاتِ محمد علی صفحہ ۳۷)

سوال۴۵۵۹ : واللہ العظیم مولانا اشرف علی تھانوی کا پیر دھو کر پینا نجات اخروی کا سبب ہے، کس دیوبندی عالم کا بیجا فرمان ہے؟

جواب۴۵۵۹ : مولوی عاشق علی میرٹھی (تذکرۃ الرشید اوّل صفحہ ۱۱۳)

اتنی نہ بڑھا پاکئ داماں کی حکایت ☆ دامن کو ذرا دیکھ ذرا بندِ قبا دیکھ

سوال۴۵۶۰ : اگر کوئی مرد کمسن عورت کے ساتھ جماع کرے تو غسل فرض نہ ہوگا بشرطیکہ منی نہ گرے، بہشتی زیور کے کس حصہ اور صفحے پر لکھا ہے؟



جواب۴۵۶۰ : جلد دوّم صفحہ ۱۲۔ (معاذ اللہ)

(نوٹ) قارئین یہ عجیب مسئلہ پڑھ کر ضرور سر پیٹ لینے کو جی چاہیگا لیکن شرم نہ آئی حکیم الامت کو یہ ان کا خیال اور مسئلہ ہے جو اہلسنّت والجماعت کو مشرک بتاتے ہیں اور قدم قدم پر شرک و بدعت کا فتویٰ دیتے ہیں؟

وہ اندھیرا ہی بھلا تھا کہ قدم راہ پہ تھے ☆ روشنی لائی ہے منزل سے بہت دور مجھے

سوال۴۵۶۱ : انبیائے عظام علیہم السلام میں صرف اتنا فرق ہے کہ انبیاء امتوں کی طرف مبعوث ہوئے ہیں اور یہ بزرگ مظان کو قائم کرتے ہیں اور ان کو انبیاء کے ساتھ وہی نسبت ہے جو چھوٹے بھائیوں کو بڑے بھائیوں سے، کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ کس کا قول ہے اور کہاں درج ہے؟

جواب۴۵۶۱ : سید احمد بریلوی (دیوبندی) کا بیان ہے دیکھئے صراط مستقیم۔ (مرتبہ شاہ محمد اسمٰعیل صفحہ ۳۷ مطبوعہ ملک سراج الدین لاہور)

اور تم پر مرے آقا کی عنایت نہ سہی
نجدیو! کلمہ پڑھانے کا بھی احسان گیا

سوال۴۵۶۲ : تقویت الایمان، فتاویٰ رشیدیہ، فتاویٰ امدادیہ، بہشتی زیور اور حفظ الایمان جیسی کتابوں کو چوراہے پر رکھ کر آگ دے دی جائے اور صاف صاف اعلان کر دیا جائے کہ ان کے مندرجات قرآن وسنت کے خلاف ہیں، دیوبندی جماعت کے کس عالم کا تبصرہ ہے اور کہاں نقل ہے؟

جواب۴۵۶۲ : مولانا عامر عثمانی (دیوبندی) کا بیان ہے۔ (بحوالہ زلزلہ مصنفہ علامہ ارشد القادری مطبوعہ فیصل آباد صفحہ ۱۸۳ تا ۱۸۵)

سوال۴۵۶۳ : محمد بن عبدالوہاب نجدی عقائدِ باطلہ اور خیالاتِ فاسدہ رکھتا تھا نیز وہ ایک ظالم، بدعتی، باغی، خونخوار فاسق تھا' دیوبندی کی کس کتاب میں لکھا ہے؟

جواب۴۵۶۳ : الشہاب الثاقب صفحہ ۲۲۱ از مولانا سید احمد مدنی مطبوعہ لاہور۔

سوال۴۵۶۴ : مجھ کو دیوار کے پیچھے کا بھی علم نہیں ہے، یہ اہانت آمیز جملہ کس نے کہاں لکھا ہے؟

جواب ۴۵۶۴ : خلیل احمد انبیٹھوی نے (براہین قاطعہ صفحہ ۵۱ مطبوعہ دیوبند)۔

سوال ۴۵۶۵ : ضروریاتِ دین کے انکار کرنے والے اور انبیاء کی توہین کرنے والے کو کافر نہ کہنا کفر ہے، یہ کہاں لکھا ہے؟

جواب ۴۵۶۵ : اشد العذاب مصنفہ مولوی مرتضیٰ حسین دربھنگوی ناظم دارالعلوم دیوبند صفحہ ۹۔۱۰۔

سوال ۴۵۶۶ : جو شخص یہ کہے کہ کسی غیر نبی پر رسول اللہ ﷺ کی فضلیت اتنی ہے کہ جیسے بڑے بھائی کی فضلیت چھوٹے بھائی پر ہوتی ہے ایسا شخص دائرۂ اسلام سے خارج ہے۔ یہ فتویٰ کس کتاب میں درج ہے؟

جواب ۴۵۶۶ : المہند علی المفند صفحہ ۲۳ مطبوعہ کتب خانہ رحیمیہ دیوبند۔

سوال ۴۵۶۷ : حضور ﷺ گنوار کی بات سن کر مارے دہشت کے بدحواس ہوگئے، یہ جملہ کہاں لکھا ہے؟

جواب ۴۵۶۷ : تقویۃ الایمان صفحہ ۳۹ مطبوعہ دیوبند مصنفہ مولوی محمد اسمٰعیل دہلوی۔

سوال ۴۵۶۸ : کسی عرس اور مولود میں شریک ہونا درست نہیں اور کوئی عرس اور مولود درست نہیں۔ کس گمراہ کن مفتی کا فتویٰ ہے؟

جواب ۴۵۶۸ : مولوی رشید احمد گنگوہی کا۔ (فتاویٰ رشید یہ کامل صفحہ ۱۴۷)

کرے مصطفیٰ کی اہانتیں کھلے بندوں اس پر یہ جرأتیں
کہ میں کیا نہیں ہوں محمدی ارے ہاں نہیں ارے ہاں نہیں

سوال ۴۵۶۹ : ایک مرتبہ مولانا تھانوی نے نمازیوں کے جوتوں کو شامیانے پر پھینک دیا تھا، یہ حرکت نازیبا کہاں تحریر ہے؟

جواب ۴۵۶۹ : الافاضات الیومیہ، ناشر مکتبۂ دانش دیوبند۔یوپی، جلد دوّم، قسط ۱۰ ملفوظ ۸۳۷ صفحہ ۴۷۵۔

سوال ۴۵۷۰ : مولانا تھانوی صاحب نے اپنے بھائی کے سر پر پیشاب کردیا تھا، کیا آپ بتاسکتے ہیں کہ اس مذموم حرکت کا تذکرہ کہاں ہے؟



جواب ۴۵۷۰ : الافاضات الیومیہ، ناشر مکتبۂ دانش دیوبند، یوپی، جلد دوّم قسط ۱۰ صفحہ ۴۷۵ ملفوظ ۸۳۷۔

سوال ۴۵۷۱ : دیوبندی حضرات اور اہلسنّت والجماعت کے درمیان بنیادی اختلافات کا موجب کیا ہے؟

جواب ۴۵۷۱ : علمائے دیوبند کی صرف وہ عبارات ہیں جن میں اللہ تعالیٰ اور نبی کریم ﷺ کی شانِ اقدس میں کھلی توہین ہے۔ (فیصلہ کن مناظرہ صفحہ ۶)

سوال ۴۵۷۲ : اگر بالفرض بعد زمانۂ نبوی ﷺ بھی کوئی نبی پیدا ہو تو پھر بھی خاتمیتِ محمدی میں کچھ فرق نہ آئے گا، یہ عبارت کہاں درج ہے؟

جواب ۴۵۷۲ : تحذیر الناس صفحہ ۲۴ مولانا قاسم نانوتوی مکتبہ امدادیہ دیوبند۔

سوال ۴۵۷۳ : ایک مریدِ صادق خواب میں کلمہ لا الٰہ الا اللّٰہ اشرف علی رسول اللّٰہ پڑھتا ہے، مولوی اشرفعلی تھانوی نے مرید کے ایسا کلمہ پڑھنے پر کیا جواب دیا؟

جواب ۴۵۷۳ : اس واقعہ میں تسلی تھی کہ جس کی طرف رجوع کرتے ہو وہ متبعِ سنت ہے۔ (رسالہ الامداد صفحہ ۳۵ مطبوعہ تھانہ بھون)

سوال ۴۵۷۴ : نماز میں زِنا کے وسوسے سے اپنی بیوی سے مجامعت کا خیال بہتر ہے اور شیخ اسی جیسے بزرگوں کی طرف خواہ جنابِ رسالت مآب ہی ہوں اپنی ہمت لگا دینا، اپنے بیل اور گدھے کی صورت میں مستغرق ہونے سے بُرا ہے۔ (معاذ اللہ) بتایئے یہ ایمان سوز اور گمراہ کن عبارت کہاں درج ہے؟

جواب ۴۵۷۴ : صراطِ مستقیم صفحہ ۱۳۶ مترجم اردو اسمٰعیل دہلوی کتب خانہ رحیمیہ دیوبند یوپی (نوٹ) جبکہ اہلسنّت والجماعت کا عقیدہ ہے کہ حضور ﷺ جانِ ایمان ہیں۔ آپ بتائیں انصاف سے کہ ایسے لوگوں کو مومن کہا جائے یا کافر؟ (کافر)

سوال ۴۵۷۵ : تقویت الایمان کی مشہور عبارت ''اس شہنشاہ کی تو یہ شان ہے کہ ایک آن میں ایک حکم کن سے چاہے تو کروڑوں نبی اور ولی جن فرشتہ ومحمد کے

برابر پیدا کر ڈالے'' اس کی تردید میں کس نے کون سی کتاب لکھی ہے؟

جواب۴۵۷۵: خاتم الحکماء مولانا فضل حق خیر آبادی رحمۃ اللہ علیہ نے ''امتناع النظیر'' نامی کتاب لکھی ہے۔

سوال۴۵۷۶: بارگاہِ انبیاء میں گستاخی کفر ہے چاہے اس سے قائل کی توہین مراد نہ ہو، کس نے لکھا ہے؟

جواب۴۵۷۶: جناب مولانا محمد انور کشمیری نے۔ (بحوالہ الحق المبین، سید احمد کاظمی صفحہ ۱۷)

سوال۴۵۷۷: مولانا اشرفعلی تھانوی نے اپنے ماموں کی دال کی رکابی میں کتے کا پلہ ڈال دیا تھا، کیا آپ بتاسکتے ہیں کہ مولانا تھانوی کی یہ شرارت کہاں درج ہے؟

جواب۴۵۷۷: الافاضات الیومیہ، ناشر مکتبہ دیوبند یوپی جلد۲ قسط ۱۰ ملفوظ ۸۳۷، صفحہ ۴۷۵ پر۔

نہ تم صدمے ہمیں دیتے نہ ہم فریاد یوں کرتے
نہ کھلتے راز سر بستہ نہ یوں رسوائیاں ہوتیں

سوال۴۵۷۸: دھوکہ بازی کی فنکاری کی تعریف کرتے ہوئے تھانوی صاحب کے خلیفۂ خاص خواجہ عزیز الحسن اپنے پیرومرشد کے بارے میں کیا فرماتے ہیں؟

جواب۴۵۷۸: حضرتِ اقدس (تھانوی صاحب) کسی کام سے فارغ ہوتے ہی تسبیح سنبھال لیتے تھے اور بعض اوقات مزاحًا فرماتے کہ میں نے اس کا نام جال رکھا ہے کیونکہ اسی (تسبیح) سے لوگ پھنستے ہیں۔ (حوالہ خاتمۃ السوانح از خواجہ عزیز الحسن ناشر مکتبہ تالیفات اشرفیہ تھانہ بھون بار دوم صفحہ ۴۸)

سوال۴۵۷۹: ۱۲۸۶ھ میں جب امام احمد رضا خاں بریلوی، مفتی بن کر اپنے علم و فضل کا لوہا منوا رہے تھے اس وقت اشرفعلی تھانوی کی عمر کیا تھی؟

جواب۴۵۷۹: صرف ۶ رسال کی۔



(نوٹ): تھانوی صاحب کی پیدائش ۱۲۸۰ھ میں ہوئی۔ عوام کو گمراہ کرنے کیلئے کہا جاتا ہے کہ مولانا احمد رضا خاں بریلوی اور اشرفعلی تھانوی ایک ہی ادارہ (دیوبند) میں زیر تعلیم رہے حالانکہ یہ بات بالکل غلط ہے۔

سوال۴۵۸۰: مسئلہ ۲۶ ہاتھ میں کوئی نجس چیز لگی تھی اس کو کسی نے زبان سے تین دفعہ چاٹ لیا تو بھی پاک ہو جائیگا مگر چاٹنا منع ہے۔ بتائیے کہاں لکھا ہے؟

جواب۴۵۸۰: بہشتی زیور جلد دوّم صفحہ ۱۶۔

(نوٹ): سمجھ میں نہیں آتا کہ مولانا اشرفعلی تھانوی نے ایک تیر سے دو شکار کیوں کئے جب چاٹنے سے نجاست، غلاظت دور ہو رہی ہے تو پھر چاٹنا منع کیوں ہے۔ شاید یہ حکم مخصوص مریدوں اور شاگردوں کیلئے رہا ہو کہ وقت پڑے تو چاٹ لینا۔ اس بُرے مذہب پہ لعنت کیجئے

سوال۴۵۸۱: میاں بیوی کے تعلقات کو آہنی قلعہ کی طرح مضبوط بنانے کیلئے مولانا اشرفعلی تھانوی صاحب نے مندرجہ ذیل مسئلہ بیان فرمایا ہے، بتائیے کس کتاب میں درج ہے؟

''میاں پردیس میں ہے اور مدت ہوگئی برسیں گذر گئیں کہ گھر نہیں آیا اور یہاں لڑکا پیدا ہو گیا تب بھی وہ حرامی نہیں اسی شوہر کا ہے۔''

جواب۴۵۸۱: بہشتی زیور جلد دوّم صفحہ ۲۶ پر درج ہے جس سے تبلیغی جماعت والوں کے لیے آسانیاں فراہم کی گئی ہیں۔ مگر افسوس ہے کہ مندرجہ بالا مسئلہ کو تھانوی صاحبنے حوالہ سے خالی رکھا ہے۔ بہشتی زیور کتاب کیا ہے ایک عجائب خانہ ہے جس میں جریان، سوزاک ضعفِ باہ وسرعت اور اخلاق سوز گمراہ کن تخریبی نسخے موجود ہیں۔

ہمارے پاس جو اپنوں کے داغ ہیں موجود
بجھے بجھے ہیں مگر سب چراغ ہیں موجود

سوال۴۵۸۲: انگریزوں سے جہاد کرنا کسی طرح واجب نہیں بلکہ ان پر کوئی حملہ کرتا

ہوتو مسلمانوں پر فرض ہے کہ وہ اس سے لڑیں اور گورنمنٹ پر آنچ نہ آنے دیں۔ کس نے اپنی تقریر میں کہا؟

جواب۴۵۸۲ : انگریزوں کے چھتر چھایا مولوی اسمٰعیل دہلوی نے کلکتہ میں کھلے لفظوں میں بیان کیا اور انگریز دوستی کا ثبوت دیا۔ (حیاتِ طیبہ صفحہ ۴۲۳) ۵۲۳

سوال۴۵۸۳ : دیوبندی مکتبِ فکر کے حکیم الامت اشرفعلی تھانوی صاحب دنیا سے رخصت ہوتے وقت کیا وصیت کرتے ہیں؟

جواب۴۵۸۳ : میری بیگم صاحبہ کا خیال رکھنا، مریدین اور معتقدین تھوڑا تھوڑا چندہ ہی جمع کرلیا کریں تو ان کا کام ہوجائیگا۔

(نوٹ): واہ، واہ سب کو آخری وقت میں اللہ اور رسول کی یاد آتی ہے اور دین وایمان کی حفاظت کی وصیت کرتے ہیں مگر آنجناب بیوی کا خیال ایسے نازک وقت میں بھی نہیں چھوڑتے ہیں۔

سوال۴۵۸۴ : امامِ اہلسنت مولانا احمد رضا خاں بریلوی رحمۃ اللہ علیہ اپنے سفرِ آخرت کے موقعہ پر کیا وصیت کرتے ہیں؟

جواب۴۵۸۴ : اللہ ورسول کی سچی محبت، اُن کی تعظیم، اُن کے دوستوں کی خدمت اور اُن کی تکریم اور اُن کے دشمنوں سے سچی عداوت، جس سے اللہ ورسول کی شان میں ادنیٰ سی توہین پاؤ پھر وہ تمھارا کیسا ہی پیارا کیوں نہ ہوفوراً اس سے جدا ہو جاؤ۔

شرک ٹھہرے جس میں تعظیم حبیب ☆ اُس برے مذہب پہ لعنت کیجئے

سوال۴۵۸۵ : جماعتِ اسلامی کونسا فرقہ ہے اس کے بانی کا نام بتایئے؟

جواب۴۵۸۵ : مولوی اسمٰعیل دہلوی کے ماننے والوں میں ایک آزاد خیال جماعت ہے۔ جس کا بانی ابوالاعلیٰ مودودی ہے۔

سوال۴۵۸۶ : تبلیغی جماعت کون سا فرقہ ہے؟

جواب۴۵۸۶ : دیوبندیوں کے پیشوا مولوی الیاس کاندھلوی نے بھولے بھالے مسلمانوں



کو پھانسنے کیلئے اور وہابی بنانے کیلئے ایک جماعت تیار کی تھی جس کا نام تبلیغی جماعت ہے اسی جماعت کے بیکار لوگ چنا، ستو کی گھٹری اور مصلّٰی بغل میں، تسبیح ہاتھ میں لیکر ڈگر ڈگر، نگر نگر پہونچ کر مسجدوں کو مسافر خانہ کی صورت میں استعمال کرتے ہیں اور نماز روزہ کی آڑ میں سیدھے سادھے مسلمانوں کو گمراہ کرتے ہیں۔ اب تو حال یہ ہے کہ سعودی گورنمنٹ کے عطا کردہ عطیات سے غریب مسلمانوں کا تعاون کرکے بڑی آسانی سے وہابی بنالیتے ہیں۔

سوال۴۵۸۷ : نیچری مذہب کے بارے میں کچھ بتایئے؟

جواب۴۵۸۷ : مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کا بانی سر سید احمد خاں نے آزاد خیال انگریزوں کی صحبت میں رہ کر طریقۂ مغربی سے سرشار ہوکر ایک نیا مذہب پھیلایا جس کا نام انھوں نے "ٹھیٹ اسلام" رکھا اور ہم لوگ نیچری مذہب کہتے ہیں۔

سوال۴۵۸۸ : مرزا غلام احمد قادیانی کہاں پیدا ہوا؟

جواب۴۵۸۸ : صوبۂ پنجاب کے ایک قصبہ قادیان میں۔

سوال۴۵۸۹ : بتایئے نجدی قبیلے کے سردار نے کس سنہ عیسوی میں نجد وحجاز کی بادشاہت کا اعلان کیا تھا جہاں سے سعودیوں کے دور کا آغاز ہوتا ہے؟

جواب۴۵۸۹ : ۱۹۲۶ء میں انگریزوں کی حمایت پر سعودیوں نے ترکوں کو شکست دیکر غاصبانہ قبضہ جمادیا تھا۔ (ماہنامہ کنزالایمان لاہور مئی ۹۹)

سوال۴۵۹۰ : سعودیوں کا تعلق عرب کے کس صوبے سے ہے؟

جواب۴۵۹۰ : عرب کے مشرقی صوبہ نجد سے جس قبیلے نے رسول اللہ ﷺ کے عہدِ پاک میں سب سے آخر میں اسلام قبول کیا تھا۔ (حوالہ مندرجہ بالا)

سوال۴۵۹۱ : رسول اللہ ﷺ کے وصالِ مبارکہ کے بعد فوراً ہی جو قبیلہ اسلام سے منحرف ہوا تھا اس کا نام بتاؤ؟

جواب ۴۵۹۱ : قبیلۂ سعود۔ (حوالہ مندرجہ بالا)

سوال ۴۵۹۲ : اٹھارھویں صدی کے وسط میں محمد بن عبدالوہاب نجدی نے سعودی سرپرستی میں عالم اسلام کے بادشاہوں اور فرماں رواؤں کو جو خطوط بھیجے تھے، بتایئے اس کا مضمون کیا تھا؟

جواب ۴۵۹۲ : اللہ ایک ہے اور محمد ﷺ اس کے بندے اور رسول ہیں مگر ''محمد'' کی تعریف کرنا یا تعظیم کرنا ضروری نہیں۔ (حوالہ مندرجہ بالا)

(نوٹ): آج بھی سعودی لہو کی خصلت یہی ہے۔

اور تم پر میرے آقا کی عنایت نہ سہی ☆ نجدیو کلمہ پڑھانے کا بھی احسان گیا

سوال ۴۵۹۳ : وہ جگہ جو اسلام کی پہلی درسگاہ تھی اس کی موجودہ حیثیت کیا ہے؟

جواب ۴۵۹۳ : سعودی گورنمنٹ نے دارِ ارقم کی شناخت مٹادی ہے اب اس جگہ موٹر گاڑیوں کا اڈا ہے۔ (حوالہ مندرجہ بالا)

اُف رے منکر یہ بڑھا جوشِ تعصب آخر ☆ بھیڑ میں ہاتھ سے کم بخت کے ایمان گیا

سوال ۴۵۹۴ : سیّدہ آمنہ رضی اللہ عنہا کی قبرِ انور کو سعودی گورنمنٹ نے بلڈوزر سے منہدم کر کے اپنی رسول دشمنی کا ثبوت پیش کیا ہے۔ بتایئے یہ ظالم سعودی مثلِ یہودی نے یہ کارنامہ کب انجام دیا؟

جواب ۴۵۹۴ : رمضان ۱۴۱۹ھ جنوری ۱۹۹۹ء میں (حوالہ مندرجہ بالا)

سوال ۴۵۹۵ : مصر سے ہر سال غلافِ کعبہ تیار ہو کر بڑے جشن و اہتمام کیساتھ آتا تھا۔ بتایئے کتنی ہجری میں غلافِ کعبہ لاہور سے تیار ہو کر گیا اور کس کے دور میں بند ہوا؟

جواب ۴۵۹۵ : غلافِ کعبہ لاہور سے ۱۳۸۲ھ میں تیار ہو کر گیا اور ملک عبدالعزیز بن سعود کے ظلم و ستم کی وجہ سے مصر سے غلافِ کعبہ آنا بند ہوا۔ (ماہنامہ اعلیٰ حضرت دسمبر ۱۹۹۷ء)

سوال ۴۵۹۶ : حارث بن طلا طلا، جو حضور ﷺ کو ایذا دینے اور ہجو کرنے والوں میں سے تھا، بتایئے اس گستاخ کو کس نے قتل کیا؟



جواب ۴۵۹۶ : حضرت علی ﷛ نے فتح مکہ کے دن۔ (مدارج النبوۃ ج ۲ صفحہ ۵۰)

سوال ۴۵۹۷ : حاطب بن بلتعہ نے قریش کے نام جس عورت کے ہاتھ خط روانہ کیا تھا وہ جب مرتد ہو کر مکہ آئی تو اُس کو کس نے قتل کیا تھا؟

جواب ۴۵۹۷ : فتح مکہ کے روز حضرت علی رضی اللہ عنہ نے۔

سوال ۴۵۹۸ : ستر ۷۰ اسیرانِ بدر میں سے جن دو دشمنِ رسول کو بحکم رسول علیہ السلام قتل کیا گیا اُن کے نام بتایئے؟

جواب ۴۵۹۸ : عقبہ بن ابی معیط اور نضر بن حارث۔ (سیرۃ النبی اوّل صفحہ ۲۹۰ طابع سعید اینڈ کمپنی کراچی)

سوال ۴۵۹۹ : گستاخِ رسول اطبا ابی عکفہ یہودی جس کی عمر ۱۲۰ سال تھی آقا ﷺ نے اس کے قتل کا حکم کس صحابی کو دیا تھا؟

جواب ۴۵۹۹ : حضرت سالم بن عمیر رضی اللہ عنہ کو۔

سوال ۴۶۰۰ : مقیس بن صبابہ جس نے اپنے بھائی کی دیت لینے کے باوجود ایک انصاری کو شہید کر دیا اور مرتد ہو کر مکہ چلا گیا، بتایئے اُس کو کس نے قتل کیا؟

جواب ۴۶۰۰ : حضرت تمیلہ بن عبداللہ لیثی رضی اللہ عنہ نے۔

سوال ۴۶۰۱ کیا آپ ایسے گستاخِ رسول کا نام بتا سکتے ہیں جو پناہ لینے کی غرض سے غلافِ کعبہ سے لپٹ گیا تھا، جس کے قتل کا حکم بارگاہِ رسول علیہ السلام سے صادر ہوا؟

جواب ۴۶۰۱ : عبداللہ ابن خطل۔

(نوٹ): حضور ﷺ کیلئے فتحِ مکہ کے دن مکہ میں قتال کا حکم خصوصی طور سے اللہ تعالیٰ نے عطا فرمایا تھا پھر اس کی حرمت ویسے ہی لوٹ آئی جیسی پہلے تھی۔ لہذا کسی صورت میں مکہ میں خونریزی، قتال، غارتگری، درختوں کا کاٹنا جائز نہیں۔ (بخاری شریف ج ۲ صفحہ ۶۳۹ کتب خانہ لاہور)

ظالمو محبوب کا حق تھا یہی
عشق کے بدلے عداوت کیجئے

سوال۴۶۰۲ : ذہنی ٹائفائیڈ والے جماعتِ اسلامی کے جدید ترین لیڈر مسٹر مودودی کی مندرجہ ذیل تحریر کہاں درج ہے؟

''قرآن حکیم نجات کیلئے نہیں بلکہ ہدایت کیلئے کافی ہے۔''

جواب۴۶۰۲ : تفہیمات صفحہ ۳۲۱۔

(نوٹ): جماعت اسلامی کے امیر کارواں اور بے لگام لیڈر کے قلم و ذہن کی آوارگی ملاحظہ فرما کر فیصلہ خود ہی کر لیجئے۔

سوال۴۶۰۳ : میرے نزدیک صاحبِ علم آدمی کیلئے تقلید ناجائز اور گناہ ہے بلکہ اس سے بھی کچھ شدید تر چیز ہے۔ بتایئے کہاں درج ہے؟

جواب۴۶۰۳ : رسائل ومسائل صفحہ ۲۲۴۔

سوال۴۶۰۴ : مودودی اپنے نفاق کی گنگا چھلکاتے ہوئے رقمطراز ہیں ''کسی کو شفیع یا سفارشی سمجھنا اُسے الٰہ بنانا اور خدائی میں اللہ کا شریک ٹھہرانا ہے'' بتایئے یہ مجہول عبارت کہاں درج ہے؟

جواب۴۶۰۴ : قرآن کی چار بنیادی اصطلاحیں صفحہ ۲۲۔

(نوٹ) منافقت کے آسیب میں مبتلا مسٹر مودودی کی بہکی بہکی باتوں سے ان کے سفا کانہ عزائم کا اندازہ لگایئے یاد رہے کہ جماعت اسلامی اسی مودودی کی تولد کردہ جماعت ہے جس کی اولاد اسلامی قلعے میں شگاف اور خرمنِ اسلام پر نفاق کی بجلی گرا کر مودودی کے جارحانہ منصوبے کو عملی جامہ پہنانے کیلئے شب وروز کوشاں ہے۔

سوال۴۶۰۵ : بتایئے مسٹر ابوالاعلیٰ مودودی کب پیدا ہوا اور اس کی جماعت کب قائم ہوئی؟

جواب۴۶۰۵ : ستمبر ۱۹۰۳ء میں پیدا ہوا اور مودودی جماعت بنام جماعتِ اسلامی ۱۹۴۱ء میں قائم ہوئی اور ابن تیمیہ جیسے خوارج کی پیروی کی۔



سوال۴۶۰۶ : بتایئے حضرت سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کی چکی عداوتاً کس آوارہ انسان نے توڑ ڈالی؟

جواب۴۶۰۶ : سلطان عبدالعزیز ابن سعود نے۔

(نوٹ) انصاف سے بتایئے اس چکی سے کیا بت پرستی ہوتی تھی۔ اگر لوگ ازراہِ محبت اسے چومتے تھے تو یہ توحیدِ اسلام پر ضرب کس طرح تھی جبکہ جرمنی نے یہ چکی حاصل کرنے کیلئے ایک کروڑ روپے کی پیش کش کی تھی۔ ابن سعود کو رسول دشمنی کی بنیاد پر اگر حضرت فاطمہ کی چکی سے بغاوت تھی تو اسے کسی میوزیم میں رکھوا دیا ہوتا۔ اہلِ محبت سے اس چکی کی اہمیت پوچھا ہوتا جس کو کائنات کی سب سے افضل واعلیٰ ذات گرامی نے اپنی بیٹی سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کو جہیز میں دی تھی۔

مگر مدینہ ڈھایا، مکہ ڈھایا، نجدی بد خصالوں نے
وہ کافر بھی نہ کرتے جو کیا اسلام والوں نے
(صفی لکھنوی)

ابن سعود کا طریقۂ کار اور یہ سلسلہ ابھی بھی مختلف عنوانات اور جدید تعبیرات سے جاری ہے۔ یعنی پرانی شراب نئی بوتلوں میں جس میں ابن سمعان نجدی، ابن عبدالوہاب نجدی، ابن سعود، اسمٰعیل دہلوی، رشید احمد گنگوہی، اشرف علی تھانوی، محمود الحسن، قاسم نانوتوی، خلیل احمد انبیٹھوی، محمد الیاس کاندھلوی، مولانا مودودی وغیرہ شامل ہیں۔

سوال۴۶۰۷ : وہابیہ کا ردّ سب سے پہلے کس نے کیا؟

جواب۴۶۰۷ : حضرت علامہ فضل حق خیر آبادی رحمۃ اللہ علیہ نے۔ اسمٰعیل دہلوی کے ردّ میں ایک مستقل کتاب ''تحقیق الفتویٰ ابطال الطغویٰ'' تصنیف فرمائی۔

سوال۴۶۰۸ : مولانا اشرفعلی تھانوی کے استاذ نے تعزیہ کی نصرت کا فتویٰ دیا، بتایئے ان کا نام کیا تھا اور یہ فتویٰ کہاں دیا تھا؟

جواب۴۶۰۸ : اجمیر میں مولوی محمد یعقوب نانوتوی نے۔ (الافاضات الیومیہ جلد ۴ صفحہ ۱۳۸)۔

(نوٹ) : عجب ڈھیٹ اور بے حیا ہیں یہ دیوبندی کہ اپنا وبال دوسرے کے سر پر ڈال دیتے ہیں۔ (لعنۃ اللہ علیٰ الکٰذبین)

سوال۴۶۰۹ : آل انڈیا مسلم لیگ نے اپنے کس لیڈر کی تحریک پر یہ تجویز پاس کرائی تھی کہ مسلمان گائے کی قربانی موقوف کردیں؟

جواب۴۶۰۹ : ڈاکٹر مختار احمد انصاری کی تحریک پر دسمبر ۱۹۱۹ء میں دہلی کانگریس کے صدر پنڈت مدن موہن مالویہ کے اشارے پر اس تحریک میں مسلمان لیڈر حکیم اجمل خان پیش پیش تھا۔

سوال۴۶۱۰ : حکیم اجمل خان نے شہرت حاصل کرنے اور اہلِ ہنود کو خوش کرنے کیلئے گاؤکشی کے موقوف کرنے کی جو تحریک چلائی تھی سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے ایک خلیفہ نے اس کے خلاف قلمی جہاد کیا تھا، آپ اُن کا نام بتایئے؟

جواب۴۶۱۰ : سیّد سلیمان اشرف سربراہِ اسلامک ڈیپارٹمنٹ آف علیگڈھ۔

سوال۴۶۱۱ : سرکار اعلیٰ حضرت کے وہ کون سے خلیفہ ہیں جنھوں نے مولانا محمد علی جوہر سے ملاقات کرکے مشرکینِ ہند کے ساتھ مسلمانوں کے اختلاط و اتحاد کے خطرناک نتائج سے آگاہ فرمایا تھا؟

جواب۴۶۱۱ : صدر الافاضل علامہ سیّد محمد نعیم الدین مرادآبادی رحمۃ اللہ علیہ۔

سوال۴۶۱۲ : تحریک خلافت کے زمانے میں ہندوستان کا ایک بہت بڑا لیڈر سرکار اعلیٰ حضرت سے ملاقات کا خواہش مند تھا لیکن آپ نے ملنے سے انکار کردیا، آپ اس لیڈر کا نام بتایئے؟

جواب۴۶۱۲ : مسٹر گاندھی جی۔

سوال۴۶۱۳ : سرکار اعلیٰ حضرت نے ہندو مسلم اتحاد کے خلاف آواز کب بلند کی تھی؟



جواب۴۶۱۳ : ۹ ۱۳۳۹ھ/ ۱۹۲۰ء میں۔

سوال۴۶۱۴ : سرکار اعلیٰ حضرت کے ایک نامور خلیفہ مولانا سید نعیم الدین مرادآبادی نے ہندو مسلم اتحاد کی مخالفت پر ایک اہم مضمون لکھا تھا، بتایئے یہ مضمون کب شائع ہوا؟

جواب۴۶۱۴ : ماہنامہ سوادِ اعظم مرادآباد میں ۱۳۳۸ھ/ ۱۹۱۹ء کو۔ (خلافت کمیٹی کی فتنہ سامانیاں اور علمائے اہلسنّت کی کارگزاریاں)

سوال۴۶۱۵ : مولانا عبدالباری فرنگی محلی نے سرکار اعلیٰ حضرت کے کن دو خلفاء کے سامنے اپنی غلطی کا اعتراف کیا تھا؟

جواب۴۶۱۵ : مولانا سید محمد نعیم الدین مرادآبادی و مولانا امجد علی اعظمی رحمۃ اللہ علیہما کے سامنے۔

سوال۴۶۱۶ : مولانا عبدالباری فرنگی محلی نے اپنا توبہ نامہ کس اخبار میں شائع کروایا تھا؟

جواب۴۶۱۶ : روزنامہ ہمدم میں۔

سوال۴۶۱۷ : مولانا محمد علی جوہر نے مولانا سید محمد نعیم الدین مرادآبادی کے سامنے کن الفاظ میں اعترافِ خطا کیا تھا؟

جواب۴۶۱۷ : آپ گواہ رہیں میں آئندہ غیر مسلموں سے اتحاد روا نہ رکھوں گا۔

سوال۴۶۱۸ : مولوی اشرفعلی تھانوی کی کتاب حفظ الایمان کا اعلیٰ حضرت نے کیا نام رکھا تھا؟

جواب۴۶۱۸ : ضبط الایمان۔ (کیونکہ اس کتاب کا موضوع ہے نبی کے علمِ غیب کی مخالفت)

سوال۴۶۱۹ : سرکار اعلیٰ حضرت نے برِّ صغیر کے مشہور علمائے خمسہ پر ان کی کفری عبارات کی بنیاد پر کفر کا فتویٰ صادر فرمایا تھا، ان کے نام بتایئے؟

جواب۴۶۱۹ : (۱) مرزا غلام احمد قادیانی (۲) مولانا رشید احمد گنگوہی (۳) مولانا قاسم نانوتوی ن (۴) مولانا خلیل احمد انبیٹھوی (۵) مولوی اشرفعلی تھانوی۔ پانچوں ملاؤں کی کفریہ عبارات والی کتابوں کے نام اس طرح ہیں:

(۱) اعجازِ احمدی وغیرہ (۲) فتاویٰ رشیدیہ (۳) تحذیر الناس (۴) براہینِ قاطعہ (۵) حفظ الایمان۔

سوال ۴۶۲۰ : اگر امام احمد رضا بعض دیوبندی عالموں کو کافر نہ کہتے تو خود کافر ہوجاتے بتائیے یہ اعتراف کس دیوبندی عالم کا ہے؟

جواب ۴۶۲۰ : مولانا حسن چاند پوری۔ (نوٹ) اشد العذاب میں مولوی مرتضیٰ حسن دربھنگی نے مندرجہ بالا جملوں کا اعتراف کیا ہے۔

سوال ۴۶۲۱ : ندوۃ العلماء کے قیام کی میٹنگ کہاں ہوئی تھی؟

جواب ۴۶۲۱ : کانپور میں۔

سوال ۴۶۲۲ : ندوۃ العلماء کانپور کے کس مدرسہ میں قائم کیا گیا تھا؟

جواب ۴۶۲۲ : مدرسہ فیضِ عام میں۔

سوال ۴۶۲۳ : بتائیے سرکار اعلیٰ حضرت کی اُس تحریر کا عنوان کیا تھا جو آپ نے ندوۃ العلماء کے خلاف تحریر فرمائی تھی؟

جواب ۴۶۲۳ : التحفۃ الحنفیہ لمعارضۃ ندوۃ العلماء۔

سوال ۴۶۲۴ : میرے دل میں احمد رضا کے لیے بے حد احترام ہے، وہ ہمیں کافر کہتا ہے، لیکن عشقِ رسول کی بناء پر کہتا ہے، بتائیے کس نے کہا تھا؟

جواب ۴۶۲۴ : مولانا اشرفعلی تھانوی نے۔

سوال ۴۶۲۵ : مسٹر گاندھی نے ترکِ موالات کا اعلان کانگریس کی طرف سے کس سنہ میں کیا تھا؟

جواب ۴۶۲۵ : ۱۹۲۰ء میں۔

سوال ۴۶۲۶ : رسالہ الناظر کے اس ایڈیٹر کا نام بتائیے جس نے کہا تھا کہ اگر نبوت ختم نہ ہوگئی ہوتی تو مہاتما گاندھی نبی ہوتے۔ (معاذ اللہ)

جواب ۴۶۲۶ : مولانا ظفر الملک۔ (بحوالہ اعلیٰ حضرت کی سیاسی بصیرت)



سوال ۴۶۲۷ : یہ کس کا قول تھا کہ زبانی جے پکارنے سے کچھ نہیں ہوتا اگر تم ہندو بھائیوں کو راضی کروگے تو خدا راضی ہوجائے گا۔ (معاذ اللہ)

جواب ۴۶۲۷ : مولانا شوکت علی کا۔ (مدینہ اخبار بجنور ۲۱ رجنوری ۱۹۲۱ء بحوالہ اعلیٰ حضرت کی سیاسی بصیرت)

سوال ۴۶۲۸ : مولوی اسمٰعیل دہلوی کی قبر کہاں واقع ہے؟

جواب ۴۶۲۸ : آنجناب کی قبر ہی نہیں بن سکی کیونکہ سرحدی پٹھانوں نے قتل کیا اور لاش غائب کردی۔ (نوٹ): وہابیہ اپنے آقا اسمٰعیل دہلوی کو شہید کہتے ہیں اور دلیل دیتے ہیں کہ سکھوں نے قتل کیا تھا حالانکہ کوئی ثبوت فراہم نہ کرسکے اگر سکھوں کے ہاتھوں قتل ہوتے تو امرتسر یا پنجاب کے کسی شہر میں مگر:

وہ وہابیہ نے جسے دیا ہے لقبِ شہید و ذبیح کا
وہ شہید لیلیٰ نجد تھا وہ ذبیح تیغ خیار ہے (اعلیٰ حضرت)

سوال ۴۶۲۹ : وہابیوں کے یہاں توحید کا معنیٰ کیا ہے؟

جواب ۴۶۲۹ : انبیائے کرام علیہم السلام کی توہین۔

سوال ۴۶۳۰ : روافض حبّ علی (رضی اللہ عنہ) سے کیا معنیٰ مراد لیتے ہیں؟

جواب ۴۶۳۰ : بغض صحابۂ کرام۔

سوال ۴۶۳۱ : اللہ تعالیٰ کو پہلے سے علم نہیں ہوتا کہ بندے کیا کریں گے جب بندے کچھ کرتے ہیں تو اللہ کو علم ہوتا ہے (معاذ اللہ) بتائیے کہاں لکھا ہے؟

جواب ۴۶۳۱ : تفسیر بلغۃ الحیر ان ص ۱۵۷۔۱۵۸۔

سوال ۴۶۳۲ : لفظ رحمۃ للعٰلمین رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی صفت خاصہ نہیں ہے حضور اکرم ﷺ کے علاوہ بھی دیگر بزرگوں کو رحمۃ للعٰلمین کہہ سکتے ہیں، کس نے لکھا ہے؟

جواب ۴۶۳۲ : رشید احمد گنگوہی نے۔ (فتاویٰ رشیدیہ ج ۲ ص ۱۲)

سوال ۴۶۳۳ : حضور اکرم ﷺ کو دیوبند کے علماء کے تعلق سے اردو زبان آئی (معاذ اللہ)

یہ عبارت کہاں درج ہے؟

جواب۴۶۳۳: براہینِ قاطعہ ص ۲۶۔

سوال۴۶۳۴: نبی و رسول سب ناکارہ ہیں (معاذ اللہ) بتایئے ناکارہ انسان اسمٰعیل دہلوی نے رسول دشمنی کا حق کہاں ادا کیا ہے؟

جواب۴۶۳۴: تقویت الایمان ص ۲۹ پر۔

سوال۴۶۳۵: نبی کا ہر جھوٹ سے پاک اور معصوم ہونا ضروری نہیں، کہاں لکھا ہے؟

جواب۴۶۳۵: تصفیۃ العقائد ص ۲۵۔

سوال۴۶۳۶: بڑے یعنی نبی اور چھوٹے یعنی باقی سب بندے بے خبر اور نادان ہیں، کس نے لکھا ہے؟

جواب۴۶۳۶: اسمٰعیل دہلوی نے تقویۃ الایمان ص ۳۔

سوال۴۶۳۷: بڑی مخلوق یعنی نبی اور چھوٹی مخلوق یعنی باقی سب بندے اللہ کی شان کے آگے چمار سے بھی ذلیل ہیں۔ کہاں لکھا ہے؟

جواب۴۶۳۷: تقویۃ الایمان ص ۱۴۔

سوال۴۶۳۸: نبی کو طاغوت (شیطان) بولنا جائز ہے (معاذ اللہ) کہاں درج ہے؟

جواب۴۶۳۸: تفسیر بلغۃ الحیر ان ص ۴۳ پر۔

سوال۴۶۳۹: گاؤں میں جیسا درجہ چودھری، زمیندار کا ہے ویسا درجہ امت میں نبی کا ہے (معاذ اللہ) کس کتاب میں کہاں لکھا ہے؟

جواب۴۶۳۹: اسمٰعیل دہلوی کی کتاب تقویۃ الایمان ص ۶۱ پر۔

سوال۴۶۴۰: دیوبندی مُلّا نے حضور اکرم ﷺ کو پل صراط سے گرنے سے بچا لیا (معاذ اللہ) مُلّا جی کی یہ کہانی کہاں لکھی ہے؟

جواب۴۶۴۰: تفسیر بلغۃ الحیر ان ص ۸ پر۔

سوال۴۶۴۱: میلاد شریف کو کنہیا جی کے جنم سے تشبیہ کس کتاب میں دی گئی ہے؟

جواب۴۶۴۱: فتاویٰ میلاد شریف ص ۸، براہینِ قاطعہ ص ۱۴۸۔



سوال۴۶۴۲: حضور اکرم ﷺ اور دجّال دونوں بالذات حیات سے متصف ہیں جو خصوصیت نبیؐ کریم ﷺ کی ہے وہی دجّال کی ہے (معاذ اللہ) کس کتاب میں لکھا ہے؟

جواب۴۶۴۲: آبِ حیات ص ۱۶۹ پر۔

سوال۴۶۴۳: حضرت عمر فاروق ؓ کو گالی دینا اسی ۸۰ برس کی خالص عبادت سے افضل ہے، کس کا خیال ہے؟

جواب۴۶۴۳: شیعہ فرقے کا۔

سوال۴۶۴۴: درودِ تاج ناپسندیدہ اور پڑھنا منع ہے۔ دیوبند کی کس کتاب میں لکھا ہے؟

جواب۴۶۴۴: فضائلِ درود شریف ص ۷۳۔

سوال۴۶۴۵: دیوبندیوں کے ایک بزرگ کو حضرت علی نے اپنے ہاتھ سے نہلایا اور حضرت فاطمہ نے (اس برہنہ کو) اپنے ہاتھ سے کپڑے پہنائے۔ یہ لغو عبارت کہاں درج ہے؟

جواب۴۶۴۵: صراطِ مستقیم فارسی ص ۱۶۴، اردو ص ۲۸۰ پر۔

سوال۴۶۴۶: اللہ کے ولیوں کو اللہ کی مخلوق سمجھ کر بھی پکارنا شرک ہے، کہاں لکھا ہے؟

جواب۴۶۴۶: تقویۃ الایمان ص ۷۔

سوال۴۶۴۷: نمازِ جنازہ کے بعد دعاء مانگنا ناجائز ہے، کس کا فتویٰ ہے؟

جواب۴۶۴۷: مفتی جمیل احمد تھانوی، جامعہ اشرفیہ لاہور کا۔

تمہارے دشمنوں کے سر کچلنے کو رہیں باقی
غلامانِ شہ احمد رضا خاں یارسول اللہ ﷺ
قادریم نعرۂ یا غوث اعظم می زنم
دم ز شیخ احمد رضا خاں قطبِ عالم می زنم

**نوٹ:** "گستاخ قلم" کے سارے سوالات و جوابات کے مستند حوالے موجود ہیں لہٰذا ضرورت محسوس کرنے والے حضرات جس وقت چاہیں رجوع کر سکتے ہیں۔

# متفرق مختلف معلومات

سوال ۴۶۴۸ : عربوں نے سب سے پہلے ہاتھی کب دیکھا تھا؟

جواب ۴۶۴۸ : جنگ ذات السلاسل کے بعد۔

سوال ۴۶۴۹ : مسجد اقصیٰ کو عرقِ گلاب سے کب دھویا گیا؟

جواب ۴۶۴۹ : سلطان صلاح الدین ایوبی کے بیت المقدس فتح کرنے کے بعد۔

سوال ۴۶۵۰ : جودی پہاڑی کہاں واقع ہے؟

جواب ۴۶۵۰ : کوہستانی سلسلہ اراراط میں۔

سوال ۴۶۵۱ : اللہ تعالیٰ نے کس نبی کی قوم کو خیرالامم فرمایا؟

جواب ۴۶۵۱ : نبیِ رحمت ﷺ کی امت کو۔

سوال ۴۶۵۲ : تاریخ اسلام میں پہلا جمعہ کب ادا کیا گیا؟

جواب ۴۶۵۲ : ۱۲ ربیع الاول ۱ھ میں۔

سوال ۴۶۵۳ : شداد نے جو جنت بنوائی تھی اس کا نام بتایئے؟

جواب ۴۶۵۳ : باغِ ارم۔

سوال ۴۶۵۴ : اصحاب الاخدود سے کون لوگ مراد ہیں؟

جواب ۴۶۵۴ : جنہوں نے دولت و حشمت کے نشے میں ایمان لانے والوں کو آگ سے لبریز گڑھوں میں جلا کر تکلیفیں پہنچائیں۔

سوال ۴۶۵۵ : نجران کے یہودی بادشاہ ذونواس نے عیسائیوں کے مذہب ترک نہ کرنے پر کتنے لوگوں کو جلتے ہوئے گڑھوں میں ڈلوایا تھا؟

جواب ۴۶۵۵ : تقریباً ۲۰ ہزار عیسائیوں کو۔

سوال ۴۶۵۶ : قاہرہ، مصر کے عجائب گھر میں جس فرعون کی لاش رکھی ہے اس کا نام بتایئے؟

جواب ۴۶۵۶ : رعمیس۔



سوال ۴۶۵۷ : فرعون کا لغوی معنیٰ بتایئے؟

جواب ۴۶۵۷ : سورج دیوتا کی اولاد۔

سوال ۴۶۵۸ : جالوت جسے داؤد علیہ السلام نے قتل کیا اس کی سپر کا وزن بتایئے؟

جواب ۴۶۵۸ : ۳۰ من۔

سوال ۴۶۵۹ : صلیب و ہلال کی جنگیں کن کے درمیان واقع ہوئیں؟

جواب ۴۶۵۹ : مسلمان اور عیسائیوں کے۔

سوال ۴۶۶۰ : جامع مسجد دمشق کس نے تعمیر کروائی؟

جواب ۴۶۶۰ : حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے۔

سوال ۴۶۶۱ : وہ کون سا شہر ہے جہاں ہر مکان کے اندر نہر جاری ہے؟

جواب ۴۶۶۱ : شہر دمشق۔

سوال ۴۶۶۲ : شہر مصر کے اہل پیشہ کے شوروغل کی آواز کتنے فاصلہ تک جاتی ہے؟

جواب ۴۶۶۲ : دس کوس تک۔

سوال ۴۶۶۳ : محمد علی پاشا کا مزار کہاں واقع ہے؟

جواب ۴۶۶۳ : سلاطین مصر کے پرانے قلعہ کی جامع مسجد میں۔

سوال ۴۶۶۴ : کس انسان کو کس انسان کی طرف دیکھنا عبادت ہے؟

جواب ۴۶۶۴ : بیٹے کو والدین کی طرف۔

سوال ۴۶۶۵ : زمین پر پہلا درخت کس چیز کا ہوا؟

جواب ۴۶۶۵ : کھجور کا۔

سوال ۴۶۶۶ : اللہ تعالیٰ نے زمین کو کس چیز پر بچھایا ہے؟

جواب ۴۶۶۶ : ایک مچھلی کی پشت پر جس کا نام یہموت ہے یا لوتیا۔ (حیوٰۃ الحیوان دوم صفحہ ۳۸۲)

سوال ۴۶۶۷ : عروبہ (جمعہ کے روز) جمع کر کے خطبہ دینے اور نصیحت فرمانے والے خاص کر حضور علیہ ﷺ پر ایمان لانے کی تاکید کرنے والے شخص کا اسم گرامی بتایئے؟

جواب۴۶۶۷ : حضور علیہ ﷺ کے اجدادِ کرام میں سے مرّہ بن کعب۔ (نزہۃ القاری سوم ص۲۹۹)

سوال۴۶۶۸ : جنات کی آبادی تخلیقِ آدم سے کتنے سال قبل تھی؟

جواب۴۶۶۸ : دو ہزار سال۔

سوال۴۶۶۹ : شہر الحرام کے نام سے کون مہینے جانے جاتے ہیں؟

جواب۴۶۶۹ : محرم، رجب، ذیقعدہ، ذوالحجہ۔

سوال۴۶۷۰ : دنیا کی سب سے پہلی عبادت گاہ کا نام بتایئے؟

جواب۴۶۷۰ : کعبہ شریف۔

سوال۴۶۷۱ : قرآن پاک میں کن دو ایسے فرشتوں کا ذکر آیا ہے جو لوگوں کو ایسا علم سکھاتے تھے جس کا سیکھنے والا کافر ہو جاتا تھا؟

جواب۴۶۷۱ : ہاروت و ماروت۔

سوال۴۶۷۲ : امام اسمٰعیل بن امام جعفر صادق رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہما کے نام سے کون سا فرقہ وجود میں آیا؟

جواب۴۶۷۲ : فرقۂ اسمٰعیلیہ۔

سوال۴۶۷۳ : گائے کی عبادت سب سے پہلے کس قوم نے کی؟

جواب۴۶۷۳ : بنی اسرائیل نے۔

سوال۴۶۷۴ : گائے کی عبادت کیلئے خوبصورت بچھڑا کس نے بنایا تھا؟

جواب۴۶۷۴ : سامری جادوگر نے۔

سوال۴۶۷۵ : دنیا بھر کے پانی میں سب سے افضل کون سا پانی ہے؟

جواب۴۶۷۵ : آبِ زم زم۔

سوال۴۶۷۶ : کیا آبِ زم زم سے بھی افضل کوئی پانی ہوا ہے؟

جواب۴۶۷۶ : وہ پانی جو آقا علیہ ﷺ کی انگلیوں سے جاری ہوا تھا۔

انگلیاں ہیں فیض پر ٹوٹے ہیں پیاسے جھوم کر ندیاں پنجابِ رحمت کی ہیں جاری واہ واہ



سوال۴۶۷۷ : دریائے نیل کے کنارے سب سے پہلے پھانسی دینے والا ہاتھ پاؤں کاٹنے والا کون شخص گذرا ہے؟

جواب۴۶۷۷ : فرعون۔

سوال۴۶۷۸ : طوفانِ نوح علیہ السلام کے بعد حجرِ اسود کس پہاڑی میں محفوظ رہا؟

جواب۴۶۷۸ : جبل ابوقبیس میں۔

سوال۴۶۷۹ : رحمتِ عالم ﷺ کی ہجرت کے کتنے سال بعد سنہ ہجری کا نفاذ ہوا؟

جواب۴۶۷۹ : پندرہ سال کے بعد۔

سوال۴۶۸۰ : دنیا میں سب سے پہلے اینٹ کس شخص نے بنوایا؟

جواب۴۶۸۰ : ہامان نے۔

سوال۴۶۸۱ : بحرِ قلزم جہاں فرعون مع لشکر غرق ہوا کہاں واقع ہے؟

جواب۴۶۸۱ : بحرِ فارس کے کنارے ماورائے مصر جس کو اساف بھی کہتے ہیں۔

سوال۴۶۸۲ : بحرِ قلزم کا عرض کتنا تھا؟

جواب۴۶۸۲ : ۴ میل۔

سوال۴۶۸۳ : اس صندوق کا نام بتایئے جس میں تبرکاتِ انبیاء علیہم السلام تھے؟

جواب۴۶۸۳ : تابوتِ سکینہ۔

سوال۴۶۸۴ : تابوتِ سکینہ میں کون کون سے تبرکات تھے؟

جواب۴۶۸۴ : توریت کا اصل نسخہ، حضرت موسیٰ علیہ السلام کا عصاء اور پیراہن شریف، حضرت ہارون علیہ السلام کے کپڑے اور من کا مرتبان و تمام انبیائے کرام کی تصویریں اور ساکن و مکانات کی تصویریں۔

سوال۴۶۸۵ : مسلمانوں پر حج کب فرض ہوا؟

جواب۴۶۸۵ : ۹ھ میں۔

سوال۴۶۸۶ : اسلام اور بانئ اسلام ﷺ کے خلاف جس گھر میں میٹنگ ہوتی تھی اس کا نام بتایئے؟

جواب۴۶۸۶ : دارالندوۃ۔

ظالموں! محبوب کا حق تھا یہی
عشق کے بدلے عداوت کیجئے

سوال۴۶۸۷ : کافر بادشاہوں میں کس نے پوری دنیا پر حکومت کی ہے؟

جواب۴۶۸۷ : بخت نصر اور نمرود نے۔ (حاشیہ جلالین صفحہ ۴۰ پ ۱۶)

سوال۴۶۸۸ : بچے کی پیدائش کے بعد اس کے سر کے بال اُتار کر جو بکرا ذبح کیا جاتا ہے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب۴۶۸۸ : عقیقہ۔

سوال۴۶۸۹ : تین سوگز کا آئینہ جو ایک بلند مقام پر نصب کیا گیا کس نے بنوایا تھا؟

جواب۴۶۸۹ : سکندر نے جسے اسکندریہ بھی کہا جاتا ہے۔

سوال۴۶۹۰ : زمین پر سب سے پہلے حسد کس نے کس سے کیا؟

جواب۴۶۹۰ : قابیل نے ہابیل سے۔

سوال۴۶۹۱ : عبداللہ امیہ نے دمشق کی جامع مسجد کی تعمیر میں کس قدر خرچ کیا تھا؟

جواب۴۶۹۱ : ستر اونٹ مال و دولت۔

سوال۴۶۹۲ : تابوتِ سکینہ کس لکڑی کا صندوق تھا؟

جواب۴۶۹۲ : شمشاد نامی لکڑی کا۔ (خزائن العرفان۔البقرہ)

سوال۴۶۹۳ : وہ کون سا پہاڑ ہے جس کے جھرنوں سے اکثر تلاوتِ قرآن عظیم کی آواز سنائی پڑتی ہے؟

جواب۴۶۹۳ : کوہِ لبنان۔

سوال۴۶۹۴ : نمرود بادشاہ نے جس مینار سے چڑھ کر آسمان پر جانے کا دعویٰ کیا تھا اس کا نام بتاؤ؟

جواب۴۶۹۴ : تل نمرود جو نجف اشرف اور کربلائے معلّٰی کے بیچ واقع ہے۔

سوال۴۶۹۵ : بخت نصر کون تھا؟



جواب۴۶۹۵ : کلدانی نسل سے بابل کے تیسرے خاندان کا دوسرا بادشاہ تھا۔

سوال۴۶۹۶ : بخت نصر کتنے آدمیوں کو قید کر کے بابل لے گیا تھا؟

جواب۴۶۹۶ : ۱۸ ر ہزار لوگوں کو۔

سوال۴۶۹۷ : ایران کے کس دریا میں زرتشت اپنے نونہال بچوں کو غسل دیتے تھے؟

جواب۴۶۹۷ : دریائے ساوئی میں۔

سوال۴۶۹۸ : فرقۂ معتزلہ کے بانی کا نام بتایئے؟

جواب۴۶۹۸ : واصل بن عطاء۔ (شرح عقائد صفحہ ۵)

سوال۴۶۹۹ : شیریں کے عشق میں فرہاد نے جس پہاڑ کو کھودا تھا وہ کس نام سے مشہور ہے؟

جواب۴۶۹۹ : کوہِ بےستون کے نام سے۔

سوال۴۷۰۰ : آلۂ کوہ کا دستہ کس لکڑی کا تھا؟

جواب۴۷۰۰ : انار کی لکڑی کا۔

سوال۴۷۰۱ : کس درخت کے بعض پھل خون آلود ہوتے ہیں اور بعض پھل معمولی انار کی طرح ہوتے ہیں؟

جواب۴۷۰۱ : اس انار کا درخت جو آلۂ کوہ کنی کا دستہ بنا تھا۔ (مصر میں واقع ہے)

سوال۴۷۰۲ : شہر دمشق میں کتنی مسجدیں ہوئیں؟

جواب۴۷۰۲ : تین سو سے زائد۔

سوال۴۷۰۳ : مردے کے ساتھ وہ کون سی چیزیں ہوتی ہیں جن میں سے دو لوٹ آتی ہیں اور ایک ساتھ جاتی ہے؟

جواب۴۷۰۳ : مال، اقارب اور عمل۔ ساتھ جانے والی چیز عمل ہے۔

سوال۴۷۰۴ : سب سے پہلے بدترین گناہ حسد کہاں کس سے سرزد ہوا؟

جواب۴۷۰۴ : آسمان پر ابلیس سے۔

سوال۴۷۰۵ : سدرۃ المنتہیٰ کیا چیز ہے؟

جوب۴۷۰۵ : ایک درخت ہے جس کی جڑ چھٹے آسمان پر ہے۔

سوال۴۷۰۶ : یہودیوں کے بزرگ مرنے سے قبل اپنی اولاد کو کیا وصیت کرتے تھے؟

جوب۴۷۰۶ : اگر تم میں سے کسی کو آخری پیغمبر کا زمانہ ملے تو ان کی اتباع کرنا۔

سوال۴۷۰۷ : مقام علّیین کس آسمان پر واقع ہے؟

جوب۴۷۰۷ : ساتویں آسمان پر عرش کے نیچے۔

سوال۴۷۰۸ : ایامِ ابیض چاند کی کن تاریخوں کو کہا جاتا ہے؟

جوب۴۷۰۸ : تیرھویں، چودھویں اور پندرھویں تاریخوں کو۔

سوال۴۷۰۹ : نامۂ اعمال مومنین کے کن ہاتھوں میں دیا جائے گا؟

جوب۴۷۰۹ : سیدھے یعنی داہنے ہاتھ میں۔

سوال۴۷۱۰ : بائیں ہاتھ میں نامۂ اعمال کس کو دیا جائے گا؟

جوب۴۷۱۰ : کافروں کو۔

سوال۴۷۱۱ : دنیا کے پہاڑوں میں وہ کون سا پہاڑ ہے جو چھوٹا ہونے کے باوجود قدر و منزلت میں بڑا ہے؟

جوب۴۷۱۱ : کوہِ طور۔

سوال۴۷۱۲ : شداد بادشاہ کے باپ کا نام بتایئے؟

جوب۴۷۱۲ : عاد۔

سوال۴۷۱۳ : جنت البقیع کے مزارات جن میں حضرت سیدہ خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کی قبر بھی شامل ہے سعودی گورنمنٹ نے کس سنہ میں مسمار کروایا؟

جوب۴۷۱۳ : ۱۹۲۶ء میں۔

سوال۴۷۱۴ : سب سے پہلی اسلامی درسگاہ کا نام بتایئے؟

جوب۴۷۱۴ : دارِ ارقم۔

سوال۴۷۱۵ : جس درخت کے نیچے بیعتِ رضوان ہوئی تھی اس کو عرب کیا کہتے ہیں؟

جوب۴۷۱۵ : سمرہ۔



سوال۴۷۱۶ : تدوینِ حدیث کا کام کس دور سے شروع ہوا؟

جوب۴۷۱۶ : بنی امیہ سے۔

سوال۴۷۱۷ : اسلامی سال کا پہلا مہینہ بتایئے؟

جوب۴۷۱۷ : محرم الحرام۔

سوال۴۷۱۸ : شب برات کس مہینہ میں آتی ہے؟

جوب۴۷۱۸ : شعبان المعظم میں پندرھویں تاریخ کو۔

سوال۴۷۱۹ : مرنے کے بعد کلام کن لوگوں نے کیا؟

جوب۴۷۱۹ : حضرت یحییٰ علیہ السلام، حبیب نجار، حضرت جعفر طیار، حضرت امام حسن رضی اللہ عنہم۔ (حیٰوۃ الحیوان صفحہ ۸۰)

سوال۴۷۲۰ : باز اپنی زبان میں کیا کہتا ہے؟

جوب۴۷۲۰ : فی البعد من الناس انس (لوگوں سے دور رہنے میں راحت ہے)۔

سوال۴۷۲۱ : مینڈک کیا کہتا ہے؟

جوب۴۷۲۱ : سبحان ربی القدس. (پاک ہے میرے رب کی ذات)۔

سوال۴۷۲۲ : طوطا بولتا ہے تو کیا کہتا ہے؟

جوب۴۷۲۲ : ویل لمن الدنیا همه (جس نے دنیا کا ارادہ کیا ہلاک ہوا)۔

سوال۴۷۲۳ : فاختہ اپنی آواز میں کیا کہتی ہے؟

جوب۴۷۲۳ : یلیت ذات الخلق لم یخلق (کاش کہ مخلوق پیدا ہی نہ ہوتی)۔

سوال۴۷۲۴ : مور بولتا ہے تو کیا کہتا ہے؟

جوب۴۷۲۴ : کما تدین تدان (جیسا کرے گا ویسا ہی بھرے گا)۔

سوال۴۷۲۵ : گدھ اپنی زبان میں کیا کہتا ہے؟

جوب۴۷۲۵ : یا ابن ادم عش ما عشت فان اخرک الموت (اے آدم کے بیٹے جتنا چاہے جی لے آخر کار موت ہے)۔

سوال۴۷۲۶ : مرغ اپنی آواز میں کیا کہتا ہے؟

جواب۴۷۲۶ : اذکرو اللہ یا غفلون (اے غفلت میں رہنے والو اللہ کو یاد کرو)۔

سوال۴۷۲۷ : ہدہد اپنی زبان میں کیا کہتا ہے؟

جواب۴۷۲۷ : من لایُرحم ولا یُرحم (جو رحم نہیں کرتا اس پر رحم نہیں کیا جاتا)۔

سوال۴۷۲۸ : قمری بولتی ہے تو کیا کہتی ہے؟

جواب۴۷۲۸ : سبحان ربی الاعلیٰ (میرے رب کی ذات بڑی پاک اور اعلیٰ ہے)

سوال۴۷۲۹ : پانی بیٹھ کر پینا سنت ہے لیکن وہ کون سا پانی ہے جس کو کھڑا ہو کر پینے کا حکم ہے۔

جواب۴۷۲۹ : وضو کا بچا ہوا پانی اور آبِ زم زم۔

سوال۴۷۳۰ : انسانوں سے پہلے زمین پر کون سی قوم آباد تھی؟

جواب۴۷۳۰ : جن۔

سوال۴۷۳۱ : سید الایام کس دن کو کہتے ہیں؟

جواب۴۷۳۱ : جمعہ کے دن کو۔

سوال۴۷۳۲ : آغازِ اسلام میں جو مکان تبلیغ دین کا مرکز بنا اس کا نام بتایئے؟

جواب۴۷۳۲ : دارِ ارقم ابن ارقم مخزومی۔

سوال۴۷۳۳ : کس زمین کو اہل الرائے کی زمین کہا جاتا ہے؟

جواب۴۷۳۳ : سر زمین عراق کو۔ اس لئے کہ وہاں کے فقیہ تابعی اور تبع تابعی کے تربیت یافتہ تھے۔

سوال۴۷۳۴ : دورِ عباسیہ کا آغاز کب ہوا؟

جواب۴۷۳۴ : ۱۴ ربیع الاوّل ۱۳۲ھ سے۔

سوال۴۷۳۵ : خارجی فرقے کے بانی کا نام بتایئے؟

جواب۴۷۳۵ : ذوالخویصرہ اصل نام حرقوس بن زہیر تھا۔

سوال۴۷۳۶ : نمرود مردود کس سے ہلاک ہوا؟

جواب۴۷۳۶ : مچھر سے۔



سوال۴۷۳۷ : دنیا کا پہلا تحریری دستور العمل کب مرتب ہوا اور کس کی قیادت میں۔

جواب۴۷۳۷ : حضور ﷺ کی قیادت میں ۱ھ میں۔

سوال۴۷۳۸ : رحمتِ عالم ﷺ کے والدین ظہورِ اسلام سے قبل ہی وصال کر گئے ان کے بارے میں بتایئے؟

جواب۴۷۳۸ : بلاشک وشبہ وہ جنتی ہیں۔

سوال۴۷۳۹ : اس ستارے کا نام بتاؤ جس سے فرشتے شیاطین کو مارتے ہیں؟

جواب۴۷۳۹ : شہابِ ثاقب۔

سوال۴۷۴۰ : وہ کون سا بادشاہ گزرا ہے جسے اس کے مال و متاع کے ساتھ زمین میں دھنسا دیا گیا؟

جواب۴۷۴۰ : قارون۔

سوال۴۷۴۱ : اس پرندے کا نام بتاؤ جو انگارے کھالیتا ہے؟

جواب۴۷۴۱ : شتر مرغ۔

سوال۴۷۴۲ : وہ کون سا درخت ہے جس کا تیل کھانے پینے جلانے اور دوا میں بھی کام آتا ہے؟

جواب۴۷۴۲ : زیتون۔

سوال۴۷۴۳ : عرب کے ان درختوں کے نام بتاؤ جن کے تر ہونے کے باوجود رگڑ سے آگ پیدا ہوتی ہے؟

جواب۴۷۴۳ : مرخ اور عفار۔

سوال۴۷۴۴ : یمن کے اس بادشاہ کا نام بتاؤ جو صاحبِ ایمان تھے اور قوم کافر تھی؟

جواب۴۷۴۴ : تبع حمیرہ۔

سوال۴۷۴۵ : اس پہاڑ کا نام بتاؤ جس کی قسم اللہ نے یاد فرمائی؟

جواب۴۷۴۵ : کوہِ طور۔

سوال۴۷۴۶ : بیت المعمور کس آسمان پر واقع ہے؟

جواب ۴۷۴۶ : ساتویں آسمان پر عرش کے سامنے کعبہ شریف کے بالمقابل۔

سوال ۴۷۴۷ : بیت المعمور کے طواف کے لیے روزانہ کتنے فرشتے حاضر ہوتے ہیں؟

جواب ۴۷۴۷ : ستر ہزار فرشتے۔ جو ایک بار طواف کرلیتا ہے اسے قیامت تک دوبارہ موقع نہیں ملے گا۔

سوال ۴۷۴۸ : بیت المعمور میں اذان و امامت کے فرائض کون فرشتے انجام دیتے ہیں؟

جواب ۴۷۴۸ : حضرت اسرافیل علیہ السلام اذان دیتے ہیں جن کی آواز ساتوں آسمانوں کے فرشتے سنتے ہیں اور حضرت میکائیل علیہ السلام امامت کرتے ہیں۔ (تفسیر عزیزی سورہ بقرہ ص ۳۱۰)

سوال ۴۷۴۹ : افریقہ مسلمانوں نے کس سنہ ہجری میں فتح کیا؟

جواب ۴۷۴۹ : ۲۶ھ ہجری میں۔

سوال ۴۷۵۰ : بوہرہ اور خورجہ اپنا ساتواں امام کس کو تسلیم کرتے ہیں؟

جواب ۴۷۵۰ : حضرت سیدنا اسمٰعیل عارج بن امام جعفر صادق رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہما کو۔

سوال ۴۷۵۱ : بنی امیہ کا دور کب سے شروع ہوتا ہے؟

جواب ۴۷۵۱ : حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ سے۔ (۴۱ھ سے)

سوال ۴۷۵۲ : حضرت سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے عہد خلافت میں ہندوستان کے شہر بمبئی میں تھانہ بندرگاہ پر جس سالار نے حملہ کیا تھا ان کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب ۴۷۵۲ : حضرت عثمان بن ابی عاص رضی اللہ عنہ۔

سوال ۴۷۵۳ : جنت سے نکل کر دنیا میں کون کون سی نہریں جاری ہوئیں؟

جواب ۴۷۵۳ : جیحون، سیحون، فرات، نیل اور بعض نے دجلہ کو بھی بتایا ہے۔ (صاوی ص ۱۱۴ ج ۳)

سوال ۴۷۵۴ : جنگ قادسیہ میں یزدگرد کی مدد میں راجہ داہر سندھ نے کیا انوکھی چیز بھیجی تھی؟



جواب ۴۷۵۴ : ہاتھی۔

سوال ۴۷۵۵ : بعثتِ نبوی کے دسویں سال کو تاریخ اسلام میں کیا کہا جاتا ہے؟

جواب ۴۷۵۵ : عام الحزن۔

سوال ۴۷۵۶ : عام الحزن کو عام الحزن کیوں کہا جاتا ہے؟

جواب ۴۷۵۶ : اس سال آقا ﷺ کے دو ایسے رفیق و غمگسار کا انتقال ہوا جن سے بڑی تقویت ملتی تھی۔

سوال ۴۷۵۷ : بعثت نبوی کے دسویں سال میں رحمتِ عالم ﷺ کے کن دو غمگسار و رفیق کا انتقال ہوا؟

جواب ۴۷۵۷ : آپ کے چچا ابو طالب اور آپ کی زوجہ حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کا۔

سوال ۴۷۵۸ : مزدلفہ میں ایک ایسی جگہ ہے جہاں حجاج کرام کو ٹھہرنا منع ہے کیا آپ کو اس جگہ کا نام معلوم ہے؟

جواب ۴۷۵۸ : وادی محسر۔ یہ وہ مقام ہے جہاں اصحاب فیل پر عذاب نازل ہوا تھا۔ اور اسی کو وادی النار بھی کہتے ہیں۔

سوال ۴۷۵۹ : صلح حدیبیہ کے بعد فتح مکہ سے قبل ہجرت کرنے والوں کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب ۴۷۵۹ : اصحاب ہجرت ثانیہ۔

سوال ۴۷۶۰ : ہشام بن عبدالملک کے خلاف سب سے پہلے بغاوت کا علم کس نے بلند کیا؟

جواب ۴۷۶۰ : حضرت زید بن امام زین العابدین رضی اللہ عنہما نے۔

سوال ۴۷۶۱ : دنیا میں سب سے پہلے کون سا پہاڑ نمودار ہوا؟

جواب ۴۷۶۱ : جبل ابوقبیس۔

سوال ۴۷۶۲ : ایامِ جاہلیت میں جبل ابوقبیس کو کیا کہا جاتا تھا؟

جواب ۴۷۶۲ : جبلِ امین۔

سوال۴۷۶۳ : آقا علیہ السلام ہجرت سے قبل کس طرف منہ کر کے نماز پڑھتے تھے؟

جواب۴۷۶۳ : کعبہ شریف کی طرف اور بعد ہجرت بیت المقدس کی طرف حکم ہوا اور بعدہٗ پھر کعبہ شریف کی طرف۔

سوال۴۷۶۴ : طوفانِ نوح علیہ السلام کے بعد کعبہ شریف میں حجر اسود کس نے نصب فرمایا؟

جواب۴۷۶۴ : حضور رحمت عالم ﷺ نے۔

سوال۴۷۶۵ : پیغمبر اعظم ﷺ کے مقامِ ولادت پر سعودی گورنمنٹ نے کیا قائم کیا ہے؟

جواب۴۷۶۵ : لائبریری۔

سوال۴۷۶۶ : کعبہ شریف میں غلافِ کعبہ سب سے پہلے کس شخص نے پہنایا؟

جواب۴۷۶۶ : اسد حمیری نے۔

سوال۴۷۶۷ : حرم شریف کے بعد دنیا میں سب سے افضل کون سا مقام ہے؟

جواب۴۷۶۷: حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کا وہ مکان جہاں حضرت فاطمہ زہرہ رضی اللہ عنہا کی ولادت ہوئی اور بعد ہجرت تاجدار دو عالم ﷺ نے آٹھ ماہ تک اسی میں قیام فرمایا۔

سوال۴۷۶۸ : اسلام میں سب سے پہلے شراب پینے کی سزا کس کو دی گئی؟

جواب۴۷۶۸: حضرت وحشی بن حرب رضی اللہ عنہ کو۔

سوال۴۷۶۹ : ماں کے شکم کے اندر بچہ میں روح کتنے دنوں بعد ڈالی جاتی ہے؟

جواب۴۷۶۹ : چار ماہ کے اندر۔

سوال۴۷۷۰ : ساری دنیا میں کتنی زبانیں بولی جاتی ہے؟

جواب۴۷۷۰ : ۳۰۶۴ (تین ہزار چونسٹھ زبانیں۔)

سوال۴۷۷۱ : دنیا میں سب سے پہلے زبان کی لکنت کس سے شروع ہوئی؟

جواب۴۷۷۱ : حضرت موسیٰ علیہ السلام سے۔

سوال۴۷۷۲ : اللہ تعالیٰ نے سب سے پہلے کس جانور کو پیدا فرمایا؟



جواب۴۷۷۲ : مچھلی کو۔ (حیوۃ الحیوان ج ۲ ص۳۷۲)

سوال۴۷۷۳ : کن جانوروں کو حیض آتا ہے؟

جواب۴۷۷۳: خرگوش، بجّو، چمگاڈر کو۔ (حاشیہ کنز الدقائق ص۱۳)

سوال۴۷۷۴ : حضرت آدم علیہ السلام کے ساتھ کون سے جانور آئے تھے؟

جواب۴۷۷۴ : خشکی میں ٹڈی اور تری میں مچھلی۔

سوال۴۷۷۵ : مرغ اور گدھا کب بولتے ہیں؟

جواب۴۷۷۵ : فرشتوں کو دیکھ کر مرغ بولتے ہیں اور شیطان کو دیکھ کر گدھا بولتا ہے۔ (حیوۃ الحیوان ص۴۹۰)

سوال۴۷۷۶ : دنیا میں سب سے پہلے کون سا جانور بیمار ہوا؟

جواب۴۷۷۶ : وہ شیر جو کشتی نوح علیہ السلام میں سوار تھا۔ (روح المعانی ص۵۳)

سوال۴۷۷۷ : حضور ﷺ نے کن جانوروں کو قتل کرنے سے منع فرمایا ہے؟

جواب۴۷۷۷ : ہدہد، چیونٹی، شہد کی مکھی، مینڈک، صر جو ایک پرندہ ہے۔ (حیٰوۃ الحیوان ج ۲ ص۸۶)

سوال۴۷۷۸ : چلتے جہازوں کو روکنے والی مچھلی کا نام بتائیے؟

جواب۴۷۷۸: فاطوس۔ (حیوۃ الحیوان ص۳۸۳)

سوال۴۷۷۹ : تیتر اپنی زبان میں کیا کہتا ہے؟

جواب۴۷۷۹ : الرحمٰن علیٰ العرش استویٰ (اللہ ہی عرش کا مالک ہے)۔ (روح المعانی ص۱۷۲)

سوال۴۷۸۰ : وہ کونسی چیز ہے جس میں نہ گوشت ہے نہ پوست پھر بھی کلام کرتی ہے؟

جواب۴۷۸۰ : دوزخ۔

سوال۴۷۸۱ : وہ کونسی چیز ہے جو بغیر گوشت و پوست وخون کے سانس لیتی ہے؟

جواب۴۷۸۱ : صبح۔

سوال۴۷۸۲ : اللہ تعالٰی کی جانب سے وہ کون سا قاصد ہے جو نہ مرد ہے نہ عورت نہ جن نہ فرشتہ؟

جواب۴۷۸۲ : وہ کوّا، جس نے قابیل کو ہابیل کی لاش دفن کرنے کا طریقہ بتایا۔(حیوٰۃ الحیوان)

سوال۴۷۸۳ : وہ کون سی قبر ہے جو صاحبِ قبر کولیکر چلتی تھی؟

جواب۴۷۸۳ : حضرت یونس علیہ السلام کی مچھلی۔

سوال۴۷۸۴ : انسانوں کے نام پر بتوں کے نام ذکر ہونے والے معبودوں کے نام بتایئے؟

جواب۴۷۸۴ : ودّا، سواع، یغوث، یعوق، نسر۔ یہ پانچوں قومِ نوح علیہ السلام کے نیک لوگ تھے۔

سوال۴۷۸۵ : حجرِ اسود جنت کے کس پتھر کا ٹکڑا ہے؟

جواب۴۷۸۵ : یاقوت کا سفید چمک دار۔

سوال۴۷۸۶ : طوفانِ نوح علیہ السلام کہاں نہیں آیا تھا؟

جواب۴۷۸۶ : سند اور ہند میں۔ (اختلاف ہے)

سوال۴۷۸۷ : قیامت میں سب سے پہلے کس سے حساب ہوگا؟

جواب۴۷۸۷: حضرت جبرئیل علیہ السلام سے۔

سوال۴۷۸۸ : کس ملک کے بادشاہ کا لقب کسریٰ ہوتا تھا؟

جواب۴۷۸۸ : ملک فارس کے۔

سوال۴۷۸۹ : ترکی بادشاہ کا لقب بتایئے؟

جواب۴۷۸۹ : خاقان۔

سوال۴۷۹۰ : ملک حبش کے بادشاہ کا لقب بتایئے؟

جواب۴۷۹۰ : نجاشی۔

سوال۴۷۹۱ : ہندوستانی بادشاہ کا لقب کیا ہوتا تھا؟



جواب۴۷۹۱ : دھمی۔

سوال۴۷۹۲ : شام کے بادشاہوں کو کس لقب سے جانا جاتا تھا؟

جواب۴۷۹۲ : قیصر سے۔

سوال۴۷۹۳ : میدانِ محشر میں جنت میں داخل ہونے سے پہلے اور بعد جنتی کی زبان کیا ہوگی؟

جواب۴۷۹۳ : قبلِ دخول جنت سریانی اور بعد دخول جنت عربی۔

سوال۴۷۹۴ : وہ کنواں کہاں واقع ہے جس کا پانی پینے کے بعد لوگ مر جاتے تھے آقا ﷺ نے فرمایا لوگ مسلمان ہوگئے ہیں تو بھی مسلمان ہوجا؟

جواب۴۷۹۴ : یمن میں، بعدہٗ کسی کی موت واقع نہیں ہوئی۔

سوال۴۷۹۵ : دنیا میں سب سے پہلے اسپتال کس نے قائم کیا؟

جواب۴۷۹۵ : ولید بن عبدالملک نے۔

سوال۴۷۹۶ : مغل بادشاہوں میں سب سے زیادہ عرصہ تک حکومت کس نے کی؟

جواب۴۷۹۶ : اکبر نے۔

سوال۴۷۹۷ : اپنے مقبرہ کا ڈیزائن کس بادشاہ نے خود تیار کروایا تھا؟

جواب۴۷۹۷ : اکبر نے۔

سوال۴۷۹۸ : وہ کون چیزیں ہیں جو تھوڑی بھی ہوں تو زیادہ سمجھنا چاہیے؟

جواب۴۷۹۸ : قرض، آگ، دشمنی، بیماری۔

سوال۴۷۹۹ : رسول اللہ ﷺ کا دُلدُل کس صحابی کے زمانہ تک زندہ رہا؟

جواب۴۷۹۹ : حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے عہد تک۔

سوال۴۸۰۰ : اردو میں سب سے پہلے روز نامچے کس نے تیار کیے؟

جواب۴۸۰۰ : حضرت خواجہ حسن نظامی رحمۃ اللہ علیہ نے۔

سوال۴۸۰۱ : اردو کی سب سے پہلی غزل کس نے لکھی؟

جواب۴۸۰۱ : امیر خسرو رحمۃ اللہ علیہ نے۔

سوال۴۸۰۲ : کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ ہاروت و ماروت دونوں فرشتے گناہ سرزد ہونے کے جرم میں کس کنویں میں اوندھے منہ لٹکے ہوئے ہیں؟

جواب۴۸۰۲ : بابل کے ایک کنویں میں جس میں دھواں بھرا ہوا ہے۔ (بابل عراق کا مشہور شہر ہے)۔

سوال۴۸۰۳ : ہاروت ماروت دونوں فرشتے اپنی خطا کی تلافی کیلئے کس پیغمبر سے طالبِ شفاعت ہوئے تھے؟

جواب۴۸۰۳ : حضرت ادریس علیہ السلام سے۔ (نوٹ) دونوں فرشتے ایک عورت پر فریفتہ ہوکر اُس کے کہنے پر شراب پی اور اُس کے بتوں کو سجدہ کیا بعد میں اُس کے شوہر کا قتل بھی کیا اور اسم اعظم بھی سکھا دیا۔

سوال۴۸۰۴ : کیا آپ کو معلوم ہے کہ مسجد ضرار جو منافقوں نے فتنہ برپا کرنے کے لئے تعمیر کی تھی اس کو مسمار کرنے کیلئے آقا علیہ ﷺ نے کس کو حکم دیا؟

جواب۴۸۰۴ : حضرت مالک اور معن بن عوف رضی اللہ عنہ کو۔

سوال۴۸۰۵ : اذان کی ابتدا کس سنہ عیسوی سے ہوئی؟

جواب۴۸۰۵ : ۲۰ رستمبر ۶۲۲ء سے۔

سوال۴۸۰۶ : فرنگیوں نے مکہ مکرمہ پر قبضہ کب کیا تھا؟

جواب۴۸۰۶ : ۱۱۰۳ء میں۔

سوال۴۸۰۷ : عوامی شاعر کس کو کہا جاتا ہے؟

جواب۴۸۰۷ : نظیر اکبر آبادی کو۔

سوال۴۸۰۸ : قومی شاعر کس شاعر کو کہا جاتا ہے؟

جواب۴۸۰۸ : پنڈت برج نرائن چکبست کو۔

سوال۴۸۰۹ : شہر انطاکیہ کے بادشاہ کا نام بتایئے جو حضرت شمعون رحمۃ اللہ علیہ کی تبلیغ و تعلیم پر ایمان لے آیا تھا؟

جواب۴۸۰۹ : انطخا نامی ایک بت پرست تھا۔



سوال۴۸۱۰ : جنت میں کتنے جانور اور کون کون جائیں گے؟

جواب۴۸۱۰ : پانچ اصحاب کہف کا کتا، حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کا مینڈھا، حضرت عزیر علیہ السلام کا گدھا، سرکارِ اقدس ﷺ کا براق اور حضرت صالح علیہ السلام کی اونٹنی۔ (الاشباہ والنظائر صفحہ ۳۸۲)

سوال۴۸۱۱ : چاند کی منزلوں میں سے کس منزل کا نام غفر ہے؟

جواب۴۸۱۱ : پندرھویں منزل کا۔ (حدائق بخشش صفحہ ۱۴۲)

سوال۴۸۱۲ : روضۂ اطہر اور کعبہ معظمہ پر کس رنگ کا غلاف ہے؟

جواب۴۸۱۲ : روضۂ اطہر پر سبز رنگ اور کعبہ پر سیاہ رنگ کا۔

سوال۴۸۱۳ : عیدین میں نماز سے قبل سب سے پہلے خطبہ کس نے دیا؟

جواب۴۸۱۳ : مروان بن حکم نے۔

سوال۴۸۱۴ : ازواجِ رسول علیہ السلام نے اپنے سر کے بال کیوں کٹوائے؟

جواب۴۸۱۴ : اس لئے کہ اُن کو زینت نہ دی گئی مگر دوسری عورتوں پر حرام ہے۔

سوال۴۸۱۵ : حضور علیہ ﷺ نے قرآن کہاں سے سیکھا؟

جواب۴۸۱۵ : ازل ہی میں سیکھا۔

سوال۴۸۱۶ : معجزۂ شق القمر جب واقع ہوا تو اس وقت ہندوستان میں کیا وقت تھا؟

جواب۴۸۱۶ : رات کے ۱۲ بجکر ۵۰ منٹ تھے۔

سوال۴۸۱۷ : رحمتِ دو جہاں ﷺ کی تجہیز و تکفین کے لیے جو کپڑے لائے گئے تھے وہ کہاں کے بنے ہوئے تھے؟

جواب۴۸۱۷ : سحول گاؤں کے۔

سوال۴۸۱۸ : سب سے پہلے کس نے کتنی زبانیں کس چیز پر لکھیں؟

جواب۴۸۱۸ : حضرت آدم علیہ السلام نے عربی، فارسی، عبرانی، یونانی، قبطی، بربری، اندلسی، ہندی، وغیرہ مٹی پر۔

سوال۴۸۱۹ : وہ کون سی عورت ہے جس کے ماں باپ دونوں نہیں ہیں؟

جواب۴۸۱۹ : حضرت حوا رضی اللہ عنہا۔

سوال۴۸۲۰ : وہ کون سا جانور ہے جو بغیر ماں باپ کے پیدا ہوا؟

جواب۴۸۲۰ : حضرت صالح علیہ السلام کی اونٹنی۔

سوال۴۸۲۱ : وہ کون سی دوستی ہے جو کبھی الگ نہیں ہوتی؟

جواب۴۸۲۱ : روح اور جسم۔

سوال۴۸۲۲ : وہ کون سی دشمنی ہے جو کبھی دوستی میں تبدیل نہیں ہوسکتی؟

جواب۴۸۲۲ : موت اور حیات۔

سوال۴۸۲۳ : مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ میں کون افضل ہے؟

جواب۴۸۲۳ : اختلاف ہے تینوں اماموں کے نزدیک مکہ مکرمہ افضل ہے اور امام مالک کے نزدیک مدینہ منورہ افضل ہے۔

زینت کعبہ میں تھا لاکھوں عروسوں کا بناؤ
جلوہ فرما یہاں کونین کا دولھا دیکھو

سوال۴۸۲۴ : ایامِ معدودات سے کیا مراد ہے؟

جواب۴۸۲۴ : ایامِ تشریق بقر عید سے تین دن بعد۔

سوال۴۸۲۵ : مگر مچھ کے دانت کی پوجا کس ملک میں ہوتی ہے؟

جواب۴۸۲۵ : سری لنکا میں۔

سوال۴۸۲۶ : اسلامی سکریٹریٹ کے پہلے سکریٹری جزل کب اور کس ملک کے ہوئے؟

جواب۴۸۲۶ : ۱۹۶۹ء میں ملیشیا سے۔

سوال۴۸۲۷ : ٹوگو جو ایک اسلامی ملک ہے اس کا دارالحکومت کہاں ہے؟

جواب۴۸۲۷ : لوم میں۔

سوال۴۸۲۸ : اسلامی دنیا کی طویل ترین نہر کا نام بتایئے؟

جواب۴۸۲۸ : نہر سوئز۔

سوال۴۸۲۹ : مسلم اکثریت کی وہ کون سی جمہوریت ہے جو دو براعظموں میں بٹی ہوئی ہے؟



جواب۴۸۲۹ : جمہوریہ ترکی۔ (ایشیا اور یورپ میں)

سوال۴۸۳۰ : سب سے پہلے سربراہانِ مملکت کانفرنس کہاں اور کب منعقد ہوئی؟

جواب۴۸۳۰ : رباط میں ۱۹۶۷ء میں۔

سوال۴۸۳۱ : سب سے پہلے کعبہ پر منجنیق چلانے والا کون شخص گذرا ہے؟

جواب۴۸۳۱ : حصین بن نمیر۔

سوال۴۸۳۲ : سب سے پہلے گنبدِ خضریٰ پر سبز رنگ کا غلاف کس نے چڑھایا؟

جواب۴۸۳۲ : حمیر کے بادشاہ نے۔

سوال۴۸۳۳ : سب سے پہلے اپنے سر پر تاج رکھنے والے بادشاہ کا نام بتاؤ؟

جواب۴۸۳۳ : نمرود۔

سوال۴۸۳۴ : دنیا کی سب سے شیریں زبان کا نام بتاؤ؟

جواب۴۸۳۴ : عربی۔

سوال۴۸۳۵ : اسلامی سکّہ سب سے پہلے کس نے ایجاد کیا؟

جواب۴۸۳۵ : عبدالملک بن مروان نے۔

سوال۴۸۳۶ : سب سے پہلے نجد میں کس نے فتنہ برپا کیا؟

جواب۴۸۳۶ : مسلیمہ کذّاب نے۔

سوال۴۸۳۷ : سب سے پہلے جہنم میں کون سا قاتل جائے گا؟

جواب۴۸۳۷ : قابیل۔

سوال۴۸۳۸ : مصر میں فاطمی خلفاء کا دور کب ختم ہوا؟

جواب۴۸۳۸ : ۵۶۷ھ میں العاضد کو معزول کر کے عباسی خلیفہ کا خطبہ پڑھا گیا۔

سوال۴۸۳۹ : ہندوستان میں مغلیہ خاندان کا آخری بادشاہ کون گذرا ہے؟

جواب۴۸۳۹ : بہادر شاہ ظفر۔

سوال۴۸۴۰ : دنیا میں سب سے زیادہ جینے والا جانور کونسا ہے؟

جواب۴۸۴۰ : کچھوا۔

سوال۴۸۴۱ : وہ کون سا جانور ہے جو گھائل ہونے پر آدمی کی طرح روتا ہے؟

جواب۴۸۴۱ : ریچھ۔ (بھالو)

سوال۴۸۴۲ : دنیا میں ایک ایسا ملک بھی ہے جہاں بچہ پیدا کرنے پر انعام ملتا ہے کیا آپ کو اس کا نام معلوم ہے؟

جواب۴۸۴۲ : روس۔

سوال۴۸۴۳ : توبہ کرنا کس کی سنت ہے؟

جواب۴۸۴۳ : حضرت آدم علیہ السلام کی۔

سوال۴۸۴۴ : اپنی خطا پر نادم نہ ہو کر ضد پر اڑے رہنا کس کا عمل ہے؟

جواب۴۸۴۴ : ابلیس لعین کا۔

سوال۴۸۴۵ : مکہ مکرمہ میں سیلاب کب آیا تھا؟

جواب۴۸۴۵ : ۳ر دسمبر ۱۴۱۳ء میں۔

سوال۴۸۴۶ : اندلس میں مسلمانوں کی حکومت کا خاتمہ کب ہوا؟

جواب۴۸۴۶ : ۲ر جنوری ۱۴۹۲ء میں۔

سوال۴۸۴۷ : بابر نے ہندوستان میں مغل سلطنت کب قائم کی؟

جواب۴۸۴۷ : ۱۵۲۶ء میں۔

سوال۴۸۴۸ : ہندوستان میں ایسٹ انڈیا کمپنی کا قیام کب عمل میں آیا؟

جواب۴۸۴۸ : ۱۱ر جنوری ۱۶۱۳ء کو۔

سوال۴۸۴۹ : فارسی سرکاری زبان ختم کر کے انگریزی کو رائج کب کیا گیا؟

جواب۴۸۴۹ : ۱۸۳۵ء میں۔

سوال۴۸۵۰ : کسی عربی فارسی خواں کو ملازمت نہیں ملے گی، یہ فرمان کس کی جانب سے کب جاری ہوا؟

جواب۴۸۵۰ : ۱۸۴۴ء میں لارڈ ہارڈنگ کی جانب سے۔

سوال۴۸۵۱ : جمعہ کی چھٹی کب ختم کردی گئی؟



جواب۴۸۵۱ : ۱۸۵۷ء میں۔

سوال۴۸۵۲ : عدالتِ عالیہ ختم کر کے ہائی کورٹ کا قیام کب عمل میں آیا؟

جواب۴۸۵۲ : ۱۸۶۴ء میں۔

سوال۴۸۵۳ : حجرۂ عائشہ رضی اللہ عنہا کا دروازہ کب بند کیا گیا؟

جواب۴۸۵۳ : ۱۷ر رمضان المبارک ۵۸ھ/۱۳ر جولائی ۶۷۸ء کو۔

سوال۴۸۵۴ : سب سے پہلے عربی میں خط کن لوگوں نے لکھا؟

جواب۴۸۵۴ : مرامر بن مرہ، اسلم بن سدرہ، عامر بن جدرہ نے۔ (سیرۃ النبی ا ص ۱۳)

سوال۴۸۵۵ : حضرت امیر معاویہ ﷺ کے بعد عبدالملک بن مروان کب تخت نشین ہوا؟

جواب۴۸۵۵ : ۶۵ھ میں۔ (سیرۃ النبی اوّل)

سوال۴۸۵۶ : شہر بغداد کی بنیاد کب کس نے رکھی؟

جواب۴۸۵۶ : خلیفہ منصور نے ۷۶۲ء میں۔

سوال۴۸۵۷ : خلیفہ منصور شہر بغداد کی بنیاد رکھتے وقت قرآن پاک کی کون سی آیت تلاوت کر رہے تھے؟

جواب۴۸۵۷ : انّ الارض للہ یورثھا من یشاء من عبادہ۔

سوال۴۸۵۸ : ہندوستان کے مشہور شہر ایودھیا کی تاریخی بابری مسجد کب تعمیر ہوئی تھی؟

جواب۴۸۵۸ : ۱۵۲۸ء میں۔

سوال۴۸۵۹ : ہندوستان کے مشہور شہر ایودھیا کی تاریخی بابری مسجد کب شہید کی گئی؟

جواب۴۸۵۹ : ۶ر دسمبر ۱۹۹۲ء کو۔ (نوٹ: افسوس ملک کی جمہور حکومت خاموش تماشائی بنی رہی اور شرپسندوں نے مسجد کو شہید کر ڈالا)

سوال۴۸۶۰ : بابری مسجد کا تالا کب کھولا گیا؟

جواب۴۸۶۰ : یکم فروری ۱۹۸۶ء ضلع مجسٹریٹ نے شام ۴ بجکر ۴۰ منٹ پر فیصلہ کر کے ۵ بجکر ۱۹ منٹ پر رام جنم بھومی قرار دیتے ہوئے تالا کھول دیا۔

سوال۴۸۶۱ : وہ کون سی شے ہے جسے پا کر انسان زندگی بھر مطمئن رہ سکتا ہے؟

جواب۴۸۶۱ : ایمان کی دولت۔

سوال۴۸۶۲ : حمراالاسد مدینہ سے کتنی دوری پر واقع ہے؟

جواب۴۸۶۲ : ۸؍میل کی دوری پر۔ (سیرۃ النبی اوّل صفحہ ۳۸۶)

سوال۴۸۶۳ : بابری مسجد کے فرش نے کتنے سو سال تک اللہ کے نیک بندوں کی پیشانیوں کا بوسہ لیا؟

جواب۴۸۶۳ : ساڑھے چار سو سال سے زائد عرصہ تک۔

سوال۴۸۶۴ : ہر امّت میں ایک فرعون ہوتا ہے بتایئے اُمّتِ محمدیہ کا فرعون کون تھا؟

جواب۴۸۶۴ : ابوجہل بن ہشام۔ (ضیاء النبی سوم صفحہ ۳۵۶)

سوال۴۸۶۵ : دنیا کا سب بڑا ہوائی اڈہ کس اسلامی ملک میں ہے اور اس کا نام کیا ہے؟

جواب۴۸۶۵ : جدّہ (سعودی عرب) کا شاہ عبدالعزیز انٹرنیشنل ایئر پورٹ۔

سوال۴۸۶۶ : وہ کونسا مغرور بادشاہ گذرا ہے جو خزانہ سمیت زمین میں دھنسا دیا گیا؟

جواب۴۸۶۶ : قارون۔

سوال۴۸۶۷ : اصحٰب السفینہ کے نام سے قرآن پاک میں کن کو یاد کیا گیا؟

جواب۴۸۶۷ : حضرت نوح علیہ السلام اور آپ کے ساتھیوں کو۔

سوال۴۸۶۸ : عوج بن عوق یا عنق جو آدم علیہ السلام کی بیٹی سے پیدا ہوا تھا اور طویل القامت تھا، بتایئے اس کی عمر کتنی تھی؟

جواب۴۸۶۸ : اس کی عمر ساڑھے تین ہزار برس کی ہوئی اور حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اُسے مارا۔

سوال۴۸۶۹ : اسلامی تاریخ میں وہ کون سا غزوہ ہے جس میں صرف ۳ ہزار مجاہدین نے ایک لاکھ سے زائد عیسائی لشکر کو مار بھگایا؟

جواب۴۸۶۹ : غزوۂ موتہ۔

سوال۴۸۷۰ : شہر حلب اور اس کا قلعہ کتنے مجاہدین اسلام نے فتح کر لیا تھا؟

جواب۴۸۷۰ : صرف ۳۰ ہزار مجاہدین نے۔



سوال۴۸۷۱ : ایک جنگ میں صرف ۶۰ مسلمانوں نے ۶۰ ہزار رومیوں کے چھکے چھڑا دیئے تھے وہ کون سی جنگ تھی؟

جواب۴۸۷۱ : جنگ یرموک۔

سوال۴۸۷۲ : سب سے پہلے زمین پر کس کی تدفین ہوئی؟

جواب۴۸۷۲ : ہابیل کی۔

سوال۴۸۷۳ : میدانِ محشر میں سب سے پہلے انسان سے کس سلسلے میں سوال ہوگا؟

جواب۴۸۷۳ : نماز کے بارے میں۔

سوال۴۸۷۴ : زمین پر قتل سب سے پہلے کس کی وجہ سے ہوا؟

جواب۴۸۷۴ : عورت کی وجہ سے۔

سوال۴۸۷۵ : کانپور مچھلی بازار کی مسجد کا سانحہ کب در پیش ہوا جس میں مسلمانوں کا جانی و مالی نقصان ہوا تھا؟

جواب۴۸۷۵ : ۱۹۱۳ء میں۔

نوٹ: جامع مسجد کا مشرقی حصہ سڑک نکالتے وقت حکومت نے سڑک میں دبالیا تھا اس کے خلاف احتجاج کرنے والوں پر ۳؍اگست ۱۹۱۳ء کو گولیاں چلائی گئی تھیں۔

سوال۴۸۷۶ : ملک پاکستان کب وجود میں آیا؟

جواب۴۸۷۶ : ۱۴؍اگست ۱۹۴۷ء کو۔

سوال۴۸۷۷ : سکھوں نے انگریزی حکومت کی سر پرستی میں لاہور کی مسجد شہید گنج کو ظلماً کب شہید کر دیا تھا؟

جواب۴۸۷۷ : ۱۹۳۵ء میں۔

سوال۴۸۷۸ : فقہائے کرام کے نزدیک سونے سے وضو ٹوٹ جاتا ہے اور موت سے غسل، مگر وہ کون حضرات ہیں جن کا معاملہ اس کے برعکس ہے؟

جواب۴۸۷۸ : نبی کی نیند سے وضو نہیں ٹوٹتا اور شہید کی موت غسل نہیں توڑتی۔

سوال۴۸۷۹ : کیا حضور ﷺ نے اپنی بیٹی فاطمہ رضی اللہ عنہا کو جہیز میں کچھ سامان دیا تھا؟
جواب۴۸۷۹ : جی ہاں، مگر جہیز نہیں تھا ضروریاتِ زندگی کا سامان تھا۔
سوال۴۸۸۰ : روسی اشتراکیوں کے مقابلہ میں تن تنہا ڈٹے رہنے والے مجاہد کا نام بتایئے؟
جواب۴۸۸۰ : انور پاشا مرحوم۔
سوال۴۸۸۱ : انور پاشا مرحوم کی شہادت کب ہوئی؟
جواب۴۸۸۱ : ۱۹۲۲ء صبح ساڑھے ۹ بجے۔
سوال۴۸۸۲ : وہ درخت کہاں پایا جاتا ہے جس سے تارپین کا تیل نکالا جاتا ہے؟
جواب۴۸۸۲ : ملک چین میں۔
سوال۴۸۸۳ : بنگال کے اس پہلے گورنر کا نام بتاؤ جو دفتر میں ایک معمولی کلرک تھا؟
جواب۴۸۸۳ : لارڈ کلائیو۔
سوال۴۸۸۴ : کولمبس (امریکہ کا پتہ لگانے والے) کا پیشہ کیا تھا؟
جواب۴۸۸۴ : کپڑا بننا۔
سوال۴۸۸۵ : بتایئے گرگٹ کو ایک ہی ضرب میں مارنے سے کتنی نیکیاں ملتی ہیں؟
جواب۴۸۸۵ : بروایت حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سو ۱۰۰ نیکیاں۔(مسلم شریف ج ۲ ص ۳۵۸)
سوال۴۸۸۶ : زمین کا وہ کون سا حصہ ہے جو کعبہ شریف بلکہ عرش و کرسی سے بھی افضل ہے؟
جواب۴۸۸۶ : زمین کا وہ حصہ جو سید عالم ﷺ کے جسم اطہر سے لگا ہوا ہے۔ (الاشباہ والنظائر صفحہ ۳۹۴)
سوال۴۸۸۷ : ہندوستان کے کس بادشاہ کو تین روپے میں نیشاپور کے بازار میں فروخت کیا گیا تھا؟
جواب۴۸۸۷ : قطب الدین ایبک کو۔



سوال۴۸۸۸ : بیربل (اکبر کا رتن) کون سا پیشہ اختیار کیے تھا؟
جواب۴۸۸۸ : سب سے پہلے رسیاں بٹنے والا تھا۔
سوال۴۸۸۹ : چنگیز خاں ہلاکو پہلے کیا تھا؟
جواب۴۸۸۹ : ایک چرواہا۔
سوال۴۸۹۰ : دنیا کی سب سے بڑی اُون کی مارکیٹ کہاں ہے؟
جواب۴۸۹۰ : سڈنی (آسٹریلیا)۔
سوال۴۸۹۱ : نظام شمسی کے سب سے ہلکے سیارے کا نام بتاؤ؟
جواب۴۸۹۱ : زحل۔
سوال۴۸۹۲ : بتایئے وہ کون سا پتھر ہے جس نے جانور پیدا کیا؟
جواب۴۸۹۲ : حضرت صالح علیہ السلام کی اونٹنی جس پتھر سے پیدا ہوئی۔
سوال۴۸۹۳ : وہ کون سی عورت ہے جس نے ایک ہی دن میں تین گھڑیوں میں بچہ جنا۔
جواب۴۸۹۳ : حضرت مریم رضی اللہ عنہا۔
سوال۴۸۹۴ : اس پُل کا نام بتاؤ جو دو تلہ ہے جسے جہاز کے آنے پر اوپر اٹھایا جا سکتا ہے؟
جواب۴۸۹۴ : ٹاور برج (لندن) چڑھنے کے لیے لفٹ لگا ہے۔
سوال۴۸۹۵ : بتایئے امریکہ کو آزادی کب ملی؟
جواب۴۸۹۵ : ۱۷۷۶ء میں۔
سوال۴۸۹۶ : اردن کے صدر شاہ حسین گدی پر کب بیٹھے؟
جواب۴۸۹۶ : ۱۹۵۲ء میں۔
سوال۴۸۹۷ : پاکستان کے سب سے پہلے وزیر خارجہ کا نام بتایئے؟
جواب۴۸۹۷ : ظفر اللہ خاں۔
سوال۴۸۹۸ : سب سے زیادہ جزائر کہاں پائے جاتے ہیں؟
جواب۴۸۹۸ : انڈونیشیا میں جن کی تعداد تین ہزار سے زیادہ ہے۔

سوال۴۸۹۹ : ممتاز محل کا انتقال کب ہوا؟

جواب۴۸۹۹ : ۱۶۳۱ء میں۔

سوال۴۹۰۰ : تاج محل کی تعمیر کب شروع ہوئی اور بن کر کب تیار ہوا؟

جواب۴۹۰۰ : ۱۶۳۲ء کو شروع ہوئی اور ۱۶۵۰ء میں بن کر تیار ہو گیا۔

سوال۴۹۰۱ : تاج محل کی تعمیر کے لئے کتنے مزدور روزانہ کام کرتے تھے؟

جواب۴۹۰۱ : ۲۰ بیس ہزار۔

سوال۴۹۰۲ : کیا آپ کو معلوم ہے دنیا کا سب سے بڑا قالین کہاں ہے؟

جواب۴۹۰۲ : نیویارک میں جو ۸۸ ہزار مربع فٹ کا ہے اور دو ایکڑ زمین پر بچھایا جا سکتا ہے۔

سوال۴۹۰۳ : کیا آپ کو معلوم ہے زمین کی سورج سے کتنی دوری ہے؟

جواب۴۹۰۳ : ۹ کروڑ ۳۰ لاکھ میل۔

سوال۴۹۰۴ : زمین سے چاند کی دوری بتایئے؟

جواب۴۹۰۴ : دو لاکھ ۳۸ ہزار ۸۵۷ میل۔

سوال۴۹۰۵ : وہ درخت کہاں پایا جاتا ہے جس کی شاخوں سے بعد غروبِ آفتاب سے طلوع تک آگ برستی ہے؟

جواب۴۹۰۵ : ''جاپان'' میں۔

سوال۴۹۰۶ : کیا آپ کو معلوم ہے کہ ایسا درخت کہاں پایا جاتا ہے جس کے ایک ہی پتے کے سایہ میں آدمی آرام سے بیٹھ سکتا ہے؟

جواب۴۹۰۶ : ''سری لنکا'' میں۔

سوال۴۹۰۷ : ایسے درخت کا جائے وقوع بتایئے جس کی ایک پتی کھاتے ہی جسم کے بال صاف ہو جاتے ہے؟

جواب۴۹۰۷ : جنوبی افریقہ۔

سوال۴۹۰۸ : وہ کون سا جانور ہے جو پانی میں رہنے کے باوجود بھی ایک بوند پانی نہیں پیتا؟



جواب۴۹۰۸ : مچھلی۔

سوال۴۹۰۹ : دنیا کی سب سے بڑی مسجد کا نام بتایئے؟

جواب۴۹۰۹ : جامعہ مسجد قرطبہ (اسپین)۔

سوال۴۹۱۰ : دنیا کی سب سے بڑی عبادت گاہ کا نام کیا آپ بتا سکتے ہے؟

جواب۴۹۱۰ : خانۂ کعبہ۔

سوال۴۹۱۱ : کیا آپ کو معلوم ہے کہ دریائے نیل کی لمبائی کتنی ہے؟

جواب۴۹۱۱ : چار ہزار میل جو افریقہ میں واقع ہے۔

سوال۴۹۱۲ : دریائے سندھ کی لمبائی بتایئے؟

جواب۴۹۱۲ : ۱۹۰۰ سو میل جو ایشیا میں ہے۔

سوال۴۹۱۳ : دنیا کے سب سے غریب ملک کا نام بتایئے؟

جواب۴۹۱۳ : بھوٹان۔

سوال۴۹۱۴ : دنیا میں سب سے زیادہ لڑکیاں کہاں پیدا ہوتی ہیں؟

جواب۴۹۱۴ : روس میں۔

سوال۴۹۱۵ : دنیا میں سب سے زیادہ گیہوں کی پیداوار کہاں ہوتی ہے؟

جواب۴۹۱۵ : کناڈا میں۔

سوال۴۹۱۶ : دنیا میں سب سے زیادہ چائے کہاں پیدا ہوتی ہے؟

جواب۴۹۱۶ : ہندوستان میں۔

سوال۴۹۱۷ : دنیا میں سب سے زیادہ شراب کہاں بنتی ہے؟

جواب۴۹۱۷ : فرانس میں۔

سوال۴۹۱۸ : دنیا میں سب سے زیادہ زبانیں کس ملک میں بولی جاتی ہے؟

جواب۴۹۱۸ : ہندوستان میں۔

سوال۴۹۱۹ : دنیا میں سب سے زیادہ اونچی عمارتیں کس ملک میں پائی جاتی ہے؟

جواب۴۹۱۹ : امریکہ، نیویارک میں۔

سوال۴۹۲۰ : بتایئے دنیا کا سب بڑا سمندر کونسا ہے؟

جواب۴۹۲۰ : بحرالکاہل۔

سوال۴۹۲۱ : دنیا کا سب سے لمبا دریا کہاں ہے؟

جواب۴۹۲۱ : ''امیزان'' میں۔

سوال۴۹۲۲ : دنیا کی سب سے زیادہ سخت ترین چیز کا نام بتایئے؟

جواب۴۹۲۲ : ''ھیرا''۔

سوال۴۹۲۳ : وہ کون سا جانور ہے جو شہد کا بہت شوقین ہوتا ہے؟

جواب۴۹۲۳ : ریچھ (بھالو)۔

سوال۴۹۲۴ : دنیا کا سب سے پرانا شہر کون سا ہے؟

جواب۴۹۲۴ : ''دمشق''۔

سوال۴۹۲۵ : دنیا کا سب سے چھوٹا بڑا اعظم کونسا ہے؟

جواب۴۹۲۵ : آسٹریلیا۔

سوال۴۹۲۶ : سب سے پہلی کتاب کہاں چھپی؟

جواب۴۹۲۶ : لندن میں ۱۴۴۷ء میں۔

سوال۴۹۲۷ : ایسے بکرے کہاں پائے جاتے ہیں جو درختوں پر چڑھ جاتے ہیں؟

جواب۴۹۲۷ : آسٹریلیا میں۔

سوال۴۹۲۸ : کس ملک کے بادشاہ نے اپنے کتے کو ریاست کا وزیر اعلیٰ بنایا تھا؟

جواب۴۹۲۸ : ناروے کے بادشاہ نے۔

سوال۴۹۲۹ : مصحف عثمانی کا اصل نسخہ کہاں موجود ہے؟

جواب۴۹۲۹ : قسطنطنیہ کے شاہی کتب خانے میں۔

سوال۴۹۳۰ : بتایئے مگرمچھ کی عمر کتنی ہوتی ہے؟

جواب۴۹۳۰ : ۳ ہزار سال۔

سوال۴۹۳۱ : گلہری کی زندگی کتنے سال کی ہوتی ہے؟



جواب۴۹۳۱ : ۲۰۰ سال کی۔

سوال۴۹۳۲ : وہ کون سا جانور ہے جو جمائی لیتا ہے؟

جواب۴۹۳۲ : طوطا۔

سوال۴۹۳۳ : بتایئے ہندوستان میں سب سے بڑا دریا کون سا ہے؟

جواب۴۹۳۳ : گنگا۔

سوال۴۹۳۴ : کس ملک میں ایسا بازار ہے جہاں صرف پنیر کی دکانیں ہیں؟

جواب۴۹۳۴ : ہالینڈ میں۔

سوال۴۹۳۵ : دنیا میں شیشے کے برتن سب سے پہلے کس ملک میں بنائے گئے ہیں؟

جواب۴۹۳۵ : مصر میں۔

سوال۴۹۳۶ : بتایئے عیدگاہ کے منبر کا موجد کون ہے؟

جواب۴۹۳۶ : مروان بن حکم۔

سوال۴۹۳۷ : حیدرِ کرّار کا معنی بتایئے کیا ہوتا ہے؟

جواب۴۹۳۷ : پلٹ پلٹ کر حملہ کرنے والا۔

سوال۴۹۳۸ : علمِ منطق میں شیخین کے لقب سے کون جانے جاتے ہیں؟

جواب۴۹۳۸ : بوعلی سینا و فارابی۔

سوال۴۹۳۹ : لیلیٰ کے عاشق مجنوں کس عظیم ہستی کے رضاعی بھائی تھے؟

جواب۴۹۳۹ : حضرت حسن مجتبیٰ رضی اللہ عنہ کے۔ ان کا نام قیس تھا۔

سوال۴۹۴۰ : جالوت کس قدر دراز قد تھا؟

جواب۴۹۴۰ : اس کا سایہ ایک میل تک جاتا تھا؟

سوال۴۹۴۱ : فرقۂ حشیشین یا حشاشین کی بنیاد کس مکار اور ظالم شخص نے رکھی؟

جواب۴۹۴۱ : حسن بن صباح نے ۴۸۳ھ/ ۱۰۹۲ء میں۔ (ملک شاہ سلجوقی ص۱۶۱)

سوال۴۹۴۲ : حسن بن صباح کس فرقہ کا پیرو تھا؟

جواب ۴۹۴۲ : شیعوں کے فرقۂ اسماعیلیہ کا جس کو فاطمیہ، باطنیہ، سبعیہ بھی کہتے ہیں۔ (حوالہ مندرجہ بالا)

سوال ۴۹۴۳ : وہ کون لوگ ہیں جو سوالاتِ نکیرین اور عذابِ قبر سے محفوظ رہتے ہیں؟

جواب ۴۹۴۳ : شبِ جمعہ، روزِ جمعہ اور ماہِ رمضان میں مرنے والے مسلمان۔ (فتاویٰ رضویہ ج۴ ص۱۲۴)

سوال ۴۹۴۴ : غرابِ اعصم کسے کہتے ہیں؟

جواب ۴۹۴۴ : وہ کوا جس کے پروں کی نوک سفید ہے۔

سوال ۴۹۴۵ : تعزیت کے موقع پر جو کھانا پکایا جاتا ہے اسے اہلِ عرب کیا کہتے ہیں؟

جواب ۴۹۴۵ : الوضیمہ۔ (ضیاء النبی ج۴ ص۳۸۰)

سوال ۴۹۴۶ : مسافر کی آمد پر جو دعوت دی جاتی ہے اسے عرب کیا کہتے ہیں؟

جواب ۴۹۴۶ : النقیعہ۔ (ضیاء النبی ج۴ ص۳۸۰)

سوال ۴۹۴۷ : مکان تعمیر کرنے کے بعد جو ضیافت کی جاتی ہے اسے عرب کیا کہتے ہیں؟

جواب ۴۹۴۷ : الوکیرہ۔ (ضیاء النبی ج۴ ص۳۸۰)

سوال ۴۹۴۸ : عرب کے بادیہ نشینوں نے جن دو عالمی طاقتوں کو فیصلہ کن شکستیں دیں ان کے نام بتایئے؟

جواب ۴۹۴۸ : ایران اور روم۔ (ضیاء النبی ج۴ ص۴۵۰)

سوال ۴۹۴۹ : اجودھیا میں قربانیٔ گاؤ پر فساد کس سنہ میں ہوا تھا؟

جواب ۴۹۴۹ : ۱۹۱۳ء میں۔

سوال ۴۹۵۰ : ۱۹۱۴ء میں گائے کی قربانی پر فساد کس شہر میں ہوا تھا؟

جواب ۴۹۵۰ : مظفر آباد میں۔

سوال ۴۹۵۱ : ہندوستان کے ان چاروں مقامات کی نشاندہی کیجیے جہاں ۱۹۱۷ء میں اس قدر بڑے پیمانے پر فسادات ہوئے تھے جن کی نظیر اس دور میں نہیں ملتی؟

جواب ۴۹۵۱ : آگرہ، شاہ آباد، بلیا، اعظم گڑھ۔



سوال ۴۹۵۲ : گاؤ کشی موقوف کردینے کی ناپاک کوشش دسویں صدی ہجری میں بھی ہوئی تھی، بتایئے کس کے دورِ سلطنت میں۔

جواب ۴۹۵۲ : اکبر بادشاہ کے عہد میں۔

سوال ۴۹۵۳ : حضرت منصور حلاج رحمۃ اللہ علیہ کو تختۂ دار پر انا الحق کہنے کی سزا کب دی گئی؟

جواب ۴۹۵۳ : ۳۰۹ھ میں۔ (تاریخ الخلفاء)

## بقیہ: انبیائے کرام علیہم السلام

سوال ۴۹۵۴ : وہ کون سے نبی ہیں جنہوں نے چیونٹیوں کے ایک گاؤں کو جلانے کا حکم دیا؟

جواب ۴۹۵۴ : شارحین کے نزدیک حضرت موسیٰ یا داؤد علیہما السلام ہیں۔ (ماہنامہ اعلیٰ حضرت نومبر ۱۹۹۹ء)

سوال ۴۹۵۵ : عرب میں کتنے اور کون کون سے نبی مبعوث ہوئے؟

جواب ۴۹۵۵ : پانچ۔ حضرت ہود، حضرت صالح، حضرت اسمٰعیل، حضرت شعیب علیہم السلام اور ہمارے نبی ﷺ۔ (صاوی اوّل صفحہ ۲۲۵)

سوال ۴۹۵۶ : وہ کون سے نبی ہیں جو اپنی زندگی میں قبر انور میں لیٹ گئے اور وہیں ان کی روح قبض کرلی گئی؟

جواب ۴۹۵۶ : حضرت ہارون علیہ السلام۔ (جذب القلوب صفحہ ۵۵)

سوال ۴۹۵۷ : دشمن کے مکروشر سے حفاظت کے لئے کن نبیوں کے لئے مکڑی نے جالا بنا؟

جواب ۴۹۵۷ : حضور ﷺ کے لئے غارِ ثور کے دروازے پر، حضرت داؤد علیہ السلام کے لئے جب ان کو طالوت نے قتل کرنے کا ارادہ کیا اور وہ غار میں جاچھپے۔ (حیٰوۃ الحیوان دوم صفحہ ۱۲۶)

سوال ۴۹۵۸ : وہ کون سے دو پیغمبر ہیں جو قیامت کے دن ایک ہی قبر سے اٹھیں گے؟

جواب ۴۹۵۸ : حضور اکرم ﷺ اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام۔ (مشکوٰۃ شریف دوم صفحہ ۴۸۰)

سوال۴۹۵۹ : وہ کون سے نبی ہیں جو دنیا میں ہزار سال تک رہے مگر زمین کا پانی نہیں پیا؟

جواب۴۹۵۹ : حضرت آدم علیہ السلام، پوری زندگی بارش کا پانی پیتے رہے۔ (تفسیر عزیزی سورہ بقرہ صفحہ۱۷۲)

سوال۴۹۶۰ : حضرت آدم علیہ السلام کی ظاہری حیات میں کون کون سے نبی پیدا ہوئے؟

جواب۴۹۶۰ : حضرت شیث وحضرت ادریس علیہما السلام۔ (صاوی ج۳ صفحہ۷۳)

سوال۴۹۶۱ : حضرت ادریس علیہ السلام کوحضرت آدم علیہ السلام کا کتنا زمانہ ملا؟

جواب۴۹۶۱ : سو۱۰۰ سال لیکن اعلانِ نبوت کا حکم حضرت آدم علیہ السلام کے وصال کے دوسو۲۰۰ سال بعد ہوا۔ (صاوی ج۳ صفحہ۷۳)

سوال۴۹۶۲ : وہ کون سے نبی ہیں جن کا نکاح خود خدا نے پڑھا؟

جواب۴۹۶۲ : حضرت آدم علیہ السلام۔ (مدارج النبوۃ دوم صفحہ۵)

سوال۴۹۶۳ : کس نبی کے نکاح کا خطبہ جبرئیل علیہ السلام نے پڑھا؟

جواب۴۹۶۳ : حضرت شیث علیہ السلام کے نکاح کا خطبہ۔ (زرقانی اوّل صفحہ ۶۵)

سوال۴۹۶۴ : قرآن کریم میں کن نبیوں کا ذکر مبہم طور پر آیا ہے؟

جواب۴۹۶۴ : حضرت شموئیل، حضرت یوشع، حضرت خضر علیہم السلام۔ (فتاویٰ رضویہ ج۶ صفحہ۶۱)

سوال۴۹۶۵ : کفار کی طرف سب سے پہلے کون رسول تشریف لائے؟

جواب۴۹۶۵ : حضرت نوح علیہ السلام۔ (عمدۃ القاری ج۷ صفحہ۴۳۶)

سوال۴۹۶۶ : ارکانِ حج ادا کرتے وقت سب سے پہلے سر کس نے منڈوایا؟

جواب۴۹۶۶ : حضرت ابراہیم علیہ السلام نے۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ۱۳۱)

سوال۴۹۶۷ : قیامت کے دن سب سے پہلے لباس کس کو پہنایا جائیگا؟

جواب۴۹۶۷ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کو۔ (مشکوۃ شریف دوم صفحہ۴۸۳)



سوال۴۹۶۸ : حضرت ابراہیم علیہ السلام پر سب سے پہلے کون ایمان لایا؟

جواب۴۹۶۸ : آپکی زوجہ حضرت سارہ رضی اللہ عنہا۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ۳۳)

سوال۴۹۶۹ : سب سے پہلے آبِ زمزم کس نے نوش فرمایا؟

جواب۴۹۶۹ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ۴۱)

سوال۴۹۷۰ : سب سے پہلے گھوڑے پر کون نبی سوار ہوئے؟

جواب۴۹۷۰ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام۔ (حیوۃ الحیوان اوّل صفحہ۳۸۸)

سوال۴۹۷۱ : سب سے پہلے فصیح عربی میں کلام کس نے کیا؟

جواب۴۹۷۱ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام نے۔

سوال۴۹۷۲ : سب سے پہلے اما بعد کس نبی نے کہا؟

جواب۴۹۷۲ : حضرت داؤد علیہ السلام نے۔ (مدارج النبوۃ اوّل صفحہ۴۳۵)

سوال۴۹۷۳ : دنیا میں سب سے پہلے چٹائی بنانے کا کام کس نبی نے کیا؟

جواب۴۹۷۳ : حضرت سلیمان علیہ السلام نے۔ (تفسیر عزیزی سورہ بقرہ صفحہ۱۷۰)

سوال۴۹۷۴ : سب سے پہلے موت کی تمنا کس پیغمبر نے کی؟

جواب۴۹۷۴ : حضرت یوسف علیہ السلام نے۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ۱۰۰)

سوال۴۹۷۵ : سب سے پہلے خراج کس نبی نے متعین کیا؟

جواب۴۹۷۵ : حضرت موسیٰ علیہ السلام نے۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ ۹۷)

سوال۴۹۷۶ : سب سے پہلے نہر کس نبی نے کھدوائی؟

جواب۴۹۷۶ : حضرت دانیال علیہ السلام نے۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ ۱۱۸)

سوال۴۹۷۷ : زمین میں سب سے پہلے سیاحت کس نے کی؟

جواب۴۹۷۷ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ۱۳۱)

سوال۴۹۷۸ : مالِ غنیمت سب سے پہلے کس نبی کے لئے حلال ہوا؟

جواب۴۹۷۸ : نبی آخر الزماں ﷺ کے لئے۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ۱۳۳)

سوال۴۹۷۹ : سب سے پہلے سر پر عمامہ کس نے باندھا؟

جواب۴۹۷۹ : حضرت سکندر ذوالقرنین نے۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ ۸۳)

سوال۴۹۸۰ : زمین پر سب سے پہلے گیہوں کی کاشت کس نے کی؟

جواب۴۹۸۰ : حضرت آدم علیہ السلام نے۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ ۹۷)

سوال۴۹۸۱ : سب سے پہلے روپیہ، اشرفی کس نے تیار کی؟

جواب۴۹۸۱ : حضرت آدم علیہ السلام نے۔ (تفسیر عزیزی، سورہ بقرہ ص ۱۷۰)

سوال۴۹۸۲ : سب سے پہلے بال کس نے منڈایا؟

جواب۴۹۸۲ : حضرت آدم علیہ السلام نے، جبرئیل امین نے مونڈا۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ ۴۳)

سوال۴۹۸۳ : سب سے پہلے کس نے لکھا؟

جواب۴۹۸۳ : حضرت آدم علیہ السلام نے۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ ۲۷)

سوال۴۹۸۴ : سب سے پہلے شعر گوئی کس نے کی؟

جواب۴۹۸۴ : حضرت آدم علیہ السلام نے۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ ۲۹)

سوال۴۹۸۵ : سب سے پہلے حج کس نے کیا؟

جواب۴۹۸۵ : حضرت آدم علیہ السلام نے۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ ۱۰۰)

سوال۴۹۸۶ : سب سے پہلے داڑھی کس کے نکلی؟

جواب۴۹۸۶ : حضرت شیث علیہ السلام کے۔ (آئینۂ تاریخ صفحہ ۴۹)

سوال۴۹۸۷ : سب سے پہلے قلعہ اور شہر کس نے تعمیر کیے؟

جواب۴۹۸۷ : حضرت شیث علیہ السلام نے۔ (البدایہ والنہایہ اوّل صفحہ ۹۹)

سوال۴۹۸۸ : سب سے پہلے کتا کس نے پالا؟

جواب۴۹۸۸ : حضرت نوح علیہ السلام نے کشتی کی حفاظت کے لئے۔ (حیوٰۃ الحیوان : دوم صفحہ ۳۰۶)

سوال۴۹۸۹ : انبیاء میں سب سے پہلے تجارت کس نے کی؟

جواب۴۹۸۹ : حضرت صالح علیہ السلام نے۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ ۱۳۱)



سوال۴۹۹۰ : سب سے پہلے نعلین کس نے پہنی؟

جواب۴۹۹۰ : حضرت ابراہیم علیہ السلام نے۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ ۳۸)

سوال۴۹۹۱ : سب سے پہلے مہمان نوازی کس نے کی؟

جواب۴۹۹۱ : حضرت ابراہیم علیہ السلام نے۔ (خازن صفحہ ۸۹)

سوال۴۹۹۲ : سب سے پہلے مہمان خانہ کس نے بنوایا؟

جواب۴۹۹۲ : حضرت ابراہیم علیہ السلام نے۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ ۳۷)

سوال۴۹۹۳ : علم جفر کے موجد سب سے پہلے کون نبی ہوئے؟

جواب۴۹۹۳ : حضرت ادریس علیہ السلام۔ (خازن ج ۴ صفحہ ۲۰۲)

سوال۴۹۹۴ : بتایئے حضرت ادریس علیہ السلام روزہ کس قدر رکھتے تھے؟

جواب۴۹۹۴ : آپ ہمیشہ روزہ سے رہا کرتے تھے۔ (خازن ج ۴ صفحہ ۲۰۳)

سوال۴۹۹۵ : حضرت نوح علیہ السلام کے روزہ کے تعلق سے بتایئے؟

جواب۴۹۹۵ : آپ یومِ فطر و یوم اضحیٰ کے علاوہ ہمیشہ روزہ رکھتے تھے۔ (البدایہ والنہایہ اول صفحہ ۱۱۸)

سوال۴۹۹۶ : حضرت داؤد علیہ السلام کا روزہ کیسا تھا؟

جواب۴۹۹۶ : ایک دن روزہ اور ایک دن افطار۔ (حوالہ مندرجہ بالا)

سوال۴۹۹۷ : حضرت ابراہیم علیہ السلام کس قدر روزہ رکھتے تھے؟

جواب۴۹۹۷ : ہر ماہ میں تین دن۔ (حوالہ مندرجہ بالا)

سوال۴۹۹۸ : حضرت ذوالکفل علیہ السلام روزہ کس قدر رکھتے تھے؟

جواب۴۹۹۸ : تمام دن روزہ اور ساری رات عبادت۔ (جمل سوم صفحہ ۱۴۲)

سوال۴۹۹۹ : بتایئے حضرت سلیمان علیہ السلام کس قدر روزہ رکھتے تھے؟

جواب۴۹۹۹ : ہر ماہ کے شروع میں ۳ دن اور درمیان میں ۳ دن اور آخر میں دن۔ (البدایہ والنہایہ دوم صفحہ ۱۹)

سوال۵۰۰۰ : حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا روزہ کس قدر ہوتا تھا؟

جواب۵۰۰۰ : آپ ہمیشہ روزہ سے رہا کرتے تھے۔ (حوالہ مندرجہ بالا)

سوال۵۰۰۱ : بتائیے حضرت آدم علیہ السلام کے نکاح میں گواہ کون لوگ تھے؟

جواب۵۰۰۱ : فرشتے۔ (تفسیر عزیزی سورہ بقرہ صفحہ ۱۵۹)

سوال۵۰۰۲ : کیا حضور علیہ السلام ﷺ نے کبھی اذان پڑھی؟

جواب۵۰۰۲ : ایک مرتبہ حالتِ سفر میں ظہر کی اذان "اشهدان محمد رسول الله کی جگہ انی رسول الله" پڑھا۔ (درمختار مع ردالمختار اوّل صفحہ ۲۸۰)

سوال۵۰۰۳ : ۱۷ انبیائے کرام ختنہ شدہ پیدا ہوئے ان کے اسمائے گرامی بتائیے؟

جواب۵۰۰۳ : حضرت آدم، حضرت شیث، حضرت ادریس، حضرت نوح، حضرت یوسف، حضرت موسیٰ، حضرت شعیب، حضرت زکریا، حضرت یحیٰ، حضرت صالح، حضرت لوط، حضرت ہود، حضرت سلیمان، حضرت حنظلہ، حضرت سام، حضرت عیسیٰ علیہم السلام، حضور اکرم ﷺ۔ (زرقانی اوّل صفحہ ۱۲۶)

سوال۵۰۰۴ : وہ کون پانچ انبیاء ہیں جن کی زبان عربی تھی؟

جواب۵۰۰۴ : حضرت اسمٰعیل، حضرت ہود، حضرت صالح، حضرت شعیب (علیہم السلام)، رحمتِ عالم ﷺ۔ (بستان العارفین صفحہ ۱۷۰)

سوال۵۰۰۵ : عربی زبان کی ابتداء کس سے ہوئی؟

جواب۵۰۰۵ : حضرت اسمٰعیل علیہ السلام سے۔ (تفسیر عزیزی اوّل صفحہ ۱۶۴)

سوال۵۰۰۶ : سریانی زبان کی ابتداء کس سے ہوئی؟

جواب۵۰۰۶ : حضرت آدم علیہ السلام سے۔ اللہ تعالیٰ نے تمام چیزوں کے نام سریانی زبان ہی میں سکھائے تھے تاکہ فرشتے سمجھ نہ سکیں۔ (الابریز صفحہ ۱۲۷)

سوال۵۰۰۷ : طوفانِ نوح کے بعد عربی زبان کی ابتدا کس سے ہوئی؟

جواب۵۰۰۷ : سام بن نوح کی اولاد نے اللہ تعالیٰ کے الہام سے اس زبان کو ایجاد کیا۔ (جذب القلوب صفحہ ۱۵)



سوال۵۰۰۸ : عبرانی زبان کی ابتدا کس پیغمبر سے ہوئی؟

جواب۵۰۰۸ : حضرت ابراہیم علیہ السلام سے۔ (شرح شفاء اوّل صفحہ ۴۹۷)

سوال۵۰۰۹ : حضرت یوسف علیہ السلام کل ملا کر کتنی زبانیں جانتے تھے؟

جواب۵۰۰۹ : ۳۶۰۰ سو، نو ۹ سو زمین کی، نو ۹ سو آسمانوں کی نو ۹ سو پرندوں کی، نو ۹ سو کیڑے مکوڑوں کی۔ (تفسیر نعیمی پ ۱۲ صفحہ ۴۲۸)

سوال۵۰۱۰ : کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ حضرت آدم علیہ السلام کی تخلیق میں کتنا عرصہ لگا تھا؟

جواب۵۰۱۰ : ۱۲۰ سال۔ (روح البیان اوّل صفحہ ۶۸)

سوال۵۰۱۱ : بتائیے حضرت عیسیٰ علیہ السلام شکمِ مادر میں کتنے دن رہے؟

جواب۵۰۱۱ : ۸ ماہ۔ (تفسیر جمل ج ۳ صفحہ ۵۷)

سوال۵۰۱۲ : وہ کتنے انبیائے کرام ہیں جو توریت کے حافظ ہوئے اور یاد بھی رکھے؟

جواب۵۰۱۲ : چار ہیں۔ (۱) حضرت موسیٰ (۲) حضرت یوشع بن نون (۳) حضرت عزیر (۴) حضرت عیسیٰ علیہم السلام۔ (صاوی دوم صفحہ ۸۵)

سوال۵۰۱۳ : وہ کون سے نبی ہیں جو خود ۴۰ سالہ جوان تھے مگر ان کے فرزند ۱۲۰ سال کے پوتے ۹۰ سال کے بوڑھے تھے؟

جواب۵۰۱۳ : حضرت عزیر علیہ السلام جب سو سال کے بعد دو بارہ زندہ کئے گئے تو خود جوان تھے مگر اولاد بوڑھی۔ (تفسیر نعیمی پ ۳ صفحہ ۸۳)

سوال۵۰۱۴ : وہ کون سے نبی ہیں جنہوں نے حضور علیہ السلام ﷺ کی امت کے ہاتھوں دفن ہونے کی تمنا کی تھی اور بارگاہِ خداوندی میں دعاء کی کہ انہیں محمد ﷺ کی امت دفن کرے؟

جواب۵۰۱۴ : حضرت دانیال علیہ السلام، حضرت موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ نے جب قلعہ تستر فتح کیا تو آپ کو تابوت میں اس حالت میں پایا کہ ان کے تمام جسم اور گردن کی رگیں چل رہی تھیں پھر آپ نے ان کو دفن فرمایا تھا۔ حدیث شریف میں ہے کہ سرکارِ دو عالم ﷺ نے فرمایا تھا کہ جو

حضرت دانیال علیہ السلام کا پتہ بتادے اسے جنت کی بشارت ہے۔ (البدایہ والنہایہ دوم ۴۱)

سوال ۵۰۱۵ : وہ کون سے نبی ہیں جنہیں پورے روئے زمین میں کوئی بھی برا نہیں کہتا ہے؟

جواب ۵۰۱۵ : حضرت یحییٰ علیہ السلام۔ (الملفوظ دوم صفحہ ۵۷)

سوال ۵۰۱۶ : کیا یہ سچ ہے کہ جس سال سرکار دو عالم ﷺ پیدا ہوئے اس سال دنیا کی ساری عورتوں سے صرف لڑکے ہی پیدا ہوئے؟

جواب ۵۰۱۶ : جی ہاں! اللہ تعالیٰ نے تمام حاملہ عورتوں کے لئے ایسا ہی حکم دیا تھا۔ (مواہب لدنیہ اوّل صفحہ ۲۱)

سوال ۵۰۱۷ : بتائیے حضرت یوشع علیہ السلام کی عمر کیا تھی اور مزار کہاں ہے؟

جواب ۵۰۱۷ : عمر ۱۲۶ سال۔ مزارِ پاک جبل ابراہیم میں۔ (صاوی اوّل صفحہ ۲۴۲)

سوال ۵۰۱۸ : کیا آپ کو معلوم ہے کہ حضرت نوح علیہ السلام کو کشتی بنانے کا طریقہ کس نے سکھایا؟

جواب ۵۰۱۸ : اللہ کے حکم سے حضرت جبرئیل امین علیہ السلام نے۔ (صاوی ج ۳ صفحہ ۹۶)

سوال ۵۰۱۹ : کشتیٔ نوح علیہ السلام کتنے تختوں سے تیار ہوئی؟

جواب ۵۰۱۹ : ایک لاکھ چوبیس ہزار تختوں سے۔ ہر تختے کی پشت پر ایک ایک نبی کا نام لکھا تھا اور آخری تختے کی پشت پر محمد رسول اللہ لکھا تھا ﷺ۔ (نزہۃ المجالس صفحہ ۳۲۱)

سوال ۵۰۲۰ : حضور ﷺ کے وزیر کتنے ہوئے ہیں؟

جواب ۵۰۲۰ : چار، دو آسمان پر حضرت جبرئیل و میکائیل علیہما السلام اور دو زمین پر حضرت ابوبکر صدیق و حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہما۔ (زرقانی ج ۶ صفحہ ۸۷)



سوال ۵۰۲۱ : فرشتوں نے حضرت آدم علیہ السلام کو کب سے کب تک سجدہ کیا؟

جواب ۵۰۲۱ : جمعہ کے روز زوال سے لے کر عصر تک۔ (مواہب لدنیہ اوّل صفحہ ۱۰)

سوال ۵۰۲۲ : سب سے پہلے حضرت آدم علیہ السلام کو سجدہ کس فرشتے نے کیا؟

جواب ۵۰۲۲ : حضرت جبرئیل علیہ السلام نے۔ (مواہب لدنیہ اوّل صفحہ ۱۰)

سوال ۵۰۲۳ : کشتیٔ نوح علیہ السلام میں کتنے طبقے تھے اور اس میں کیسے لوگ سوار ہوئے تھے؟

جواب ۵۰۲۳ : تین طبقے تھے۔ طبقۂ زیریں میں جانور اور درندے اور ہوامِّ عوارض تھے طبقۂ اوسط میں چوپائے وغیرہ، طبقۂ اعلیٰ میں خود نوح علیہ السلام اور آپ کے رفقاء اور حضرت آدم علیہ السلام کا جسدِ مبارک تھا جو عورتوں اور مردوں کے درمیان حائل تھا۔ کھانے پینے کا سامان اور پرندے بھی اسی میں تھے۔ (صاوی جلد دوم صفحہ ۱۸۲)

سوال ۵۰۲۴ : حضرت ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام کا لقب ابوالانبیاء کیوں ہے؟

جواب ۵۰۲۴ : اس لئے کہ آٹھ انبیائے کرام کے علاوہ باقی سارے انبیاء آپ ہی کی نسل سے ہیں اور وہ آٹھ انبیائے کرام یہ ہیں (۱) حضرت آدم (۲) حضرت شیث (۳) حضرت ادریس (۴) حضرت نوح (۵) حضرت ہود (۶) حضرت صالح (۷) حضرت لوط (۸) حضرت یونس علیہم السلام۔ (نزہۃ القاری ج ۶ صفحہ ۵۰۱)

سوال ۵۰۲۵ : وہ کون سے نبی ہیں جنہیں ابوالعجم کہا جاتا ہے؟

جواب ۵۰۲۵ : حضرت اسحٰق علیہ السلام۔ (صاوی اوّل صفحہ ۲۲۵)

سوال ۵۰۲۶ : حضرت آدم علیہ السلام نے اپنی عمر میں سے کتنے سال حضرت داؤد علیہ السلام کو عطا کئے؟

جواب ۵۰۲۶ : ۴۰ سال بقول دیگر آٹھ سال۔ (البدایہ والنہایہ اوّل صفحہ ۸۷۔ ۸۸)

سوال ۵۰۲۷ : حضرت یونس علیہ السلام مچھلی کے شکم میں کتنے دن رہے؟

جواب۵۰۲۷ : باختلاف روایت تین دن یا ۷ دن یا ۴۰ دن۔ (حیٰوۃ الحیوان دوم صفحہ ۳۷۳)

سوال۵۰۲۸ : کس نبی کی دعاء سے ایک نبی دوبارہ زندہ ہوگئے جو کہ بچپن میں انتقال فرماگئے تھے؟

جواب۵۰۲۸ : یونس علیہ السلام ہیں جو ۱۴ دن کے بعد حضرت الیاس علیہ السلام کی دعاء سے دوبارہ زندہ ہوئے۔ (صاوی ج ۳ صفحہ ۷۳)

سوال۵۰۲۹ : کیا آپ کو معلوم ہے کہ حضرت اسمٰعیل حضرت اسحاق علیہما السلام سے کتنے بڑے تھے؟

جواب۵۰۲۹ : ۱۴ سال۔ (الاتقان دوم صفحہ ۱۳۸)

سوال۵۰۳۰ : بتائیے کتنے انبیائے کرام اولوالعزم ہیں؟

جواب۵۰۳۰ : پانچ۔ حضرت نوح، حضرت ابراہیم، حضرت موسیٰ، حضرت عیسیٰ علیہم السلام اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم۔ (شرح فقہ اکبر لعلی قاری صفحہ ۴۳۶)

سوال۵۰۳۱ : بتائیے انبیائے کرام کا دین کیا ایک ہی تھا؟

جواب۵۰۳۱ : ہاں۔ لیکن سب کی شریعتیں الگ اور اعمال مختلف تھے۔ (اشعۃ اللمعات ج ۴ صفحہ ۴۵۸)

سوال۵۰۳۲ : بتائیے انبیائے کرام کس کی امت ہیں؟

جواب۵۰۳۲ : سارے انبیاء و مرسلین اپنے عہد میں بھی بعد میں بھی نبیٔ آخرالزماں ﷺ کے امتی ہیں۔ (فتاویٰ رضویہ ج ۹ صفحہ ۱۲)

سوال۵۰۳۳ : قومِ عرب میں کتنے نبی مبعوث ہوئے؟

جواب۵۰۳۳ : چار۔ حضرت ہود، حضرت صالح، حضرت شعیب علیہم السلام اور حضور ﷺ۔ (تفسیر نعیمی اوّل صفحہ ۶۶۴)

سوال۵۰۳۴ : اچانک وصال کن کن نبیوں کا ہوا ہے؟

جواب۵۰۳۴ : حضرت داؤد، حضرت ابراہیم، حضرت سلیمان علیہم السلام کا۔ (البدایہ والنہایہ دوم صفحہ ۱۷)



سوال۵۰۳۵ : کن کن نبیوں کے نام قبلِ پیدائش رکھے گئے؟

جواب۵۰۳۵ : سرکار ﷺ، حضرت یحییٰ، حضرت عیسیٰ، حضرت اسحاق، حضرت یعقوب علیہم السلام۔ (الاتقان دوم صفحہ ۱۴۱)

سوال۵۰۳۶ : دنیا کا وہ کون انسان ہے جس کا خاندان ہی نہیں؟

جواب۵۰۳۶ : حضرت آدم علیہ السلام۔

سوال۵۰۳۷ : حضرت آدم علیہ السلام جنت سے آنے کے بعد کس پہاڑی پر گریہ وزاری میں مصروف رہے؟

جواب۵۰۳۷ : جبل ہندی پر۔ (ماہنامہ اعلیٰ حضرت اگست و ستمبر ۲۰۰۱ء)

سوال۵۰۳۸ : بتائیے اوس کے کس حکمران نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو مصلوب کرنے کا حکم دیا تھا؟

جواب۵۰۳۸ : پیلاطوس نے۔

سوال۵۰۳۹ : حضرت آدم علیہ السلام کے آنسو جو سراندیپ کے جنگلوں میں بہہ گئے تھے اللہ تعالیٰ نے اس سے کیا پیدا فرمایا؟

جواب۵۰۳۹ : دارچینی اور لونگیں۔ (ماہنامہ اعلیٰ حضرت اگست و ستمبر ۲۰۰۱ء)

سوال۵۰۴۰ : بتائیے حضرت حوا رضی اللہ عنہا کا قد کس قدر تھا اور عمر کتنی ہوئی؟

جواب۵۰۴۰ : قد ساٹھ ۶۰ ہاتھ لمبا تھا عمر ۹۹۷ سال کی ہوئی۔ (حوالہ مندرجہ بالا)

## بقیہ : متفرقات

سوال۵۰۴۱ : وہ کون سا جانور ہے جو نماز کے لئے اذان کہتا ہے؟

جواب۵۰۴۱ : مرغ۔ سرکارِ دو عالم ﷺ نے مرغ کو برا کہنے سے منع فرمایا ہے (ماہنامہ اعلیٰ حضرت نومبر ۱۹۹۹ء)

سوال۵۰۴۲ : باغیٔ اسلام کے سلسلے میں اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ کیا فرماتے ہیں؟

جواب۵۰۴۲ : مسلمانوں کے قبرستان میں دفن کرنا حرام ہے اس کی ناپاک لاش کو مردار کتے کی طرح بھنگی چماروں سے ٹھیلے میں اٹھوا کر تنگ گڈھے میں پٹک دیں اور اس پر آگ پتھر پھینک پھینک کر پاٹ دیں کہ یہی حکمِ شرع ہے۔ (فتاویٰ رضویہ ج ٦ صفحہ ٣٨)

سوال۵۰۴۳ : مومنین کی روحیں اپنے گھروں میں کب آتی ہیں؟

جواب۵۰۴۳ : جمعرات شب جمعہ، عیدین، شب برأت، محرم الحرام کی مقدس ساعتوں میں۔ (ماہنامہ اعلیٰ حضرت نومبر ۱۹۹۹ء)۔

سوال۵۰۴۴ : عقائد کے امام کتنے گذرے ہیں؟

جواب۵۰۴۴ : دو ایک حضرت سیدنا امام ابو منصور ماتریدی دوسرے سیدنا امام ابوالحسن اشعری رحمۃ اللہ علیہما۔ (روضۃ البہیہ صفحہ ٣)

نوٹ : دونوں امام برحق ہیں اصول وعقائد میں دونوں ایک ہیں صرف فروع عقائد میں اختلاف ہے جو کہ محققین کے نزدیک لفظی اختلاف ہیں نہ کہ حقیقی۔

سوال۵۰۴۵ : اہل سنت کسے کہتے ہیں؟

جواب۵۰۴۵ : سرکارِ دو عالم ﷺ، صحابۂ کرام، تابعین، تبع تابعین کے طریقوں پر چلنے والوں کو۔ (تطہیر الجنان صفحہ ٩)

سوال۵۰۴۶ : وہابی کسے کہتے ہیں؟

جواب۵۰۴۶ : محمد بن عبدالوہاب نجدی کے ماننے والوں کو۔ (حوالہ مندرجہ بالا)

سوال۵۰۴۷ : رافضی کسے کہتے ہیں؟

جواب۵۰۴۷ : یہ ایک گمراہ فرقہ ہے جو خلفائے ثلثہ کی خلافت کو غاصبہ کہتے ہیں اور حضرات شیخین و دیگر صحابۂ کرام کو گالیاں دیتے ہیں۔ (بہار شریعت اوّل صفحہ ٦١)

سوال۵۰۴۸ : خارجی کسے کہتے ہیں؟

جواب۵۰۴۸ : یہ بھی ایک گمراہ فرقہ ہے جو جنگِ صفین کے موقع پر ظاہر ہوا۔ (فتاویٰ عزیزیہ اوّل صفحہ ١٠٢)



سوال۵۰۴۹ : خیبر آٹھ قلعوں کا مجموعہ ہے جو ایک بڑے شہر پر مشتمل ہے ان آٹھوں قلعوں کے نام بتایئے؟

جواب۵۰۴۹ : (١) کیسہ (٢) ناعم (٣) صعب (٤) شق (٥) غموص (٦) بطاۃ (٧) سطیح (٨) سالم حضرت علی رضی اللہ عنہ نے جس دروازے کو اکھاڑ کر ڈھال بنا کر لڑے تھے وہ آہنی دروازہ قلعہ غموص کا تھا۔ (سر کٹاتے ہیں تیرے نام پر مردانِ عرب، اوّل صفحہ ١٤٦)

سوال۵۰۵۰ : جنگ موتہ کس جگہ لڑی گئی؟

جواب۵۰۵۰ : موتہ ایک موضع کا نام ہے جو شہر بلقاء کے قریب اور بیت المقدس سے ایک سو میل کے فاصلہ پر ہے۔ (مردانِ عرب، اوّل صفحہ ١٤٨)

سوال۵۰۵۱ : سب سے پہلے روئی کس نے نکالی؟

جواب۵۰۵۱ : انوش بن شیث نے۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ ٩٠)

سوال۵۰۵۲ : اسلام میں سب سے پہلے شریعت کا کونسا حکم منسوخ ہوا؟

جواب۵۰۵۲ : بیت المقدس کا قبلہ ہونا۔ (خازن اوّل صفحہ ١٠٣)

سوال۵۰۵۳ : سب سے پہلے جان کی دیت کس کے بدلے میں کس نے دیا؟

جواب۵۰۵۳ : حضرت عبدالمطلب نے حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ کے بدلے میں سو ١٠٠ اونٹ۔ (سیرتِ حلبی اوّل صفحہ ٢٢)

سوال۵۰۵۴ : قیامت کے دن سب سے پہلے لوگوں کے درمیان کس چیز کا فیصلہ ہوگا؟

جواب۵۰۵۴ : خون کا۔ (مواہب لدنیہ دوم صفحہ ٢١٦)

سوال۵۰۵۵ : سب سے پہلے دنیا کی کون سی نعمت اٹھائی جائیگی؟

جواب۵۰۵۵ : شہد۔ (حیوٰۃ الحیوان دوم صفحہ ٣٤٧)

سوال۵۰۵۶ : امت محمدیہ ﷺ میں سب سے پہلے کیا اٹھائی جائی گی؟

جواب۵۰۵۶ : حیا اور امانت۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ ٧)

سوال۵۰۵۷ : بتایئے مسجد نبوی میں نماز کی ادائیگی میں امام کے کس جانب کھڑا ہونے میں زیادہ فضیلت ہے؟

جواب۵۰۵۷ : بائیں جانب کیونکہ روضۂ مقدسہ بائیں ہی جانب ہے۔ (اشعۃ اللمعات اوّل صفحہ ۴۷۶)

سوال۵۰۵۸ : دنیا میں وہ کون سی جگہیں ہیں جہاں نماز پڑھنا مسجد حرام سے بھی افضل ہے؟

جواب۵۰۵۸ : ایامِ منیٰ میں منیٰ کے اندر، یوم عرفہ میں عرفات کے اندر، شبِ مزدلفہ میں مزدلفہ کے اندر۔ (جذب القلوب صفحہ ۱۹)

سوال۵۰۵۹ : روئے زمین پر سب سے پہلے کس مسجد کی تعمیر ہوئی؟

جواب۵۰۵۹ : مسجد حرام کی پھر مسجد اقصیٰ کی۔ (بخاری شریف اوّل صفحہ ۴۷۷)

سوال۵۰۶۰ : بتائیے بجلی کیا شئے ہے؟

جواب۵۰۶۰ : اللہ تعالیٰ نے بادلوں کو چلانے کے لئے ایک فرشتہ مقرر کر رکھا ہے جس کا نام رَعد ہے قد میں بہت چھوٹا ہے اس کے ہاتھ میں ایک بہت بڑا کوڑا ہے جب وہ بادلوں کو کوڑا مارتا ہے تو اس سے آگ جھڑتی ہے اسی کو بجلی کہتے ہیں۔ (فتاویٰ رضویہ ج ۱۱ صفحہ ۱۸۹)

سوال۵۰۶۱ : چاند و سورج کہاں ہیں؟

جواب۵۰۶۱ : زمین و آسمان کے درمیان ایک گھیرے میں ہیں۔ (اسلام اور چاند کا سفر، صفحہ ۵۸)

سوال۵۰۶۲ : ستارے کہاں ہیں؟

جواب۵۰۶۲ : زمین و آسمان کے درمیان نورانی زنجیروں میں لٹکی ہوئی قندیلوں میں اور یہ زنجیریں فرشتون کے ہاتھوں میں ہیں۔ (تفسیر کبیر ج ۸ صفحہ ۳۳۸)

سوال۵۰۶۳ : بتائیے چاند و سورج کا رُخ کس طرف ہے؟

جواب۵۰۶۳ : رخ آسمان کی طرف اور پیٹھ زمین کی طرف۔ (خازن ج ۷ صفحہ ۱۲۹)

سوال۵۰۶۴ : زمین چاند سے کتنی بڑی ہے؟

جواب۵۰۶۴ : چوگنی۔ (اسلام اور چاند کا سفر، صفحہ ۵۵)

سوال۵۰۶۵ : سورج زمین سے کتنا بڑا ہے؟



جواب۵۰۶۵ : تقریباً تیرہ لاکھ گنا بڑا ہے۔ (اسلام اور چاند کا سفر صفحہ ۵۱)

سوال۵۰۶۶ : چاند زمین سے کتنی دوری پر ہے؟

جواب۵۰۶۶ : دولاکھ میل سے زائد۔ (اسلام اور چاند کا سفر صفحہ ۵۴)

سوال۵۰۶۷ : سورج زمین سے کتنی دوری پر ہے؟

جواب۵۰۶۷ : نو کروڑ ۳۰ لاکھ میل دور۔ (اسلام اور چاند کا سفر صفحہ ۵۱)

سوال۵۰۶۸ : وہ آٹھ قسم کے کون لوگ ہیں جنہیں بعد مُردن مٹی نہیں کھاتی؟

جواب۵۰۶۸ : (۱) انبیائے کرام (۲) شہدائے عظام (۳) عالمِ دین (۴) اولیائے کرام (۵) حفاظِ کرام بشرطیکہ قرآن کے مطابق عمل ہو (۶) کثرت سے درود شریف پڑھنے والے (۷) وہ اجسام جو کبھی اللہ کی نافرمانی نہ کئے ہوں (۸) بلا اُجرت اذان کہنے والے موذنین۔ (الملفوظ ج ۴ صفحہ ۶۰)

سوال۵۰۶۹ : بتایئے زمین میں زلزلہ کیسے آتا ہے؟

جواب۵۰۶۹ : جب زمین میں کثرت سے گناہ ہونے لگتے ہیں تو ربّ قدیر غافل بندوں کی آگاہی کے لئے فرشتوں کو زمین کے حرکت دینے کا حکم دیتا ہے تو فرشتے تیز اور طاقتور ہوا زمین کے اندر داخل کر دیتے ہیں جس سے زمین ہلنے لگتی ہے۔ (فتاویٰ عزیزیہ دوم صفحہ ۱۲۸)

**نوٹ:** اور سرکار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ یوں فرماتے ہیں کہ اصلی سبب گناہ ہے، پیدا یوں ہوتا ہے کہ ایک پہاڑ جس کا نام قاف ہے تمام زمین کو محیط ہے اور اس کے ریشے زمین کے اندر سب جگہ پھیلے ہوئے ہیں جیسے بڑے درخت کی جڑیں دور تک اندر اندر پھیلتی ہیں جس زمین میں زلزلہ کا حکم ہوتا ہے وہ پہاڑ اپنی اس جگہ سے ریشے کو جنبش دیتا ہے پھر زمین ہلنے لگتی ہے۔ (فتاویٰ رضویہ ج ۱۱ صفحہ ۱۸۹)

سوال۵۰۷۰ : آبِ زمزم افضل ہے یا آبِ کوثر؟

جواب۵۰۷۰ : آبِ کوثر۔ (فتاویٰ رضویہ اوّل صفحہ ۵۹۵)

سوال ۵۰۷۱ : وہ کون سا پانی ہے جسے منافق کبھی بھی شکم سیر ہو کر نہیں پی سکتا؟

جواب ۵۰۷۱ : آبِ زمزم ہے۔ (عمدۃ القاری ج ۴ صفحہ ۶۴۶)

سوال ۵۰۷۲ : وہ کون سا پانی ہے جس سے گندگی دور کرنا گناہ ہے؟

جواب ۵۰۷۲ : آبِ زمزم۔ (ردالمختار دوم صفحہ ۲۶۳)

سوال ۵۰۷۳ : وہ کون سا پانی ہے جو قیامت کے دن نیکیوں کے پلّے میں تولا جائیگا؟

جواب ۵۰۷۳ : وضو کا پانی۔ (ترمذی شریف اوّل صفحہ ۱۸)

سوال ۵۰۷۴ : کتنے سمندر مشہور ہیں؟

جواب ۵۰۷۴ : سات مگر ان میں پانچ بڑے ہیں۔ (۱) بحر ہند (۲) بحر اوقیانوس (۳) بحر شام (۴) بحر نیطس (۵) بحر جرجان۔ (تفسیر کبیر دوم صفحہ ۲۶)

سوال ۵۰۷۵ : وہ کون سے جانور ہیں جو پانی کبھی نہیں پیتے؟

جواب ۵۰۷۵ : شتر مرغ اور گوہ۔ (حیٰوۃ الحیوان اوّل صفحہ ۲۵۷)

سوال ۵۰۷۶ : کون سا پرندہ اللہ کا لشکر ہے؟

جواب ۵۰۷۶ : ٹڈی۔ اس کے سینے پر یہ عبارت لکھی ہے۔ "نحن جندالله الاعظم" (حیٰوۃ الحیوان اوّل صفحہ ۲۳۴)

سوال ۵۰۷۷ : جنت میں دس جانور داخل ہونگے ان کے نام بتایئے؟

جواب ۵۰۷۷ : حضور ﷺ کا براق (۲) حضرت صالح کی اونٹنی (۳) حضرت ابراہیم کا گئوسالہ (۴) حضرت اسمٰعیل کا مینڈھا (۵) حضرت موسیٰ کی گائے (۶) حضرت یونس کی مچھلی (۷) حضرت عزیر کا گدھا (۸) حضرت سلیمان کی چیونٹی (۹) حضرت بلقیس کا ھد ھد (۱۰) اصحابِ کہف کا کتا (علیہم اسلام)۔ (الاشباہ والنظائر صفحہ ۵۸۳)

سوال ۵۰۷۸ : کیا موذی جانور جہنم میں داخل ہوں گے؟

جواب ۵۰۷۸ : جی ہاں کافروں کو عذاب دینے کیلئے مگر ان کو تکلیف نہ ہوگی سانپ بچھو وغیرہ۔ (تفسیر عزیزی پ ۳۰ صفحہ ۶۳)



سوال ۵۰۷۹ : سب سے پہلے زمین کا کون سا حصہ بنا؟

جواب ۵۰۷۹ : جس جگہ خانۂ کعبہ ہے زمین سے دو ہزار سال قبل اللہ تعالیٰ نے بنایا پھر وہیں سے پھیلائی گئی۔ (خازن اوّل صفحہ ۹۴)

سوال ۵۰۸۰ : زمین و آسمان میں سے پہلے کس کی تخلیق ہوئی؟

جواب ۵۰۸۰ : زمین کی۔ (زرقانی اوّل صفحہ ۴۷)

سوال ۵۰۸۱ : زمین افضل ہے یا آسمان؟

جواب ۵۰۸۱ : زمین افضل ہے کیونکہ انبیائے کرام خصوصاً ہمارے سرکار ﷺ کا مسکن و مدفن ہے (جذب القلوب صفحہ ۱۸)

سوال ۵۰۸۲ : کیا آپ کو معلوم ہے کہ کون سی چیز کس دن بنائی گئی؟

جواب ۵۰۸۲ : اتوار کے دن زمین و آسمان کے مادّے بنائے گئے، پیر کے دن ساتوں طبق زمین بنی، منگل کے دن پہاڑوں کی تخلیق ہوئی دریا اور چشمے جاری کئے گئے، بدھ کے روز تمام درخت اور وحشی جانور بنائے گئے، جمعرات کے دن ساتوں آسمانوں کی تخلیق ہوئی، جمعہ کے دن چاند و سورج اور ستارے بنائے گئے اور جمعہ ہی کو ہر آسمان پر فرشتے مقرر کئے گئے اور اسی دن عصر و مغرب کے درمیان حضرت آدم علیہ السلام کی تخلیق ہوئی۔ (خازن ہشتم صفحہ ۸۸)

سوال ۵۰۸۳ : جانوروں میں عادۃً حمل کی کیا مدت ہوتی ہے؟

جواب ۵۰۸۳ : ہاتھی میں ۱۱ ماہ، اونٹ گھوڑے گدھے میں ایک سال، گائے بھینس میں ۹ ماہ، بکری میں ۵ ماہ، بلّی میں دو ماہ، کتے میں ۴۰ دن اور تمام پرندوں میں ۲۱ دن ہے۔ (ردالمختار ج ۵ صفحہ ۴۳۲)

سوال ۵۰۸۴ : وہ کون سا جانور ہے جس کا گوشت کھانے کے بعد وضو کرنا مستحب ہے؟

جواب ۵۰۸۴ : اونٹ۔ (درمختار مع ردالمختار اوّل صفحہ ۶۳)

سوال ۵۰۸۵ : کن عورتوں سے نکاح بہتر ہے؟

جواب۵۰۸۵ : کنواری سے اور جس سے اولاد زیادہ پیدا ہونے کی امید ہو۔ (رد المختار دوم صفحہ ۲۶۹)

سوال۵۰۸۶ : نکاح کے لئے کون سا دن سب سے افضل ہے؟

جواب۵۰۸۶ : جمعہ کا دن باعثِ برکت ہے اسی دن حضرت آدم کا نکاح حضرت حوا سے ہوا، حضرت یوسف کا زلیخا سے، حضرت موسیٰ کا صفورا سے، حضرت سلیمان کا بلقیس سے اور ہمارے حضور علیہ السلام کا نکاح حضرت خدیجۃ الکبریٰ و حضرت عائشہ صدیقہ سے ہوا۔ (علیہم السلام) (رضی اللہ عنہم) (تفسیر نعیمی پ ۱۱ صفحہ ۱۷)

سوال۵۰۸۷ : بتائیے حضرت فاطمہ زہرہ رضی اللہ عنہا کی روح کس نے قبض کی؟

جواب۵۰۸۷ : رب تبارک و تعالیٰ نے، ان کی طرف فرشتہ نہیں بھیجا۔ (تفسیری نعیمی پ ہفتم ص ۵۳۷)

سوال۵۰۸۸ : طبقاتِ جنت کتنے اور کون کون ہیں؟

جواب۵۰۸۸ : ۸ ہیں (۱) دار الجلال (۲) دار القرار (۳) دار السلام (۴) جنتِ عدن (۵) جنت الماویٰ (۶) جنت الخلد (۷) جنت الفردوس (۸) جنت النعیم۔ (روح البیان اوّل صفحہ ۵۶)

سوال۵۰۸۹ : فرشتوں نے کن کن لوگوں کو غسل دیا؟

جواب۵۰۸۹ : حضرت آدم، حضرت زکریا علیہما السلام حضرت حنظلہ، حضرت حمزہ رضی اللہ عنہما کو۔ (زرقانی سوم صفحہ ۲۷۸)

سوال۵۰۹۰ : سب سے پہلے لال کپڑے کس نے پہنے؟

جواب۵۰۹۰ : قارون نے۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ ۸۶)

سوال۵۰۹۱ : سب سے پہلے خانۂ کعبہ پر ریشمی غلاف کس خاتون نے چڑھایا؟

جواب۵۰۹۱ : حضرت عباس بن عبدالمطلب کی والدہ نے بچپن میں آپ گم ہوگئے تھے والدہ نے منت مانی تھی کہ اگر میرا بچہ مل جائے تو خانۂ کعبہ پر ریشمی غلاف چڑھاؤں گی۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ ۴۲)



سوال۵۰۹۲ : سب سے پہلے سریانی زبان میں کتاب کس نے لکھی؟

جواب۵۰۹۲ : نزار بن معد نے۔ (سیرۃ حلبی اوّل صفحہ ۲۲)

سوال۵۰۹۳ : مکہ میں حضور علیہ السلام کے خلاف جس گھر میں میٹنگیں ہوا کرتی تھیں اس کی تعمیر کس نے کی تھی؟

جواب۵۰۹۳ : قصیٰ بن کلاب نے۔ نام دار الندوہ ہے۔ (زرقانی اوّل صفحہ ۳۲۱)

سوال۵۰۹۴ : زمین میں سب سے پہلے کون سے شہر آباد ہوئے؟

جواب۵۰۹۴ : بابل اور سوس۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ ۱۱۶)

سوال۵۰۹۵ : ساتوں دنوں میں پہلے کس دن کی تخلیق ہوئی؟

جواب۵۰۹۵ : ہفتہ کے دن کی۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ ۱۳)

سوال۵۰۹۶ : سب سے پہلے جھوٹی قسم کس نے کھائی؟

جواب۵۰۹۶ : ابلیس نے۔ (خزائن العرفان)

سوال۵۰۹۷ : سب سے پہلے دھوکہ بازی کس نے کی تھی؟

جواب۵۰۹۷ : ابلیس نے۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ ۱۰۶)

سوال۵۰۹۸ : سب سے پہلے غیبت کس نے کی؟

جواب۵۰۹۸ : ابلیس نے۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ ۱۱۴)

سوال۵۰۹۹ : سب سے پہلے نص قطعی کے خلاف قیاس کس نے کی؟

جواب۵۰۹۹ : ابلیس نے۔ (خازن و معالم دوئم صفحہ ۱۷۶)

سوال۵۱۰۰ : سب پہلے گریہ وزاری کس نے کس لئے کی؟

جواب۵۱۰۰ : ابلیس نے حضرت آدم و حوا علیہما السلام کو دھوکہ دینے کے لئے۔ (زرقانی اوّل صفحہ ۵۴)

سوال۵۱۰۱ : سب سے پہلے کفر کس نے کیا؟

جواب۵۱۰۱ : ابلیس نے۔ (صاوی ج ۴ صفحہ ۲۱)

سوال۵۱۰۲ : کیا کعبہ شریف کے اوپر سے گذرنے والا بیمار پرندہ شفاء یاب ہو جاتا ہے؟

جوب۵۱۰۲ : ہاں بیمار پرندہ کو شفاء مل جاتی ہے۔ (صاوی اوّل صفحہ ۱۵۰)

سوال۵۱۰۳ : بتائیے تمام نفلی روزوں میں کون سا روزہ زیادہ بہتر ہے؟

جوب۵۱۰۳ : یومِ عرفہ کا۔ (فتاویٰ رضویہ ج۸ صفحہ ۴۴۲)

سوال۵۱۰۴ : بتائیے کعبہ کی تعمیر کے بعد حضرت ابراہیم علیہ السلام کی آواز پر سب سے پہلے لبیک کہاں کے لوگوں نے کہی؟

جوب۵۱۰۴ : یمن والوں نے۔ (صاوی ج۳ صفحہ ۸۳)

سوال۵۱۰۵ : سب سے پہلے دینار کس نے تیار کرایا؟

جوب۵۱۰۵ : سب سے پہلے دینار تبع اصغر نے تیار کرایا۔ (مسند امام اعظم صفحہ ۱۷۸)

سوال۵۱۰۶ : روپے پر مہر کس نے لگوائی؟

جوب۵۱۰۶ : ہرقل نے۔ (عمدۃ القاری اوّل صفحہ ۹۳)

سوال۵۱۰۷ : سب سے پہلے گرجا گھر کس نے بنوایا؟

جوب۵۱۰۷ : ہرقل نے۔ (حوالہ مندرجہ بالا)

سوال۵۱۰۸ : زمین پر سب سے پہلے چشمہ ونہر کس نے جاری کئے؟

جوب۵۱۰۸ : شہنشاہ زوباد نے۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ ۱۱۵)

سوال۵۱۰۹ : سب سے پہلے شراب کس نے تیار کی؟

جوب۵۱۰۹ : فیثا غورث نے۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ ۷۲)

سوال۵۱۱۰ : سب سے پہلے ریشم کا لباس کس نے پہنا؟

جوب۵۱۱۰ : قومِ لوط نے۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ ۸۵)

سوال۵۱۱۱ : سب سے پہلے داڑھی کس نے منڈائی؟

جوب۵۱۱۱ : قومِ لوط نے۔ (محاضرۃ الاوائل صفحہ ۸۵)

سوال۵۱۱۲ : سب سے پہلے خدائی دعویٰ کس نے کیا؟

جوب۵۱۱۲ : شدّاد نے۔ (تفسیر عزیزی پ۳۰ صفحہ ۱۶۷)

سوال۵۱۱۳ : سب سے پہلے نبوت کا دعویٰ کس بدبخت نے کیا؟



جوب۵۱۱۳ : حکیم زرتشت یا زردشت شاگردِ فیثا غورث نے۔ (غیاث اللغات صفحہ ۲۷۰)

سوال۵۱۱۴ : سب سے پہلے کالا خضاب کس نے لگایا؟

جوب۵۱۱۴ : فرعون نے۔ (جامعہ صغیر اوّل صفحہ ۹۴)

سوال۵۱۱۵ : سب سے پہلے پکّی اینٹ کس نے تیار کروائی؟

جوب۵۱۱۵ : فرعون نے۔ (صاوی ج۳ صفحہ ۱۸۱)

سوال۵۱۱۶ : سب سے پہلے آگ کی عبادت کس نے کی؟

جوب۵۱۱۶ : قابیل نے۔ (روح البیان اوّل صفحہ ۵۵۶)

سوال۵۱۱۷ : وہ کون خوش نصیب شخص ہیں جو سرکار ﷺ کی بعثت مبارکہ سے ایک ہزار سال قبل آپ پر ایمان لائے اور انہوں نے آپ کے نام ایک خط بھی لکھا جس میں ایمان لانے کی شہادت درج تھی؟

جوب۵۱۱۷ : تبع اوّل حمیری، جس کا خط نسلاً بعد نسلٍ منتقل ہوتا ہوا آپ تک پہونچا۔ (صاوی چہارم صفحہ ۵۴)

سوال۵۱۱۸ : ایک شخص نے مدینہ میں ایک مکان صرف اس غرض سے بنایا تھا کہ جب سرورِ عالم ﷺ ہجرت کرکے مدینہ تشریف لائیں تو اس میں قیام فرمائیں، ان کا نام بتائیے؟

جوب۵۱۱۸ : تبع اوّل حمیری، وہ مکان وہی ہے جس کے مالک حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ ہوئے۔ (زرقانی اوّل صفحہ ۳۵۸)

سوال۵۱۱۹ : وہ کون سے دو مردے ہیں جس کا کھانا حلال ہے؟

جوب۵۱۱۹ : مچھلی اور ٹڈی۔ (ماہنامہ اعلیٰ حضرت نومبر ۱۹۹۹ء)

سوال۵۱۲۰ : وہ کون سے دو خون ہیں جن کا کھانا جائز ہے؟

جوب۵۱۲۰ : کلیجی اور تلّی۔ (ماہنامہ اعلیٰ حضرت نومبر ۱۹۹۹ء)

سوال۵۱۲۱ : وہ کون سے پانچ فویسق (فاسقوں) ہیں جن کے قتل کا حکم حرم شریف میں بھی ہے؟

جواب ۵۱۲۱ : سانپ، کوّا، چوہا، کاٹنے والا کتا، چیل۔ ایک حدیث میں چیل کی جگہ بچھو آیا ہے۔ (حوالہ مندرجہ بالا)

سوال ۵۱۲۲ : وہ کیا چیز ہے جس کا قبلہ نہیں؟

جواب ۵۱۲۲ : کعبہ معظّمہ۔

سوال ۵۱۲۳ : وہ کون سی تین چیزیں ہیں جو رحم سے پیدا نہیں ہوئیں؟

جواب ۵۱۲۳ : حضرت ابراہیم کا مینڈھا، حضرت صالح کی اونٹنی، حضرت موسیٰ کا عصا جو سانپ بن گیا تھا۔ (علیہم السلام)

سوال ۵۱۲۴ : بتایئے سائنس کسے کہتے ہیں؟

جواب ۵۱۲۴ : سلطنت الٰہیہ میں پھیلی ہوئی اشیاء کی حقیقتوں کی تلاش کرنا۔

سوال ۵۱۲۵ : بتایئے کھجور کے درخت کی پیدائش کس سے ہوئی؟

جواب ۵۱۲۵ : حضرت آدم علیہ السلام کی بقیہ مٹی سے۔ (ماہنامہ اعلیٰ حضرت اگست و ستمبر ۲۰۰۱ء)

سوال ۵۱۲۶ : حضور ﷺ کے سب سے اوّل صاحبزادے کون ہیں۔ کن سے پیدا ہوئے اور کہاں پیدا ہوئے؟

جواب ۵۱۲۶ : حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ ہیں۔ مکہ میں نبوت سے پہلے حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا سے پیدا ہوئے۔

سوال ۵۱۲۷ : سب سے پہلے بچوں کے فالج پولیو کا علاج کس نے معلوم کیا؟

جواب ۵۱۲۷ : ۱۹۵۳ء میں ڈاکٹر جونس ای سیلک نے۔ (ماہنامہ اعلیٰ حضرت دسمبر ۱۹۸۶ء)

سوال ۵۱۲۸ : بروایت حضرت انس رضی اللہ عنہ کس دن کے بارے میں ہے کہ خون کا دن ہے؟

جواب ۵۱۲۸ : منگل کے متعلق کیونکہ اس دن حضرت حوّا کو خونِ حیض آیا اور حضرت آدم علیہ السلام کے بیٹے نے اپنے بھائی کو قتل کیا۔ (حوالہ مندرجہ بالا)



سوال ۵۱۲۹ : بتایئے حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا کن چیزوں سے پاک تھیں؟

جواب ۵۱۲۹ : انسانی شکل میں حوروں کی طرح حیض و نفاس سے پاک تھیں۔ (فتاویٰ رضویہ ج۹ صفحہ ۱۸)

سوال ۵۱۳۰ : وہ کون سا پرندہ ہے جو اپنی چونچ میں پانی لیکر آتش کدۂ نمرود بجھانے گیا تھا؟

جواب ۵۱۳۰ : ہُدہُد۔ (تفسیر نعیمی پ ۸ صفحہ ۱۹۹)

سوال ۵۱۳۱ : وہ کون سا پرندہ ہے جو زمین کے اندر پانی کا پتہ اوپر سے دیکھ کر بتا دیتا ہے کہ یہاں پانی ہے؟

جواب ۵۱۳۱ : ہُدہُد۔ (قصص الانبیاء صفحہ ۲۱۶)

سوال ۵۱۳۲ : بتایئے قبر میں منکر نکیر کس زبان میں سوال کریں گے؟

جواب ۵۱۳۲ : سریانی زبان میں۔ (الملفوظ ج۴ صفحہ ۱۴)

سوال ۵۱۳۳ : بتایئے فارسی زبان کی ابتداء کس سے ہوئی؟

جواب ۵۱۳۳ : حضرت نوح علیہ السلام کے پڑپوتے فارس بن عاصور بن یافث بن نوح سے۔ (عمدۃ القادری ج۷ صفحہ ۱۰۵)

نوٹ : طوفانِ نوح کے بعد آپ کی اولاد میں ۷۲ زبانیں بولی جاتی تھیں۔ (جذب القلوب صفحہ ۵۱)

سوال ۵۱۳۴ : کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ اردو زبان کی ابتداء کب اور کہاں سے ہوئی؟

جواب ۵۱۳۴ : ۱۰۲۷ء میں لاہور میں پیدا ہوئی قدیم پنجابی زبان اس کی ماں ہے اور بعضوں نے کہا ہے کہ اس کی ابتداء ۱۰۰۱ء میں ہوئی۔ (داستانِ زبان اردو صفحہ ۹۶)

سوال ۵۱۳۵ : حضرت اسرافیل علیہ السلام صور کہاں سے پھونکیں گے؟

جواب ۵۱۳۵ : بیت المقدس کی ایک چٹان پر کھڑے ہوکر۔ (صاوی سوم صفحہ ۵۴)

سوال ۵۱۳۶ : ملک الموت کے ساتھ کتنے فرشتے ہوتے ہیں؟

جواب ۵۱۳۶ : چودہ ۱۴، سات ۷ رحمت کے، سات ۷ عذاب کے۔ (صاوی دوم صفحہ ۱۹)

سوال ۵۱۳۷ : وہ کون سے بچے ہیں جن کی ولادت خانۂ کعبہ میں ہوئی؟

جواب ۵۱۳۷ : حکیم بن حزام اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ۔ (شرح شفاء اوّل صفحہ ۱۵۱)

سوال ۵۱۳۸ : ظاہری شکل وصورت میں حضور ﷺ کے مشابہ کتنے اور کون لوگ ہوئے ہیں؟

جواب ۵۱۳۸ : دس ۱۰، (۱) حضرت امام حسن (۲) حضرت امام حسین (۳) جعفر بن ابوطالب (۴) عبداللہ بن جعفر (۵) قثم بن عباس (۶) ابوسفیان بن حارث (۷) مسلم بن عقیل (۸) سائب بن یزید (۹) عبداللہ بن عامر (۱۰) کابس بن ربیعہ اور زمانۂ اخیر میں حضرت امام مہدی سر سے پاؤں تک آپ کے مشابہ ہوں گے رضی اللہ عنہم۔ (الملفوظ سوم صفحہ ۴۲)

سوال ۵۱۳۹ : بتائیے وہ بچے کون ہیں جنہوں نے گہوارے میں کلام کیا؟

جواب ۵۱۳۹ : وہ گیارہ ہیں۔ (۱) حضرت ابراہیم (۲) حضرت یحییٰ (۳) حضرت مریم (۴) حضرت عیسیٰ (۵) نبی آخرالزماں (۶) حضرت یوسف کی گواہی دینے والا بچہ (۷) حضرت جریج راہب کی گواہی دینے والا بچہ۔
(۸) کھائی والوں کا بچہ (۹) اس لونڈی کا بچہ جس پر زمانۂ نبی اسرائیل میں زنا کا بہتان لگایا گیا تھا (۱۰) حضرت آسیہ کی خادمہ کا وہ بچہ جسے کھولتے ہوئے تیل میں ڈالدیا گیا تھا (۱۱) یہود کا وہ بچہ جس نے اپنے ماں باپ کے ساتھ حضور کی خدمت میں حاضر ہوکر سلام پیش کیا۔ (علیہم السلام) (رضی اللہ عنہم)۔ (شرح شفاء اوّل صفحہ ۲۲۶)

سوال ۵۱۴۰ : وہ کون سا بد بخت ہے جس کا نام نہ لے کر قرآن نے اس کی کنیت ذکر فرمائی؟

جواب ۵۱۴۰ : ابولہب۔ (الاتقان دوم صفحہ ۱۴۴)

سوال ۵۱۴۱ : بتائیے خانۂ کعبہ کی تعمیر میں حضرت جبرئیل امین نے حضرت ابراہیم و اسمٰعیل کے ساتھ کون سی خدمت انجام دی؟ (علیہم السلام)



جواب ۵۱۴۱: انجینئرنگ کی خدمت۔ (خازن اول صفحہ ۳۲۲)

سوال ۵۱۴۲: آتش نمرود میں پھونک مار کر رسول دشمنی کا حق ادا کرنے والا کونسا جانور ہے؟

جواب ۵۱۴۲: گرگٹ یا چھپکلی۔ (خازن ج ۴ صفحہ ۲۴۴)

سوال ۵۱۴۳: آتش نمرود بجھانے کے لئے اپنے منہ میں پانی لے کر آنے والا کون سا وفادار پیغمبر جانور تھا؟

جواب ۵۱۴۳: مینڈک۔ (حیاۃ الحیوان دوم صفحہ ۸۶)

سوال ۵۱۴۴: بتائیے ید بیضا کا کیا معنیٰ ہوتا ہے؟

جواب ۵۱۴۴: چمکتا ہوا ہاتھ۔

سوال ۵۱۴۵: بتائیے تجدید دین کا مفہوم کیا ہے؟

جواب ۵۱۴۵: ان میں ایک صفت یا چند صفتیں ایسی پائی جائیں جن سے امت محمدیہ ﷺ کو دینی فائدہ ہو جیسے تعلیم وتدریس، وعظ امر بالمعروف ونہی عن المنکر

سوال ۵۱۴۶: بتائیے حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے تقویۃ الایمان کے تعلق سے کیا فرمایا ہے؟

جواب ۵۱۴۶: میں تو بالکل ضعیف ہو گیا ہوں، آنکھوں سے بھی معذور ہوں ورنہ اس کتاب اور اس عقیدۂ فاسد کا رد بھی تحفۂ اثناء عشریہ کی طرح لکھتا کہ لوگ دیکھتے۔

سوال ۵۱۴۷: خلیفہ اعلیٰ حضرت، حضرت عبدالعلیم صدیقی میرٹھی (رحمۃ اللہ علیہما) کا مزار مبارک کہاں واقع ہے؟

جواب ۵۱۴۷: مدینہ منورہ میں۔

سوال ۵۱۴۸: بتائیے مدرسہ حنفیہ عظیم آباد بہار کے پہلے سالانہ اجلاس میں جہاں اعلیٰ حضرت تشریف فرما تھے سب سے پہلے مجدد مأۃ حاضرہ کے لقب سے اعلیٰ حضرت کو کس نے یاد کیا؟

جواب ۵۱۴۸: حضرت مولانا عبدالمقتدر بدایونی رحمۃ اللہ علیہ نے

سوال ۵۱۴۹: منظر اسلام بریلی شریف ۱۳۲۲ھ میں ابتداً رحیم یار خان کے مکان پر قائم کیا گیا بتائیے کن دو طلباء سے تعلیمی آغاز ہوا؟

جواب ۵۱۴۹: مولانا ظفرالدین بہاری و مولانا عبدالرشید عظیم آبادی سے

سوال ۵۱۵۰: منظر اسلام تاریخی نام ہے بتائیے کس نے تجویز کیا تھا؟

جواب ۵۱۵۰: اعلیٰ حضرت کے چھوٹے بھائی مولانا حسن رضا خان نے اور وہی مدرسہ کے ناظم اول مقرر ہوئے۔

سوال ۵۱۵۱: سرکار اعلیٰ حضرت جس مکان میں پیدا ہوئے جو کہ آپ کہ جد امجد کی ملکیت میں تھا بتائیے کس نے خریدا؟

جواب ۵۱۵۱: حضرت شمس بریلوی کے والد ماجد مولوی ماسٹر ابوالحسن صدیقی بریلوی نے

سوال ۵۱۵۲: بتائیے حضرت اسماء بنت یزید بن سکن رضی اللہ عنہا نے جنگ یرموک میں جو خلافت فاروقی میں ہوئی تھی خیمہ کی چوب سے کتنے یہودیوں کو قتل کیا تھا۔

جواب ۵۱۵۲: نو ۹ یہودیوں کو (صحابیات مبشرات صفحہ ۱۰)

سوال ۵۱۵۳: غزوہ احد میں مشکیزہ بھر بھر کر پانی پلانے والی صحابیات مبشرات کے اسماء گرامی بتائیے؟

جواب ۵۱۵۳: حضرت عائشہ، ام سلمہ، ام سلیط، ام زیاد جبکہ اور دوسری پانچ عورتوں نے غزوہ خیبر میں مسلمانوں کو مدد دی تھی رضوان اللہ عنہن (حوال مندرجہ بالا)

سوال ۵۱۵۴: حضرت ام عطیہ رضی اللہ عنہا نے کتنے غزوات میں صحابہ کے لئے کھانا پکایا تھا؟

جواب ۵۱۵۴: سات ۷ غزوات میں (حوالہ مندرجہ بالا)

سوال ۵۱۵۵: جنگ یرموک میں جب مسلمانوں کا میمنہ ہٹتے ہٹتے حرم کے خیمہ گاہ تک آ گیا تو کن صحابیات نے پرجوش اشعار پڑھ کر لوگوں کو غیرت دلائی تھی؟

جواب ۵۱۵۵: حضرت ہند اور حضرت خولہ رضی اللہ عنہما وغیرہ نے (صحابیات مبشرات صفحہ ۱۱)

سوال ۵۱۵۶: فرمان رسول ﷺ کے مطابق کائنات کی افضل و برتر چاروں خواتین کے اسماء گرامی بتائیے؟

جواب ۵۱۵۶: حضرت خدیجہ بنت خویلد، فاطمہ بنت محمد ﷺ، مریم بنت عمران، آسیہ بنت مزاحم (فرعون کی بیوی) رضوان اللہ عنہن۔ (صحابیات مبشرات صفحہ ۱۸)

سوال ۵۱۵۷: ام المومنین حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے شوہر اول اور دوئم کے نام بتائیے؟



جواب ۵۱۵۷: آپ کا پہلا نکاح ابو ہالہ مالک بن نباش بن زرارہ یمنی سے ہوا تھا جب کہ دوسرا نکاح عتیق بن عائذ بن عبد اللہ بن مخزومی سے ہوا تھا (صحابیات مبشرات صفحہ ۱۹)

سوال ۵۱۵۸: ام المومنین حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کا وہ مکان جس میں ہجرت تک آقا ﷺ رہائش پذیر رہے بعدہٗ حضرت علی مرتضیٰ کے بھائی عقیل بن ابی طالب رضی اللہ عنہما مقیم رہے بتائیے ان سے یہ گھر کس نے خرید کر مسجد تعمیر کروادی اور قیامت تک سجدہ گاہِ خلائق بنادیا؟

جواب ۵۱۵۸: حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے (صحابیات مبشرات صفحہ ۲۷)

سوال ۵۱۵۹: وہ کون سی ام المومنین ہیں جن کی تصویر ریشم کے غلاف میں لپیٹ کر حضرت جبرئیل علیہ السلام کے ذریعہ دربار رسالت ﷺ میں پیش کی گئی؟

جواب ۵۱۵۹: حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا۔ (حوالہ مندرجہ بالا)

سوال ۵۱۶۰: حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کے بعد حرم نبوی میں داخل ہونے والی خاتون کا اسم گرامی بتائیے؟

جواب ۵۱۶۰: حضرت سودہ رضی اللہ عنہا والدہ کا نام شموس بنت قیس بن عمرو قبیلہ بنو نجار سے تھیں دور فاروقی میں بعمر ۸۰ سال وصال ہوا (صحابیات مبشرات صفحہ ۴۷)

سوال ۵۱۶۱: لفظ وہابی کہاں سے نکلا اور کس کتاب میں لکھا ہوا ہے؟

جواب ۵۱۶۱: لفظ وہابی محمد بن عبد الوہاب نجدی کے وقت سے نکلا۔ (دیکھئے ترجمان وہابیہ صفحہ ۸۶ مطبوعہ مفید عام آگرہ ۱۳۰۰ھ مؤلفہ نواب صدیق حسن خان بھوپالی

نوٹ: اسی کتاب کے صفحہ ۹۳ میں ہے کہ ثانیاً لقب و خطاب وہابیت سے ظاہر ہے کہ اصل وہابی وہی لوگ ہیں جو پیرو محمد بن عبد الوہاب کے ہیں جس نے ۱۲۱۲ھ میں نشان مخالفت کا ملک نجد عرب میں قائم کیا تھا اور خود یہ ایک عرب جنگجو تھا اس کے جو لوگ مقلد ہیں وہی وہابی مشہور ہیں)

سوال ۵۱۶۲: اور وہ (محمد بن عبد اللہ نجدی) سارے جہان کے مسلمانوں کو کافر سمجھ کر خون کرنا اور لوٹنا خلق کا اچھا جانتا تھا کس کتاب میں لکھا ہے؟

جواب ۵۱۶۲: ترجمان وہابیہ صفحہ ۸۰

سوال ۵۱۶۳: بتائیے محمد بن عبد الوہاب نجدی کب واصل نار جہنم ہوا؟

جواب ۵۱۶۳: ۱۲۰۶ھ میں۔
سوال ۵۱۶۴: جو کوئی یوں کہے یارسول اللہ میں آپ سے شفاعت چاہتا ہوں تو وہ شخص مشرک ہوگا اوراس کا خون مباح ہوگا (معاذ اللہ) یہ عبارت کہاں درج ہے؟
جواب ۵۱۶۴: تحفۂ وہابیہ صفحہ ۶۷ اور اسی کتاب میں صفحہ ۵۹ پر لکھا ہے کہ ہم نے وہ تمام قبے اور تمام مقامات جن کی تعظیماً واعتقاداً پرستش ہوتی تھی یا جن کی طرف لوگ نفع کی خواہش اور نقصان کے دفع کے لئے جاتے تھے منہدم کرادیئے اور قبروں کے اوپر کے تمام قبے وغیرہ گروادیئے۔
سوال ۵۱۶۵: بتایئے حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ کی ولادت کب اور کہاں ہوئی؟
جواب ۵۱۶۵: مدینہ منورہ میں بروز پیر ماہ ربیع الاول کے آخری عشرہ میں ۸۳ھ (شواہد النبوۃ صفحہ ۳۳۹)
سوال ۵۱۶۶: حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ کی تاریخ وصال بتایئے؟
جواب ۵۱۶۶: ۱۵ رجب المرجب ۱۴۸ھ جنت البقیع میں قبر مبارک واقع ہے (حوالہ مندرجہ بالا)
نوٹ: بہتر اور اولیٰ یہ ہے کہ حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ کی فاتحہ کونڈے کی ۱۵ رجب المرجب کو کریں کہ یہ آپ کی تاریخ وصال ہے ویسے تو کونڈے کی فاتحہ مہینہ کی کسی بھی تاریخ میں کرسکتے ہیں شرعاً کوئی مضائقہ نہیں مگر احسن اور افضل یہی ہے کہ ۱۵ رجب المرجب کو ایصال ثواب کریں۔
سوال ۵۱۶۷: حضرت اویس قرنی رضی اللہ عنہ کے والد کا اسم گرامی بتایئے؟
جواب ۵۱۶۷: عامر بن جزئ بن مالک بن عمرو
سوال ۵۱۶۸: حضرت اویس قرنی رضی اللہ عنہ کس قبیلے سے تعلق رکھتے تھے؟
جواب ۵۱۶۸: قبیلہ مراد سے
سوال ۵۱۶۹: حضرت اویس قرنی رضی اللہ عنہ سرکار ﷺ کی زیارت سے مشرف کیوں نہ ہوسکے؟
جواب ۵۱۶۹: آپ کی والدہ نابینا اور ضعیفہ تھیں ہمیشہ ان کی خدمت میں حاضر رہتے تھے مگر ہمیشہ عشق مصطفیٰ ﷺ کو دل میں بسائے دیدار مصطفیٰ ﷺ کی آرزو کو دل میں پروان چڑھائے رہے۔
سوال ۵۱۷۰: حضرت اویس قرنی رضی اللہ عنہ کی سب سے بڑی کرامت بتایئے؟
جواب ۵۱۷۰: حضور ﷺ نے اپنے سچے عاشق اویس قرنی رضی اللہ عنہ کے کمالات کی تعریف



فرمائی اور نفس الرحمٰن کے لقب سے نوازے ہیں۔
سوال ۵۱۷۱: حضرت اویس قرنی رضی اللہ عنہ کا مزار مبارک کہاں واقع ہے؟
جواب ۵۱۷۱: (۱) بندرگاہ زبید میں (۲) غزنی میں (۳) بغداد شریف میں (۴) نواح سندھ حدود ٹھٹھ پاکستان میں
نوٹ: بعض محققین اور واقعہ نگار حضرات کے مطابق آپ کے سات مزارات ہیں جن میں چار وہی ہیں جن کا اوپر ذکر ہوا اور تین مقامات کا صحیح علم نہیں ہے۔
سوال ۵۱۷۲: ام المومنین حضرت زینب بنت خزیمہ رضی اللہ عنہا کا مہر سرکار ﷺ نے کتنا ادا فرمایا؟
جواب ۵۱۷۲: چار سو درہم (صحابیات مبشرات صفحہ ۱۰۰)
سوال ۵۱۷۳: حضور ﷺ کی حیات مبارکہ میں کون دو ام المومنین فوت ہوئیں؟
جواب ۵۱۷۳: حضرت خدیجۃ الکبریٰ اور حضرت زینب بنت خزیمہ رضی اللہ عنہما
سوال ۵۱۷۴: ام المومنین حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کا اصل نام بتایئے؟
جواب ۵۱۷۴: ہند بنت ابی امیہ (صحابیات مبشرات صفحہ ۱۰۷)
سوال ۵۱۷۵: حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کی والدہ کا نام بتاؤ؟
جواب ۵۱۷۵: عاتکہ بنت عامر بن ربیعہ (حوالہ مندرجہ بالا)
سوال ۵۱۷۶: ام المومنین حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا کی والدہ کا نام بتاؤ؟
جواب ۵۱۷۶: امیمہ بنت عبد المطلب (صحابیات مبشرات صفحہ ۱۳۰)
سوال ۵۱۷۷: ام المومنین حضرت جویریہ بنت حارث رضی اللہ عنہا نے کب وصال فرمایا؟
جواب ۵۱۷۷: سنہ ۵۰ ہجری ربیع الاول میں امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں بعمر ۷۰ سال نماز جنازہ مروان بن الحکم نے پڑھائی (صحابیات مبشرات صفحہ ۱۵۲)
سوال ۵۱۷۸: ام المومنین حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا کی والدہ کا نام بتایئے؟
جواب ۵۱۷۸: برۃ بنت شموال جو رفاعہ بن شموال قرظی کی بہن تھیں (صحابیات مبشرات صفحہ ۱۵۷)
سوال ۵۱۷۹: حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا نے کس سن ہجری میں وصال فرمایا؟

جواب ۵۱۷۹: سنہ ۵۰ ہجری میں دور امیر معاویہ رضی اللہ عنہ (صحابیات مبشرات صفحہ ۱۲۶)
سوال ۵۱۸۰: ام المومنین حضرت ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کا وصال کب ہوا؟
جواب ۵۱۸۰: حضرت امیر معاویہ کے دور حکومت میں ۴۴ھ میں
سوال ۵۱۸۱: تاریخ میں پانچ ایسی خوش نصیب کون شخصیات ہیں جن کی قبروں میں حضور ﷺ خود اترے ہیں؟
جواب ۵۱۸۱: (۱) حضرت خدیجۃ الکبریٰ (۲) حضرت عبداللہ مزنی (۳) حضرت ام رومان (۴) حضرت فاطمہ بنت اسد (۵) اور اپنے بیٹے کی قبر میں جو حضرت خدیجہ کے شکم سے تھے (رضی اللہ عنہم) (صحابیات مبشرات صفحہ ۲۰۸)
سوال ۵۱۸۲: ابو خبیب کس صحابی کی کنیت تھی؟
جواب ۵۱۸۲: حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کی
سوال ۵۱۸۳: حضرت اسماء بنت ابو بکر رضی اللہ عنہا کا وصال کب ہوا؟
جواب ۵۱۸۳: سنہ ۷۳ ہجری میں بعمر ۱۰۰ سال
سوال ۵۱۸۴: بتایئے امریکہ اور اس کے اتحادیوں نے عراق پر بم باری کس سن میں کی؟
جواب ۵۱۸۴: ۱۹۹۱ء میں (جارج بش کے زمانے میں)
سوال ۵۱۸۵: امریکہ کے ذریعہ لیبیا پر بمباری کب ہوئی؟
جواب ۵۱۸۵: ۱۹۸۵ء میں (دہشت گرد صفحہ ۲۲)
سوال ۵۱۸۶: امریکہ نے لبنان پر بمباری کب کی؟
جواب ۵۱۸۶: ۱۹۸۲ء میں (دہشت گرد صفحہ ۲۲)
سوال ۵۱۸۷: مصریوں پر نہر سوئز کی وجہ سے اسرائیل کو آگے بڑھا کر برطانیہ اور فرانس نے کب بمباری کی؟
جواب ۵۱۸۷: ۱۹۵۶ء (دہشت گرد صفحہ ۲۲)
سوال ۵۱۸۸: امریکہ میں ورلڈ ٹریڈ سنٹر اور پنٹاگون پر حملے کب ہوئے؟
جواب ۵۱۸۸: ۱۱ر ستمبر ۲۰۰۱ء میں (دہشت گرد صفحہ ۳۵)
سوال ۵۱۸۹: بوسنیا پر امریکہ نے بم باری کس سن عیسوی میں کی؟
جواب ۵۱۸۹: سنہ ۱۹۹۸ء (دہشت گرد صفحہ ۳۵)



# ہدیۂ سلام

مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
شمعِ بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام
مہرِ چرخِ نبوت پہ روشن درود
گلِ باغِ رسالت پہ لاکھوں سلام
شہرِ یارِ اِرم تاجدارِ حرم
نو بہارِ شفاعت پہ لاکھوں سلام
عرش تا فرش ہے جس کے زیرِ نگیں
اس کی قاہر ریاست پہ لاکھوں سلام
ہم غریبوں کے آقا پہ بے حد درود
ہم فقیروں کے ثروت پہ لاکھوں سلام
جس کے آگے سرِ سروراں خم رہیں
اس سرِ تاجِ رفعت پہ لاکھوں سلام
جس کے سجدے کو محرابِ کعبہ جھکی
ان بھوؤں کی لطافت پہ لاکھوں سلام
ہاتھ جس سمت اُٹھا غنی کر دیا!!
موجِ بحرِ ساحت پہ لاکھوں سلام
ایک میرا ہی رحمت میں دعویٰ نہیں
شاہ کی ساری امت پہ لاکھوں سلام
جس سہانی گھڑی چمکا طیبہ کا چاند
اُس دل افروز ساعت پہ لاکھوں سلام
آبِ تطہیر سے جس میں پودے جمے
اس ریاضِ نجابت پہ لاکھوں سلام

سیدہ، زاہرہ، طیبہ، طاہرہ،
جانِ احمد کی راحت پہ لاکھوں سلام
اس شہیدِ بلا شاہ گلگوں قبا
بیکس دشتِ غربت پہ لاکھوں سلام
وہ دسوں جن کو جنت کا مژدہ ملا
اس مبارک جماعت پہ لاکھوں سلام
شافعی، مالک، احمد، امام حنیف
چار باغِ امامت پہ لاکھوں سلام
غوثِ اعظم امام التقی والنقی،
جلوۂ شانِ قدرت پہ لاکھوں سلام
ہند کے بادشاہ دین کے وہ معین
خواجۂ دین و ملت پہ لاکھوں سلام
میرے سالار مسعود پر رحمتیں
غازیٔ دینِ و ملت پہ لاکھوں سلام
ڈال دی قلب میں عظمتِ مصطفیٰ
سیدی اعلیٰ حضرت پہ لاکھوں سلام
شیخ نجدی کا سرکاٹ کر رکھ دیا،
ہمّت اعلیٰ حضرت پہ لاکھوں سلام
تونے پیدا کئے کتنے لعل و گہر
حافظِ دین و ملت پہ لاکھوں سلام
میرے استاد ماں باپ بھائی بہن
اہل ولد و عشیرت پہ لاکھوں سلام
مجھ سے خدمت کے قدسی کہیں ہاں رضا!
مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام



# مناجات

یا الٰہی ہر جگہ تیری عطا کا ساتھ ہو ۔۔۔ جب پڑے مشکل شہِ مشکل کشا کا ساتھ ہو
یا الٰہی بھول جاؤں نزع کی تکلیف کو ۔۔۔ شادیٔ دیدار حسنِ مصطفیٰ کا ساتھ ہو
یا الٰہی گور تیرہ کی جب آئے سخت رات ۔۔۔ اُن کے پیارے منہ کی صبحِ جانفزا کا ساتھ ہو
یا الٰہی جب پڑے محشر میں شور دار و گیر ۔۔۔ امن دینے والے پیارے پیشوا کا ساتھ ہو
یا الٰہی جب زبانیں باہر آئیں پیاس سے ۔۔۔ صاحبِ کوثر شہ جود و عطا کا ساتھ ہو
یا الٰہی سرد مہری پہ ہو جب خورشیدِ حشر ۔۔۔ سیّدِ بے سایہ کے ظلِّ لواء کا ساتھ ہو
یا الٰہی گرمیٔ محشر سے جب بھڑکیں بدن ۔۔۔ دامنِ محبوب کی ٹھنڈی ہوا کا ساتھ ہو
یا الٰہی نامۂ اعمال جب کھلنے لگیں ۔۔۔ عیب پوشِ خلق ستارِ خطا کا ساتھ ہو
یا الٰہی جب بہیں آنکھیں حسابِ جرم سے ۔۔۔ اُن تبسم ریز ہونٹوں کی دعا کا ساتھ ہو
یا الٰہی جب حساب خندۂ بیجا رُلائے ۔۔۔ چشمِ گریاں کو شفیعِ مرتضیٰ کا ساتھ ہو
یا الٰہی رنگ لائیں جب میری بیباکیاں ۔۔۔ اُن کی نیچی نیچی نظروں کی حیا کا ساتھ ہو
یا الٰہی جب چلوں تاریک راہ پل صراط ۔۔۔ آفتابِ ہاشمی نورالہدیٰ کا ساتھ ہو
یا الٰہی جب سرِ شمشیر پر چلنا پڑے ۔۔۔ ربِّ سلّم کہنے والے غمزدہ کا ساتھ ہو
یا الٰہی جو دعائیں نیک ہم تجھ سے کریں ۔۔۔ قدسیوں کے لب سے آمین ربنا کا ساتھ ہو
یا الٰہی جب رضا خوابِ گراں سے سر اُٹھائے ۔۔۔ دولتِ بیدار عشقِ مصطفیٰ کا ساتھ ہو

یا الٰہی لے چلیں جب دفن کرنے قبر میں
غوث الاعظم پیر و مرشد رہنما کا ساتھ ہو



طالبِ دُعاء
سراج احمد سراج القادری بہرائچی
تکمیل ۲۵ ستمبر ۱۹۹۷ء بروز جمعرات
MOBILE: 9820838925

# کتابیات

| | |
|---|---|
| ☆ کنزالایمان فی ترجمۃ القرآن | امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ |
| ☆ خزائن العرفان | علامہ سید نعیم الدین مرادآبادی رحمۃ اللہ علیہ |
| ☆ تفسیر نعیمی | مفتی احمد یار خاں رحمۃ اللہ علیہ |
| ☆ مسلم شریف | ابوالحسین مسلم بن الحجاج قشیری |
| ☆ ترمذی شریف | ابوعیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی |
| ☆ مشکوٰۃ شریف | ولی الدین محمد بن عبداللہ خطیب |
| ☆ بخاری شریف | امام محمد بن اسمٰعیل بخاری رحمۃ اللہ علیہ |
| ☆ شرح مشکوٰۃ | علامہ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ |
| ☆ درمختار مع ردالمختار | علاؤالدین حصکفی |
| ☆ ردالمختار | شیخ امین ابن عابدین شامی |
| ☆ تفسیر کبیر | امام فخرالدین محمد رازی |
| ☆ جامع صغیر | علامہ جلال الدین سیوطی |
| ☆ الاشباہ والنظائر | شیخ زین الدین المعروف بابن نجیم |
| ☆ تفسیر عزیزی | شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی |
| ☆ فتاویٰ عزیزیہ | شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی |
| ☆ شرح فقہ اکبر لعلی قاری | ملاعلی قاری |
| ☆ حاشیہ جلالین | |
| ☆ البدایہ والنہایہ | حافظ عمادالدین اسمٰعیل بن دمشقی |
| ☆ شرح عقائد | علامہ سعد الدین تفتازانی |
| ☆ سیرۃ حلبی | علی بن برہان الدین حلبی |
| ☆ مدارج النبوۃ | شیخ عبدالحق محدث دہلوی (الحاج مفتی غلام معین الدین) |



| | |
|---|---|
| ☆ سیرۃ النبی کامل | ابن ہشام۔ ترجمہ مولانا عبدالجلیل صدیقی و مولانا غلام رسول مہر |
| ☆ تاریخ طبری | ترجمہ سید محمد ابراہیم |
| ☆ قصص القرآن | مولانا محمد حفظ الرحمٰن سیوہاروی (دیوبندی) |
| ☆ قرآن مجید کا نزول وحی | محمود الحسن خسرو۔ |
| ☆ انوارِ محمدیہ | امام علامہ یوسف بن اسمٰعیل نبہانی۔ |
| ☆ شواہدالنبوۃ | حضرت العلام نورالدین عبدالرحمٰن جامی (ترجمہ بشیر حسین ناظم۔ ایم۔ اے) |
| ☆ سیرالاولیاء | سید محمد مبارک کرمانی (ڈاکٹر عبداللطیف ایم۔ اے) |
| ☆ حیات امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ | شیخ محمد بن ابوزہرہ قاہرہ مصر، ترجمہ پروفیسر غلام احمد حریری |
| ☆ تاریخ الخلفاء | علامہ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ ترجمہ شمس بریلوی |
| ☆ مرأت مسعودی | ترجمہ مولانا محمد صدیق حسن بہرائچی |
| ☆ سوانح اعلیٰ حضرت | علامہ بدرالدین قادری گورکھپوری رحمۃ اللہ علیہ |
| ☆ فتاویٰ رضویہ | امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ |
| ☆ حدائق بخشش | امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ |
| ☆ انوار احمدی | علامہ انوار اللہ حیدرآبادی تلخیص و ترجمہ و تسہیل علامہ ارشد القادری |
| ☆ تبلیغی جماعت | علامہ ارشد القادری |
| ☆ رفیق الحرمین | مولانا محمد الیاس قادری |
| ☆ راحت القلوب الی دیار المحبوب | شیخ عبدالحق محدث دہلوی مترجم حکیم عرفان علی پیلی بھیتی۔ |

☆ جمال مصطفےٰ ﷺ — عبدالعزیز عرفی۔
☆ شیر بیشۂ اہل سنت نمبر — پروفیسر ڈاکٹر غلام یحییٰ انجم
☆ کربلا کے بعد — مولانا عبدالتواب صدیقی
☆ انوارِ مفتیٔ اعظم ہند — پروفیسر ڈاکٹر غلام یحییٰ انجم
☆ صحائف اشرفی اوّل — علامہ الحاج سید حامد اشرف صاحب
☆ سیرۃ غوث الاعظم — مولانا عبدالرحیم قادری
☆ قرآن، سائنس اور امام احمد رضا — پروفیسر ڈاکٹر مجید اللہ قادری
☆ تفسیر صاوی — شیخ احمد صاوی
☆ کنز الدقائق
☆ صحابیات مبشرات خالد بن ولید — محمود احمد غضنفر
☆ بابل کا بت شکن — اسلم راہی
☆ حیوٰۃ الحیوان — کمال الدین دمیری
☆ البدایہ والنہایہ — اسمٰعیل بن عمر بن کثیر رحمۃ اللہ علیہ
☆ انوار اولیاء
☆ تاریخ حرمین شریفین
☆ الاتقان فی علوم القرآن — علامہ جلال الدین سیوطی
☆ کنز الاعمال — علاؤ الدین علی المتقی بن حسام الدین
☆ الکامل فی التاریخ — ڈاکٹر کوکب نورانی اکاڑوی
☆ دہشت گرد اسد الغابہ
☆ اصح السیر — سید سلیمان ندوی (دیوبندی)
☆ نشر الطیب
☆ احوال الانبیاء
☆ فتاویٰ عالمگیری
☆ بہار شریعت — مولانا امجد علی رحمۃ اللہ علیہ



☆ نوائے حبیب مارچ ۱۹۸۸ء
☆ ماہنامہ اعلیٰ حضرت — ۱۹۸۲ء سے ۲۰۰۳ء تک
☆ زرقانی — محمد بن عبدالباقی زرقانی
☆ جنتی زیور
☆ فیصلہ کن مناظرہ — مطبوعہ دارالاشاعت فیصل آباد
☆ دعوتِ فکر — منشا تابش قصوری
☆ مقالات محمد علی جوہر (حصہ اوّل)
☆ انوارِ رضا
☆ امام احمد رضا نمبر — "المیزان"
☆ خیابانِ رضا
☆ حیات طیبہ — مرزا حیرت دہلوی مطبع فاروقی دہلی
☆ ضیاء النبی مکمل — پیر محمد کرم شاہ الازہری
☆ نزہۃ القاری شرح بخاری — مفتی محمد شریف الحق امجدی
☆ اورنگ زیب — الماس ایم اے
☆ ملک شاہ سلجوقی — طالب ہاشمی
☆ تفہیمات — سید ابوالاعلیٰ مودودی
☆ رسائل و مسائل — سید ابوالاعلیٰ مودودی
☆ قرآن کی چار بنیادی اصطلاحیں — سید ابوالاعلیٰ مودودی
☆ فقہی پہیلیاں — مفتی جلال الدین امجدی
☆ تکمیل الایمان — شیخ عبدالحق محدث دہلوی
☆ روح البیان — علامہ اسمٰعیل حقی
☆ الناہیہ عن طعن معاویہ — عبدالعزیز فرہادی
☆ نور الابصار فی مناقب آل بیت نبی المختار — سید مومن بن حسن
☆ محاضرۃ الاوائل — شیخ علاؤ الدین علی درّۃ السکتوری

| | |
|---|---|
| ☆ اشرف المؤبد لآلِ محمد | علامہ یوسف نبہانی |
| ☆ غیاث اللغات | محمد غیاث الدین |
| ☆ مسند امام اعظم مع شرح لعلی قاری | بروایت علامہ حصکفی |
| ☆ شرح شفاء | ملاّ علی قاری |
| ☆ طبقات الکبریٰ | محمد بن سعد کاتب الواقدی |
| ☆ بستان العارفین | فقیہ اللیث شیخ زاہد نصر بن محمد |
| ☆ الابریز | عبدالعزیز دباغ |
| ☆ داستانِ زبانِ اُردو | ڈاکٹر شوکت بزواری |
| ☆ مشکوٰۃ اسماء الرجال | ولی الدین محمد بن عبداللہ خطیب |
| ☆ خازن | علاؤ الدین علی بن محمد بغدادی |
| ☆ اشعۃ اللمعات | شیخ عبدالحق محدث دہلوی |
| ☆ جذب القلوب الیٰ دیار المحبوب | شیخ عبدالحق محدث دہلوی |
| ☆ عمدۃ القاری | علامہ بدرالدین محمود عینی |
| ☆ تطہیر الجنان علی الصواعق المحرقہ | شیخ شہاب الدین احمد بن حجر ہیتمی |
| ☆ روضۃ البہیہ | حسن بن عبدالحسن |
| ☆ جمل | سلیمان بن عمر العجیلی |
| ☆ الملفوظ | اعلیٰ حضرت امام احمد رضا |
| ☆ مواہب لدنیہ | شہاب الدین احمد قسطلانی |
| ☆ نزہۃ المجالس | عبدالرحمٰن صفوری |
| ☆ قصص الانبیاء | ابواسحٰق احمد بن محمد ثعلبی |
| ☆ آئینۂ تاریخ | مختار احمد اویسی |
| ☆ اسلام اور چاند کا سفر | مفتی محمد شریف الحق امجدی |
| ☆ سر کٹاتے ہیں تیرے نام پر مردانِ عرب | علامہ عبدالستار ہمدانی |
| ☆ افکار رضا سہ ماہی | مدیر: محمد زبیر قادری |

# حیرت انگیز انقلابی کتابیں

## فاضل مصنف مولانا سراج القادری بہرائچی

اسلامی ہیرے یعنی سنی کوثر

برق رضویت بر فتنہ وہابیت

گستاخ قلم

انوار قرآنی

برق وحدت بر فتنہ نجدیت

مجرم عدالت میں

پیام رحمت

تحفۂ رمضان

دشت کربلا